# فہرست امرت ساگر



# دیباچہ

ہزار ہا شکر اوس خداوند تعالی کا ہے کہ جسنے اس ناچیز جسم کو پیدا کیا اور اوسکی رفاہیت
کے لیے کیسے عمدہ علم پیدا کیے ایک اونمین سے بیدک ہے جسکو اول دھنتر جی نے
جاری کیا پرانون مین لکھا ہے کہ جب شیوجی مہاراج نے سری بشن جی کے حکم سے عجائب
رتنون کے نکالنے کے لیے سمندر کو باسکی ناگ کی متھانی بناکر متھا تو اوس مین سے
چودہ رتن ظاہر ہوئے چنانچہ اون چودہون مین ایک دھنتر جی تھے جو دوہڑون کو
ہاتھہ مین لیکر برآمد ہوئے ۔ غرض اونھون نے بہت سے تجربون اور الہام غیبی سے
علم بیدک کو بنایا اوس سے یہ علم چارون طرف پھیل گیا اور خاص و عام نے اوس سے
فائدہ اوٹھایا اور اوٹھاتے جاتے ہین ۔ بہت عرصہ گذرا کہ جیپور کے مہاراج ادھراج سری
سوائی پرتاپ سنگھ صاحب بیکنٹھ باشی جنکا نام سب ملکون مین مشہور ہے اونھون نے
اپنے بڑے ذی علم بیدون کے ذریعہ سے ۔ چرک ۔ سشرت ۔ باگبھٹ ۔ بھاؤپرکاش ۔
شارنگ دھر ۔ ببرب سنگرہ ۔ برند ۔ کاشی ناتھہ پدھت ۔ اور بھی بہت سی بی تعداد مستند
کتابون سے اصل مطلب اور خلاصہ نکالکر امرت ساگر ایک پستک بنائی اسمین بیماریکی
پیدایش علامتین اور علاج بہت مشرح مع حوالون کے لکھے ہین ۔ مگر وہ جیپور کی

زبان مین تصنیف کیا گیا تھا اس سبب سے کوئی اوس سے مستفید نہو سکا کیونکہ اوس زبان کے
جاننے والے سواے جیپور کے اور کہین نہین ہین اونکو سب چھوٹے بڑے خاص
اوودہ کے تعلقدار اور پنڈتون کو اس بیدک کے مطابق مطب مین ہوشیار ہونیکے لیے
بیکنٹھہ باشی سری راجہ ان سنگہ صاحب قائم جنگ بہادر جو بیدک وغیرہ سب علمون مین
گویا مجسم العلم تھے اونکی تجویز و صلاح کے ساتھہ پنڈت کالیچرن نے جو ویسی بھاکھا کے محاورات
سے نہایت واقف ہین مطبع منشی نولکشور صاحب کی فرمایش خاص سے اوسکی زبان کو
لباس مہذب بھاشا مین مرتب کیا (پہلے یہ پوتھی مارواڑی بھاشا مین تھی) اور دہلی
آگرہ کی عمدہ زبان مین جسکا سب جگہ پر رواج ہے طیار کر کے سیسے کے چھاپہ خانہ مین چھپوائی
اور چند مرتبہ مین لاکھون جلدین طبع ہو کر شائقین کی نذر ہوئین یہ ایک ایسی کتاب ہے
کہ اسکو پڑھ کر ڈاکٹری منتر جنتر اور دہاتون کے صاف کرنے اور کشتہ کرنے اور مع بدرقونکے
کھانے کا اندازہ اور مختلف قسم کے بھوت پریت وغیرہ آسیب کے دفع کرنے اور
شیر خوارون کے ستارون اور شروع مین نبض قارورہ وغیرہ سے امراض کی پہچان مع
پیدایش علامت اور علاج ایسے لکھے ہین کہ تھوڑا بھی عقلمند ہو تو وہ اوسکو پڑھ کر بید
ہو سکتا ہے یہ وہ پوتھی ہے کہ ہر ایک خاندان مین داشتہ آید بکار یہ وہ عمدہ اور نفیس
جوہر ہے کہ جسکے ذریعہ سے اکثر حالیہ بیماریون مین ہر ایک شخص تھوڑی ہی سی فہم و ادراک
سے کامیابی ضرورت پر حاصل کر سکتا ہے ایسی جامع پوتھی کا رواج کثرت سے اس غرض سے
ہوا ہے اور عموماً تجربہ ہای مفیدہ سے نہایت ناموری اس پوتھی کو حاصل ہوئی ہے
اسطرح سے جب اسکا چارون طرف رواج ہوا اور اوسکے علاج اور مجرب نسخون سے سب نے
فائدہ حاصل کیا تو اوسکی شہرت سے چارون طرف یہ خواہش ہوئی کہ اگر اسکا ترجمہ
زبان اردو مین ہو جاتا تو اردو خوانون اور یونانی طبیبون کے مشورہ طبی کے لیے بہت
فائدہ بخش ہوتا چنانچہ عالی وقار خداوند نعمت فیاض زمان منشی نول کشور صاحب

درم اقبالہ مالک اودہ اخبار نے اس احقر العباد کو اس خدمت پر ممتاز فرمایا ورا س نے نہایت مندی سے بہت درستی اور احتیاط سے حرفاً حرفاً اس کتاب کا ترجمہ اردو مین کیا۔ بندہ نے اس خیال سے کہ بیدک کا مطلب فوت نہو جاوے امراض اور دوائون کا وہی نام رکھا اور اکثر جگہہ پہ اونکا طب یونانی کے طریق پر ترجمہ کیا اور بعض جگہہ پر اونکی تشریح مناسب لکھی گئی اور وہی الفاظ لکھے گئے۔ اس کتاب کی اصل مین اوزان مین صرف ایک ہی وزن ٹانک کا لکھا ہے۔ دریافت کرنے سے معلوم ہوا کہ یہ وزن تین ماشہ کا ہوتا ہے اسلیے اوسجگہہ درمکا استعمال کیا گیا۔ غرض جہان تک ہوا اوسکے معنی اور مطلب کو فوت نہونے دیا اور علامتین اور تشخیص نہایت مشرح اور تفصیلاً لکھی گئی ہین۔ آخر مین نہایت عجز وانکسار سے مؤلف ترجمہ اس کتاب کے ملاحظہ کنندگان سے توقع رکھتا ہے کہ جہان ترجمہ مین کوئی غلطی ملاحظہ فرماوین معاف فرماوین +

آخر مین یہ دعا ہے کہ پروردگار عالم جناب خداوند نعمت فیاض زمان منشی نولکشور صاحب کی روز بروز دولت واقبال کی افزونی کرے اور اس کتاب کے استعمال کرنے والون کو فائدہ کلیہ حاصل ہوا اور یہ کتاب دست بدست فروخت ہوکر دوبارہ چھاپنے کا موقع ملے فقط

العبد

احقر العباد پیاری لال پنڈت کشمیری عرف رگو

مصحح صیغہ ناگری ڈپارٹمنٹ پریس و اڈیٹر

اودہ ساکیت شکشا لوئی اخبار ناگری +

# باب اوّل

## بیماری بیماری اور پیشاب خواب وقت اور دوا کی آزمایش اور بیمار کی باعلاج اور لاعلاج پہچاننے کی بیان

### عارضون کی آزمایش

طرح طرح کے دردون کو عارضہ کہتے ہین وہ عارضے دو قسم ہین ایک باطنی دوسرا جسمانی جو دل مین رہے وہ باطنی اور جو جسم مین رہے وہ جسمانی کہلاتا ہے یہ دونون بدن مین کسیطرح کی بدپرہیزی یا باد صفرا بلغم کے زور یا غذا اور آسایش مین تفرقہ کے سبب سب بیماریون کو پیدا کرتے ہین اور یہ باد صفرا بلغم کئی قسم کی بدپرہیزی سے بگڑے تھکے بدن کو بگاڑتے ہین اور یہی اچھی طرح پرہیز سے استعمال کرنے سے بدن مین تازگی لاتے ہین۔ سب بیماریان نیچے لکھی چھہ طریقون سے پہچانی چاہیئین +

نبض کی آزمایش۔ پیشاب کی آزمایش۔ اور عارضون کے احوال شروع سے تین قسم کے ہین اور عارضون کی تشخیص سے بھی بیمارون کا حال معلوم ہوتا ہے +

### نبض کی آزمایش کا بیان

مرد بیمار ہو تو اوسکے داہنے ہاتھہ کی اور عورت بیمار ہو تو اوسکے بائین ہاتھہ کی نبض دیکھیے

مگر بید کو لازم ہے کہ ایک دل ہو کر اطمینان سے نہایت سوچ سمجھ بیمار کے ہاتھ کو ہلنے نہ دیے
اسطرح انگوٹھے کے پاس لوگون کی گواہ نبض ہے وہ نبض لوگون کے سُکھہ دُکھہ کو کہتی ہے
اوسکو بید اچھی طرح اپنی تین اونگلیون سے دیکھے جیسے راگ کے جاننے والے کو
بین کی تان سے سب راگ معلوم ہو جاتے ہین اسیطرح نبض بھی بدن کے سُکھہ دُکھہ کو
تبلاتی ہے - اور جو اوسیوقت نہا کر یا اوسیوقت کھانا کھا کر یا اوسیوقت تیل لگا کر یا سوتے
سے اوٹھکر یا دوڑتا ہوا آیا ہو اور بھوکھا پیاسا پُر شہوت یا جسکو پاخانہ اور پیشاب کی زیادہ حاجت ہو
اُستنے لوگون کی نبض نہ دیکھے اور جو دیکھے تو بید کو بیمار کی بیماری کی پہچان بخوبی تمام نہوا اور جیسے
بید بیمار کے ہاتھہ کی نبض دیکھے ویسے ہی بیمار کے پاون کی بھی دیکھے اور علم کی زور اور اپنی
عقل کی تیزی سے جیسے جوہری اپنے تجربے اور ربط سے ہیرے وغیرہ جواہرات سچے
جھوٹھے اور قیمت کو کہہ دیتا ہے ویسے ہی بید علم کی طاقت سے بیمار کو باعلاج اور لاعلاج
اور بدن کے سُکھہ دُکھہ کا حال جان لیتا ہے +

## نبض کی پہچان کا بیان

انگوٹھے سے لگی ہوئی تین اونگلیون سے پہلی کے نیچے خاص بادی نبض چلتی ہے
بیچ کی اونگلی کے نیچے صفرا کی اور پچھلی اونگلی کے نیچے بلغم کی نبض چلتی ہے - جیسے سانپ
جونک وغیرہ جانور ٹیڑھے میڑھے چلتے ہین ویسے ہی باد کی نبض بھی بانکی اور ترچھی چلتی ہے
اور جیسے کوا راج ہنس مینڈھک وغیرہ پھدکتے اور جلدی چلتے ہین ویسے ہی صفرا کی
نبض تیز اور پھدکتی چلتی ہے اور جیسے راج ہنس مور بط مرغ کبوتر وغیرہ مند آہستہ آہستہ
چلتے ہین ویسی ہی بلغم کی نبض بھی آہستہ آہستہ چلتی ہے اور بار بار سانپ اور مینڈک کیسی
چال چلے اوسکو باد صفرا کی نبض جاننا چاہیے اور جس نبض کی سانپ اور ہنس کی سی چال
ہو اوسکو باد اور بلغم کی نبض جاننا چاہیے اور بندر مینڈک ہنس ان تینون کیسی چال ہو
اوسکو صفرا باد کی جانو اور جیسے بڑھئی جیری ہوئی لکڑی کو نہایت جلد کاٹتا ہے ویسے

جس آدمی کی نبض چلے اور چلنے سے رہ جاوے اور پھر چلنے لگے اوس نبض کو سنپات یعنی
تینون خلطون کی جانے اور آہستہ آہستہ ٹیڑھی ٹیڑھی ٹھہر ٹھہر کے چلے وہ بلی یا دہنی ہاتھ کی ہے
وہ نبض سست و کم ہو جانے سے ناڑ دالتی ہے اوسی نبض کو سنپات کی نبض جاننا لازم ہے
اور جس آدمی کے بخار آیا ہو اوسکی نبض بہت گرم اور تیز چلتی ہے اور بیمار کی نبض ایک طرح سے
برابر اپنی جگہہ پر چلے وہ بیمار نہین مرتا اور پر شہوت آدمی کی نبض نہایت جلد چلتی ہے اور فکرمند
آدمی کی نبض آہستہ چلتی ہے اور کسی طرح سے خوفناک آدمی کی نبض بہت ہی آہستہ چلتی ہے
اور بدہضمی اور جریان کے بیمار کی نبض بہت ہی آہستہ چلتی ہے +
اور خون کے فساد والے آدمی کی نبض کچھ گرم اور بھاری چلتی ہے اور جس شخص کے پیٹ مین
آنون کا فساد ہو اوسکی نبض بہت بھاری چلتی ہے اور جس شخص کو بہت بھوکھ لگی ہو
اوسکی نبض تیز چلتی ہے اور جو شخص بہت کھانا کھاتا ہو اوسکی نبض ہلکی اور جلدی چلتی ہے
اور جس شخص نے کھانا کھایا ہو اوسکی نبض آہستہ چلتی ہے اور جس شخص کے پیٹ مین مواد
وغیرہ کا فساد ہو اوسکی نبض بہت تیز چلتی ہے اور سکھی آدمی کی نبض بہت آہستہ اور پرطاقت
چلتی ہے اور نبض کی آزمایش کئی قسم کی ہے اوسکو عقلمند بید اپنی فہم اور تیزی عقل سے
نبض کے ذریعہ بدن کا سب سکھ دکھ سمجھ لین جیسے جوگی کو جوگ کے ربط و تجربے سے برہم کا
علم ہوتا ہے ویسے ہی نیک بید کو نبض کے ربط سے بدن کے سب عارضے اور سکھ دکھ معلوم ہوتی ہین

## پیشاب کی آزمایش

بید کو لازم ہے کہ چار گھڑی کے تڑکے بیمار کو اوٹھا کر کانچ کے سفید برتن مین یا پھول کے برتن مین
پیشاب کراوے پھر اوس برتن کو کپڑے سے ڈھک رکھے جب آفتاب طلوع ہو تو بید اوسکو
آزماوے اگر بیمار کا پیشاب پانی کے مانند ہو اور بہت ہو اور کچھ نیلا بھی ہو تو باد کے فساد کا
پیشاب جانو اور جو پیشاب سرخ کسم کے مانند ہو کر گرم یا زرد ٹیسو کے پھول کے مانند اور تھوڑا
اوترے تو صفرا کے بیماری کا پیشاب جاننا چاہیے اور جس بیمار کا ٹھنڈا اور سفید اور چکنا پیشاب

اوترنے اوسسے بلغم کا فساد جانو اور چار گھڑی کے تڑکے کے بیمار کا پیشاب چار گھڑی تک دھوپ مین رکھنے کے بعد بید اوسمین تیل کا قطرہ ڈالے جو تیل کا قطرہ پیشاب کر اوپر پھیل جاوے تو اوس بیمار کو باعلاج جاننا چاہیے اور وہ بیمار اچھا ہو جاوے اور جو تیل کا قطرہ پیشاب کے اوپر نہ پھیلے اور جم جاوے تو وہ بیمار مشکل سے آرام پاوے اور جو وہ قطرہ پیشاب مین ڈوب جاوے یا گھومنے لگے تو وہ بیمار ضرور مرے اور جس بیمار کی پیشاب مین تیل کا قطرہ پڑتے ہی سوراخ ہو جاوے یا اوس قطرہ کی تلوار کمان اور ڈونڈے کی طرح کی شکل ہو جاوے یا ہنس کے مانند ہو جاوے یا کنول پھول یا ہاتھی یا چیر یا جنور یا تیر کی سی شکل ہو جاوے تو وہ بیمار اچھا ہو جاوے اور جسکا پیشاب سرسون کے تیل کیطرح ہو اوسکو بادی صفراوی کی بیماری جاننی چاہیے اور جسکا سیاہ اور پھٹکے لیے ہو اوسکو سنپات کی بیماری جانو اور جس بیمار کے پیشاب کرتے ہوے سرخ دھار اوترے اوسکو برا بیمار جاننا اور جسکی دھار سیاہ نکلے وہ مریض مرجاوے اور جسکی پیشاب مین بکری کی پیشاب کیسی بدبو آوے اوسکو بدہضمی جاننا چاہیے اور جسکا پیشاب گرم اور سرخ یا زرد ہو اوسکو بخار سمجھنا اور جسکا کوئین کے پانی کے مانند پیشاب اوترے اوسکے لنگ روگ جانو ✥

## بیماریون کا احوال
### بیمار کی آزمایش

بیمار کی آزمایش اتنی طرح سے ہوتی ہے دیکھنے چھونے پوچھنے خواب اور جو آدمی بھیجا جاوے اور شگون اور وقت کے دیکھنے اور دوا اور جگہ وقت اور عمر اور ہاضمے اور لا علاج اور باعلاج وغیرہ طریقیون سے بیمار کی آزمایش مناسب ہے اوسی ترتیب سے لکھتے ہین میلاپا وغیرہ کئی عارضے تو بیمار کے دیکھنے ہی سے بید کو ظاہر ہوتے ہین اور بخار وغیرہ کئی بیمار بیمار کے چھونے بغیر جانے نہین جاتے اور پیٹ کا درد سر درد بواسیر گرمی اور سوزاک جلن دل اور بھوت پریت وغیرہ کا لگنا جیان وغیرہ کئی بیماریان مریض کے کہے بغیر

بید بجز بی نہین جان سکتا ✤

## خواب کی آزمایش

مریض کو ایسے خواب دیکھنے اچھے نہین ہوتے اگر بیمار خواب مین ننگا اور منڈا اور سرخ اور کالا کپڑا پہنے ہوے آدمی کو دیکھے یا لنگڑا توٹا اور کالے ہتیار اور پھانسی لیے ہوے مارتا ہوا شخص دیکھے تو اوس بیمار کو لاعلاج جانو اور بھینسا اونٹ گدہا ان پر سوار جانب شمال جاتا ہوا خواب مین دیکھے وہ بیمار بھی اچھا نہو اور اونچے سے نیچے گرے پانی مین ڈوب جاوے اور سلگی ہوئی آگ مین گرے اور شیر وغیرہ درندا وسکو کھاتے ہون یا چراغ کو بجھا تا دیکھے اور تیل یا شراب کو پیتا دیکھے اور پکوان کھاوے اور کنوئین مین گرے ایسا خواب جو مریض کو ہو تو اوس بیمار کو لاعلاج جانو اور ایسا خواب دیکھنے والا کسی سے نہ کہے اور صبح کے وقت اوٹھتے ہی راکھہ وغیرہ سے نہاوے اور اوس خواب کی بدشگونی مٹنے کے لیے ہون دان اور پاٹ وغیرہ کرے تو بدشگونی رفع ہو اور بیمار خواب مین دیوتا راجہ فقیر دوست برہمن گاے آگ تیرتھ دیکھے تو وہ بیمار جلد اچھا ہو اور خواب مین کیچڑ کو لانگھہ جاوے اور دشمن پر فتح پاوے اور محل رتھہ پہاڑ وغیرہ کے اوپر چڑھے تو وہ بیمار جلدی آرام پاوے اور خواب مین سفید کپڑا پہنے اور گوشت مچھلی پھل کھاوے تو وہ بیمار جلد شفا پاوے اور خواب مین مدخولہ عورت سے جماع کرے اور بدن مین غلیظ سنے اور روے اور اپنی موت دیکھے اور کچا گوشت کھاوے تو وہ بیمار جلد اچھا ہو اور جونک سانپ بھونرا مکھی جسکو خواب مین کاٹے وہ بیمار بھی جلد شفا پاوے اور جو یہ خواب تندرست آدمی کو بھی ہون تو اچھے ہین ✤

## جو آدمی بید کو بلانے جاوے اوسکا شگون

بید کے بلانے کے لیے جو آدمی بھیجے وہ کانا کبڑا لنگڑا وغیرہ نہو کیونکہ ایسے کے بھیجنے سے وہ بیماری جلدی اچھی نہو اور جو عمدہ کپڑے پہنے خوبصورت گھوڑے اور رتھہ وغیرہ پر سوار

بَید کو نذر لیے اَچھے خاندان کا ہوشیار آدمی جسکا بایان دم چلتا ہو بَید کے پاس اکیلا جاوے تو وہ بیمار جلد آرام پاوے +

## شگون کی پہچان

جو بَید مریض کا علاج کرنے کو جاتا ہو اوسکو اوسوقت سامنے ٹھنڈے شگون ملین تو اچھا اور جو آگ وغیرہ گرم شگون ملین تو بیمار آرام نپاوے اور جو آدمی بَید کو بلانے جاتا ہو اوسکو پانی وغیرہ سرد شگون سامنے ملین تو بیمار اچھا نہو اور آگ وغیرہ گرم چیزین ملین تو مریض جلد شفا پاوے +

## وقت کی پہچان

جس مریض کے رات کو گرمی اور دن مین سردی لگے اور گلے مین بلغم بولے وہ مریض ضرور مرے اور جس بیمار کی ناک کا اگلا حصّہ سرد ہو اور اوسکے ہاتھ اور چھاتی بھی ٹھنڈی ہو اور سر مین درد ہو وہ مریض بھی ضرور مرے اور جس بیمار کی اصلی حالت اور نور اور شرم جاتی رہے اور مزاج مین زیادہ غصّہ ہوجاوے وہ بیمار چھہ مہینے مین مرے اور جس مریض کے عضو کانپتے ہون اور عقل جاتی رہے اور بدن کا رنگ اَور کا اَور ہوجاوے اور خوشبو اور بدبو کی پہچان نرہے وہ بیمار ضرور مرے اور درخت اور درخت کی ٹہنیون مین بیمار کو آگ سی نظر آوے وہ بیمار چھہ مہینے مین مرجاوے اور جو مریض بغیر شہوت ہوجاوے اور اوسکو پسینا نہ آوے وہ تین مہینے مین مرے اور جو بیمار کان سے آواز نہ سنے وہ ضرور مرے اور جس بیمار کی آنکھ بدن اور مُنہ کی رنگت اَور کی اَور ہوجاوے وہ مریض بھی ضرور مرے اور جس بیمار کو اپنی زبان اور ناک کا اگلا حصہ اور ابرو کا درمیان نظر نہ آوے وہ بیمار ضرور مرے اور جس مریض کے مُنہ کا رنگ اور قسم کا ہوجاوے اور ناک کا اگلا حصہ ٹیڑھا ہوجاوے اور آنکھین سرخ ہوجاوین وہ مریض بھی ضرور مرے اور جس بیمار کے حواس اپنا اپنا کام نہ کرین وہ مریض بھی ضرور مرے اور جس مریض کی آواز سُست پڑ جاوے

یا تھک جاوے اور طاقت کم ہو جاوے وہ بیمار بھی ضرور مرے اور جس بیمار کو کانچ اور پانی مین اپنا سایہ نظر نہ آوے وہ بھی ضرور مرے اور جسکا مُنہ سرخ کنول کے پھول کے مانند ہو اور زبان کالی پڑجاوے اور بدن مین بڑا بوجھہ آوے وہ مریض ضرور مرے اور جس بیمار کی چھاتی اور ناف اور کندھا کانپنے لگین وہ بیمار ضرور مرے اور جسکے اشلیکھا نشت بھکھا آردرا۔ سواتی۔ مول۔ پوربا پھالگنی۔ پوربا کھاڑہ۔ پوربا بھادرپد۔ بھرنی ان نچھترون مین اور اتوار سینچر منگل وار اور چوتھہ۔ چھٹہ۔ دوادشی۔ تتھون مین بیماری پیدا ہو تو وہ بیمار ضرور مرے اور جس بیمار کو دوسرے کی آنکھہ کی پتلی مین اپنی صورت نظر نہ آوے وہ بیمار ضرور مرے اور جس بیمار کا آفتاب کے طلوع ہونے کے وقت داہنا اور شام کو بایان دم چلے وہ بیمار نہ مرے

## دوا دینے کا قاعدہ

بید کو لازم ہے کہ دوا کی خاصیت سمجھہ مریض کی بیماری کے برابر دوا دے جو بیماری کم ہو تو زیادہ دوا نہ دے اور جو زیادہ بیماری ہو تو تھوڑی نہ دے اور جو کڑوی کسیلی دوا بیمار نہ کھاوے تو وہ بیمار زندہ نہ رہے *

## ملک کا بیان

تین قسم کے ملک ہین۔ انوپ۔ سادھارن جنگل۔ جہان بہت سا پانی ہمیشہ بہتا ہو اور جس دیس مین بلغم کی زیادتی ہو جیسے مشرق کے ملک مین اوسکو انوپ کہتے ہین اور اسیطرح کی علامتین جہان کہین اور جس ملک مین ہون اوسکو بھی انوپ کہتے ہین اور جس دیس مین باد صفرا اور بلغم برابر ہون اوسکو سادھارن کہتے ہین اور جس دیس مین باد زیادہ ہو اوسکو جنگل کہتے ہین اور جس دیس مین جو آدمی پیدا ہو اوسکا اوسی دیس کے مطابق مزاج ہوتا ہے *

## وقت کی پہچان

وقت تین قسم کا ہوتا ہے۔ سردی۔ گرمی۔ اور برسات۔ اگر سردی مین سردی کم پڑے

یا بہت پڑے تو بیماریاں پیدا ہون اور سردی مین گرمی کا پڑنا بھی خلاف ہے یہ بھی اچھا نہین
اس سے عارضے ہوتے ہین اسیطرح گرمی مین گرمی کم پڑے یا زیادہ پڑے یا سردی پڑے
تو بیماری کی پیدایش کا سبب ہے ایسے ہی برسات مین برسات تھوڑی ہو یا زیادہ ہو
یا نہو تو عارضے پیدا ہون +

## عمر کا بیان

عمر تو کئی قسم کی ہے مگر اونمین تین خاص ہین ایک لڑکپن - دوسری جوانی - تیسری
بوڑھاپا - اون مین اعلے - ادنے - اوسط ہوتے ہین اونکے جو بیماریان پیدا ہون
اونکے بدن اور عمر کے انداز سے سوچکر بید دوا دے +

## حس کی قوت طبیعی

پانچ قسم کی ہین - آواز - چھونا - شکل - ذائقہ - بو - آواز کی جگہ تو کان ہین اور چھونے
کی جگہ جلد شکل کی جگہ آنکھین رس کی جگہ زبان بو کی جگہ ناک ہے - جو آواز کی طاقت
کم ہوجانے سے کم سنے یا زیادہ سنے یا غلط سنے یا کچھ کا کچھ سنے اور چھونے کی طاقت
کم ہوجانے پر تھوڑا چھووے یا غلط چھووے یا کچھ کا کچھ چھووے اور دیکھنے کی طاقت
کم ہونے سے کم دیکھے یا غلط دیکھے یا کچھ کا کچھ دیکھے - چھوون رسون کے کھانیکی طاقت
تھکنے سے تھوڑا کھاوے یا بہت کھاوے یا کچھ کا کچھ کھاوے اور سونگھنے کی طاقت
کم ہونے سے تھوڑا سونگھے یا غلط سونگھے یا کچھ کا کچھ سونگھے تو ضرور بیماری پیدا ہو اور ان
پانچون کے اچھی طرح استعمال کرنے سے آدمی ہمیشہ اچھا رہتا ہے +

## افعال طبیعی

تین قسم کے ہین جسمانی - باطنی - زبانی - جو جسم مین رہین وہ جسمانی اور جو دل مین رہین وہ
باطنی جو زبان مین رہے وہ زبانی - جسم کے کام تھکنے سے تھوڑا کام کرے یا بہت کام کرے
یا کچھ کا کچھ کام کرے اور دل کی طاقت گھٹنے سے تھوڑی خواہش ہو یا بہت ہو یا کچھ کی کچھ

اور بولنے کی طاقت کم ہونے سے کم بولے یا کچھ کا کچھ بولے تو آدمی کو بیماری پیدا ہو اور تینون چیزون کو آدمی بخوبی برابر استعمال رکھے وہ آدمی ہمیشہ اچھا رہے ❖

## ہاضمہ کی طاقت کا بیان

اگ پانچ قسم کی ہے - منداگن کم - تیچھن اگن تیز - بکھم اگن سخت - سم اگن برابر - بھسم اگن سخت تر جسکا بلغمی مزاج ہوتا ہے اوسکے ہاضمے کی آگ کم ہوتی ہے وہ بلغمی عارضون کو پیدا کرتی ہے اور اچھی نہین اور جسکا صفراوی مزاج ہو تو اوسکے تیچھن اگن ہوتی ہے وہ اچھی ہے کھایا ہوا کھانا سب ہضم کرتی ہے مگر وہ بھی صفرا کے عارضے پیدا کرتی ہے اور جسکا بادی مزاج ہو اوسکے بکھم اگن ہو وہ باد کے عارضون کو پیدا کرتی ہے اور کبھی کھانا ہضم کرے اور کبھی نہ کرے - چوتھی سم اگن ہے جو سب آگون مین عمدہ ہے اچھی طرح کھانا کھاوے اوسکو پچا دیتی ہے اور کوئی بیماری پیدا نہین کرتی اور پانچوین بھسم اگن ہے وہ بھسک کی عارضے کو پیدا کرتی ہے اسطرح کبھی دوا کے استعمال سے بدن مین رطوبت اصلی کم ہو جاوے اور صفرا کی حرارت جوع الکلب زیادہ ہو کر ہوا کے ساتھہ سے تحریک ہو کر سخت گرمی پیدا کرتی ہے تب وہ بھسمک اگن ہو جاتی ہے اوس آگ والے کو جب وقت پر کھانے کو نہ ملے تو پیاس پسینا جلن بیہوشی وغیرہ کر کے آدمی کو مار ڈالتی ہے اسلیے آدمی ہاضمے کی طاقت پہچان کر علاج کرے یا کھانا وغیرہ کھاوے تو اوسکو ضرور ہی بیماری پیدا ہو اور اوسکی دوا کرنی فائدہ نہین پہونچاتی اور اوسکا علاج فائدہ ور نہین ہوتا ❖

## بیمار کی لاعلاج ہونیکی پہچان

جس بیمار کو رات کیوقت نیند نہ آوے اور گلے مین بلغم بسنے اور بدن مین جلن ہو اور نبض آہستہ چلے اور بولنے سے زبان تھک جاے اور سب حواس خمسہ اپنے اپنے کامون کو چھوڑ دین وہ بیمار ضرور مرے اور جس بیمار کو قوت ہاضمہ کم ہو کر طبیعت بگڑ جاوے اوس مریض کو لاعلاج جانو اور جسکی آنکھین سرخ ہو جاوین اور دم چڑہ آوے چھاتی مین درد ہو اور

اونگھائی ہچکی اور پیاس بہت ہو پسینا زیادہ اور چکنا آوے وہ مریض ضرور مرے +

## بیمار کے باعلاج ہونیکی پہچان

جس بیمار کی طبیعت درست رہے اور کھانا بخوبی تمام ہضم ہوتا رہے اور کسیطرح بیماری کا فساد نہو ایک ہی قسم کی کوئی بیماری ہو اور اوس بیمار کے علاج کرنیکی چار تدبیریں یہ ہیں ایک تو اچھا تجربےکار بید۔ دوسرے ویسی ہی بیماری کی دور کرنے والی دوا اور ویساہی ہوشیار نوکر اور ویساہی بیمار دولت مند اور بیماری کے گھٹنے بڑھنے کا جاننے والا ہو اوس بیمار کو باعلاج جانو +

## عارضوں کی تفریق

جو بیماریاں جسم میں رہیں وہ چودہ قسم کی ہیں اونکو لکھتے ہیں سہج روگ ۔ گربھج روگ جات روگ ۔ پیڑا جنت ۔ کال جنت ۔ پربھاو جنت ۔ سبھاو جنت ۔ دیش جنت آگنتک روگ ۔ کاینک روگ ۔ آنتر روگ ۔ کرمج روگ ۔ دوکھج روگ ۔ کرم دوکھج روگ

## ان سب کا بیان

والدین کے نطفہ سے جو اولاد کے بھی بیماریاں ہوتی ہیں ۔ جیسے بواسیر ۔ کوڑھ وغیرہ سہج روگ کہلاتے ہیں ۔ حمل میں ۔ کبڑا ۔ لنگڑا ۔ چھہ انگل کا اور دو سرا اور ہاتھہ پیر کا لنجا بیماریاں ہوں اونکو گربھج روگ کہتے ہیں ۔ حمل کی حالت میں والدہ کی بدپرہیزی اور کھانے وغیرہ کی تبدیلی اور تفرقہ سے لڑکے کے رتوا ۔ اور بہابدن ۔ گونگاپن وغیرہ جو بیماریاں ہوں اونکو جات کہتے ہیں اور ہتیار وغیرہ کے لگنے سے جو ہتیار کی ضرب سے ماں کے پیٹ میں نقصان ہونے سے عوارض ہوں اونکو پیڑا جنت بیماریاں سمجھنا چاہیے ۔ اور سردی میں زیادہ سردی اور گرمی میں زیادہ دھوپ اور برسات میں زیادہ برسات کے سبب جو بیماریاں پیدا ہوتی ہیں اونکو کال جنت روگ کہتے ہیں ۔ اور دیوتا گرو اور بزرگوں کی بددعا اور ستاروں کے خلاف ہونے سے جو بیماریاں پیدا ہوں اونکو پربھاوج کہنا چاہیے ۔ اور

بھوکھ پیاس اور بوڑھاپے وغیرہ سے جو بیماریان پیدا ہوتی ہین اونکو سوبھاؤجنت کہتے ہین
اور آسیب وغیرہ اور غصہ شہوت اور دشمنی محبت اور خوشی ورنج طمع اور غفلت وغیرہ جس کے
بدن مین رہین اوسے جو بیماریان پیدا ہین اونکو آگنتک روگ کہتے ہین۔ اور بخار وغیرہ
خاص بیماریان ہین اونکو کایک بیماریان کہتے ہین اور رحال دل کے مانند جو آدھا پاگل ہوجاوے
اوسکو انتر روگ کہتے ہین اور جس ملک مین سیاہ یا سرخ یا بھورے آدمی پیدا ہون اون کو دیش ج
کہنا چاہیے اور پہلے جنم مین یا اس جنم مین برہمن اور گاے مارنے وغیرہ کے گناہ سے جو بیماریان
ہون اونکو کرمج کہتے ہین اور باد صفرا اور بلغم سے جو بیماری پیدا ہوئی ہے اوسکو دوکھج
کہتے ہین اور برہم ہتیا وغیرہ جو پاپ اور باد صفرا اور بلغم وغیرہ کے جو فساد مین اُن دونو کو
ملاکر جو عارضہ پیدا ہوا ہے اوسکو کرم دوکھج کہتے ہین۔ اب یہی دو قسم کے ہین سایک
با علاج۔ دوسرا لا علاج۔ با علاج دو قسم کا ہے ایک تو بہت تدبیرون سے جیسے تیسے
اچھا ہوتا ہے اور لا علاج دو قسم کا ہے ایک جاپیہ۔ یعنی گمبھیر۔ بواسیر۔ مرگی یعنے مرض صرع
اور ہنگ یعنی لقوہ۔ سانک۔ اور جس مین زیادہ بیماریان ہون وہ شخص دوا کھایا کرے
اور پرہیز سے چلے اور بید کی راے کے مطابق کام کرے جہان تک عارضہ دفع ہو ان عارضونکو
جاپیہ کہتے ہین اور ایک ایسی بیماری پیدا ہو جسکا علاج بھی نہو سکے وہ مار ہی ڈالتی ہے اور
عارضونکی اقسام تو بے تعداد ہین جنکی تعداد نہین اونکا علم تو صرف خداوند تعالے کو ہے مگر
بید بھی علم کے زور اور عقل کی تیزی سے ان سب عارضون کو جو دہ طرحسے پیدا ہونیوالا جان لے ✣

## اور طرحسے سب عارضونکی پیدا ہونیکا اور یہی طریقہ

جو شخص سب طرحسے ہوشیار رہے اور چودہ طرحکے زورون مین سے کوئی زور بیفایدہ ظاہر
نہ کرے اور جو آپ ہی ظاہر ہو اوسکو نہ روکے اور اوسکا کام کرے تو وہ شخص بیمار نہوا اور اون
چودہ زورون کو ناحق ظاہر کرے اور اونکے ظاہر ہونے سے اوسکو اختیار کرے
تو ضرور بیمار ہو ✣

## چودہ روز

ادہا ادہو بانیو پیٹ کی ہوا کو روکنا ۔ وشا بادہا پاخانہ روکنا ۔ موتر بادہا پیشاب روکنا ۔ ڈکار روکنا ۔ چھینک روکنا ۔ پیاس روکنا ۔ بھوکھ روکنا ۔ نیند روکنا ۔ دم روکنا ۔ تکلیف کا دم روکنا ۔ جمھائی روکنا ۔ آنسو روکنا ۔ قے روکنا ۔ منی روکنا ۔ یہ چودہ زور ہین ان کو ناحق روکے اور انسے پیدا ہوسے زور و نکو اپنے اوپر اختیار کرے تو ضرور آدمی کے بیماریان ہون وہ لکھتے ہین جو شخص ادہو بایو یعنے ریح کو روکے اوسکے گولا اور پیٹ مین اپھار اور درد یہ بیماریان ہون پھر ریح اچھی طرح صادر نہین ہوتی اور موتر کرچھر امراض مثانہ اور بدا ور آنکھون کے عارضے اور بدہضمی اور چھاتی مین درد ہو ✣

## پاخانے کے روکنے کی بیماریان

جو شخص پاخانہ کو روکے اوسکے یہ بیماریان ہوتی ہین ۔ ہاتھ پاون مین اعضا شکنی اور خناق ۔ سردرد ۔ اور دم اچھی طرح نہین آتا اور چھاتی مین درد ۔ اودا ورست ۔ اور گولہ پھیا ۔ پیٹ کی بیماری ۔ پیٹ کا درد ۔ موترکرچھر قبض ۔ بیمار ہیاسے مثانہ ۔ آنکھونکی بیماریان بدہضمی وغیرہ عارضے ہو آتے ہین ✣

## پیشاب روکنے سے عارضے

جو شخص پیشاب کے زور کو روکے اوسکو یہ عارضے ہون ۔ اعضا شکنی ۔ پتھری ۔ سگندری یعنے عضو تناسل اور کالے بالون کی جڑمین درد اور گولا ۔ پھیا ۔ وغیرہ جو پیچھے پاخانہ کے روکنے سے بیماریان کہی ہین وہ بھی پیشاب کے روکنے سے پیدا ہوتی ہین ✣

## ڈکار کے روکنے کے عارضے

جو شخص آتی ہوئی ڈکار کو روکتے ہین اونکو استنے عارضے ہوتے ہین ۔ کھانے سے نفرت بدن کانپنے ۔ چھاتی رکے ۔ اپھار یعنی نفخ ۔ کھانسی ۔ ہچکی وغیرہ

## چھینک روکنے کے عارضے

جو شخص چھینک کے زور کو روکے اوسکے یہ بیماریاں پیدا ہون - دل گھبراوے - ضعف حواس ہو - گردن نہ مڑے - منہ ٹیڑھا ہوجاوے +

## پیاس روکنے کی بیماریان

جس شخص کو پیاس لگی ہو اور اوسکو روکے تو یہ بیماریان ہون - منہ سوکھے - اعضا شکنی بہراپن - غفلت - شک - دودلا - اور چھاتی مین تکلیف ہو +

## بھوکھ روکنے کی بیماریان

جو شخص بھوکھ کے زور کو روکے اوسکے اتنے عارضے ہون - سب اعضا ٹوٹنے لگین کھانے سے نفرت ہو اور طبع مائل ہو اور بدن کمزور اور خلش قلب اور بغیر محنت کیے تکان اور سب حواس گند ہون - اور بدنکا رنگ اوڑکا اوڑ ہوجاوے +

## نیند کے روکنے کے عارضے

جو شخص آتی ہوئی نیند کو روکے اوسکے یہ بیماریان پیدا ہوتی ہین - غفلت - اور سر اور آنکھین بھاری - سستی - جمھائی - اعضا مین درد وغیرہ +

## کھانسی کے روکنے کے عارضے

جو شخص کھانسی کو روکے اوسکے کھانسی - دم - کھانے سے نفرت - چھاتی کا درد ہچکی - وغیرہ بیماریان زیادہ ہوتی ہین +

## محنت کے دم روکنے کی بیماریان

جو شخص محنت کے دمون کو روکے اوسکے اتنے عارضے ہوتے ہین - گولا - چھاتی کی بیماریان - غفلت - دس قسم کے جیان کی بیماریان +

## جمھائی روکنے کی بیماریان

جو شخص آتی ہوئی جمھائی کو روکے - اوسکے بدن مین - اندستی ہو اور گردن اور منہ ٹیڑھا ہو +

## آنسو روکنے کی بیماریان

جو شخص آنسو روکے اوسکے خناق - آنکھ کے عارضے - سر چھاتی اور گردن مین درد تنفر اور شاک پیدا ہو +

## قے روکنے کی بیماریان

جو شخص آتی ہوئی قے کے زور کو روکے اوسکے رتوا - پتی کوڑہ - آنکھ کی بیماری - کھجلی بخار - کھانسی - دم - چھاتی کا درد - مکھ کیل یا مکھ چھایا - وغیرہ ہوتے ہین +

## منی روکنے کی بیماریان

جو شخص منی کے زور کو روکے اوسکے سوزاک جریان - درد عضو اور سُوجن - فکر - کھانسی تنفر ہو

# باب دوم

## سب طرح کے بخار کے بیان مین

## بخار کی پیدائیش کا بیان

دچھہ پرجاپت کی جگیہ مین ستی کے جولا چھوڑدینے سے تینون لوک کے مالک شیوجی نے غصہ کیکے دچھہ اور دچھہ کے مددگارون کے مارنے اور جگیہ کے خلل ڈالنے کے لیے اپنی تیسری آنکھ سے ایک بیربھدر پیدا کیا اوسنے سری شیوجی کا حکم لیکر دچھہ پرجاپت کو مارکر جگیہ کا سب سامان کھاپی ڈالا تب شیوجی نے بیربھدر کا نام تپ رکھا وہ تپ آرام و آسایش کے تفرقہ اور گرانی سے ناف اور پستان کے درمیان جو آنون کی جگہ ہے اوسمین رہتا جو باد صفرا بلغم اونکو بیمار کے بدن مین آنون کی جگہ پر بگاڑ دیتا ہے اور آنون کی جگہ مین جو غذا رہتی ہے اوس سے جو رس پیدا ہوتا ہے اوسکو بھی بگاڑ دیتا ہے اور آنون کی جگہ مین جو آگ رہتی ہے اوسکو پیٹ سے باہر نکالکر بیمار کے سب بدن کو آگ کی مانند گرم کرتا ہے وہی بخار کی صورت ہوکر بدن کی طاقت کو کم کردیتا ہے وہ بخار آٹھ قسم کا ہے -

| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بادی | صفرادی | بلغمی | بادی صفرادی | بادی بلغمی | بلغمی صفرادی | سنپات | آگنتک |

یہ آٹھہ قسم کی تپ ہین اب انکی علیحدہ علیحدہ علامتین لکھی جاتی ہین +

## عام بخار کی عام علامتین

جسکے بدن مین ایک ساتھہ ہی یہ علامتین ہون تو بخار کہنا چاہیے - بدن گرم ہو - پسینا نہ آوے - بھوکھہ جاتی رہے - سب بدن جکڑا رہے - اور دردسر - اور ہاتھہ پاون مین اعضاشکنی - اورکہین دل نہ لگے - ایسی علامتین جس بیمار کی ہون اوسے بخار جاننا چاہیے +

## بخار کی پہلی شکل

ہاتھہ پاون مین اعضاشکنی اور سر بھاری رہے اور جمھائی آوین اور بغیر درد کے بدن مین تکلیف ہو جسکے ایسی علامتین ہون تو جاننا کہ بخار آویگا +

## بادی بخار کی علامتین

بدن کانپے - بخار کا بڑا زور ہو - گلا اور لب سوکھین - نیند اور چھینک نہ آوے - بدن کھا ہو پیشانی بھاری - بدن مین درد - مُنہ سے چھٹون طرح کا مزہ جاتا رہے - قبض رہے - پیٹ مین درد اور پھار ہو - اور جمھائی بہت آوین - تو بادی تپ جاننا چاہیے +

## عام بخار کا علاج

گرم پانی پلاوے اور مواد کے موافق فاقہ اور کچھہ پرہیز بھی کراوے اور اوسکو ہوا نہ لگنے دے - اور اُسے باریک کپڑے پر سلاوے تو بخار جاوے - اور تین دن تک تو بخار ہین - کڑوی کسیلی - جلاب وغیرہ کی کوئی دوا نہ دے یہی تدبیر کرنی چاہیے - پھر زنجبیل ۲ ماشہ - کشنیز ۱۰ ماشہ - انکا جوشاندہ کر پلاوے تو بخار جاتا رہے +

## بادی بخار کا علاج

بادی بخار والے کو اور پھین جھیراگن والے کو اور حاملہ عورت اور کمزور آدمی اور لڑکا - بوڑھا او بدہشت تاک استنے لوگون کو فاقہ نہ کراوے اور تھوڑا پرہیز بھی کراوے اور بادی بخار والے کو چرائتا - ناگرموتھا - نیتر بالا - دونون کٹیری - گلو - سونٹھہ - ان سب دوائیونکو چھہ دام

یہ آٹھ قسم کی تپ ہین اب انکی علحدہ علحدہ علامتین لکھی جاتی ہین +

## عام بخار کی عام علامتین

جسکے بدن مین ایک ساتھہ ہی یہ علامتین ہون تو بخار کہنا چاہیے - بدن گرم ہو - پسینا نہ آوے - بھوکھہ جاتی رہے - سب بدن جکڑا رہے - اور درد سر - اور ہاتھہ پاون مین اعضا شکنی - اور کہین دل نہ لگے - ایسی علامتین جب بیمار کی ہون اوسے بخار جاننا چاہیے +

## بخار کی پہلی شکل

ہاتھہ پاون مین اعضا شکنی اور سر بھاری رہے اور جمھائی آوین اور بغیر درد کے بدن مین تکلیف ہو جسکے ایسی علامتین ہون تو جاننا کہ بخار آویگا +

## بادی بخار کی علامتین

بدن کانپنے - بخار کا بڑا زور ہو - گلا اور لب سوکھین - نیند اور چھینک نہ آوے - بدن کھا ہو پیشانی بھاری - بدن مین درد - منہ سے جھوٹون طرح کا مزہ جاتا رہے - قبض رہے - پیٹ مین درد اور اپھارہ ہو - اور جمھائی بہت آوین - تو بادی تپ جاننا چاہیے +

## عام بخار کا علاج

گرم پانی پلاوے اور مواد کے موافق فاقہ اور کچھہ پرہیز بھی کراوے اور اوسکو ہوا نہ لگنے دے - اور اچھے باریک کپڑے پر سلاوے تو بخار جاوے - اور تین دن تک تو بخار مین - کڑوی کسیلی - جلاب وغیرہ کی کوئی دوا نہ دے یہی تدبیر کرنی چاہیے - پھر زنجبیل دو ماشہ - کشنیز ۱۰ ماشہ - انکا جوشاندہ کر پلاوے تو بخار جاتا رہے +

## بادی بخار کا علاج

بادی بخار والے کو اور بھچپن جٹہراگنی والے کو اور حاملہ عورت اور کمزور آدمی اور لڑکا - بوڑھا اور بدہشت تاک اتنے لوگون کو فاقہ نہ کراوے اور تھوڑا پرہیز بھی کراوے اور بادی بخار والیکو چراتیا - ناگرموتھا - نیتربالا - دونون کٹیری - گلو - سونٹھہ - ان سب دوائیونکو چھہ دام

چھہ دام لیکر آدھہ کچلا کر پانچ دن تک جوشاندہ دے تو بادی بخار جاوے۔ یا زنجبیل۔ نیم کی چھال۔ دہماسہ۔ پاڑہ۔ کچور۔ اڑوسہ۔ بیخ ارنڈ۔ پوہکرمول۔ ان سب چیزون کو کچلکر چھہ دام چھہ دام بھر لیکر جوشاندہ دے تو بادی بخار دور ہو۔ یا ہنگلیشر رس سے بادی بخار بہت جلد رفع ہوتا ہے۔ شنگرف۔ پیپل۔ سنگی مہرہ مصفا۔ ان تینون کو برابر لے اور باریک پیسکر پانی مین آدمی آدمی رتی کی گولی بناکر ہر روز ایک ایک کہاوے تو پانچ گولیون مین بادی بخار ضرور جاوے اور مونگ۔ مسور۔ کلتھی۔ موٹھہ۔ ان سبکی دال کا پانی کہانیکو دے اور چپاتور۔ گلو یہ دونون چھہ دام چھہ دام بھر جوشاندہ کر پیے اور اوسمین چھہ دام بھر پوپر ناگر ڈالکر پانچ دن تک پیے تو بادی بخار جاوے۔ اور سنگہ دا کہہ۔ پیپل۔ پت پاپڑا۔ بادیان۔ یہ سب چھہ دام چھہ دام بھر لیکر جوشاندہ دے تو بادی بخار جاوے۔

## صفراوی بخار کی علامتین

آنکہون مین سوزش ہو منہ کی لذت کڑوی رہے۔ پیاس زیادہ لگے۔ چکر آوین۔ بہت پسینے بدن گرم رہے۔ بخار کی شدت زیادہ ہو۔ پاخانہ مین دست آوسے۔ قے ہو۔ اور آنکہین پاخانہ اور پیشاب زرد ہوین یہ علامتین جس شخص مین ہون اوسکو صفراوی بخار مین مبتلا جانو +

## صفراوی تپ کا علاج

ناگرموتھہ۔ دہماسہ۔ پت پاپڑا۔ نیترِبالا۔ چرائتا۔ نیم کی چھال۔ ان سب چیزون کو چھہ دام چھہ دام بھر لیکر کچلا اور اوسکا جوشاندہ کر کے دے تو صفراوی بخار جاتا رہے۔ یا گرم پانی کے ساتھہ پیسی ہوئی کھیر سار۔ ایک چھہ دام اور روز ماشہ گنگی۔ اور دو درم مصری انکو پیکر دے تو صفراوی بخار جاوے۔ یا چھہلنی اودرم۔ خس اودرم۔ انکو باریک پیس لے کے چار پیسے بھر شربت مین دو پیسے بھر مصری ڈالکر پیے تو صفراوی بخار دور ہو۔ یہ دوا بہت اچھی سنسکرت کی کتاب مین لکھی ہے۔ یا جامن کی کھیل سکے پانی مین مصری ملاکر پیے

توصفراوی بخار دور ہو - یا گلگی - مغز املتاس - ناگرموتھہ - پوست ہلیلہ - پت پاپڑا - ان
سبکو چھہ چھہ ماشہ بھر لیکر کوٹ کر اور جوشاندہ دے توصفراوی بخار اور پیاس - سوزش
مدہوشی - بک بک - چکر - ان بیماریون کو یہ جوشاندہ دور کرے - یہ تیرہ نسخہ ہین لکھا ہے
گیہون کے آٹے کو خوب بھگوکر اوسمین مصری ڈال پتلا حریرہ کر دے توصفراوی بخار جاوے
یا میٹھے انار کا شربت دے توصفراوی بخار جاوے - یا نہایت خوبصورت سولہ برس کی عورت
سے جماع کرے تو سوزش جاوے - اور طوطا - مینا - اور لڑکے کی خوش الحانی اور عجیب باغ
اور میوہ کھانے کے ہار کنول کا پھول اور سنگار کی باتین - کیوڑا کا لگنا - خوبصورت چیزون کا
ساتھہ - فوارہ وغیرہ یہ سب سوزش کی تکلیف کو دور کرتے ہین - یا فالسے کے شربت مین
سیندھا نمک ڈالکر پیوے توصفراوی بخار دور ہو - یا مونگ کی دال کے پانی مین مصری ملاکر
پیوے توصفراوی بخار دور ہو - یا سنگھاڑا کہہ کا شربت مصری ملاکر پیوے توصفراوی بخار دور ہو -
یا پت پاپڑہ - ناگرموتھہ - چرائتہ - ان سبکو پانچ درم لے جوشاندہ کرتین دن تک پیوے
توصفراوی بخار دور ہو - یہ سب دوا تمر بھاسکر مین لکھی ہین - سرخ چندن - پدماک - دھنیا
گلو - نیم کی چھال - ان سبکو چھہ چھہ ماشہ بھر لیکر جوکوب کرکے پانچ دن تک جوشاندہ پیوے
توصفراوی بخار - سوزش - پیاس - قے - سب دور ہون - یہ دوا لولمب راج مین لکھی ہے
اور یہ صفراوی بخار بہت سوزش پیدا کرے تو کنول کے پھولون کے بچھونے پر یا کیلے کے پتون پر
سلاوے تو سوزش دینے والا بخار جاوے یا اچھے باغ کی سیر کرے - یا خس کی ٹٹیون مین
خس کے ہی پنکھے سے ہوا کرے توصفراوی بخار دور ہو - یا گلاب کے پھولون کی پنکھڑی کو تل مین
پانچ سات پٹ دے اور اونکا تیل چمیلی کیطرح نکالے اوسکو حکیم گلاب روغن کہتے ہین اور ہندو
گلاب تیل کہتے ہین اوسکو ملنے سے سوزش کا بخار بند ہوتا ہے - یا ستو یا ہزار مرتبہ کا دھویا ہوا
گھی بدن مین ملے توصفراوی بخار دور ہو یا نیم کے نرم پتون کو پیس کر اوسمین پانی ڈالکر جھاگ
اوٹھاوے اور صفراوی بخار والے کے بدن مین ملے یا ان جھاگون ہی کو جسم سے لگاوے

ملا کر مالش کرے تو صفراوی بخار دور ہو یہ علاج بید چمین اور بید منو دمین لکھے ہین +

## بلغمی بخار کی علامتین اور تدبیر

جسکی طبیعت بھاری رہے۔ بدن بھاری ہو۔ اور رونگٹے کھڑے ہون اور پیشاب اور ناخن سفید ہون نیند بہت آوے۔ بدن ٹھنڈا ہو۔ اور منہ میٹھا رہے۔ اور بخار کا زور کم ہو۔ اور سستی ہو۔ کھانسی۔ خناق وغیرہ علامتین جسمین ہون اوسکو بلغمی بخار جانو +

## بلغمی بخار کا علاج

نیم کی چھال۔ سونٹھ۔ گلو۔ پوہکر مول۔ کٹکی۔ کچور۔ اڑوسا۔ کائپھل۔ پیپل۔ چتاور۔ ان سب کو چھ چھ دام بھر لے کر کاڑھا سات دن تک جوشاندہ دیوے تو بلغمی بخار دور ہو۔ یا کائپھل۔ پیپل۔ کاکڑا سنگی۔ پوہکر مول۔ ان سب دواؤن کو کپڑ چھان کر کے شہد مین چٹاوے تو بخار بلغمی۔ اور دمہ۔ کھانسی وغیرہ دور ہوون۔ یہ علاج بید منو دمین لکھا ہے۔ اور بلغمی بخار والے کو گرم سیر بھر کا تین پاؤ پانی کر کے تھوڑا تھوڑا پلاوے اور یا یہ فاقے کراوے بعد مونگ موٹھ یا کلتھی کے پانی کا آش دیوے اور دن مین سونے نہ دے اور بجورے کے اندر کے زیرے مین سیندھا نمک اور ادرک ملا کر دیوے اور کھانے کے وقت یہ نیچے کی چیز دیوے۔ سونٹھ مرچ۔ پیپل۔ چترک۔ پیپلا مول۔ دونون زیرہ۔ مونگ۔ الائچی۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ اجواین۔ اجمود۔ ان سب کو برابر لیکر پیسکر چھ ماشہ چھ ماشہ بھر گرم پانی سے دیوے تو بلغمی بخار جاوے اور [illegible] کر کے بھوک لگے۔ یا کٹیری۔ گلو۔ سونٹھ۔ پوہکر مول۔ اڑوسہ ان سب کو چھ چھ ماشہ بھر لے جوکوب کر سات دن تک جوشاندہ دے تو بخار بلغمی جاوے اسکو چکردت [illegible] سکھت مین لکھا ہے۔ کٹیری۔ پیپل۔ کاکڑا سنگی۔ گلو۔ اڑوسہ۔ ان سب چیزون کو چھ چھ ماشہ لیکر جوشاندہ کر کے دیوے تو بلغمی بخار۔ بدن ٹوٹنا۔ کھانسی۔ بدہضمی۔ یہ دور ہون۔ یا گلو کا جوشاندہ چھ ماشہ بھر دس دن دیوے تو بخار بلغمی بہت جلد دور ہو۔ یا ایک رتی [illegible] سات دن تک دیوے تو بخار بلغمی جلد دور ہو

## شیت بھنجی رس کی ترکیب

شنگرف سے نکلا ہوا پارہ پانچ درم ۔ گندھک مصفا پانچ درم ۔ تامیشر یعنی تانبے کی راکھ
۵ درم ۔ سنگی مُہرا ۔ ۵ درم ۔ سونٹھ ۵ درم ۔ فلفل سیاہ ۵ درم ۔ پیپل ۵ درم
سہاگہ مصفا ۵ درم ۔ ان سب کو باریک پیس چترک کے رس کی تین پٹ دے پھر ادرک کے
رس کی سات پٹ دیکر پان کے رس کی تین پٹ دے پھر ایک ایک رتی کی گولیاں بنا دے
یہ شیت بھنجی رس ہے اس سے بخار بلغمی ۔ سردی ۔ اور سب بادی کی بیماریاں دفع ہوتی ہیں +

## بادی صفراوی بخار کی علامتیں اور علاج

جس شخص کو بادی صفراوی بخار ۔ اور بدہوشی ۔ چکر ۔ اور سوزش ہو ۔ اور نیند نہ آوے
اور درد سر ہو ۔ اور گلا اور منہ سوکھے ۔ اور قے ہو اور بال کھڑے ہو جاویں ۔ اور اندھیرا
ہو جاوے ۔ اور سب بدن میں درد ہو اور جمہائی بکواد وغیرہ جسمیں ہوں اوسکو بادی
صفراوی بخار کہتے ہیں +

## باد صفراوی بخار کا علاج

کھرنٹی ۔ گلو ۔ بیخ ارنڈ ۔ ناگرموتھہ ۔ پدماکھ ۔ بھارنگی ۔ پیپل ۔ خس ۔ سرخ چندن
ان سب چیزوں کو پانچ ماشہ بھر لے کچلکر چھٹانک دام بھر کا جوشاندہ بارہ دن تک پیوے تو باد
صفراوی بخار دور ہو ۔ یا گلو ۔ ناگرموتھہ ۔ پت پاپڑا ۔ چرایتا ۔ سونٹھہ ۔ ان سکو برابر لیکے
کچلکر چھٹانک دام بھر کا جوشاندہ ہر روز بارہ دن تک دے تو باد صفراوی بخار دفع ہو ۔
اس جوشاندے کا نام پنچ بھدر ہے یا گلو ۔ پت پاپڑا ۔ سونٹھہ ۔ ناگرموتھا ۔ اڑوسہ ۔
ان سکو برابر لے کچلکر چھٹانک دام بھر کا جوشاندہ دے تو باد صفراوی بخار جاوے ۔ یا پٹول ۔
نیم کی چھال ۔ گلو ۔ کٹکی ۔ ان سکو برابر لے چھٹانک دام بھر کا کاڑھہ بارہ دن تک دے تو باد صفراوی
بخار دور ہو ۔ یا مہوا ۔ ملٹھی ۔ لودھ ۔ سفید سرسوں ۔ ناگرموتھہ ۔ مغز املتاس ۔ ان سکو
برابر لے کچلکر چھٹانک دام بھر کا کاڑھہ بارہ دن تک دے تو بادی صفراوی بخار دور ہو ۔ یا چانول کی

کھیل کے پانی مین مصری اور شہد ملا کر دس دن تک دیوے تو بادصفراوی بخار جاوے یا سونٹھ۔ فلفل سیاہ ان کو برابر لیکر سبکے برابر مصری ملاکر پیسکر ہر روز چھ ماشہ بھر دس دن تک کھاوے تو بادصفراوی بخار دور ہو +

## بادبلغمی بخار کی علامتین

کھانسی۔ تنفر۔ ہر ایک عضو اور سر مین درد۔ خناق۔ سوزش۔ تفکر۔ بدن مین رعشہ رہے اور بھاری ہو۔ اور نیند نہ آوے۔ اور پسینا۔ وہم زیادہ جلن اور پیٹ مین درد ہو اور نبض سانپ یا ہنس کی چال کیطرح چلے اور وہ سفید یا دھویا چکنا شہد کے مانند پیشاب کرے اور سیاہ اور چکنا پیٹ کا مواد ہو آنکھ دھومی اور منہ کسیلا یا میٹھا اور زبان سیاہ یا سفید گلے مین بلغم اور بھاری تول بدن سرد۔ یہ علامتین جسمین ہون اوسکو بادبلغمی بخار جاننا چاہیے یہ علامتین جسر تمر بھاسکر مین لکھی ہین +

## بادصفراوی بخار کا علاج

اس بخار والے کو دس لنگھن کراوے اور آدھا اوٹا ہوا پانی پلاوے اور دس دن بعد چرایتا۔ ناگرموتھہ۔ گلو۔ سونٹھہ۔ یہ سب برابر لیکر چھ دام بھر کا کاڑہ دیوے اور بخوبی اوسکو پرہیز کراوے تو کوئی فساد نہ اوٹھے اور تین دن پیچھے کا بیل۔ دیودار بھارنگی۔ ناگرموتھہ۔ کشنیز۔ پت پاپڑا۔ پوست ہلیلہ۔ سونٹھہ۔ بیخ کنگھی۔ یہ سب چیزین برابر لیکر ایک درم کا کاڑہ کرکے دیوے تو بادبلغمی بخار۔ کھانسی۔ سوجن سانس۔ ان سبکو دور کرے۔ یا ناگرموتھہ۔ پت پاپڑہ۔ سونٹھہ۔ گلو۔ دہماسہ ان سبکو برابر لیکر کچلے اور چھ دام بھر کا جوشاندہ دس دن تک دیوے تو بادبلغمی بخار قے۔ منہ سوکھنا وغیرہ دور ہون۔ یا کٹیلی۔ سونٹھہ۔ بیل۔ گلو۔ یہ سب چھ دام چھ دام بھر لیکر کاڑہ کر دے تو بادبلغمی بخار جاوے۔ یا سالپرنی۔ پرشٹ پرنی۔ دونون کٹیلی گوکھرو۔ بیل کی گری۔ ارنی۔ ارلو۔ کمیر۔ پاڑہ۔ یہ دس مول کہلاتے ہین ان کو

گوشت کر جوشاندہ کرے اور پیپل ملا کر دس دن تک دے تو بادبلغمی بخار دور ہو۔ یا بخار
مین منہ اور تالو سوکھہ جاوے اور زبان لٹھڑا جاوے تو بجور سے ہد کے زیرے مین
سپید ھا نمک اور مرچ لگا کر زبان مین سلے تو منہ اور تالو کی سوجن اور زبان کا لٹھڑا نا دور ہو
یا چراتیا۔ گلو۔ دیودار۔ کایپھل۔ سب برابر لے چھہ دام بھر کا کاڑہ کر دے تو بادبلغمی تپ جاوے
یہ علاج تمر بھاسکر مین لکھا ہے ✣

## بلغم صفراوی بخار کی علامتین

منہ اور زبان بلغم سے بھری رہے۔ غنودگی۔ غفلت۔ کھانسی۔ تنفر۔ اور پیاس
زیادہ ہو۔ بار بار بدن مین سوزش اور سردی اور درد ہو۔ چھاتی مین تکلیف ہو۔
چکر آوے۔ بھوکھ نہ لگے۔ بدن چکنا سا ہو جاوے۔ نبض ہنس اور مینڈک کی سی
چال چلے۔ اور پیشاب سفید مگر سرخی لیے چکنا ہو اور پاخانہ بھی سرخی لیے ہو اور
آنکھین مینڈک کے رنگ کے مانند ہون۔ منہ میٹھا یا کڑوا رہے زبان سرخی لیے
سفید ہو جس شخص کے یہ علامتین ہون اوسکے بلغم صفراوی بخار جاننا چاہیے ✣

## بلغم صفراوی بخار کا علاج

اس بخار والے کو چودہ فاقے دلاوے اور اشٹاوشیکھہ پانی پلاوے اور گلو۔ سرخ چندن
سونٹھہ۔ نیتربالا۔ دارہلدی۔ ان ادویات کو برابر لے کر چھہ دام بھر کا کاڑہ دس دن تک
دے تو یہ بیماری دور ہو یا نیم کی چھال۔ سرخ چندن۔ پدماک۔ گلو۔ کشنیز۔ ان دوائون
کا کاڑہ کر دس دن دے تو یہ بخار۔ سوزش۔ پیاس۔ قے۔ سب دور ہون۔ یا۔ گلو
نیم کی چھال۔ پٹول۔ کٹکی۔ سونٹھہ۔ سفید چندن۔ ناگرموتھہ۔ پیپل۔ ان سبکو
برابر لے خوب باریک پیسے بقدر چار ماشہ آٹھوین حصہ پانی کے ساتھہ دے تو بخار۔
مالنگ۔ گرمی۔ چھاتی کا درد۔ تنفر۔ کھانسی وغیرہ بیماریون کو یہ چورن دور کرے۔
یا گلو۔ کیتھلی۔ کچور۔ دارہلدی۔ پیپل۔ اڈوسہ۔ پٹول۔ نیم کی چھال۔ چھدا تیا۔

ان سب چیزون کو برابر لیکر پیس کر چلنے اور چھہ دام بھر کا کاڑھہ دونون وقت دس دن تک دے
تو صفرا بلغمی بخار دور ہو - یا - داکھہ - مغز املتاس - کشنیز - کٹکی - ناگرموتھہ - پیپلامول
سونٹھہ - پیپل - ان سکو برابر لیکر گیارہ دن تک کاڑہ دے تو - درد - شک - بیہوشی
تنفر - قے - صفرا - بلغمی بخار - ان عارضون کو دور کر دے - یا شنگرف کا نکالا ہوا
پارہ ۵ درم - صاف کی ہوئی گندھک پانچ درم - فلفل سیاہ پانچ درم - سہاگہ مصفا
۵ درم - ان سکو باریک پیس ادرک کے رس کی سات پٹ دے پھر پان کے رس مین
سات پٹ دے پھر چار چار رتی کی گولیان باندھے ایک ایک گولی ہر روز دونون وقت
سات دن تک کھاوے تو صفرا بلغمی بخار ضرور دور ہو +

## سنپات یعنی تینون خلطون کے فساد کے بخار کی پیدایش اور علاج

جو شخص بہت مرغن اور کھٹا اور زیادہ گرم چرپرا میٹھا روکھا کھاوے اور طبیعت کے
خلاف چیز کھاوے یا زیادہ کھانا کھاوے اور برا پانی پیوے اور غصہ ڈر اور بیمار عورت
کے ساتھہ جماع کرے اور برا اور کچا گوشت کھاوے اور سردی - اور گرمی - اور موسم
ستارہ انکے خلاف ہونے سے آدمی کو سنپات کی بیماری پیدا ہوتی ہے +

## سنپات کی علامتین

اتفاق سے کبھی گرمی اور کبھی سردی لگے مزاج بدل جاوے اور حواس خمسہ اپنے اپنے کام کو
چھوڑدین بدن کی ہڈیان اور عضو اور پیشانی مین زیادہ درد ہو اور آنکھون سے پانی
آوے اور سیاہ اور سرخ ہوجاوین کانون مین آواز اور درد ہو گلے مین کانٹے پڑجاوین
اور غنودگی - غفلت - سانس - کھانسی - نفرت - شک - یہ بھی ہون اور زبان سیاہ
اور کھر کھری ہوکر لٹک جاوے اور خون ملا ہوا بلغم تھوکے دن مین سووے رات مین
جاگے پسینا بہت آوے یا نہ آوے اور کبھی راگ گاوے ناچے ہنسے روئے سر ہلنے
باتین بہت کرے چھاتی مین درد ہو یا پیشاب اور پاخانہ اترے اور جھاگ تھوکے آوے

بدن دُبلا پڑجاوے گلے مین بلغم بولے گونگا ہوجاوے اور لب وغیرہ اورزا عضا پک جاوین پیٹ بھاری ہو نبض آہستہ سست اور بہت کم اور ٹوٹی سی ہو اور پیشاب سیاہ یا خون کے مانند اور پاخانہ سیاہ سفیدی لیے ہو یا سُور کے گوشت کی مانند ہو اتنی علامتین جس مین ہون اوسکے سنپات کا بنجار کہنا چاہیے۔ جو بید دوا۔ رس۔ اور منتر تنتر کرکے سنپات بنجار کو دور کرے اوس بید سے دولت دیکر بھی بیمار ادا نہین ہوتا ہے

## سنپات کے بنجار کا علاج

سنپات والے کو ارد ھاؤ شیشہ ا چھے کوئین کے پانی مین ایک درم سونٹھ ڈالکر دن کا اوٹا دن مین اور رات کا اوٹا رات مین پلاوے اور ہوشیار آدمی پاس رہے اور جہان ہوا نہو وہان رکھے اور مرد دوا کبھی نہ کرے اور شیو وغیرہ کی پوجا اور ہون منتر من و جارن اور دان وغیرہ کرے یا سات دن پیچھے کا ہیبل۔ اندرجو۔ بھارنگی۔ سونٹھ۔ چراتیا۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ کاکرا سنگی۔ پوہکر مول۔ راسنا۔ دونون کٹیلی۔ اجمود۔ چھڑ۔ بچ۔ پاڈر۔ چب ان سب چیزون کو برابر لے کچلکر دو درم کا کاڑہ دونون وقت دے تو سنپات اور غفلت۔ اور زیادہ پسینا۔ شیتانگ۔ اور پاگل پن۔ اور پیٹ کا درد۔ اپھار۔ بادی۔ اور بلغم کی بیماریان اور شواروگ۔ ان سب بیماریون کو یہ جوشاندہ دور کرتا ہے یا آک کی جڑ۔ جواسہ۔ چراتیا۔ دیودار۔ راسنا۔ نرگنڈی۔ بچ۔ ارنی۔ سہنجنہ۔ پیپل۔ پیپلا مول۔ چب۔ چیترک۔ سونٹھ۔ اتیس۔ جل بھانگرہ۔ ان سب کو برابر لے کچلکر دو دو درم بھر کا کاڑھا دونون وقت دے تو سنپات کا بنجار دہنو ربات اور جبڑا بند ہوگیا ہو اوسکو اور باؤ کے مارضے اور سانک۔ کھانسی کو یہ کاڑہ دور کرتا ہے یہ علاج لولمبراج مین لکھا ہے۔ جو سنپات مین زبان گند ہوگئی ہو تو بجورے اگر کیسر مین سیندھا نمک اور فلفل سیاہ ملا کر ملے تو زبان کا گند ہونا دور ہو یا جس سنپات مین ہوش جاتا رہے اوسکی دوا یہ ہے بچ۔ معوا۔ سیندھا نمک۔ مرچ۔ پیپل۔ یہ سب برابر لیکر باریک پیس گرم پانی مین ناس دے تو ہوش آجاوے

## سنپات کے دور کرنیکی اوَر ناس

پارہ ۵ درم ۔ گندھک ۵ درم ۔ ان دونوں کو کھرل مین باریک پیسے پھر دونوں کی برابر سونٹھ مرچ پیپل باریک پیس ان پانچون کو ملا دھتورے کے پھل کے رس کی تین پٹ دیکر ایک دن کھرل کرے اسکا نام اونمت رس ہے اسکی ناس دے تو سنپات دور ہو +

## سنپات دور کرنیکا انجن

جمال گوٹے کی گری ۱۰ درم ۔ فلفل سیاہ ۱ درم ۔ پپلامول ۱ درم ۔ ان تینون کو جمبیری لیمو کے رس مین سات دن تک کھرل کرے پھر اسکا انجن دے تو سنپات دور ہو ۔ یا پارہ ۔ گندھک ۔ فلفل سیاہ ۔ پیپل یہ سب برابر لے اور ان چارون کا چوتھا حصہ جمال گوٹہ لیکر کھرل مین پارہ اور گندھک کو خوب باریک پیسے پھر ان دونون کو ملاکر سبکو جمبیری کے رس مین آٹھ دن تک کھرل کرے پھر اسکا انجن دے تو سنپات دور ہو ۔ اسکا بھیرو انجن نام ہے ۔ یہ بیدرہس مین لکھا ہے ۔ یا سرس کے بیج ۔ پیپل ۔ فلفل سیاہ ۔ سیندھا نمک ۔ لہسن ۔ مین پھل ۔ بچ ۔ انکو برابر لیکر باریک پیس گاے کی پیشاب مین ایک دن تک کھرل کرے پھر اسکو انجن کرے تو سنپات دور ہو +

## سنپات دور ہونیکا تیج بکتر رس

شنگرف کا نکلا ہوا پارہ ۵ درم ۔ صاف کی ہوئی گندھک ۵ درم ۔ سنگی موہرا مصفا ۔ ۵ درم ۔ سہاگہ ۵ درم ۔ پیپل ۵ درم ۔ فلفل سیاہ ۵ درم ۔ پارہ اور گندھک کو پیس پھر ان سب دوائیون کو ملاکر دھتورے کی بیج کے تیل مین چار گھڑی کھرل کرکے ایک رتی کے اندازہ کی گولی باندھے ایک گولی ادرک کے رس مین دے تو سنپات جاوے اسکے اوپر دہی اور چانول غذا کھلاوے یہ دوا بیدرہس مین لکھی ہے +

## سنپات دور ہونیکا سوچھند بھیرو رس

شنگرف کا نکلا ہوا پارہ ۵ درم ۔ گندھک مصفا ۵ درم ۔ سنگی مہرہ مصفا ۵ درم ۔ جاپھل

۲ درم - پیپل ۱۰ درم - پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر ان سب دوائیوں کو اسمین ملاکر ادرک کے رس مین ایک دن تک کھرل کرے پھر ایک رتی کے برابر دے تو سنپات کا بخار - سردی کا بخار - ہیضہ - بکھم جور - بدہضمی - پیشانی کا عارضہ - ان سبکو یہ رس دور کرتا ہے یہ بیدرہس مین لکھا ہے +

## سنپات مین سردی پیدا ہوا سکا اوکھن

فلفل سیاہ - پیپل - سونٹھ - پوست ہلیلہ - لودہ - پوہکرمول - چراتیا - کٹکی - سگوٹ - کچور اندرجو - ان سبکو برابر لیکر باریک پیس مالش کرے تو پسینا - اور شیتانگ دور کرے - یا پارہ ۵ درم - سنگی مہرہ ۵ درم - فلفل سیاہ ۱۰ درم - دھتورے کے پھل کی راکھ ۱۴ درم ان سبکو باریک پیسکر بدن مین ملے تو پسینا شیتانگ - سنپات دور ہو +

## مہا سنپات دور کرنیکا علاج

پارہ - سنگی مہرا - فلفل سیاہ - نیلا تھوتھا - نوسادر - ان سبکو برابر لے باریک پیس دھتورہ اور لہسن کے رس مین روٹی کرے وہ روٹی حجامت بنواکر بیمار کے سر پر ایک پہر تک رکھے جب بدن گرم ہو جاوے اور ہوشیار ہو تو وہ شخص زندہ رہے اور جسکے بخار ہو اور بیہوش نہو تو وہ شخص ضرور مرے - یا لہسن - رائی - بیج سہنجنہ - ان سبکو گاے کی پیشاب مین باریک پیس روٹی کرے وہ روٹی دو پہر تک حجامت بنواکر سر پر رکھے جو ہوش مین آجاوے اور بدن مین گرمی آجاوے تو وہ زندہ رہے یہ تدبیر بید بنود مین لکھی ہے +

## سنپات دور ہونیکا علاج

بڑے خوفناک سنپات والے کو بچھو سے کٹوادے تو سنپات دور ہو - اور سنپات والیکو سانپ سے بھی کٹانا لکھا ہے مگر عموماً خلاف ہے اسلیے یہ علاج نہ کرے - یا سنپات والیکو لوہے کی سیخ بہت گرم کرا کے تلوے اور ابرو اور پیشانی کے بیچ مین داغ دے تو سنپات جاوے - یہ بید بنود مین لکھا ہے اور منتر جنتر وغیرہ سے بھی سنپات دور ہوتا ہے اور

ششرت - چرک - باگبھٹ کی راے سے تو سنپات ایک ہی قسم کا ہے مگر اور رکھیون کی راے سے باون طرح کا ہے اونمین تیرہ قسمین خاص ہین اونکا علیحدہ علیحدہ نام اور علامتین اور علاج لکھتے ہین +

## تیرہ سنپات کے نام

| | | | |
|---|---|---|---|
| سندھاگدہ | اہمنیک | مرگداہ | چیت بھرم |
| شیتانگ | تندرک | کنٹھ کبج | کرنک |
| بھگن نیتر | رکتشٹھیی | پرلاپ | جھنوک |

ابھنیاس - اب اسکے رہنی کی حد کہتے ہین - سندھگ سات دن رہے - انتک دس دن روگاہ بیس دن - چیت بھرم گیارہ دن - شیتانگ پندرہ دن - تندرک پچیس دن - کنٹھ کبج تیرہ دن - کرنک تیس دن - بھگن نیتر آٹھ دن - رکتشٹھیبی دس دن - پرلاپ تیرہ دن - جھنوک سولہ دن - ابھنیاس پندرہ دن - مگر ان مین جو کچھ فساد اوٹھ آوے تو آدمی فوراً مرجاوے اور سنپات کے بیمار والے کا سرد علاج کبھی نہ کرے اور دن مین سونے نہ دے اور اوٹھا کر جب آٹھوان حصہ رہے تو پانی پلاوے اور ایسا علاج کرے جسمین آنون اور بلغم کم ہو جاوے +

## سندگدہ سنپات کی علامتین

بدن کے ہر ایک عضو مین درد اور شوجن ہو - پیٹ بھاری رہے بدن کے عضو کمزور پڑجاوین طاقت جاتی رہے باد اور بلغم کا فساد بہت ہون اور نیند نہ آوے یہ علامتین سندگدہ سنپات کی جاننی چاہیین +

## سندگدہ سنپات کا علاج

راسنا - پوست ہلیلہ - گلو - سہنجنہ - چترک - لجالو - سونٹھ - دیودار - کٹکی - کچور - ارنڈ - بامی ٹرنگ - سال پرنی - پرشٹ پرنی - دونون کٹیلی - مغز بیل - ارنی - ارلو - کمہیر

پاڑہ - بہیل - یہ سب برابر لے کچلکر دو تولہ کا کاڑہ کر دونون وقت دے تو سند گدہ سنپات دور ہو +

## انتک سنپات کی علامتین

بدن مین جلن - اور رعشہ - اور درد سر ہو - کہانسی اور ہچکی آوے بہت بکے - ہوش نہ رہے اور دم چڑہ جاوے یہ علامتین جسمین ہون اوسکے انتک سنپات کہنا چاہیے اسکی دوا اور علاج نہین ہے اس عارضہ والا شخص زندہ نہین رہتا +

## رگداہ سنپات کی علامتین

بدن مین جلن - طبیعت نہایت اوجہی اور دق رہے - پیٹ مین درد ہو - پیاس زیادہ لگے یہ علامتین جسمین ہون اوسکے رگداہ سنپات جاننا چاہیے یہ بھی لاعلاج ہے +

## علاج

پوست ہلیلہ - پت پاپڑہ - نیم کی چہال - کٹکی - دیودار - مغز املتاس - منکا داکہہ - ناگرموتہہ - یہ سب برابر لے کچلکر دو درم کا جوشاندہ دونون وقت پندرہ دن تک دے تو رگداہ سنپات جاوے +

## چت بھرم سنپات کی علامتین

شک - گرمی - غفلت - سانک یہ ہون اور بیمار کی پاگلون کی سی آنکہین ہو جاوین اور ہنسے گاوے ناچے یہ جسمین علامتین ہون اوسکے چت بھرم سنپات جاننا چاہیے +

## چت بھرم سنپات کا علاج

براہمی سیج - لجالو - ترپہلا - کٹکی - کہریٹی - مغز املتاس - نیم کی چہال - ناگرموتھہ کڑوی توری کی جڑ - منکا داکہہ - شال پرنی - دونون کٹکی - گوکہرو - بیل گری - ارنی - ارلو پاڑہ - یہ سب برابر لے کچلکر دو درم کا جوشاندہ دونون وقت گیارہ دن تک دے تو چت بھرم سنپات دور ہو +

## شیتانگ سنپات کی علامتین

سب بدن ٹھنڈا اولاسا ہوجاوے اور کانپے اور ہچکی آوے عضو کمزور ہوجاوین - اور سانک - کھانسی - اور قے ہو - منہ سے لعاب گرے یہ علامتین جسمین ہون اوسکے شیتانگ سنپات جاننا چاہیے یہ بھی بہت لاعلاج ہے یہ سنپات والا بیمار زندہ نہین رہتا توبھی علاج لکھتے ہین - اس سنپات والے کو بچھو سے کٹاوے اور سنگی مُہرا تیل مین ملا اچھی طرح ملے اور سنگی مہرا - لہسن رائی انکو گاے کے پیشاب سے پیس کر روٹی کر بیمار کے حجامت کرا اوسکے سرپر رکھے جب تک گرم نہو تب تک روٹی سرپر رکھے جو گرمی نہ آوے تووہ بیمار مرجاوے اب اوسکا اوبٹن لکھتے ہین - پارہ ۵ درم - سنگی مہرا ۵ درم فافل سیاہ ۵۰ درم دھتورے کے ڈنڈے کی راکھ ۴۰ درم - انکو باریک پیس بدن مین ملے تو شیتانگ دور ہو +

## تندرک سنپات کی علامتین

بیہوشی ہو - بخار کا زور ہو اور پیاس زیادہ لگے زبان کالی اور کھردری ہو سانک جلن - کان مین درد - یہ علامتین جس مین ہون اوسکے تندرک سنپات جانو +

## تندرک سنپات کا علاج

بھارنگی - گلو - ناگرموتھ - کٹیلی - پوست ہلیلہ - پوہکرمول - انکو برابر لے کچلکر ۲ درم - کا کاڑہ پندرہ دن تک دے تو تندرک سنپات دور ہو +

## کنٹھ کبج سنپات کی علامتین

سر مین درد ہو - جلن - داڑہ مین درد ہو - بدن بہت گرم رہے - بیہوشی ہو - اور بک اوٹھے - یہ علامتین جسمین ہون اوسکے کنٹھ کبج سنپات کہنا چاہیے +

## کنٹھ کبج کا علاج

کاکڑاسنگی - چترک - پوست ہلیلہ - اڑوسا - کچور - چرائتا - بھارنگی - دارہلدی - کٹیری -

پوہکر مول - ناگر موتھا - کڑا کی چھال - اندر جو - کٹکی - فلفل سیاہ - ان سبکو برابر لے کچلکر دو درم کا کاڑہ دونون وقت آٹھہ دن تک دے تو کنٹھہ کبج سنپات جاوے +

## کرنک سنپات کی علامتین

گلے مین درد - اور بدن مین تکلیف ہو اور گرم رہے - کھانسی - سانس - اور کرن مین سوجن اور بہت درد ہو - یہ علامتین جسمین ہون اوسکے کرنک سنپات جاننا چاہیے +

## کرنک سنپات کا علاج

راسنا - اسگندہ - دونون کٹیلی - بھارنگی - کاکڑا سنگی - پوست ہلیلہ - بچ - پوہکر مول - کٹکی - ان سبکو برابر لے کچلکر دو درم کا جوشاندہ دونون وقت بیس دن تک دے تو کرنک سنپات جاوے +

## دوسرا علاج

ہلدی - ہنگوٹی کی جڑہ - کوٹ - سہنجنہ کی جڑ - سینڈھا نمک - دارہلدی - دیودار - اندرائن کی جڑہ - اِن دوائیون کو برابر لے کچلکر آک کے دودہ مین باریک پیس کھرل کر لے اور کرن مین ٹھنڈا لیپ کرے تو کرن بیٹھ جاوے اور کرن کی بیماری جاوے یا کرن کے اوٹھتے ہی جونک لگاوے اور موافق سے خون نکلواوے تو کرن ضرور اچھا ہو +

## بھگن نیتر سنپات کی علامتین

جس بیمار کو یاد جاتی رہے - بخار کا زور ہو - اور آنکھین بانکی - ترچھی اور باحرکت ہون اور کانپتی ہو بکنے لگے یہ بُری علامتین جسمین ہون اوسکو بھگن نیتر سنپات جاننا چاہیے یہ بھی لاعلاج ہے +

## بھگن نیتر سنپات کا علاج

دارہلدی - ببول کے پتے - ناگر موتھہ - کٹیلی - کٹکی - ہلدی - نیم کی چھال - ترپھلا - ان سبکو برابر لے دو درم کا کاڑہ دونون وقت پندرہ روز تک دے تو بھگن نیتر سنپات دور ہو -

## رکتشٹھیبی سنپات کی علامتین

خون تھوکے - پیاس زیادہ لگے - غفلت - سانگ - پیٹ مین درد - شک - تے -
اپھار - یہ علامتین جسمین ہون اوسکے رکتشٹھیبی سنپات جاننا چاہیے یہ بہت ہی لاعلاج ہے +

## علاج

ناگرموتھہ - پہاک - پت پاپڑہ - صندل سرخ - مہوا - نیتر بالا - چھتاور - صندل -
لکائن کی چھال - ان سبکو برابر لے کچلکر دو درم کا کاڑہ بیندرہ دن تک دے تو رکتشٹھیبی
سنپات جاوے - یا دوب کا رس اور انار کے پھولون کے رس کی ناس دے تو رکتشٹھیبی
سنپات دور ہو +

## پرلاپ سنپات کی علامتین

بدن کانپے اور بہت گرم رہے - اور بکے - جلن ہو - بخار کا زور ہو - ہوش جاتے رہین
سب عضو مین تکلیف ہو - یہ علامتین پرلاپ سنپات کی ہین +

## پرلاپ سنپات کا علاج

ناگرموتھہ - نیتر بالا - سال پرنی - پرشت پرنی - دونون کٹیلی - بیل گری - ارلو -
پاڑہ - سونٹھہ - پت پاپڑہ - چندن - اڑوسہ - ان سبکو برابر لے کچلکر دو درم کا کاڑہا
دونون وقت دس دن تک دے تو پرلاپ سنپات جاوے +

## جہوک سنپات کی علامتین

سانگ اور کھانسی ہو - زبان لتھڑا جاوے اور کان بھی بہرے پڑجاوین - گونگا اور بہرا ہو
طاقت جاتی رہے یہ علامتین جسکے ہون اوسکی جہوک سنپات جانو یہ بیماری نہایت مشکل سے شفا پاوے

## جہوک کا علاج

بچ - کٹیلی - جواسہ - راسنا - گلہ - ناگرموتھہ - سونٹھہ - کٹکی - کاکراسنگی - پوہکرمول
براہمی - بھارنگی - نیم کی چھال - اڑوسہ - کچور - یہ سب برابر لے کچلکر دو درم کا کاڑہا دے

دن تک دے تو جھوک سنپات دور ہو۔

## ابھیناس سنپات کا علاج

بھارنگی۔ رسنا۔ پٹول۔ دیودار۔ ہلدی۔ مرچ۔ پیپل۔ اڑوسہ۔ اندراین کی جڑ۔ چرائتا۔ نیم کی چھال۔ نیتر بالا۔ کٹکی۔ پاڑہ۔ ارلو۔ دارہلدی۔ کٹیلی۔ گلو۔ نسوت۔ جھاؤ کی جڑ۔ پوہکرمول۔ ترایان۔ ناگرموتھہ۔ جواسہ۔ اندجو۔ کچور۔ ان سکو برابر لے کچلکر دو درم کا کاڑہ سترہ دن تک دے تو ابھیناس سنپات دور ہو۔

## سنپات دور کرنیکا انجن

لہسن۔ پیپل۔ مرچ۔ بچ۔ ارلو کے بیج۔ سیندھا نمک۔ ان سکو برابر لے اور گاے کے پیشاب مین باریک پیسکر آنکھوں مین انجن کرے تو سب سنپات دور ہون +

## سنپات کی ناس

فلفل سیاہ۔ مہوا۔ سیندھا نمک۔ چترک۔ کایپھل۔ پیپل۔ ان سبکو برابر لے اور باریک پیس گرم پانی مین ناس دے تو سنپات دور ہو +

## آٹھون بخار دور کرنیکا چنتامن نام رس

شنگرف کا نکالا ہوا پارہ۔ گندھک مصفا۔ ابرق۔ تامیشر۔ سونٹھ۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ پوست ہلیلہ۔ پوست بہیڑہ۔ آملہ۔ جمال گوٹہ مصفا۔ ان سکو برابر لے ڈانگھل کے رس مین کھرل کر دو پہر پیچھے دو رتی یا ایک رتی کی گولی باندھے تو آٹھون بخار دور ہون اور درد شکم۔ ضعف معدہ۔ آنون بات یہ سب دور ہون۔ یہ بید رہس اور بید بنود مین لکھا ہے +

## امرت سنجیونی گٹکا

شنگرف کا نکالا ہوا پارہ ۱ درم۔ گندھک مصفا ۳ درم۔ تامیشر ۴ درم۔ سہاگہ ۲ درم۔ سنگی مہرہ ۱ درم فلفل سیاہ ۱ درم پہلے پارہ اور گندھک کو جل کرے پیچھے یہ سب دوا ملاکر سکو برہمی کے رس مین ایک دن دے پھر دو پٹ ادرک کے رس کی دے۔ پھر سونٹھ۔ مرچ۔ پیپل ان تینون کو اوٹاکر

ایک پٹ دے پھر چترک کی ایک پٹ دے - پھر اسکی ایک رتی کے اندازہ کی گولی باندھے
ایک گولی ادرک کے رس مین دے تو سنپات اور بیہوشی کو دفع کرے یہ رس مردہ کو زندہ کرتا ہے
اور آنو بات - بای سول - شاہ داغ - بھم جور - ضعف معدہ - سنپات - ان سبکو بھی یہہ
مرت سنجیونی گٹکا دفع کرتا ہے یہ رس ہنجری مین لکھا ہے +

## کالا رس

پارہ مصفا ۱۲ ماشہ - گندھک مصفا ۲۰ ماشہ - سنگی مہرا ۱۲ ماشہ - مرچ سیاہ ۲۰ ماشہ - پیپل
۴ ماشہ - لونگ ۱۶ ماشہ - دھتورے کے بیج ۳۱ ماشہ - سہاگا مصفا ۲۰ ماشہ - جاپھل ۲۰ ماشہ
عاقرقرحا ۲۰ ماشہ - پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے اوسمین یہ سب چیزین باریک پیس کر ملاوے
پھر تین دن لیمو کے رس مین کھرل کرے پھر کیلہ کے رس مین کھرل کر سکے پیچھے ایک رتی بھر کی
گولی باندھے ایک گولی کھاوے تو باد و سنپات کی بیماریان رفع ہون - یہ رس جوگ چنتامن مین لکھا ہے

## ترلوک بھیرو رس

زنجبیل ۴ تولہ - فلفل سیاہ ۴ تولہ - سہاگہ مصفا ۳ تولہ - سنگی مہرہ مصفا ۱ تولہ - ان سبکو باریک
پیس تین دن لیمو کے رس مین اور پانچ دن ادرک کے رس مین اور پھر پان کے رس مین کھرل
کرکے ایک رتی کی گولی باندھے ایک گولی ادرک کے رس مین دے تو سنپات دور ہو +

## سنگیا کرن یعنی ہوش درست کرنیوالا رس

سنگی مہرہ مصفا - سیندھا نمک - فلفل سیاہ - رودراچھ - کٹیلی - کایپھل - مہوا -
سمندر پھل - یہ سب برابر لے باریک پیس آک کے کھار کی تین پٹ دے پھر ایک دو یا تین قطرہ
کان مین یا ناک مین رکھکر نیم تک دے تو ہوش آجاوے +

## برہم استر رس

پارہ کی راکھ ۳ درم - گندھک مصفا ۳ درم - ان دونون کے برابر سنگی مہرہ مصفا -
اسکے برابر فلفل سیاہ لے سبکو ملاکر ہاری کے چھلکے اور جوالا مکھی جڑی کے رس مین اور ادرک کے

رس مین اکیس پٹ دیکر یہ رس طیار کر پھر ایک رتی کے اندازہ کے برابر دے تو سنپات دور ہو +

## اگنتک بخار کے نام اور پیدائش اور علامتین

کسی ہتیار کی ضرب یا آسیب کے زد اور زہر وغیرہ کے کھانے سے اور باطنی تکلیف یا فکر اور راجہ - پیر - اور والدین کے ناراض ہونے سے اور شہوت - غصہ - دکھ - خوف محبت نغض - ان سب سے جو بخار پیدا ہو اوسکو اگنتک بخار کہتے ہین +

## ہتیار وغیرہ کے لگنے سے بخار کی پیدائش کی علامتین

ہتیار وغیرہ کے لگنے سے جو درد ہوتا ہے اوس سے باد کا زور ہوتا ہے وہ خون کو بگارتا ہے پھر اوسکے درد اور سوجن ہو اور بدن کا رنگ اَور کا اَور ہی ہو جاتا ہے پھر وہ باد بدن مین بخار کی صورت پیدا کرتا ہے +

## علاج

اس بخار والے کو لنگھن نہ کراوے کیلی اور گرم چیز نہ دے اور میٹھی اور چکنی چیز یا آب گوشت کھلاوے بلکہ سینک اور پٹی بندھواوے +

## آسیب کے لگنے سے پیدا ہوی بخار کی علامتین

کہین دل نہ لگے اور کبھی رووے کبھی ہنسے کبھی کانپے دل ٹھکانے نرہے اوسکو آسیب لگا جانو +

## آسیب کے لگنے کا علاج

جسکے بھوت وغیرہ آسیب لگا ہو اوسکو باندہ ور مار پیٹ کرکے منتر جنتر اور تنتر کرے اور ناس دیوے

## بھوت کے جھاڑنیکا منتر

اونگ نمو اونگ ہرانگ ہرینگ ہرونگ نمو بھوت نایک سمت بھون بھوتان سادھے سادھے ہنگ ہنگ ہنگ - یہ منتر پڑہکر مور پنکھ سے جھاڑ دے تو بھوت وغیرہ بھاگ جاوین +

## دوسرا منتر

اونگ نمو نارسنگھا سی ہرن کشپ بکشستہل بدارنای تربھون بیاپکای بھوت پریت پشاچ

شاکنی کیلونیولنارے اتمبھو دبھو سمست دوکھان بن بھن سر سہر چل چل کپ کپ ۔ مته مته ٹنگ
ٹہپٹ ٹہپٹ ٹہپٹ ٹھہ ٹھہ جھاردو دو جاپٹ سوامااس نرنگہ رچھیا منتر کو پڑھکر مورپنکھ سے
جھاڑ دے تو بھوت وغیرہ نہین رہین +

## بھوت وغیرہ کے بکانیکا منتر

اونگ نمو بھگوتی بھوتمیشرائے کل کل ترماررو درونشٹر اکرال بکترائے ترنین بھوکتائے دگ
دگیت پرسنگل لاٹ تینرسے تیبر کوپان لاسے ست تیجسی پال شول کھٹوانگ ڈمرک دہنوربان
مدگر بہوپ ڈنڈ ۔ تراس مدرا ۔ بیگرہ ۔ وش دوردوتد منڈتائے کپل جٹاجوٹ کوماردہ ختیدوٹ
بھسم راگ رنجت بگرہائے اوگر بھین ہت گھٹاٹوپ منڈت کنٹھ دیتائے جے جے بھوت
ڈامرش آتم روپم ورشٹے ورشٹے نرتیہ نرتیہ سر سر چل چل ۔ بانشین بندہ بندہ ہنکارین ترائے
ترائے بجر ذندین ہن ہن اشٹ کہڑکے نچہندہ ۔ نچہندہ سولاگرین بھند بھند مدگرین ۔ چورنی
چورنی سرب گرہا نانگ آبیشی آبیشی ۔ اس منتر سے روغن مادہ گاوین گوگل ملاہت سی
دہوپ دے اور یہی منتر ماش کے دانون پر پڑھ اوسکو مارے تو وہ آدمی ضرور بک کر
جیسا ہو ویسا کہے پھر اوسی منتر سے لکھکر نیم کے پتے اور سانپ کی کیچلی ملاکر دھوپ دے +

## بھوت کے اوتارنیکا انجن

انگوزہ اور لہسن کے پانی مین پیسکر ناس دے یا انجن کرے تو بھوت وغیرہ آسیب دور ہون
یہ تنتر وبچار مین لکھا ہے +

## بھوت وغیرہ اوتارنیکا علاج

تلسی کے پتے آٹھ عدد ۔ فلفل سیاہ آٹھ عدد ۔ بیخ سہدیئی ۔ اتوار کو پاک وصاف ہو
ان تینون کو ملا کر گلے مین باندھے تو بھوت وغیرہ جاوین +

## غصے سے بخار پیدا ہو اوسکی علامتین

بدن کانپے ۔ درد سر رہے ۔ اور اوس سے صفراوی بخار کی علامتین ملین اوسکو غصے کا بخار جانو +

## غصے کے بخار کی علامتین

عمدہ اور دلچسپ باتون سے دل کو بہلا کر طمع دلاوے تو یہ بخار دور ہو +

## مانسی بخار یعنے فکر سے پیدا ہوی بخار کی پیدایش اور علامتین

محب - دوست - عورت - لڑکا - اور دولت وغیرہ جسکے ضائع ہو گئے ہون یا اوسپر کسی حاکم یا بزرگون نے غصہ کیا ہو اوسکے اتیسار یعنی اسہال و سب چیزون سے نفرت مدہوشی ہو اور آنسو بہین یہ علامتین مانسی بخار کی جانو +

## علاج

اس بخار والے کی ہوشیاری اور اطمینان رکھنا مناسب ہے اور شیرینی اور طرح طرح کی لذت دار اور خاطر پسند کھانا کھاوے تو یہ بخار دفع ہو +

## شہوت کے زور سے پیدا ہوی بخار کی علامتین

جسکے یہ بخار ہو اوسکی طبیعت کسی چیز کی طرف مائل نہو اور دل مین چین نہو اور شرم عقل وغیرہ یہ سب جاتی رہین چھاتی مین درد ہو اور ہر دم جماع کرنیکی خواہش رہے بیدم ہو جاوے یہ علامتین جسمین ہون اوسکو شہوت کا بخار جاننا چاہیے +

## شہوت کے بخار کا علاج

نہایت خوبصورت نازنین باہمہ صفت موصوف نوجوان سولہ برس کی عورت سے بخوبی تمام جماع کرے تو شہوت کا بخار دور ہو +

## عورت کے شہوت کا بخار ہو اوسکی علامتین

بیہوشی اور سب بدن مین مروڑے ہون - پیاس لگے - آنکھین بہت حرکت کرین اور اوسکے دل مین ساس کی خواہش رہے پسینا آوے اور چھاتی مین جلن ہو اور کسی چیز کی اشتہا نہو شرم - نیند - وغیرہ جاتی رہے جس عورت کے یہ علامتین ہون اوسکے شہوت کا بخار جاننا چاہیے +

## عورت کے شہوت کے بخار کا علاج

جس عورت کے شہوت کا بخار ہو وہ بخوبی تمام سنگار کرکے اپنے خاوند سے جماع کرے تو شہوت کا بخار دور ہو

## خوف سے پیدا ہوے بخار کی علامتیں

اس بخار والا بہت بکے تنفر ہو اور عقل ٹھکانے نرہے یہ علامتیں جسمیں ہوں اوسکو خوف کا بخار جانو

## علاج

خوشی کے کلام کہہ کہکر اوسکے خوف کو دفع کرے تو یہ بخار رفع ہو +

## بکھم بخار کا علاج

جس شخص کے بخار آنیکے بعد کسی طرح کی بد پرہیزی سے رس دہات کو چھوڑ خون کو ہو ہوکر صفرا بلغم بکھم بخار کو کرتے ہیں یا بخار آنے کے بغیر بھی جس شخص کو بخار ہوکر سردی او رجلن ہو او ے اور پیاس۔ جلن کا ٹھیک نرہے کسیوقت آجاوے اوسکو بکھم بخار کہتے ہیں۔ وہ بخار چار قسم کا ہے ایک سنتت جو ہر روز آوے۔ دوسرا وہ جو ایک دن بیچ دیکر آوے۔ تیسرا ستجاری جو تیسرے دن آوے۔ چوتھا جو چوتھے دن آوے اس بخار کی قسمیں تو بہت ہیں مگر خاص چار ہی ہیں وہ لکھی ہیں +

## اس بخار کا علاج

اس بخار والے کو مونگ یا موٹھ کی دال کا پانی دینا چاہیے اوٹا ہوا پانی پلاوے اور پٹول پوست ہلیلہ پوست نیم۔ اندرجو۔ گلو۔ جواسہ۔ ان دوائیونکو برابر لیکر ۲ درم کا کاڑہا سات دن تک دے تو سنتت بخار دفع ہو +

اور سردی کے بخار والے کو برہت چھدرادکا جوشاندہ دے تو جاوے وہ لکھتے ہیں۔ کٹیلی۔ کشنیز۔ سونٹھ۔ گلو۔ ناگرموتھہ۔ پدماک۔ سرخ چندن۔ چرائتا۔ پٹول۔ بچ۔ اڑوسہ۔ پوہکر مول۔ کٹکی۔ اندرجو۔ نیم کی چھال۔ بھارنگی۔ پت پاپڑہ۔ ان سبکو برابر لیکر دو درم کا کاڑہا دونوں وقت دس دن تک دے تو شیت بخار جاوے

یا کھوزش انگ جورن سے بھی یہ عارضہ دور ہوتا ہے۔ دوا یہ ہے۔ چرائتا۔ نیم کی چھال۔ کٹکی
گلو۔ پوست ہلیلہ۔ ناگرموتھہ۔ کشنیز۔ اڈوسہ۔ ترایان۔ کٹیلی۔ کاکڑاسنگی۔ سونٹھہ۔ پت پاپڑا
برنگ کے پھول۔ پٹول۔ پیپل۔ کچور۔ ان سبکو برابر لے باریک پیس کپڑ چھان کر ایک تولہ بھر
ٹھنڈے پانی سے آٹھہ دن تک کھاوے تو بکھم جور جاوے یا چرائتا۔ کٹکی۔ نسوت۔ ناگرموتھہ
پیپل۔ بای برنگ۔ سونٹھہ۔ نیم کی چھال۔ پوست ہلیلہ ان سبکو برابر لے باریک پیس
چورن کرکے ادرم گرم پانی سے سات دن تک دے تو بکھم جور دور ہووے اور بھوکھ لگے
یا ایکانترا تجاری۔ وغیرہ کو جو بانکس رس دور کرتا ہے۔ وہ لکھتے ہین۔ سیر کو مار وبنگین کے
پیٹ مین چودہ مرتبہ پکا کر بھرتہ کرلے پھر اوسکے برابر پیپل اور شنگرف لے ان تینون کی رائی
برابر گولی باندھے اور ایک گولی تباشی مین تین یا پانچ دن تک دی تو شیت جور ایکانترا تجاری اسکو دور کرتا ہے

## جیرن جور یعنی تپ دق کی علامتین

اکیس دن کے پیچھے جسکے بدن مین تھوڑا سا بخار رہے اور بھوکھ جاتی رہے بدن دبلا ہوجاوے
پیٹ مین پھیلا ہوا اوسکے پہلے تو بسنت مالتی رس جیرن بخار وغیرہ کو دور کرتے ہین وہ علاج
لکھتے ہین۔ ورق طلا ایک ماشہ۔ بوکی کے موتی دو حصہ۔ شنگرف تین حصہ۔ فلفل سیاہ
چار حصہ۔ گاسے کی پیشاب مین کھپریا مصفا آٹھہ حصہ۔ ان سبکو کھرل مین باریک پیس
اسکے موافق گاسے کے مسکہ مین کھرل کرے اوسوقت تک لیموکے رس مین جب تک چکنائی
نہ مٹے تب تک کھرل کرے اسطرح اسکو طیار کر ایک رتی یا دو رتی پیپل اور شہد کے ساتھہ
دے تو جیرن جور۔ جریان۔ گرمی کی بیماری۔ سنگرہنی۔ موتر کرچھر۔ سانس کھانسی۔ پرور
ان سب بیماریون کو دور کرتا ہے۔ یا کٹیلی کا رس۔ گلو۔ سونٹھہ۔ ان تینونکا کاڑھا دس دن تک دے
تو جیرن جور جاوے۔ یا کچور۔ پت پاپڑہ۔ سونٹھہ۔ ناگرموتھہ۔ کٹکی۔ کٹیلی۔ چرائتا
ان سبکو برابر لے کچلکر دو درم کا جوشاندہ دونون وقت گیارہ دن تک دے تو جیرن جو
بکھم ہو جاوے یہ بید بنود مین لکھا ہے +

## لاکھیادی تیل

پیپل کی لاکھ ۱ ار - میٹھا پانی ۶ ار - لودھ ۱۰ درم - ان کو نرم آتش سے اوبالکر اونکا چوتھا حصہ کر کے نکالے پھر اس رس مین گاے کا میٹھا اثار - میٹھا تیل اثار - بادیان ۲ درم - اسگندھ ۲ درم - ہلدی ۲ درم - دیودار ۲ درم - سمالو ۲ درم - پت پاپڑہ ۲ درم - کٹکی ۲ درم - موردہا ۲ درم - اصل السوس ۲ درم - ناگرموتھہ ۲ درم - سرخ چندن ۲ درم - راسنا ۲ درم - ان سب دوائیون کو باریک پیس اس تیل مین ڈالکر پیچھے سے سبکو ملا کر نرم آنچ مین پکاوے جب پانی جل جاوے اور رس رہجاوے تب اوتار لے پھر اس تیل کو ملے تو جیرن جور - بکھم جور - دونون دور ہون اور بدن مین طاقت ہو - یا تین پیپل سے ایک ایک ہر روز اکیس دن تک بڑہاوے اور ایک ہی ایک گھٹاوے جب پھر تین پر آجاوے اسکو اردھا پیپلی کہتے ہین اس سے بھی یہ بیماریان جاوین اور پرہیز سے رہے یا بکری کے دودھ سے جیرن جور جاتا رہتا ہے - یا نیم کی پتی - ترپھلا - سونٹھ - فلفل سیاہ - پیپل - اجمود - سیندھا نمک - سنچر نون - بڑنون - جواکھار - چترک - چراتیا - پت پاپڑہ ان سب دوائیون کو برابر لے پیس کپڑچھان کے ایک درم صبح پانی سے پیے تو بکھم جور جیرن جور - دور ہون یہ نمباد چورن ہے - یا ترپھلا - دارہلدی - دونون کٹیلی - کچور - سونٹھہ - فلفل سیاہ - پیپل - پیپلامول - گلو - کشنیز - اڑوسہ - کٹکی - ترایمان چت پاپڑہ - موتھہ - نیتر بالا - نیم کی چھال - پوہکرمول - اصل السوس - اجواین - اندرجو بھارنگی - تخم سہنجنہ - پھٹکری - بیج - تیج - کنول گٹہ - پدماک - چندن - اتیس - کہرنیی - بای بڑنگ - چترک - دیودار - پٹول - چب - لونگ - تبس لوچن - پترج - ان سب چیزونکا آدھا چراتیا لیکر باریک پیس کپڑچھان کر ایک درم ٹھنڈے پانی سے کھا لیے تو بکھم جور جیرن جور - اور سب بخار دفع ہون یہ سُدرشن چورن ہے یا کسی طرح اگر بکھم جور جیرن جور دفع ہوتا معلوم نہو تو بیماری کے اندازے کے موافق جلاب اور قی کراوے تب دفع ہو

## جیرن جور کی علامتین

بار بار پتلا دست اور کھٹی ڈکار آوے قے کی خواہش رہے - پیٹ مین درد اور اپھار اور گڑگڑاہٹ کی آواز ہو تو جیرن جور جاننا چاہیے +

## علاج

اجمود - پوست ہلیلہ - سنچر نمک - کچور - ان سکو برابر لے خوب پیس ایک درم گرم پانی کے ساتھ پیے تو یہ بیماری دفع ہو +

## چشم بد سے بخار پیدا ہو اوسکی علامتین

جمھائی بہت آوے - درد شکم اور ہاتھ مین اعضا شکنی ہو - بدن کی قوت جاتی رہے +

## چشم بد سے بخار پیدا ہو اوسکا علاج

بھنی ہوئی ہینگ - فلفل سیاہ - پیپل - سونٹھ - ان کو خوب پیس گرم پانی کے ساتھ دو درم پیے تو یہ بخار دور ہو - یا مہرہ وغیرہ کا پانی پلاوے تو یہ بخار دفع ہو +

## بگڑے ہوے خون کے بخار کی علامتین

اعضا شکنی ہو - منہ سے دم آوے - بدن کمزور اور نحیف ہو اور آنکھین سرخ ہو جاوین - اور پیاس - بیہوشی - اپھار - یہ علامتین جسمین ہون اوسکے خون کا بخار جاننا چاہیے +

## خون کے فساد کی بخار کا علاج

داکھہ - اڑوسا - کٹیلی - ہلدی - گلو - پوست ہلیلہ - ان سکو برابر لے کچلکر دو درم کا جوشاندہ بناوے جب ٹھنڈا ہو جاوے تب چھہ ماشہ شہد ملاکر سات دن تک پیے تو فساد خون کا بخار جاوے +

## مل جور یعنی ہوا دغا سد سے پیدا ہو بخار کی علامتین

منہ سوکھے - سوزش - شک - بیہوشی - بھضرت ہیکی - قے - پیٹ مین درد یہ علامتین ہون +

## علاج

کٹکی - پیلاموُل - ناگرموتھہ - پوست ہلیلہ - مغز املتاس - ان سب دواؤن کو برابر لے
کچلکر دو درم کا کاڑہا دے +

## حاملہ عورت کے بخار کا علاج

صندل سرخ - داکھہ - سفید سرسون - خس - اصل السوس - مہوا - کشنیز - نیتر بالا -
مصری - ان سبکو برابر لے کاڑہا کر سات دن تک پیئے تو حاملہ کا بخار دور ہو +

## پرسوتکا یعنی جسکے اولاد پیدا ہوئی ہو اوسکی بخار کی علامتین

اعضا شکنی - بدن بھاری اور گرم رہے - کانپنی - پیاس - سوجن - اتسیار یہ علامتین اسہال ہو
جس عورت مین ہون اوسکے پرسوت کا بخار کہنا چاہیئے +

## علاج

اجمود - زیرہ - خس لوچن - کہیر سار - بجے سار - بادیان - کشنیز - موچرس - ان سب کو
برابر لے کچلکر دو درم کا کاڑہا دس دن تک دے تو پرسوت کا بخار دور ہو یا دشمول کا
کاڑہا دے تو یہ بخار دفع ہو وہ لکھتے ہین - سال پرنی - پرشٹ پرنی - دونون کٹیلی
گوکھرو - بیلگری - ارنی - ارلو - کمبھیر - پاڑہ - پیپل - یہ سب برابر لے کچلکر دو درم کا
کاڑہا دس دن تک دے تو یہ بخار جاے +

## لڑکے کے بخار کی پیدایش اور علامتین

لڑکے کی والدہ یا دایہ بدپرہیزی کرے اور گرم چیز کھاوے تو لڑکے کے طرح طرح کے عارضے
ہون اور لڑکے کے رونے سے بخار صاف ظاہر ہوتا ہے +

## لڑکے کے بخار کا علاج

لڑکے کی والدہ یا دایہ کو پرہیز سے رکھے اور ہلکا کھانا دے اور جو والدہ کے دودہ نہو تو
بکری کا دودہ دے یا ناگرموتھہ - پوست ہلیلہ - ٹھول - اصل السوس - ان سبکو برابر لے

ایک ماشہ بھر کا کاڑھا سات دن تک دے تو لڑکے کا بخار دور ہو - یا کھیل - اصل السوس - چھوہ
مہوا - انکو خوب پیس دو ماشہ شہد کے ساتھ دے تو لڑکے کا بخار جاوے - جو لڑکے کو تیسرا دنے
بخار ہو تو انیس - بیلگری - اندرجو - دہوئی کے پھول - لودہ - کشنیز - نیتر بالا - انکا دو ماشے
بھر کا [illegible] دے یا لڑکے کی ناف پک گئی ہو تو روغن زرد کے سینک سے اچھی ہو +

## پیٹ مین کیڑے پڑ گئے ہون اوسکی بخار کی علامتین

بخار ہو - بدن کا رنگ اوڑ کا اوڑ ہو جاوے پیٹ اور چھاتی مین درد - قے - اور شک ہو اور
خوراک کم اور اشتہا جاتی رہے اور اتیسار وغیرہ یہ سب ہون تو اوسکو پیٹ کی کیڑون سے بخار جانو +

## علاج

پلاس پاپڑہ - نیم کی چھال - بیج سہنجنہ - ناگر موتھہ - دیودار - بای بڑنگ - انکو برابر لے
کچلکر دو درم کا کاڑھا سات دن تک دے تو پیٹ کے کیڑے دور ہون +

## کال جوبر کا علاج

بخار کا زیادہ زور ہو - اور اونچی سانسین چلین اور بدنکا نور جاتا رہے - پسینا آوے بدن
کمزور پڑ جاوے - نبض ہاتھہ نہ لگے جو اس خمسہ اپنا اپنا کام چھوڑ دین اوسے کال جوبر بخار جانو +

## علاج

زمین وغیرہ خیرات کرے معبود کی یاد کرے اور سنپات کا علاج جیسے پیچھے لکھا ہے ویسا کرے +

## بخار کے دس فساد

پیاس - کھانسی - سانس - ہچکی - قے - اتیسار - تنفر - قبض - اپھار - بیہوشی یہ بخار کے
دس فساد ہین +

## ایسکے فسادون کی علامتین

جیسے بخار ہو چکے اور بخار ختم ہوئے اور دوا بخار کا علاج کرنے ندین اوسکو بخار کا فساد کہتے ہین
جیسے پیاس تو بخار کی عورت ہے - اور سانس کھانسی ہچکی اور قے بٹی - اتیسار

بخار کا بھائی ۔ نفرت بھن ۔ قبض بھانجا ۔ اپھارہ خسر ۔ بیہوشی بادی ان مین جو طاقت ور ہو اوسکا علاج کرے +

## بخار اور اتیسار یعنی اسہال اکٹھے ہوں اوسکا علاج

سونٹھ ۔ اتیس ۔ ناگرموتھہ ۔ چراتیا ۔ گلو ۔ ان سبکو برابر لیکے کچلکر دو درم کا جوشاندہ سات دن تک دے تو یہ دور ہون ۔ یا پیپل ۔ پیپلا مول ۔ چب ۔ چیتر ک ۔ سونٹھہ ۔ بیلگری ۔ ناگرموتھہ ۔ چراتیا ۔ کڑا کی چھال ۔ اندرجو ۔ ان سب کو برابر لے کچلکر دو درم کا کاڑھا سات دن تک دے تو بخار اتیسار منہ کا سوکھنا ۔ ہچکی ۔ پیاس ۔ تے ۔ سانس کھانسی یہ سب دور ہون

## بخار مین پیاس زیادہ لگی اوسکا علاج

کشنیز ۔ ناگرموتھہ ۔ پت پاپڑہ ۔ ان سبکو برابر لے کچلکر دو درم کا جوشاندہ سات دن تک دے تو پیاس ۔ جلن ۔ اتیسار یہ سب دور ہون یا برگد کی کونپل ۔ جامنوں کی کھیل ۔ کنول گٹہ ان سبکو برابر لے باریک پیس شہد مین گولی باندھے ایک گولی کھاوے تو پیاس دور ہو +

## بخار مین کھانسی ہوجای اوسکا علاج

پیپل ۔ پیپلا مول ۔ سونٹھہ ۔ بھارنگی ۔ کھیر سار ۔ کٹیلی ۔ اڑوسہ ۔ کلانجن ۔ بہیڑا ۔ ان سبکو برابر لے ایک درم کا کاڑھا سات دن تک دے تو کھانسی جاوے +

## بخار مین دم آوی اوسکا علاج

سونٹھہ ۔ فلفل سیاہ ۔ پیپل ۔ ناگرموتھہ ۔ کاکڑاسنگی ۔ بھارنگی ۔ پوہکرمول ۔ انکو برابر لے ایک درم کا کاڑھا سات دن تک دے تو دم آنا موقوف ہو +

## بخار مین ہچکی آوی اوسکا علاج

پانی مین سیندہ نمک خوب پیسکر ناس دے تو ہچکی دور ہو ۔ یا مورپنکھہ کی راکھہ ۔ پیپل اور شہد مین چٹاوے تو ہچکی اور تے دور ہون +

## بخار مین قے ہو اوسکا علاج

ایک درم گلوکا جوشاندہ شہد ملا کر دے تو بخار کی قے دور ہو - یا دو رتی لکھی کی بیٹ شہد مین چٹا وے تو قے دور ہو - یا چاول کی کھیل پیپل اور شہد مین چٹا دے تو بھی قے دور ہو +

## بخار مین بیہوشی ہو اوسکا علاج

مغز املتاس - داکھ - پت پاپڑہ - پوست ہلیلہ - ان کو برابر لے دو درم کا جوشاندہ دے تو بیہوشی جاوے +

## بخار مین قبض ہو یا اپھارہ ہو اوسکا علاج

صابون کی بتی بنا کر مقعد مین رکھے تو قبض اور اپھار دونون دور ہون +

## بخار مین منہ سوکھے اور زبان بدمزہ ہو اوسکا علاج

مصری اور انار کی کلی کرے یا داکھہ اور انار دونون کی کلی کرے تو بدمزگی اور منہ کا سوکھنا دور ہو +

## بخار مین نیند جاتی رہے اوسکے آنیکا علاج

آلو بخارا ایک عدد - سینکی ہوئی بھنگ ایک رتی شہد مین چٹا وے تو نیند آوے اور اتیسار اور سنگرہنی دور ہون - بھوکھ لگے - یا ایک درم پیپلا مول قند سیاہ مین کھلا وے تو ضرور ہی نیند آوے - یا ارنڈ اور السی کے تیل کو کانسے کی تھالی مین گھس انجن کرے تو ضرور نیند آوے +

## تپ اوتر گیا ہو اوسکی علامتین

سب بدن ہلکا ہو - پیشانی مین کھجلی ہو - لبون پر پپڑی جمے - حواس خمسہ اپنے اپنے کام کرنے لگین بدن کی سب تکلیفین رفع ہون - مواد رجوع رہے جب یہ علامتین ہون تو ضرور بخار گیا ہوا جاننا چاہیے اور تپ دور ہونیکے پیچھے بھی عقلمند شخص جب تک بدن بخوبی تمام طاقت نہ پکڑے پرہیز سے رہے اور جماع نہ کرے بوجھہ نہ اوٹھاوے +

# باب سوم

## اتیسار سنگرہنی اور بواسیر کے بیان مین

## اتیسار یعنی اسہال کی پیدایش علامت اور علاج

مائدہ وغیرہ بھاری چیز اور ٹھنڈی پتلی اور خلاف چیز کے کھانے اور دوبارہ کھانا کھانے اور زہر کھانے اور پاخانہ روکنے اور زیادہ چکنی اور روکھی اور گرم چیز کھانے وغیرہ سے لوگون کو اتیسار کی بیماری پیدا ہوتی ہے +

## علامتین

بیمار کے بدن مین ان بدپرہیزیون سے بلغم بڑھے تو پیٹ کی ہاضمہ کی آگ کو ٹھنڈا کرے اور وہ بلغم باد سے تحریک دیا ہوا پاخانہ کی راہ سے پتلا ہوکر زیادہ نیچے اوترے اوسکو اتیسار سمجھنا چاہیے +

## اتیسار کی پہلی شکل

پہلے چھاتی۔ ناف۔ پاخانہ کی جگہ اور پیڑو مین درد اور اعضا شکنی ہو اور ریح بند ہوجاوے اور قبض اور اپھار اور کھانا ہضم نہو تو اتیسار جاننا چاہیے +

## بادی اتیسار کی علامتین

کچھ سرخی لیے پاخانہ اوترے اور مواد مین جھاگ ملے ہون اور روکھا اور تھوڑا بار بار مع آنون کے آوے اور پاخانہ کیوقت پیڑو مین درد ہو تو بادی اتیسار جانو +

## علاج

بچ۔ اتیس۔ ناگرموتھا۔ اندرجو۔ سونٹھ۔ یہ سب برابر لے کپکر دو درم کا کاڑھا سات دن تک دے تو یہ بیماری دور ہو۔ یا اندرجو۔ ناگرموتھا۔ لودہ۔ بیلگری۔ آنب کی گٹھلی دہوئی کے پھول۔ انکو خوب پیکر دو درم بھینس کی چھاچھ مین سات دن دے تو بادی اتیسار دور ہو +

## صفراوی اتیسار کی علامتین

مواد۔ زرد۔ سرخ۔ سبز۔ اور بدبودار اور پتلا ہو اور جاے پاخانہ پک جاوے۔ بدن مین

پسینا آوے پیاس لگے۔ یہ چہین علامتین ہون اوسکو صفراوی اتیسار جاننا چاہیے +

## علاج

بیلگری۔ اندرجو۔ ناگر موتھہ۔ نیتربالا۔ اتیس۔ انکو پیلکر دو درم کا جوشاندہ آٹھہ دن تک دیے تو صفراوی اتیسار جاوے۔ یا رسوت۔ اتیس۔ اندرجو۔ دھوئی کے پھول۔ سونٹھہ ان سبکو برابر لے خوب باریک پیس چانولون کے پانی سے دو درم شہد ملاکر سات دن تک دیے تو یہ علاج بھی صفراوی اتیسار جاوے۔ یا بیلگری۔ نیتربالا۔ ناگر موتھہ۔ اندرجو۔ اتیس ان دوائیون کا دو درم کا کاڑہا سات دن تک دیے تو صفراوی اتیسار دور ہو۔ اور صفراوی اتیسار کی خونی اتیسار بھی ایک قسم ہے بہت گرم چیزون کے کھانے سے صفرا بڑھکر خون کو بگاڑتا ہے جب مع خون مواد اوترتا ہے تو اوسکو رکتا اتیسار کہتے ہین +

## علاج

پوست گولر۔ پوست انار۔ دونون کو دو درم بھرلے اور کاڑہا کر پانچ درم شہد ملا سات دن دیے تو رکتا اتیسار دور ہو۔ یا پوست گولر۔ اتیس۔ موتھہ۔ نیتربالا۔ لودہ سرخ صندل۔ دھوئی کے پھول۔ پوست انار۔ پاڑہ۔ ان سبکو برابر کے پیلکر تین درم کا کاڑہا کرا دس مین دو درم شہد ملا سات دن تک دیے تو مع جلن اور درد کے خون کا اتیسار دور ہو۔ یا سفید صندل ایک درم باریک پیسکر دو درم شہد اور دو درم مصری ملاکر آٹھہ دن تک چاٹنے رکتا اتیسار دور ہو۔ یا میٹھے انار کا آب پاؤ ایک درم شہد ملا کر چاٹنے سے رکتا اتیسار جاوے یا بکری کے دودہ مین مسکہ مصری اور شہد ملاکر پیے تو رکتا اتیسار جاوے +

## مقعد پک گئی ہوا وسکا علاج

پھول۔ اصل السوس۔ مہوا۔ ان کو پانی مین اوٹاوے اور ٹھنڈا کرا وس پانی سے پاخانہ کی مقام کو دھووے تو دفع ہو۔ یا بکری کے دودہ مین مصری اور شہد ملاکر دھووے تو بھی جاوے یا گیہون کے آٹے مین روغن زرد ملا پانی مین پکا اوس سے گرم گرم سینکے تو یہ بیاری جاوے +

## اشلیشما یعنی بلغم کے اتیسار کی علامتیں

جسکا مواد چکنا اور سفید اور گھرا بلبلا دار اور ترے اور بدن بھاری رہے کھانے سے اشتہا جاتی رہے جسمین یہ علامتین ہون اوسے اشلیشما اتیسار جاننا چاہیے +

## علاج

اس مریض کو دو چار فاقے کرا دے یا مونگ کا آش دے پھر چیب - اتیس - کوٹ - کٹکی بیل گری - سونٹھ - کڑا کی چھال - تج - انکو کچلکر دو درم کا کاڑھا سات دن تک دے تو یہ بیماری دفع ہو - یا بھنی ہینگ - نمک سیاہ - سونٹھ - کالی مرچ - پیپل - اتیس - ان سبکو برابر لے پیسکر ایک درم سات دن تک دے تو یہ بیماری اچھی ہو +

## سنپات یعنی تینون خلطونکی اتیسار کی علامتین

جس بیمار کا مواد سور کے پاخانہ کے مانند ہو اور جو کئی طرح کا نظر آوے اور غفلت ہو - پیاس زیادہ لگے - منہ سوکھ جاوے - چکر آوین - غفلت ہو - یہ سب باتین لڑکے یا بوڑھے یا عورت کے ہون تو یہ بیماری لاعلاج ہے +

## علاج

پیپل - پیلا مول - چیب - چترک - سونٹھ - کھریٹی - بیلگری - گلو - ناگرموتھہ - پارہ چراتیا - کڑا کی چھال - اندرجو - انکو کچلکر دو درم کا جوشاندہ دس دن تک دے تو یہ بیماری دفع ہو - یا ہلیلہ زنگی - سونٹھ - ناگرموتھہ - ان سبکو برابر لے باریک پیس کہنہ قند سیاہ مین بقدر دو درم سات دن تک کھاوے تو تینون خلط کا اتیسار دور ہو - یا کڑا کی چھال کا پٹ پاک کر رس نکال پانچ درم شہد مین ملا کر دس دن تک دے تو سنپات کا اتیسار دور ہو +

## شوک یعنی رنج سے پیدا ہوے اتیسار کی علامتین

لڑکا عورت دوست اور دولت وغیرہ کے ضائع ہونے سے جو رنج پیدا ہوتا ہے وہ پیٹ کی آگ کو سست کر دیتا ہے اور بدن کے باہر کا نور پیٹ مین جا کر خون کو بگاڑتا ہے وہ خون

مواد سے ملکر یا نہ ملکر گنجا کے مانند نکلے تو اوسکو رنج سے پیدا ہوا اتیسار کہتے ہین وہ رنج کے دور ہونے سے ہی جاتا ہے اور اسیطرح کسی طرحکے خوف سے جو اتیسار پیدا ہوتا ہے اوسکو بھی سمجھ لیبن +

## آنون کے اتیسار کی علامتین

جس شخص کو پہلے بخوبی تمام غذا ہضم نہوئی ہو اور پھر وہ بھاری چیز کھاوے تو اوسکے معدہ مین با د صفرا بلغم یہ تینون جا کر سب وہا تون اور مواد کو بگاڑتے ہین پھر وہ مواد مع تکلیف ہر طرح طرحکے رنگ کا مقعد کے ذریعہ سے نکلتا ہے اوسکو پیدا آما اتیسار کہتے ہین اور جو مواد پانی مین تیرے اور آنون پانی مین ڈوب جاے یا بدبو اور سفید چکنائی لیے ہو یہ بھی اسکی علامات ہین +

## علاج

کشنیز ۔ زنجبیل ۔ بیلگری ۔ ناگر موتھہ ۔ نیتر بالا ۔ یہ سب برابر لے کچلکر دو درم کا جوشاندہ سات دن یا بیماری کے اندازہ سے دس دن یا پانچ دن اسیطرح پندرہ دن دے تو یہ بیماری دفع ہو اسکا نام دہانیہ پنچک ہے ۔ یا ہلیلہ زنگی ۔ موتھہ ۔ زنجبیل ۔ اتیس ۔ دارہلدی ۔ ان سبکو برابر لے کچلکر دو درم کا جوشاندہ سات دن تک دے تو آؤن کا اتیسار دور ہو یا ہلیلہ زنگی ۔ اتیس ۔ سینکی ہوئی انگوزہ ۔ سوچر نمک ۔ سیندھا نمک انکو برابر لے باریک پیس دو درم گرم پانی سے کھاے تو یہ بیماری دفع ہو +

## پکوا اتیسار کی علامتین

لودہ ۔ دہوئی کے پھول ۔ بیلگری ۔ موتھہ ۔ آنب کی گٹھلی ۔ اندرجو ۔ یہ سب برابر لے باریک پیس دو درم ۔ بھینس کی چھاچھہ سے پیے تو یہ بیماری دفع ہو ۔ یا اجمود ۔ موچرس ۔ زنجبیل ۔ دہوئی کے پھول ۔ جامن کی گٹھلی ۔ ان سبکو برابر لے باریک پیس دو درم گاے کی چھاچھہ مین کھاوے تو یہ بیماری دور ہو ۔ یہ گھونگا دھر جوبن ہے +

## سوجاک اتیسار کا علاج

بیج سانٹھی - اندر جو - پاٹھ - بابی برنگ - اتیس - ناگر موتھہ - فلفل سیاہ - ان سبکو برابر پھانک دو درم کا جوشاندہ سات دن تک دے تو یہ سوجاک اتیسار دور ہو +

## اتیسار مین قے ہو اوسکا علاج

انب کی گٹھلی - مغز بیل - ان دونون کو بقدر دو درم لے کاڑہا کرا وسمین دو درم شہد اور دو درم مصری ملاکر سات دن تک دے تو مع قے اتیسار دور ہو - یا بھنی ہوئی مونگ - چاول کی کھیل - ان دونون کو اوٹا کر شہد اور مصری ملاکر پانچ دن پیوے تو قے اتیسار اور سوزش کرنیوالا بخار دور ہو

## اتیسار کی قسم ایک موڑا نباہی ہے اوسکی علامتین

بدپرہیزی کرنے والے شخص کے باد بڑھکر بلغم سے مل موڑا نباہی پیدا کرتا ہے تب اوسکے لحظہ لحظہ مین مروڑا ہوکر تھوڑا تھوڑا یا زیادہ مواد نکلے اوسکو موڑا نباہی کہتے ہین وہ باد بلغم اور صفرا اور خون کے فساد سے چار قسم کا ہے جسمین بہت درد ہوکر مواد اوترے اوسکو باد کا کہنا چاہیے اور جسمین مع خون کے مواد اوترے اوسکو بلغم کا کہنا چاہیے اور جسمین مع خون کے مواد اوترے اوسکو خون کے فساد کا جانو +

## ان چارونکا علاج

بیلگری - لودہ - کالی مرچ - ان تینون کو دو تولہ بھر لے باریک پیس ایک درم شہد مین چاٹے تو موڑا نباہی دور ہو یا دھوئی کے پھول - دو درم باریک پیس دہی کے ساتھہ سات دن کھاوے تو موڑا نباہی دفع ہو یا کیتھ کا گودا پانچ درم شہد مین سات دن کھاوے تو موڑا نباہی دفع ہو - یا دو درم لودہ دہی کے ساتھہ سات دن تک کھاوے تو موڑا نباہی جاوے یہ سب علامتین اور علاج بھاوپرکاش مین لکھے ہین +

## آنون کے اتیسار کا اور علاج

پوست ہلیلہ - باریک پیس دو درم شہد مین پانچ دن کھاوے تو آنون کا اتیسار جاوے

یا بھانگرے کا رس پانچ درم دہی کے ساتھ سات دن تک کھاوے تو سب طرح کے اتیسار دور ہون
یا دو درم رال مین دس درم مصری ملاکر دس دن تک کھاوے تو بہت عرصہ کا بھی اتیسار
جاوے - یا بیلگری دو درم بکری کے دودہ کے ساتھ سات دن تک پیوے تو رکتا تیسار دور ہو
یہ بید بنود مین لکھا ہے - یا کشنیز - زنجبیل - پیپل - سیندھا نمک - اجمود - سینکی ہوئی ہینگ
زیرہ ان سب کو برابر لے باریک پیس مٹھے کے ساتھ پیوے تو اتیسار دور ہو - آنون وغیرہ جاوین
بھوکھ لگے - اور ہر ایک چیز کی اشتہا ہو - یہ بہند نام سنسکرت گرنتھہ مین لکھا ہے - یا زنجبیل کو
پانی مین بھیگو کر گولا بنا کر گوبرے کو ارنڈ کے پتون سے لپیٹ ڈورون سے باندہ کپر وٹی کر کے نرم
آنچ سے پکاوے پھر اوسکی مٹی دور کر کے زنجبیل نکال لے اور ٹھنڈی کر دو درم شہد سے
سات دن کھاوے تو اتیسار دور ہو - یا ایک حصہ افیون - دو حصہ انگوزہ - تین حصہ لونگ
چار حصہ موچرس - تین حصے مصری - انکو باریک پیس ایک رتی یا دو رتی ساٹھی کے چاول کے
پانی مین یا چھاچھہ کے ساتھ کھاوے تو لا علاج بھی اتیسار دور ہو - یا ناگرموتھہ - موچرس
بودہ - دہوئی کے پھول - بیلگری - اندرجو - افیون - پارہ مصفا - گندھک مصفا -
ان سب کو برابر لے پہلے پارہ اور گندھک کو کھرل مین حل کرلے پھر ان سب دوائیون کو
اوسمین ملا بقدر تین رتی بچھاچھہ مین کھاوے تو اتیسار - موڑا بناہی سنگرہنی یہ سب دور ہون
اسکا نام گندھا رس ہے - یا زنجبیل جایپھل - افیون - کچے انار کا مغز - ان سکو برابر لے
اکھٹا کر کچے انار مین بھرے پھر اوسکو مٹی پاک کر اوسکی گولی رتی کے برابر بنا کر ایک گولی
گائے کی چھاچھہ مین سات دن تک کھاوے تو پکا اتیسار دور ہو - یا افیون کو ٹھیکری مین
نرم آنچ سے سینک کر مقدار سے دے تو اتیسار دور ہو - یا جایپھل - لونگ - دہوئی
کے پھول - بیلگری - ناگرموتھہ - زنجبیل - موچرس - شنگرف - افیون - ان دوائیونکو
برابر لے باریک پیس پوست کے چھلکے کے پانی مین ایک یا دو رتی کے اندازے سے گولی
باندہ ہے ایک گولی چاول کے پانی یا چھاچھہ کے ساتھ ہر روز کھاوے تو اتیسار دور ہو

یا جا پھل - چھوہارہ - افیون - ان تینون کو پیا برے پان کے رس مین ایک رتی کے برابر گولی باندھے ایک گولی چھاچھ کے ساتھ سات دن تک کھاوے تو فساد پیدا کرنے والا بھی اتیسار دور ہو - اور جسکے اتیسار ہو وہ نیا غلہ - گرم چیز - اور مرغن غذا نہ کھاوے اور محنت اور جماع نہ کرے اور نہانا بھی ترک کرے اور فکر وغیرہ نہ کرے - یہ بیدرہس مین لکھا ہے +

## لاعلاج اتیسار کی علامتین

سور کے گوشت کے مانند مواد اوترے اور پیاس - سوزش - تنفر - سانس - ہچکی - پسلی مین درد - بیہوشی - وغیرہ ہون اور کسی بات مین دل نہ لگے - مقعد پک جاوے - ہاضمے کی طاقت سست پڑ جاوے - بخار بھی رہے - پیشاب بند ہو جاوے - بدن مین کمزوری ہو - یہ جس شخص مین یہ علامتین ہون وہ مرجاوے +

## اتیسار جاتا رہا ہو اوسکی علامتین

جسکے پاخانہ آئے بغیر پیشاب اوترے اور ریح بخوبی صدور ہو - اور معدہ ہلکا معلوم ہو جسکے یہ علامتین ہون تو اتیسار دور ہوا جاننا چاہیے +

## سنگرہنی یعنے اسہال کبدی کی بیماری کی پیدائش علامت اور علاج

پہلے اتیسار ہو کر جاتا رہا ہو پھر اوس شخص کی بدپرہیزی سے ہاضمے کی آگ سست پڑ جاتی ہے وہ آگ آدمی کے پیٹ مین ہنے والی جو چھٹی کلا جسکا نام سنگرہنی ہے اور وہی ہاضمے کی آگ کی جگہ ہے اور کھائی ہوئی چیزون کو لیتی ہے وہ سست ہاضمہ کی آگ اوس کلا کو بگاڑ کر کچی خوراک کو نکالتی ہے - اسی سبب سے بید اوسکا نام سنگرہنی کہتے ہین اس سنگرہنی کلا مین آگ ہی کی طاقت ہے وہ کلا آگ ہی کو بگاڑتی ہے +

## سنگرہنی کی علامتین

باد - صفرا - بلغم - سنپات سے سنگرہنی چار قسم کی ہے - یہ جو باد صفرا بلغم ہین وہ زیادہ بدپرہیزی سے اور زیادہ کھانا کھانے سے کچے ہی کھانے کو نکالتے ہین یا پکے ہوئے

کھانے کو نکلتے ہین تو بھی درد ہو اور کبھی ہوا تیلا - اور کبھی بندھا اوتری یہی سنگرہنی کی علامتین ہین

## بادی سنگرہنی کی مع پیدائش کے علامتین

جو شخص بادی چیز بہت کھاوے اور کھانے مین بدپرہیزی کرے اور جماع وغیرہ زیادہ کرے اسکے باد منفسد ہوکر جٹھر اگن کو بگاڑ بات کی سنگرہنی کو کرتا ہے - جس شخص کے آدھا پکا ہوا کھانا پچے اور گلا سوکھے - بھوکھ - پیاس لگے - کانون مین آواز ہو - اور پسلی - جانگھ پیڑو - اور کندھون مین درد ہو - اور کبھی کبھی بسوچکا یعنی اوباسی ہوجاوے - گلے مین درد ہو - بدن دُبلا ہوجاوے - زبان کی لذت جاتی رہے اور میٹھے وغیرہ رسون کے کھانیکی خواہش رہے اور کھانا کھاوے تو زبان لذت حاصل کرے اور پیٹ مین - گولا - پھیا - کافشان ہو - پیر مین درد ہو - اور تھوڑی سرعت سے ریح صادر ہو بار بار پانخیا نہ جاوے - اور سانک - اور کھانسی ہو - یہ سب علامتین بادی سنگرہنی کی ہین +

## علاج

زنجبیل - گلو - ناگرموتھہ - اتیس - ان سبکو برابر لے کچلکر دو درم کا جوشاندہ پندرہ دان تک دے تو مع آنون بادی سنگرہنی جاوے اور اشتہا بڑھے - یا گاے کے مٹھے مین - زنجبیل - پیپلا مول - پیپل - چیترک - بچ - ان سبکو برابر لے پیسکر دو درم ہر روز مٹھے مین ملاکر پیئے اور بخوبی مٹھے کا استعمال رکھے تو بادی سنگرہنی دور ہو - یا گندہک مصفا دو درم - پارہ دو درم دونون کو ملکر زنجبیل ۱۰ ماشہ - فلفل سیاہ ۲ درم - پیپل ۱۰ ماشہ - پانچون نمک ۱۰ ماشہ - بھنی ہوئی اجمود ۵ درم - بھنا ہوا زیرہ ۵ درم بھنی ہوئی انگوزہ ۵ درم - بھنا ہوا سہاگا ۵ درم - بھنی ہوئی بھنگ چار تولہ - ان سبکو باریک پیس پارہ اور گندھک کے مل کیے ہوے مین ملاوے پھر اوس سب ملے ہوے کو دو دن کھرل کرے تو یہ لاہی نام چورن ہوا اسکو دو یا چار ماشہ گاے کے مٹھے مین دے تو باد سنگرہنی - ضعف معدہ - اتیسار - بواسیر - پیٹ کے کیڑے

اور چھینی - ان سبکو یہ لاہی چورن دور کرتا ہے +

## صفراوی سنگرہنی کی پیدایش اور علامتین

جو شخص مرچ وغیرہ گرم اور تیکھی کھٹی کھاری چیز زیادہ کھاوے اوسکا صفرا بگڑکر جٹھراگن یعنے آتش قوت معدہ کو بجھا دیتا ہے اور نیلا - پیلا - تپلا - مع پانی نیم پختہ مواد نکلے اور کھٹی ڈکار آوے چھاتی اور گلے مین سوزش اور کھانے سے نفرت ہو - پیاس لگے جسمین یہ علامتین ہون اوسکے صفرا کی سنگرہنی جانو +

## علاج

رسوت - اتیس - اندرجو - تج - دہوئی کے پھول - ان سبکو برابر لے باریک پیس ملاکر گاے کے مٹھے سے یا شہد سے یا چانول کے پانی کے ساتھ پندرہ دن تک کھاوے تو یہ مرض دفع ہو - یا جاپھل - چترک - سفید صندل - بای بڑنگ - الایچی - بھیم سینی کافور - طباشیر - زیرہ - زنجبیل - مرچ سیاہ - پیپل - تگر - پترج - لونگ - ان سبکو برابر لے باریک پیس سبکی دوگنی یا برابر مصری اور بغیر سبکی بھنگ ملاکر سبکو باریک پیس چار یا چھہ ماشے گاے کے مٹھے کے ساتھ پندرہ دن دے تو صفراوی سنگرہنی دفع ہو +

## بلغم کی سنگرہنی کی پیدایش اور علامتین

بھاری - زیادہ چکنی اور ٹھنڈی چیز کو جو شخص کھاکر سو جاوے اوس شخص کے بلغم کے مفسد ہونیسے کھانا نیم ہضم ہو - چھاتی مین درد اور رستے ہو - تنفر ہوکر منہ میٹھا رہے کھانسی اور خناق ہو - پیٹ بھاری رہے - میٹھی ڈکار آوے - عورت اچھی معلوم نہو مع آنون کے مواد اوترے - بغیر طاقت کے بدن موٹا اور تازہ معلوم ہو سستی زیادہ معلوم ہو جسمین یہ علامتین ہون اوسکے بلغم کی سنگرہنی جانو +

## علاج

پوست ہلیلہ - پیپل - زنجبیل - چترک - نمک سیاہ - فلفل سرخ - ان سبکو برابر لے باریک پیس

دو درم ہر روز مٹھے کے ساتھہ پندرہ دن کھاوے تو بلغمی سنگرہنی دور ہو +

## سنپات کی سنگرہنی کی علامتین

جسمین - باد - صفرا - بلغم - ان تینون کی سب علامتین ملین اوسکو سنپات کی سنگرہنی جانو +

## علاج

بیلگری - موچرس - نیتر بالا - ناگرموتھہ - اندرجو - کراکی چھال - ان سکو برابر لے باریک پیس دو درم بکری کے دودھ کے ساتھہ پچیس دن تک پیے تو سنپات کی سنگرہنی جاوے یا انار دانہ ۲ تولہ - نمک سیاہ ۲ تولہ - زیرہ ۱ درم - کشنیز ۱ تولہ - زنجبیل ۲ تولہ - مرچ سیاہ ۲ تولہ - مصری ۲ تولہ پھر ان سکو باریک پیس دو درم گاے کے مٹھے کے ساتھہ ایک مہینے تک پیے تو سنپات کی سنگرہنی اور آنون کا اتیسار - پسلی کا درد - نفرت - گولا - وغیرہ مرض دور ہون یا پارہ مصفا - گندھک مصفا - سنگی مہرہ - زنجبیل - کالی مرچ - بیل - بھنا ہوا سہاگہ - سار - اجمود - افیون ان سکو برابر لے اور سب کی برابر ابرک لے پھر انکو چترک کے جوشاندے مین ایک دن حل کرے پھر کالی مرچ کے برابر گولی باندھے ایک گولی ہر روز ایک مہینے تک کھاوے تو سنپات کی سنگرہنی دور ہو - یہ ابہرک گٹکا ہے - یا گندھک مصفا - پارہ - ابرک - شنگرف سار - جایپھل - بیلگری - موچرس - صاف کیا ہوا سنگی مہرہ - اتیس - زنجبیل - مرچ سیاہ بیل - دہوئی کے پھول - روغن زرد مین بھنی ہوئی پوست ہلیلہ - کیتھہ - اجمود - چترک انار دانہ - اندرجو - دہتورے کے بیج - کنگھی - افیون یہ سب برابر لے پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے اور اسمین یہ دوا باریک پیسکر ملاوے پھر مرچ سیاہ کے برابر پوست کے چھلکے کے رس مین گولی باندھے - ایک گولی ہر روز پندرہ دن تک دے تو سنپات کی سنگرہنی اتیسار ہیضہ ان سکو دور کرتا ہے - یہ سنگرہنی کپاٹ رس ہے اور بیدرہس مین لکھا ہے +

## بادی صفرا بلغم تینو نکے فساد کی سنگرہنی کی اور آنون کی علامتین

تپلا - سفید - چکنا - اور مع آنون ہوا دہو - اور پسلی مین درد اور ریح زیادہ صدور ہون

کبھی اچھا ہو جاوے اور کبھی یعنے پندرہ دن پیچھے پھر ہو آوے یا ہمیشہ بنا رہے آنتین بولا کرین سستی ہو۔ بدن دبلا ہو جاوے درد شکم رہے۔ اور دنین درد اور رات کو اچھا ہو جاوے یہ جسمین علامتین ہون اوسکو آنون بات کی سنگرہنی کہنی چاہیے یہ لاعلاج ہے اسکا اور سنپات کی سنگرہنی کا ایک ہی علاج ہے +

## سنگرہنی کی قسم گھٹی جنتر ہے اوسکی علامتین

بدن سن ہو۔ پسلی مین درد ہو۔ پیٹ بولا کرے اور پہلی کہی ہوئی سنگرہنی کی علامتین بھی ہون اوسکو گھٹی جنتر کہتے ہین یہ بھی لاعلاج ہے اور جو اس باعلاج اتیسار کی علامتین اور اچھے علاج پیچھے لکھے ہین وہ بھی اس سنگرہنی کی جاننے چاہیین +

## سنگرہنی کا اوزیادہ علاج

کیتھہ آٹھہ حصہ۔ مصری چھہ حصہ۔ اجمود تین حصہ۔ بیل تین حصہ۔ بیلگری تین حصہ۔ دھوئی کے پھول تین حصہ۔ انار کا گودا تین حصہ۔ ڈانسرہ تین حصہ۔ نمک سیاہ ایک حصہ ناگ کیسر ایک حصہ۔ کشنیز ایک حصہ۔ تج ایک حصہ۔ تترج ایک حصہ۔ کالی مرچ ایک حصہ اجوائین ایک حصہ۔ پیپلا مول ایک حصہ۔ نتر بالا ایک حصہ۔ الایچی خرد ایک حصہ۔ ان سکو باریک پیس کا سے کے مٹھے کے ساتھہ دو درم لے تو سنگرہنی گولا۔ ان سکو یہ جودن دور کرتا ہے یہ کیتھہ اشٹک ہے اور سنگرہنی والا اتنی چیزین نہ کھاوے۔ بھاری چیزین جو آنون پیدا کرین۔ اور اشتہا بند کرین اور اتیسار مین جو منع کی ہے وہ نہ کرے اور جن چیزون سے بھوکھہ لگے وہ کھاوے تو سنگرہنی دفع ہو +

## بواسیر کی عارضے کی پیدایش علامتین اور علاج

اس بیمار کے مقعد مین سنکھہ کے درمیان کی مانند چار اونگل کے تین چکر ہین ایک اوپر کا دوسرا بیچ کا تیسرا نیچے کا اوپر کے چکر کا نام پرواہنی ہے وہ مواد اور ہوا وغیرہ کو باہر نکالتا ہے اور بیچ کا چکر مواد اور ہوا وغیرہ کو چھوڑتا ہے اور تیسرا نیچے کا چکر اوس مواد اور ہوا کی چھوڑنیکے بعد

مقعد کو بدستور سابق ڈھک دیتا ہے ان تینوں چکروں میں بواسیر پیدا ہوتی ہے یہ بواسیر کی جگہ ہے پہلے میں بواسیر ہو تو باعلاج یعنے اچھی ہو اسے بیچ میں ہو تو مشکل سے اچھی ہو اور اندر کے چکر میں ہو تو وہ لاعلاج ہے وہ باد صفرا بلغم سنپات اور خون کے فساد اور جو بدن کے ساتھہ ہی پیدا ہو چھہ قسم کی ہے اور بادی یا گرم یا بلغمی یا مرغن یا شیرین چیزیں جو شخص کھاوے اور باد صفرا بلغم کی کرنیوالی خوراک کے کھانے اور آرام و آسایش کے کرنے کے سبب جو باد۔ صفرا۔ بلغم مفسد ہوتے ہیں وہ مقعد کے تینوں چکروں کے اوپر۔ جلد۔ گوشت۔ چربی کو بگاڑکر طرح طرح کے گوشت کے مسّے کے مانند مقعد کے اوپر کرتے ہیں اوسکو بید بواسیر کہتے ہیں وہ چھہ قسم کی ہے مگر عام دو قسم کی مشہور ہے۔ ایک خونی دوسری بادی۔ جسمیں سے بہت سا خون جاوے وہ خونی اور جسمیں خون تو نجاوے مگر درد۔ جھم جھی اور کھجلی وغیرہ ہو وہ بادی ہے یہ دونوں اونھیں چھہ قسموں میں ہیں +

## سب طرحکی بواسیر کی پہلی شکل

کھانا بخوبی تمام ہضم نہو اور کوکھہ میں نفار ہے اور قبض اور بدہضمی ہو ڈکار بہت آویں بدن ڈھیلا ہو جاوے کوکھہ میں اپھارا ہو بدن میں درد رہے یہ علامتیں جسمیں ہوں اوسکو بواسیر جانو +

## بادی بواسیر کی علامتیں

جسکی مقعد کے مسّے جھم جھی اور سرخی لیے کم درد اور سخت بانکے تیز پھٹے منہ کے مقعد کے اوپر ہوں اور چھوٹے بیر یا کپاس یا کدمب کے پھول کے مانند ہوں اور سر۔ پسلی۔ کندھے۔ کمر۔ جانگھہ۔ پیڑو میں درد رہے چھینک اور ڈکار نہ آوے چھاتی میں درد رہے اشتہا نہ لگے سانس کھانسی۔ بدہضمی۔ کان میں آواز۔ شک۔ گلا۔ پھیپا۔ پیٹ کا درد۔ ہو تو یہ علامتیں بادی بواسیر کی ہیں +

## علاج

زمین قند کو مٹی میں لپیٹ بھاڑ میں خوب بھرتا کر روغن سیاہ یا روغن زرد سے لپیٹ ۲ تولہ

ہر روز تیس دن تک کھاوے تو بادی بواسیر ضرور دور ہو - یا آک کے نئے پتون مین پانچون نمک
اور روغن زرد دو کھائی انداز سے لگاوے اور بادونکو جلا کر راکھہ کرے پھر گرم پانی سے
وہ راکھہ ایک درم یا دو درم پندرہ دن تک کھاوے تو بادی بواسیر دفع ہو - یہ بھی
بید منو دمین لکھا ہے - یا گاے کے مٹھے مین سیندھا نمک انداز سے ملا کر بخوبی تمام
کھاوے تو بواسیر جاوے اور بدن مین تازگی آوے یہ بھاوپرکاش مین لکھا ہے
یا پوست ہلیلہ ۱۰ تولہ - چترک ۲ تولہ - زنجبیل ۲ تولہ - سودھا ہوا بھلانوہ ۱۰ تولہ - مرچ سیاہ
۲ تولہ - پیلا مول ۱ تولہ - پیپل ۱ تولہ - زیرہ ۲ تولہ - چبب ۲ تولہ - زمین قند بختہ یا و آنار -
جوا کھار ۲ تولہ پھر ان سبکو باریک پیس سب سے دوگنا قند سیاہ ملا کر ۲ تولہ کے برابر گولی باندھے
ایک گولی ہر روز کھاوے تو یہ بواسیر ضرور دفع ہو - یہ قند سیاہ کا نسخہ کانکاین مین کا تصنیف
کیا ہوا ہے - یا ہندال کے پتون کو اوٹا اوسکے پانی سے آبدست لے تو بواسیر کے مسّے
جاوین یا ہندال کے دو بونڈی کی دھونی دے تو مسّے دور ہون یا سیندھا نمک یا ہندال کے
بونڈی کو پانی مین پیسکر بواسیر پر ملے تو مسّے جاوین - یا نیم کے پتے - قند سیاہ - کڑوی تونبی
کی جڑ - ان سبکو کانجی کے پانی مین پیس مسون پر ملے تو مسّے دور ہون - یا ہلدی - بیج تورئی
آک کے پتے - بیج سہجنہ - انکو کانجی کے رس مین باریک پیس لیپ کرے تو مسّے دور ہون
یا ارنڈ کی جڑ - اصل السوس - بانسا - اجواین - مہوا - انکو کانجی مین پیس گرم کر لیپ کرے
یا اس سے سینک کرے تو مسّی کی چم چمی جاوے اور مسّے جھڑ پڑین - یہ بید رہس اور
بید منو دمین لکھا ہے - یا ہیرا کسیس - سیندھا نمک - پیپل - زنجبیل - کوٹ - بیج کربار
یا کھان بھید - کینر کی جڑ - بائی بڑنگ - چترک - ہرتال - مچوک - ان سبکو برابر لے پیس
ان کا نگنا روغن زرد لیکر تھوہر اور آک کے دودھ اور گاے کا پیشاب یہ تینون تیل سے
چوگنے لے اور ان سبکو اکٹھا کر پکاوے جب یہ مل جاوین اور تیل اوپر آرہے تب اوتار
تیل نکال مسون پر ملے تو مسّے دور ہون اور بواسیر دفع ہو اور رہ بھی دفع ہو سکا نام

چھا تیل ہے یہ بید رہس مین لکھا ہے - یا سولہ حصہ نجیہ زمین قند - مرک - آٹھ حصہ - زنجبیل چار حصہ - مرچ سیاہ دو حصہ - ترپھلا آٹھ حصہ - پیپلا مول آٹھ حصہ - چیتا نو حصہ ناگ آٹھ حصہ - چیتا اور سولہ حصہ - بدھارا آٹھ حصہ - بھنگ چار حصہ - الایچی آٹھ حصہ - بای برنگ - ان سبکو باریک پیس سب دوائیون سے دوگنا قند سیاہ ملا کر بقدر ۵ درم - گولی باندہ ہر روز ایک گولی تیس دن تک کھاوے تو بواسیر - ہچکی - سانک - کھانسی پراج روگ - جریان - پھیا - ان سبکو یہ بہت سورن مودک دور کرتا ہے - یہ بید رہس مین لکھا ہے

## صفراوی بواسیر کی علامتین

مستون کا منہ نیلا - اور سرخ زرد اور سفیدی لیے ہو اور ان مستون مین سے گرم گرم باریک دھار سے خون نکلے اور باریک نانک مثل ہون اور ان مستون کا منہ جونک کا سا ہو اور بدن مین - سوزش - بخار - بیہوشی - اور تنفر ہو اور نیلا - زرد اور سرخ مواد اوترے اور جلد ناخن - آنکھیں زرد ہون یہ جسمین علامتین ہون اوسکے صفراوی بواسیر جانو +

## خونی بواسیر کی علامتین

مقعد کے مستے گھونگچی کے رنگ کے مانند ہون اور مستون سے خون کی دھار گرم ہو بہت گرے اور گاڑھا اور کچا خون نکلے اور خون کے بہت جانے سے طاقت و زور ہمت وغیرہ سب جاتے رہین بدن سوکھتا جاوے اور بخوبی تمام ریح صادر نہو اور مستون سے خون نکلتے ہوئے جھاگ ہو اور کمر جانگہ اور مقعد مین درد ہو بدن کمزور ہو جاوے تو خونی بواسیر مین بادی کا میل بھی جانو - اور جسکا مواد چکنا بھاری اور ٹھنڈا ہو اور مستون مین سے خون کی دھار سوتی ہو اور گرم پڑے اور مقعد مین بلغم لگا ہی رہے تو خونی بواسیر مع بلغم سمجھو +

## بواسیر کے خون بند ہونیکا علاج

جنگڑ کے چھتے - اور سوکھا آملہ ۴ تولہ لیکر پاؤ بھر گھی کو لوہے کی کڑھائی مین خوب گرم کرکے پھر ان دونون چیزون کو روغن زرد مین ڈالے جب یہ تینون جل جاوین تب اوتار ٹھنڈی کر

پھٹکری کے برتن مین بھرکے پھر اون سبکو کھرل مین ڈالے اور خوب باریک پیس خوب ملاوے
پھر بواسیر والے مریض کو ۶ ماشہ ہر روز صبح کیوقت اکیس ۲۱ دن دے پھر پانی کے ساتھ کرے
مگر وہ پانی نہ پیوے اور گرم چیزین - باجرا - کریلا - مرچ - بادنجان - اچار
پیڑا - چٹنی - ماش وغیرہ نہ کھاوے تو بواسیر کا خون بند ہو +

## خون کے رکنے کا دوسرا علاج

بھونے کی مینگی - ایلوا - ان دونون کو برابر لے کھرل مین پانی سے باریک پیس ایک رتی
بھرکی گولی باندھے ایک گولی رسوت کے پانی مین ہر روز صبح کیوقت گیارہ دن تک کھاوے
تو بواسیر کا خون ضرور بند ہو +

## بواسیر کے مسّے دفع کرنیکا علاج

رسوت - چیپان کافور - بھونے کی مینگی - ان تینون کو پانی سے باریک پیس لیپ کرے تو مسّے دور ہون

## صفراوی اور خونی بواسیر کا علاج ایک ہی وہ لکھتے ہین

رسوت کو باریک پیس ۲ درم پانی مین چار گھڑی بھگو کر پھر اوس پانی کو چھان ہر روز دو مہینے تک
پیوے تو صفراوی خونی بواسیر ضرور جاوے - یا پیپل کی لاکھ - ہلدی - اصل السوس - مجیٹھ
کنول گٹہ - ان سب کو برابر لے باریک پیس دو درم ہر روز اونچاس دن تک استعمال کرے
تو دونون بواسیر دفع ہون یا ناگ کیسر - مسکہ - مصری ۵ درم - ہر روز شیر بز مین اونچاس دن
کھاوے تو دونون قسم کی بواسیرین دفع ہون یا ناگ کیسر مصری ۵ درم اونچاس دن تک
لے تو دفع ہون یا ۲۰۰ تولہ بھر گڑا کی چھال چھیکر سولہ ۱۶ آثار پانی مین اٹاوے جب اوسکا آٹھوان حصہ
رہے تب ۱ آثار رس چھان لے پھر اوس رس مین ناگرموتھہ ۲ تولہ مرچ سیاہ ۲ تولہ پیپل ۲ تولہ
ترپھلا ۲ تولہ رسوت ۴ تولہ جیترک ۲ تولہ - اندرجو ۲ تولہ - بچ ۲ تولہ - ان سبکا باریک پیس
سفوف ملاکر قند سیاہ کی چاشنی مین ملاوے پھر اوسمین پاو آثار روغن بادہ گاو ملاکر ۲ تولہ
ہر روز کھاوے تو سب طرحکی بواسیر امل رہیت - اتیسار - پلی - سنگرہنی - وبلا ہین ستہ جن

علاوہ انوپان سے اور اوپر مٹھے کے استعمال سے ان سب بیماریون کو دور کرتا ہے۔ یہ گرائی جہان کا او لیہ ہے۔ یا بکاین کے پھل جھ یا آٹھ عدد ہر روز مصری کے ساتھ ایک مہینے تک کھاے تو دونون قسم کی بواسیر دور ہون۔ یا ست گلو۔ پارہ مصفا۔ گندھک مصفا۔ بیجا بول موچرس یہ سب برابر لے پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے یہ سب چیزین ملا کر تین ماشہ ہر روز شہد کے ساتھ اکیس دن تک کھاوے تو دونون بواسیر۔ اتیسار۔ جریان۔ پردر۔ بھگندر۔ یہ سب بیماریان دفع ہون یہ بیجا بول بدہ رس ہے۔ یا بسنت مالنی رس دو رتی۔ بیل دو یا چار رتی شہد اور مصری کے ساتھ پچیس دن کھاے تو دونون بواسیر اور سنگرہنی جاوے یہ علاج بیدرہس مین لکھا ہے یا بواسیر سے قبض ہو کر مسّہ اونچا ہو آوے اور کھجلی اور خون بہے اوس مسّے مین جونک لگا کر خون نکلوا ڈالے تو بواسیر جاوے اسکے برابر اور کوئی علاج نہین ہے یہ بیدرہس مین لکھا ہے۔ صفرا اور خون کی بواسیر کو خونی بواسیر جانو اور اسکو بادی ❊

## بلغمی بواسیر کی علامتین

مقعد کا مسا موٹا اور کچھ درد لیے اونچا اور بھاری بلغم سے لپٹا ہو کھجلی زیادہ کرے اور اچھی معلوم ہو بیٹھنے مین اپھار اور مقعد مین کھجلی بہت آوے اور سانس۔ کھانسی۔ چھاتی مین درد۔ تنفس نفاق۔ موتر کرچھ۔ دردسر۔ بدہضمی۔ سب ہون اور سردی لگے اور بلغم سے لپٹا مواد او ترے اور مقعد کے مسّے سے خون نہ نکلے اور بدن کا رنگ زرد اور چکنا معلوم ہو یہ جسکی علامتین ہون اوسکو بلغم کی بواسیر جانو ❊

## علاج

۲ تولہ ادرک کو جوش دیکر اکیس دن تک پیا کرین تو بلغمی بواسیر دور ہو۔ یا ہلدی مین تھوہر کے دودھ کی سات پٹ دیکر مسّے مین پٹی کرنے تو مسا دور ہو یا تر پھلا۔ دس مول۔ چیترک۔ نسوت۔ دانتی یعنی بیخ المتاس یہ پانچون انکو لیکر کوٹے اور ۲۰ مار پانی مین اکیس دن تک رکھے اور دوائیون کے ساتھ ۷ مار قند سیاہ بھی پانی مین ڈالے پھر خمیر کے ذریعہ سے شراب کے مانند

عرق نکالو اور ۲ تولہ ہر روز پیوے تو بلغمی بواسیر دور ہو۔ یہ داتیونی کا عرق ہے اور برندنام گرنتھ مین لکھا ہے +

## سنپات کی بواسیر کی علامتین

جو بادی صفرا اور بلغم کی ملی ہوئی علامتین ہین وہی اسکی بھی علامتین جانو +

## علاج

ادرک ۴ تولہ۔ مرچ سیاہ ۲ تولہ۔ پیپل پاؤ تار۔ چب ۲۰ تولہ۔ ناگ کیسر ۲۰ تولہ۔ پپلامول چھتو چترک ۲۰ تولہ۔ اجمود ۲۰ تولہ۔ زیرہ ۲۰ تولہ۔ ان سکو باریک پیس ۱۰ تولہ قند سیاہ مین بقدر پانچ درم گولی باندھے صبح کیوقت ایک گولی کھاوین اور پرہیز سے رہین تو سنپات کی بواسیر۔ موتر کرچھر۔ بادی کے عارضے۔ بکھم جور۔ پلیہا۔ گولا۔ چھیا ساتک۔ کھانسی۔ تے۔ اتسار ہچکی ان سب بیماریون کو علٰحدہ علٰحدہ بدرقون سے جلد دور کرتا ہے جیسے کہ تیل مین پانی ڈالتے ہی لحظہ بھر مین پھیل جاتا ہے ویسے ہی دوا بھی بدرقون کی طاقت سے پھیل جاتی ہے یہ پیانذا گنکا سرب سنگرہ نام پستک مین لکھا ہے۔ پاتر پھلا۔ بچ۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ پاڑہ۔ سجی۔ جواکھار۔ دارہلدی۔ چب۔ کنگی۔ اندرجو۔ بادیان۔ پانچون نمک۔ پپلامول۔ بیلگری۔ اجمود۔ ان سکو برابر لے باریک پیس گرم پانی سے بقدر دو درم کھاے تو سنپات کی بواسیر۔ ساتک۔ بدن کا سوکھنا۔ ہچکی۔ کھانسی۔ بھگندر۔ دردپسلی۔ گولا۔ پیٹ کی بیماریان۔ جریان۔ پانڈروگ۔ اور آنتین بڑھ جاوین۔ سنگرہنی۔ بکھم جور۔ جیرن جور غفلت۔ ان سب عارضون کو علٰحدہ علٰحدہ بدرقون سے یہ بیجہ نام چورن دور کرتا ہے یہ بھاوپرکاش مین لکھا ہے۔ پاپارہ مصفا ۲۰ تولہ۔ گندھک مصفا ۲ تولہ۔ تامیشر ۱۰ تولہ سارا تولہ۔ زنجبیل ۴۰ تولہ۔ مرچ سیاہ ۴۰ تولہ۔ پیپل ۴۰ تولہ۔ سنگی مہرہ مصفا ۲۰ تولہ۔ داتیونی ۲۰ تولہ۔ چترک ۲۰ تولہ۔ سہاگا ۲۰ تولہ۔ بیلگری ۲۰ تولہ۔ جواکھار ۲۰ تولہ۔

سیندھا نمک ۱۰ تولہ - پیشاب مادہ گاو ۲۰ تولہ - تھوہڑ کا دودھ ۲۵ تولہ - ان سبکو اکھٹا کر کے کڑائی مین نرم آنچ سے پکاوے جب اوسکی پنڈی بندھہ جاوے تب بقدر ۲ ماشہ گرم پانی سے کھاوے تو لاعلاج بھی سنپات کی بواسیر جاوے - یہ گنہار رس ہر اوجوگ ترنگنی مین لکھا ہے *

## شیوجی کی مت سے بنا ہوا لوہسار جس سے بواسیر وغیرہ سب عارضی دور ہوتے ہین

بواسیر کو لاعلاج جانکر لوگون کے مرض دور کرنے کے لیے نارد جی منی نے سری مہادیو جی سے دریافت کیا کہ مہاراج سنبل وغیرہ کے لگانے سے مقعد کا مسہ دور ہوتا ہے مگر اوس سے آدمی مر مر کر بچتا ہے اسلیے کوئی اور نہایت آسان علاج جس سے بواسیر دفع ہو فرمائیے تب مہادیو جی نے نہایت رحم اور مہربانی کر کے نارد جی کو ان سب کے بنانے کی ترکیب بتلائی اوسکے کرنے سے بواسیر وغیرہ بے تعداد عارضے دور ہوتے ہین کانتی لوہ - بانجھ بیل کا لوہ لے اوسکی تیز کرا کر اونکو تیل - دہی گاے کی پیشاب - کانجی - ترپھلا - ان مین پہلے سات سات مرتبہ سودھے - پھر اوسکو تول کر اوسکے برابر مین سل - سونا مکھی لے - پھر ان دونون کو رتیے ہوے لوہے کے سروے مین رکھکر اگن چھال کے رس سے اون دونون کو جوش دے اور سان کے برابر رتیے ہوے لوہے مین اول دونون کو ڈال سروے مین بند کر بھاری کو بلیون مین خوب دھونکنی سے پھونکے جب وہ دونون جل جاوین اور بوآنی بند ہو تب اونکو نکالے اسیطرح اوسکو دس مرتبہ پھونکے پھر ترپھلے کے رس سے بارہ اور ریت لوہے کے آٹھوین حصہ کو پکاوے اسیطرح چار مرتبہ اور راکھہ کر سے پھر اون سبکو کھرل مین باریک پیس جب لوہسار پانی مین ترنے والا ہو تب لوہے کے سروے مین رکھہ اوس سار کو بکہ کھیپلے رس کی ایک پٹ اوسی طریقہ سے دے پھر ترپھلے کی ایک پٹ دے پھر ادرک کی دس پٹ دے پھر زمین قند کی دس پٹ دے پھر چھیلے کے رس کی دس پٹ پھر تھوہڑ کے دودھ کی دس پٹ پھر ساٹھی کے رس کی دس پٹ پھر چیتاور کے رس کی دس پٹ پھر گلو کے رس کی تین پٹ پھر برہمن کے چھلکے کی سات پٹ پھر گوکرو کے چھلکے کی سات پٹ پھر گوارے کے پتے کی دس پٹ پھر تیندو کی سات پٹ پھر آملہ کے رس کی

جتنی پٹ پھر لیموں کے رس کی جتنی پٹ پھر چیلے کے چھلکے کی دس پٹ ۔ سار کا بارہ حصے شنگرف
ڈالکر اوسکو گوار کے پٹھے کے رس مین ملاوے اور اوسکی پٹ دیوے پھر اوس مین گھی کی دس پٹ
پھر شہد کی دس پٹ دیوے اور ہر ایک پٹ مین کھرل کرتا جاوے اسیطرح اس سار کو بناوے
جب اسطرح طیار ہو جاوے تو بقدر ایک رتی شہد اور پیپل کے ساتھ کھلانے اور شیوجی کی پوجا کرکے
اونگ امرتنگ بھیام سواہا ۔ اس منتر سے کھاوے اور زیادہ سے زیادہ مقدار تین رتی ہے
اسکے اوپر کھرٹی کا جوشاندہ پیوے اسیطرح تین مہینے تک اسکا استعمال رکھے تو بواسیر دور ہو ۔
اور وہ شخص نوجوان ہوکر فربہ ہو جاوے ۔ اور بدہضمی ۔ سانک نہ کھانسی ۔ یرقان ۔ بات رکت
امراض بول ۔ خصیون کا بڑھنا وغیرہ لاعلاج عارضے بھی دفع ہون اور طاقت اور قوت خوب
بڑھے بدن مین تازگی آوے عمر دراز ہو سب عارضے دفع ہون اور اسکا استعمال کرنے والا ۔
میٹھا ۔ تیل ۔ ماش ۔ رائی ۔ شراب ۔ کھٹائی ۔ یہ چیزین نہ کھاوے ۔ یہ طریقہ آتریے اور
بھاؤپرکاش مین لکھا ہے ۔ یا پوست ہلیلہ کلان ۲ درم ۔ قند سیاہ کہنہ ۵ درم ۔
ان دونون کو ملا پانی سے ہر روز کھاوے اور پرسے مادہ گاؤ کے مٹھے کا استعمال رکھے تو بواسیر جاتی رہے
یا کندہلا ہیلی ۔ نیلے پھول کی جڑ ۔ کھرٹی ۔ دارہلدی ۔ پرشٹ پرنی ۔ گوکھرو ۔ اندرجو ۔
سار کے پھول ۔ برگد کی کونپل ۔ گولر کی کونپل ۔ پیپل کی کونپل ۔ ان سب چیزون کو ۲ تولہ لیکے
کچلکر دو درم کا جوشاندہ کر چھان لے پھر جونتی کی جڑ ۔ کٹکی ۔ پیپلا مول ۔ مرچ سیاہ ۔ سونٹھ ۔ بیل
دیودار ۔ چیتا ۔ ورہ ۔ ہنسدل ۔ زیرہ سیوت ۔ کائپھل ۔ جیرک ۔ موتھا ۔ پرینگ ۔ کھرٹی ۔ سال پرنی
نیلوفر کنول گٹہ ۔ مہیٹھ ۔ کٹیلی ۔ منقہ بیل ۔ موچرس ۔ پاڑہ ۔ ان سبکو چھہ چھہ ماشہ لیکے باریک پیسے
اور اسمین روغن زرد مادہ گاؤ ایک آثار ملا کر دونون کو کڑاہی مین چڑھا کر اونٹاوے جب پانی جل جاوے
اور گھی رہجاوے تب اوتار کر چھانے پھر اسمین سے ۲ تولہ ہر روز کھاوے تو بواسیر جاتی رہے
یا پارہ مصفا ۔ گندھک مصفا ۔ دونون کو برابر لیکے مل کر لے پھر اوسیر گھی ملا دیوے پھر دونو کے
برابر بجیا بیل ۔ اور اسمین تال ۔ گگر [illegible] باندھے پھر [illegible] کے برتن مین آنچ دیکر

تپلی کرکے بنگ کیلہ پر ڈھالکر اوسکی بیڑی کرے اسکا نام بیڑی رس ہے - یہ بقدر تین رتی ہر روز
پندرہ دن تک استعمال کرے تو سنپات کی بواسیر جاوے - یہ بید منودمین لکھا ہے - اور
مقعد کے مسّہ کے سواے اوبدن مین کسی جگہ پر مسّہ ہو جسکو چرم کیل کہتے ہین اوس کو
آگ سے اور راکھہ سے دور کرے +

## مسّے کا علاج

کھانے کا چونہ - سجی - سہاگہ - نیلا تھوتھہ - ان سکو برابر لے نیمو کے رس مین تین دن تک
بھگووے پھر مسّے پر لگاوے تو مسّہ دور ہو - یا سیسے کی گولی روغن مادہ گاو مین گھسکر
بواسیر کے مسّے پر دس دن لگاوے تو بواسیر دب جاوے - یا بش کا نتا کی جٹہ ۲ درم -
مرچ سیاہ ۲۰ درم - بھنگ ۱۰ درم - ہر روز گھوٹ کر پیے تو بواسیر دبی رہے +

## لاعلاج بواسیر کی علامتین

جسکی بواسیر مین سوجن - اتیسار - قے - درد بدن - پیاس - بخار - تفرہ - بدہضمی - مقعد کا
پکنا - چھاتی مین درد - یہ علامتین ہون وہ مریض جلد مرجاوے - اور بواسیر والا پاخانہ
اور پیشاب نہ روکے - عورت سے زیادہ جماع نہ کرے - اور گھوڑے کی سواری بھی نہ کرے
اور اکڑو بھی نہ بیٹھے اور کریلا - باجرہ - وغیرہ گرم چیزین نہ کھاوے +

## اجیرن یعنی بدہضمی کی پیدایش

پہلے شخص کے منداگن - تیکہن اگن - بکھم اگن - سم اگن یہ چار قسم کی ہاضمہ کی آگ ہوتی ہے
جس شخص کا بلغمی مزاج ہو اوسکے منداگن یعنی نرم آتش اور جسکا صفراوی مزاج ہو اوسکے تیکہن اگن
اور جسکا بادی مزاج ہو اوسکے بکھم اگن اور جسکے صفرا باد اور بلغم تینون سے ملا ہوا مزاج ہو
اوسکے سم اگن ہوتی ہے +

## منداگن کی علامتین

منداگن والے کو تھوڑا اور نفاثہ مند کھانا بھی اچھی طرح ہضم نہین ہوتا اور اوسکا سر اور پیٹ

بھاری رہے بدن میں اعضا شکنی ہو +

## تیچھن اگن کی علامتین

بہت بھی کھانا کھایا ہوا اچھی طرح ہضم ہو جاوے یہ اگن اچھی ہوتی ہے +

## بکھم اگن کی علامتین

کبھی اچھی طرح اور کبھی بری طرح کھانا ہضم ہو اور اپھار - وردشکم - اور پیٹ بھاری - اتیسار اور پیٹ بولا کرے یہ جسمین علامتین ہون تو بکھم اگن سمجھنا چاہیے +

## سم اگن کی علامتین

جسکے سم اگن یعنے برابر ہاضمہ کی آگ ہوتی ہے اوسکے اندازے کا کھانا اور اجیرن مین بھی بہت کھایا ہوا بھاری کھانا ہضم ہو - یہ سم اگن تینون اگنون سے عمدہ ہے اس اگن سے کسیطرحکا فساد نہین ہوتا اور جو لگی ہوئی بھوکھ کو کسی سبب سے روکے تو بھی جلد بیماری نہین ہوتی اور تیچھن اگن بھوکھ کو روکتی ہی جلد صفرا دی مرضون کو پیدا کرتی ہے اس سبب سے سم اگن نہایت عمدہ ہے - اور مند اگن سے بلغم اور تیچھن اگن سے صفرا اور بکھم اگن سے باد کے عارضے ہوتے ہین اور سم اگن سے کوئی بیماری نہین ہوتی +

## بھسمک روگ کی پیدایش علامت اور علاج

تیکھی چیز وغیرہ اور روکھا کھانا کھاوے اوسکے بلغم گھٹے اور باد صفرا بڑھے تب صفرا ہوا تحریک ہوکر بھسمک کے عارضے کو اور بھسمک اگن کو تبکل بیماری پیدا کرتا ہے اوس وقت جو کھاوے وہ ایک لحظہ مین ہضم ہو جاتا ہے اسکو بھسمک روگ کہتے ہین - یہ پیاس - سوزش - اور بیہوشی کو ظاہر کرکے کھائی ہوئی غذا اور سب دھاتونکو کھا کر آدمی کو مار ڈالتا ہے

## اجیرن روگ یعنی بدہضمی کی عارضہ کی پیدایش

بہت پانی پینے - اونچے نیچے بیٹھکر کھانا کھاوے پاخانہ اور پیشاب روکے دن مین سووے رات کو جاگے ایسے شخص کو پرہیزی کھانا بھی ہضم نہین ہوتا یا آٹھون پہر غفص خوف - غصہ

طمع یا کوئی بھاری سکینی ہوا ور نفرت کرنیوالی غذا ملے - اتنی باتو نسے آدمی کو کھانا ہضم نہین ہوتا +

## اجیرن کی عموماً علامتین

دل مین نفرت - بدن بھاری - پیٹ مین اپھار - جریان رہے - رباح بخوبی صادر نہو - قبض ہو - یا بار بار موا و رقیق رجوع رہے جسمین یہ علامتین ہون اوسکے اجیرن جانو +

## اجیرن کی قسمین

اجیرن چھہ قسم کا ہے - ایک تو وہ جو میٹھا کچا کھانا مقعد یسکے ذریعہ سے جاوے اور بلغمی مزاج لیے بد ہضمی ہو اوسکو آنون کہتے ہین دوسرا کچھہ کھٹائی لیے موا د او تریسے اور صفرا لیے تیھمین اگن ہو اوسکو بدگدہ کہتے ہین تیسرا وہ جو کھایا ہو وہ کھانا کوکھہ مین ہی رہے ہضم نہو اور درد شکم اور اپھار رہے اور کچا ہی کھانا مقعد کے ذریعہ سے جاوے اور بادی مزاج کا کم اگن ہو اوسکو بشٹبدہ کہتے ہین - چوتھا وہ جو کھانا کھاوے اور اچھی طرح ہضم نہو یا پانخانہ پتلا ہو اوسکو رس شیش کہتے ہین پانچوان وہ جو کھانا ایکدن اور رات مین ہضم ہو دوسرے دن بھوکھہ لگے وہ اچھا اور فساد نہین کرتا ہے اوسکو دن پاک کہتے ہین - چھٹا اجیرن جو آپ ہی ہمیشہ رہے اوسکو پرت باسر کہتے ہین - یہ اجیرن بائین کروٹ سونے اور گرم پانی پینے اور محنت کرنے اور ہلیلہ کے استعمال سے دفع ہوتا ہے +

## آنون کے اجیرن کی علامتین

بدن بھاری رہے - قے کرنے کی خواہش ہو - جیسا کھانا کھاوے ویسا ہی ڈکار رہے گرمی کے طرح طرح کے عارضے ہون مع دہوئین کے کھٹی ڈکار آوے اور پسینا ہو +

## بشٹبدہ اجیرن کی علامتین

درد شکم - اپھار اور باد کے طرح طرح کے درد ہون پانخانہ اور ریح رک جاوے بدن جکڑ بند ہو

## رس سیکھہ اجیرن کی علامتین

کھانے سے نفرت ہو - چھاتی مین درد ہو - بدن بھاری رہے -

## رس سیش اجیرن کا فساد

بیہوشی - بکواد - تے - اعضاؤن مین درد - شک - یہ فساد ہون تو وہ مرجاوے - بیوقوف آدمی بدہضمی مین جانورکے موافق زیادہ کھانا کھاوے تو اوسکی تھوڑی آؤن فساد ورنج بند ہوکر جب آگ کی راہ کو روکتی ہے تب اجیرن مین بھی بھوکھ لگتی ہے اوس کچی بھوکھ مین جو شخص کھاوے وہ کئی مرضون مین ہوکر مرجاتا ہے +

## بشوچیکا یعنے ہیضہ یا بابی کی علامتین

جس شخص کے منداگن مین پہلے آنون کا اجیرن ہو پھر وہ جانور کے موافق زیادہ کھانا کھاوے تو اوسکے ہیضہ - بیہوشی - اتیسار - تے - چکر - درد - اعضا شکنی - جمھائی - سوزش - اور بدان کی رنگت اوڑکی اور ہو جاوے - اور رعشہ - چھاتی اور سر مین درد - اور بدن مین یہ معلوم ہوکہ جیسے سوئی چبھتی ہے - جسمین یہ علامتین ہون اوسکو بشوچیکا کہتے ہین اسکے فساد سے - نیند نہ آوے - سب سے تنفر - رعشہ - موترکرچھ یعنے امراض مثانہ - ہوش جاتا رہے جسمین یہ فساد ہون وہ مرجاوے +

## السں کی علامتین

روکا نے والی ہوا کے اجیرن سے پیٹ مین اپھار ہو - آنت چلے - ہوا کے بھرنے سے رک کر کوکھہ مین گھومے پاخانہ اور پیشاب اور ریح رک جاوے - پیاس زیادہ لگے ڈکار بہت آوین جس شخص مین یہ علامتین ہون اوسکو السں جانو +

## بلمبکا کی علامتین

کھانا کھایا ہوا بخوبی تمام ہضم نہو - اوپر نیچے نہ جاوے - دانت - لب - ناخن کالے ہون ہوش جاتا رہے - تے ہو - آنکھین بیٹھہ جاوین - دم گھون گھون بولے - بدن شست اور کمزور پڑجاوے - جسمین یہ علامتین ہون وہ مرجاوے +

## اجیرن جاتا رہا ہو اوسکی علامتین

ڈکار اچھے آوے - بدن مین قوت اور دلیری ہو - بخوبی تمام اجابت ہو - بدن ہلکا ہو - بھوکھ پیاس اچھی طرح لگے تو اجیرن دفع ہوا جانو ☆

## ضعف معدہ اور اجیرن وغیرہ کا علاج

پوست ہلیلہ - زنجبیل - ان دونون کو بقدر ۲ درم سے لے باریک پیس ۲ درم قند سیاہ کے ساتھہ پانی سے ہر روز کھاوین تو آون کا اجیرن دفع ہو اور بھوکھ بڑھے - یا پوست ہلیلہ - سیندھا نمک - انکا ہر روز استعمال رکھے تو اجیرن دفع ہو - اور بھوکھ لگے - یا چترک - اجمود - سیندھا نمک - زنجبیل - مرچ سیاہ - یہ سب برابر لے باریک پیس دو درم گائے کی چھاچھہ کے ساتھہ پندرہ دن استعمال کرے تو بھوکھ بڑھے اور بدہضمی - پلہی - بواسیر جاوے جو آنون کا اجیرن ہو تو بسبب اس نمک کی قے کرانے سے جاوے بگدہ اجیرن ہو تو فاقہ کرانے سے دفع ہو بشٹبدہ اجیرن ہو تو سینک سے جاوے رس شیش اجیرن ہو تو سونے سے دفع ہو - یا زنجبیل - فلفل سیاہ - پیپل - اجمود - سیندھا نمک - دونون زیرہ - بھنی ہوئی ہینگ ان سبکو برابر لے پیس کر ایک یا دو درم کھچڑی مین گھی سے ملا کر پہلے لقمے کے ساتھہ ہر روز کھاوے تو اجیرن کبھی نہووے اسکا نام ہنگواشٹک چورن ہے - یا جوا کھار - سجی - چترک پانچون نمک - الایچی - تیرج - بھارنگی - بھنی ہوئی ہینگ - پہکر مول - کچور - نسوت - موتھہ اندرجو - ڈانسرہ - امل بید - زیرہ - آملہ - پوست ہلیلہ - اجواین - پیپل - تلونکا کھار - سہنجنہ کا کھار - چینے کا کھار - سار - یہ سب دوائیان برابر لے باریک پیس کپڑ چھان کر بجورے کے رس کی آٹھہ پٹ دے پھر دو درم پانی کے ساتھہ کھاوے تو بہت بھوکھ لگے اور اجیرن - گولا - پھیا - پیٹ کا فساد - خصیونکا بڑھنا - بات رکت - ان سب بیماریون کو مہیہ اگنی مکھہ چورن دور کرتا ہے - یا تھوہڑ - آک - چترک - ارنڈ کا کھار - سانٹھی - تل - آندہی جہاڑ - چھلا ہوا کیلہ - ڈانسرہ - ان سب کا علیحدہ علیحدہ کھار نکال باریک پیس ادرک کے رس کی

پانچ پُٹ دے پھر ایک درم ٹھنڈھے پانی سے صبح کیوقت کھاوے تو بدہضمی کبھی نہ رہے
بھوکھ بہت بڑھے اور علیٰ ہذا بدتوں سے بے تعداد عارضون کو دور کرے یا نمک سانبھر
چار تولہ - نمک سیاہ دو تولہ - بای برنگ ۵ درم - سیندھا نمک ۵ درم - کشنیز ۵ درم
پپیل ۵ درم - پیپلا مول ۵ درم - چب ۵ درم - امل بید ۵ درم - فلفل سیاہ
۵ درم - زیرہ ۲ درم - زنجبیل ۲ درم - انار دانہ ۱۰ درم - تج ایک درم - الایچی
ایک درم - ان سبکو باریک پیسکر چار ماشہ گاے کے مٹھے سے یا کانجی سے کھاے تو گولا - پھیا -
پیٹ کے عارضے - بواسیر - سنگرہنی - قبض - سول - سوجن - سانک - کھانسی - آنونکا فساد
پانڈ روگ - سوء ہضمی - وغیرہ سب طرحکے اجیرن کو یہ بنا ہوا لون بھاسکر چورن دور کرتا ہے
یا سیندھا نمک ۱ درم - پیپلا مول ۲ درم - چب ۳ درم - چترک ۴ درم - زنجبیل ۵ درم
ہلیلہ ۶ درم - ان سبکے برابر مصری لے پھر اوسکو پیس ۲ درم ہر روز کھاے تو اجیرن دور ہوا ور
بھوکھ بہت لگے اسکا نام ہرونل چورن ہے یا گندھک مصفا ۲ درم - پارہ ایک درم -
سار ۵ درم - تانبے کی راکھ ۵ درم - پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر ان دونوں کو
اوسمین ملاوے پھر ان چارون کو لوہے کے برتن مین آگ پر چڑھاکر پگھلاوے پھر ہوشیاری سے
ارنڈ کے پتون پر ڈھالے پھر اوسکو باریک پیس کر کھرل مین ڈال سو تولہ جمبیری لیمو کے رس
مین سانے پھر اوسمین بھنگرے کا رس سو تولہ سکھاوے پھر اوسمین پیپل - پیپلا مول چب -
چترک - زنجبیل - ان کا کاڑھا کرے اوس کاڑھے کی پچاس پُٹ دے پھر جب وہ سوکھ جاوے
تب ان سبکی برابر بھنا ہوا سہاگہ ڈالے اور سہاگے سے آدھا کالا نمک ملاوے اور سب کی برابر
فلفل سیاہ ڈالے پھر اوسمین چنے کے کھار کی سات پُٹ دے پھر ملیا کر بہت عمدہ صاف برتن
مین رکھ چھوڑے پھر اسمین سے بقدر دو ماشہ کھاوے اور اوپر سے سیندھا نمک ملاکر
گاے کا مٹھا پیے تو سب طرحکا اجیرن دور ہو - اور درد شکم - گولا - اپھار - پھیا - مرض شکم
وغیرہ کو بھی یہ رس دور کرتا ہے - یا جواکھار - سجی - سہاگہ - پارہ - گندھک مصفا -

پیپل - پیپلا مول - چب - چترک - زنجبیل - ان سبکو برابر لے اور سبکی برابر بھنی ہوئی بھنگ اور بھنگ سے آدھی بیخ سہنجنہ لے پھر اونکو بھنگ کے رس مین ایک دن کھرل کرے پھر سہنجنے کے رس مین ایک دن کھرل کرے پھر چترک کے رس مین ایک دن کھرل کر دھوپ مین سکھاوے پھر اسکو سکورے مین رکھہ کپر وٹی کر پھونک دے پھر نکال کر سات دن ادرک کے رس مین کھرل کر بقدر ایک رتی یا دو رتی شہد سے کھاے اور اوپر سے قند سیاہ کا جوشاندہ پیے تو فوراً سب قسم کے اجیرن اور اتیسار سنگرہنی بلغمی عارضے - قے - تنفس - ان سبکو دور کرتا ہے - اور بھوکھہ بڑھاتا ہے یہ جوالانل رس ہے اور بھاو پرکاس مین لکھا ہے - یا گندھک مصفا - فلفل سیاہ - چوک - نمک سیاہ ان سبکو برابر لے باریک پیس بقدر ۲ درم پانی کے ساتھہ کھاے تو قبض دور ہو - یا پارہ پانچ درم - گندھک مصفا پانچ درم - سنگ مہرہ مصفا پانچ درم - فلفل سیاہ دس درم - جا پھیل دو درم پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے اوسمین سب کو ملا کر ڈامرے کے رس مین پانچ دن کھرل کرے پھر بقدر ایک رتی سات دن کھاوے تو بھوکھہ بڑہے اور بہت جلد اجیرن دور ہو - اسکا نام رام بان رس ہے یا پارہ مصفا - گندھک مصفا - اجمود - ترپھلا - جواکھار - سیندھا نمک زیرہ - نمک سیاہ - پیپل - ان سبکو برابر لے اور سبکی برابر بکاین کے پھل - پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرکے اوپر لکھی چیزون مین ملاوے پھر جھبیری کے رس مین بقدر ایک رتی گولی بناکر ہر روز ایک گولی کھاوے تو بھوکھہ بہت لگے اسکے اوپر پوست ہلیلہ - زنجبیل - قند سیاہ - انکا جوشاندہ پیوے تو سب عارضے دفع ہون - اسکا نام اگن تنڈا وتی گولی ہے یا زنجبیل ایک حصہ - فلفل سیاہ دو حصہ - پیپل تین حصہ - سیندھا نمک چار حصہ - گندھک مصفا پانچ حصہ - ان سبکو باریک پیس کیا لیموکے رس مین دس دن کھرل کرے پھر ایک رتی کی گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھاوے تو بھوکھہ بڑھے اسکا نام چندر بودہ رس ہے یا ٹبرنون - نمک سیاہ - اجواین - دونون زیرہ - پوست ہلیلہ - زنجبیل - مرچ سیاہ - پیپل - چترک - امل بید - اجمود - کشنیز - ڈانسرہ - ان سبکو برابر لے باریک پیسکر دو درم ہر روز کھاوے تو پتھر بھی ہضم ہوجاوے کھانا کیا چیز ہے -

یا گندھک مصفا ۔ مرچ سیاہ ۔ پیپل ۔ زنجبیل ۔ سیندھا نمک ۔ جوا کھار ۔ لونگ ۔ ان سبکو برابر لے
باریک پیس ۔ لیموں کے رس مین دس دن کھرل کرے پھر رتی کے برابر گولی باندہ ہر روز ایک
گولی کھاوے تو بھوکھ بڑہے ۔ یا پوست ہلیلہ چھہ حصے ۔ پیپل چار حصے ۔ چترک دو حصہ ۔
سیندھا نمک دو حصہ ۔ انکو باریک پیس پھر اسمین ادرک کا رس پاو آثار ڈالکر سکھاوے اور
تھوہی کو باندہ اوسکا پانی ایک آثار لے اسمین ڈالکر سکھاوے ۔ پھر اسکی گولی بقدر ایک رتی باندہ
ایک گولی ہر روز پانی سے کھاوے تو اجیرن ۔ اپھارہ ۔ بیماری شکم ۔ گولا ۔ پھیا ۔ درد شکم ۔
یہ سب دور ہوں اور بھوکھ بڑہے ۔ اسکا نام کریاد رس ہے ۔ یا دار چینی دس درم ۔
الایچی دس درم ۔ لونگ پندرہ درم ۔ بھنا ہوا سہاگہ دس درم ۔ چترک دس درم ۔
فلفل سیاہ پانچ درم ۔ سیندھا نمک تین تولہ ۔ ان سبکو باریک پیس گرم پانی سے بقدر ایک
درم کھاے تو اجیرن بہت جلد دفع ہو ۔ اسکا نام بھی کریاد رس ہے ۔ یہ سب علاج بید ہمیں
مین لکھے ہین ۔ یا زنجبیل ۔ فلفل سیاہ ۔ پیپل ترپھلا ۔ پانچون نمک ۔ بھنا ہوا سہاگہ ۔
جوا کھار ۔ سجی ۔ پارہ ۔ گندھک مصفا ۔ سنگی مہرہ مصفا ان سبکو برابر لے پارہ اور گندھک کو
حل کر اوسمین ان سب کو ملا کر ادرک کے رس کی سات پٹ دیکر ایک رتی کے اندازے کی گولی باندھے
پھر ایک یا دو رتی لونگ کے جوشاندے کے ساتہ کھاے تو اجیرن بہت جلد دفع ہو ۔ اور بھوکھ
بڑہے یہ بھیدھا ساگر نام رس ہے ۔ یا سو عدد ہلیلہ کلان لیکر گاے کے مٹھے مین اوٹاوے
پھر اونکی گٹھلی نکال اونمین ۔ زنجبیل ۔ فلفل سیاہ ۔ پیپل ۔ چب ۔ چترک ۔ دار چینی ۔
پانچون نمک ۔ بھنی ہوئی ہینگ ۔ جوا کھار ۔ سجی ۔ دونون زیرہ ۔ اجمود ۔ فسوت ۔
ان سبکو برابر لے باریک پیس لیموں کے رس کی دس پٹ دے اور انکے برابر چوک ملا کر یہ سب
بھرے ۔ پھر انکو دھوپ مین سکھا کر ایک ہلیلہ ہر روز کھاوے تو بدہضمی ۔ ضعف معدہ ۔
بیماری شکم ۔ گولا ۔ شول ۔ سنگرہنی ۔ قبض ۔ اپھارہ ۔ آنون بات ۔ ان سبکو یہ دور کرکے
بھوکھ بہت بڑھاتا ہے ۔ اسکا نام امرت ہر تکی ہے ۔ یا فلفل سیاہ سات درم اجواین

دو درم - چترک دو درم - پیپل دو درم - نمک سیاہ دو درم - سانبھر نمک دو درم
سیندھا نمک دو درم - پارہ ایک درم - گندھک مصفا ایک درم - پیپلامول
دو درم - پوست ہلیلہ پانچ درم - پوست بہیڑہ پانچ درم - زیرہ ایک درم - چب
پانچ درم - ان سب سے آدھی لونگ لے پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرلے پھر ان دوائیوں کو
باریک پیس اوسمین ملاکر ادرک کے رس کی دس پٹ دے اور سبکی برابر چوک ملاکر دو ماشہ بھر کی
گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھاوے تو اجیرن بہت جلد دور ہو - اور اسکا استعمال ہمیشہ
رکھے تو بھوکھ بڑھے اور عارضے دور ہوں اور بدن مین تازگی لاوے اسکا نام لونگ امرت
لکھا ہے - یہ سب بیدرہس مین لکھا ہے یا دارچینی پانچ درم - لونگ دس درم -
دونون زیرہ دس درم - سیندھا نمک دس درم - زنجبیل دس درم - فلفل سیاہ
پانچ درم - اجمود پانچ درم - پوست ہلیلہ پانچ درم - تیزج پانچ درم - دامرہ سی درم
نمک سیاہ دس درم - نسوت پندرہ درم - سوناکھی پانچ اشار - انار دانہ ۱۰ ان سب کو
برابر پیس لیموں کے رس کی دس پٹ دے پھر ان سب کی برابر چوک ملاکر سکھاوے پھر امرتبان مین
رکھے ایک درم پانی سے کھائے تو اجیرن قبض سوء ہضمی - پیٹ کی بیماریان - گولا - بھیا وغیرہ
سب عارضے دور ہوتے ہین - اس چورن کا نام راج بلبھہ ہے - یا پوست ہلیلہ - پیپل نمک سیاہ
ان سب کو برابر لے اور باریک پیس دو درم گرم پانی کے ساتھہ پیے تو بھیا وغیرہ سب
اجیرن دور ہوں - یا مویز منقہ - پوست ہلیلہ - مصری ان تینون کو برابر لے شہد ملاکر
دو درم کی گولی بناوے پھر ایک گولی پانی سے کھائے تو اجیرن جاوے یہ برندنام گرنتھہ مین
لکھا ہے - یا زیرہ - نمک سیاہ - زنجبیل - فلفل - پیپل - سیندھا نمک - اجمود -
بھنی ہوئی ہینگ - پوست ہلیلہ - ان سبکو چھہ چھہ ماشہ بھر لے اور باریک پیس کر بقدر
دو درم گرم پانی سے کھاوے تو بہت جلد اجیرن دور ہو اور بھوکھ لگے - اسکا نام
زہرک آدکو اتھہ ہے - یا اجمود - پوست ہلیلہ - چترک - لونگ - دارچینی - سیندھا نمک

ان سبکو برابر لے اور باریک پیسکر بیاری کے اندازے سے پانی کے ساتھ کھاوے تواجیرن دفع ہو۔ اور بھوکھہ بڑھے یہ اجوداک چورن سرب سنگرہ مین لکھا ہے۔ یا گندھک مصفا ایک درم۔ چیرک دو درم۔ مرچ سیاہ دو درم۔ پیپل پانچ درم۔ جواکھار دو درم سیندھانمک ایک درم۔ نمک سیاہ ایک درم۔ سانبھرنمک ایک درم۔ ان سبکو برابر پیس لیموکے رس مین سات دن کھرل کرے پھر ایک درم کی گولی باندھکر ایک گولی پانی کے ساتھہ کھاوے تواجیرن۔ سول۔ آنون کا فساد۔ گولا۔ اپھار۔ وغیرہ بہت جلد دور ہون۔ یہ گندھک بٹی سرب سنگرہ مین لکھی ہے ✤

## بسوچکا یعنے ہیضے کا علاج

ایک پوتھیا لہسن ایک عدد۔ زیرہ۔ گندھک مصفا۔ سیندھانمک۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ ان سبکو برابر لے کھرل مین خوب پیس لیموکے رس کی پچاس پٹ دے پھر اسکی گولی چھوٹے بیر کے برابر بناوے ایک گولی پانی سے دے تو بسوچکا اور اجیرن دور ہو۔ بھوکھہ بڑھے۔ یہ جیرک آدک ہے۔ یا بابی ڈہرنگ۔ زنجبیل۔ پیپل۔ پوست ہلیلہ۔ آملہ۔ بہیڑہ۔ بچ۔ گلو۔ بھلانوہ مصفا۔ سنگی مہرہ مصفا۔ ان سبکو برابر لے باریک پیس گاے کی پیشاب مین ایک دن کھرل کرے پھر ادرک کے رس مین ایک دن کھرل کرے پھر ایک رتی کے برابر گولی باندھے ایک گولی ادرک کے رس مین دے تواجیرن جاوے اور دو گولی دے تو بسوچکا جاوے تین گولی دے تو سانپ کا کاٹا اچھا ہو اور چار گولی دے تو سنپات اچھا ہو۔ اسکا نام سنجیونی گٹکا ہے۔ یا تھنا سہاگہ پانچ درم۔ پارہ پانچ درم۔ گندھک مصفا پانچ درم سنگی مہرہ مصفا پانچ درم۔ زرد کوڑی کی راکھہ دو درم سنجی دو درم۔ پیپل دو درم۔ زنجبیل دو درم۔ فلفل سیاہ دو درم۔ پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر ان دوائیون کو جمبیری کے رس مین آٹھہ دن کھرل کرے اور رتی بھر کی گولی باندھے اور ایک گولی بسوچکا والے کو دے تو

اوسیوقت اچھی ہوا اسکا نام اگن کمار رس ہے - یا آک کے پتون کا رس ایک آثار - تھوہڑ کا دودھ اثار سہنجنہ کی جڑ کا رس ایک آثار کوٹ ۴ تولہ - سیندھا نمک ۴ تولہ تیل آثار کانجی کا پانی ۴ آثار - ان سبکو اکٹھا کر کڑھائی مین نرم آنچ سے پکاوے جب رس شوکھ جاوے اور تیل رہجاوے تب اس تیل کی مالش کرے تو بسوچکا اور پیچھا گھات جاوے یہ بید رہس مین لکھا ہے - بیج کنگھی - بیج اندھی جھاڑہ پوست نیم - گلو - کڑاکی چھال - ان سبکو برابر لے دو درم کا کاڑھا تین دن دے تو بسوچکا دور ہو یا پوست ہلیلہ - بچ - بھنی ہینگ - اندرجو - بھانگرہ - نمک سیاہ - ساتیس - انکو برابر لے باریک پیس دو درم پانی کے ساتھ کھای تو بسوچکا دور ہو یا الاچی چار ماشہ - لونگ چار ماشہ - افیون ایک ماشہ جا یپھل ۱ ماشہ - انکو باریک پیس چار ماشہ گرم پانی سے کھای تو بسوچکا بہت جلد چھٹے یا چوک کو اوکھاڑ کر اوسکا اندر رس نکال اوسمین سیندھا نمک پانچ درم کوٹ تیل اثار سبکو ملا کر نرم آنچ سے پکاوے جب رس جل جاوے اور تیل رہجاوے تب اوسکی مالش کرے تو بسوچکا دور ہو - یا جو کا آٹا - چار تولہ - جوا کھار پانچ درم - انکو مٹھے مین پکاکر گرم گرم مالش کرے تو درد شکم اور بسوچکا دور ہو - یا روغن تلخ کی گرم گرم مالش کرے تو کوکھ کا درد دور ہو - یا ہیضہ مین پیاس بہت بڑھے تو لونگ کا جوشاندہ دینے سے پیاس دور ہو - یا بسوچکا بہت بڑھے تو اوسکی پسلی داغ دے تو بسوچکا دفع ہو - یا پنج بجورہ - زنجبیل - فلفل سیاہ - پیپل - ہلدی - تخم کنگھی ان کو برابر لے کانجی کے پانی مین باریک پیس انجن کرے تو بسوچکا دور ہو +

## الس بلمبکا کا علاج

سادن چھہ درم - نیلا تھوتھہ دس درم - انکو پانی سے خوب پیس مقعد مین لگاوے تو جلدی بند چھوٹے اور الس بلمبکا دور ہو - یا دار ہلدی - چوک - کوٹ - بادیان - انگوزہ سیندھا نمک - انکو برابر لے کانجی کے پانی مین باریک پیس گرم کر پیٹ مین ملے تو الس بلمبکا دور ہو - یا جو کا آٹا آدہ پاو - اوسمین ۱ ثار سجی ملا کر پکاوے پھر گرم گرم مالش کرے تو بسوچکا اور الس بلمبکا دور ہون +

## کیڑونکے پڑنیکی بیماریکی پیدایش علامت اور علاج

پہلے کیڑے دو قسم کے ہین ایک باہر کے دوسرے اندر کے باہر والے تو دو جگہ مین پیدا ہوتے ہین ایک تو مواد سے پیدا ہوتے اور دوسرے پسینے سے جیسے جون اور لیکھ جم جان +

## اندر کے کیڑونکی پیدایش کا بیان

اجیرن مین کھانا کھاوے اور ہر روز میٹھا کھٹا اور پتلا کھاوے اور کھانا کھاکر محنت نکرے اور دن مین سووے اور برخلاف کھانا کھاوے تو اوس شخص کے پیٹ مین کیڑے پڑجاتے ہین یہ کیڑے گندولہ وغیرہ بیس قسم کے ہین +

## شکم مین گندولہ وغیرہ کیڑے پڑگئے ہون اوسکی علامتین

تپ ہوا وے۔ بدن کا رنگ اور کا اور ہو جاوے۔ درد شکم ہو۔ چھاتی مین درد ہو۔ قے۔ شک۔ کھانے مین تنفر۔ اتیسار جسمین یہ علامتین ہون تو جانو کہ شکم مین گندولہ پڑا ہے

## علاج

خراسانی اجواین بقدر دو درم پانی سے پیے تو پیٹ کے کیڑے دور ہون یا ایک درم پلاس پاپڑے کو پانی مین پیس دو درم شہد ڈال پانچ دن پیے تو شکم کے کیڑے دفع ہون یا ایک درم بای بڑنگ باریک پیس شہد کے ساتھہ سات دن کھاوے تو پیٹ کے کیڑے جاوین یا بای بڑنگ۔ سیندھا نمک۔ پوست ہلیلہ۔ جواکھار۔ ان سبکو برابر لے باریک پیس دو درم مٹھے کے ساتھہ سات دن پیے تو پیٹ کے کیڑے گر پڑین۔ یا نیم کے پتونکے رس مین ایک درم نمک سیاہ ملاکر سات دن پیے تو پیٹ کے کیڑے دور ہون۔ یا پارہ ایک درم۔ گندھک مصفا دو درم۔ خراسانی اجواین تین درم۔ بکاین کے پھل چار درم۔ پلاس پاپڑہ۔ پانچ درم۔ ان سبکو باریک پیس دو درم ہر روز پانچ درم شہد کے ساتھہ کھاوے تو پیٹ کے کیڑے دفع ہون یہ سرب سنگرہ مین لکھا ہے۔ پان گر موتھہ ترپھلا۔ دیودار۔ بیج سہنجنہ۔ ان کو برابر لے کچلکر پانچ درم کا کاڑھا سات دن پیے تو پیٹ کے

کیڑے جاوین - یا بای بڑنگ - سیندھا نمک - بھنی ہوئی ہینگ - بیل - کمیلا - نمک سیاہ
ان سب کو برابر لے باریک پیس دو درم گرم پانی سے سات دن پیے تو پیٹ کے کیڑے
جاوین یہ بید بنود مین لکھا ہے +

## سر مین جون اور لیکھ پڑگئی ہون اسکو دور کرنیکا علاج

دھتورے کے پتونکے رس مین یا ناگر بیل کے پتون کے رس مین پارہ ملاکر بالون مین ملے تو
جون اور لیکھ مرجاوین +

## مقعد مین چنچے پڑگئے ہون انکو دور کرنیکا علاج

ہینگ کو پانی مین باریک پیس مقعد پر ملے تو چنچے دور ہون - یا کانھوکے پھل - بای بڑنگ -
بیج کرباری - میٹرل جیندان - رال - خس - کوٹ - بھلانوہ - لوبان - ان سبکو برابر ملاکر دھونی
دے تو چنچے اور گھر کے مچھر اور کھٹمل بھی دور ہون یہ بید رہس مین لکھا ہے +

## پانڈروگ کا ملایعنی یرقان - ہلیک اور بیماریونکی پیدایش علامت اور علاج

پانڈروگ - باد - صفرا - بلغم - سنپات - مٹی کھانے وغیرہ سے پانچ قسم سے پیدا ہوتا ہے +

## پانڈروگ کی پیدایش

نہایت فکر اور محنت کے کرنے سے کھٹی یا تیکھی چیز کھانے یا سونے سے باد صفرا بلغم آدمی کے
خون کو بگاڑ بدن کی جلد کو زرد کر دیتا ہے +

## اسکی پہلی شکل

جلد پھٹنے لگے - بدن مین درد ہو - مٹی کھانے کی خواہش رہے - آنکھون مین کچھ سوجن ہو -
پاخانہ اور پیشاب بھی زرد ہو - غذا ہضم نہو - جسمین یہ علامتین ہون تو بید بتلاوے کہ
تمھارے پانڈروگ ہوگا اس پانڈروگ کو عوام مین پلیا بھی بولتے ہین +

## بادی پلیا کی علامتین

جسکی جلد - پیشاب - آنکھین - دکھتی ہون یا کالی اور سرخ ہون اور بدن مین رعشہ - درد

اپھار - شک - چکر - وغیرہ ہون تو باد کا پیلیا جانو +

## صفراوی پیلیا کی بیماری کی علامتین

جسکا پیشاب اور آنکھین زرد ہون بدن مین پیاس - جلن - بخار ہو - اور تیلا مواد ہو - بدن کی جلد زرد ہو تو صفراوی پیلیا جانو +

## بلغمی پیلیا کی علامتین

منہ سے بلغم نکلے - بدن مین سوجن ہو - اونگھائی سستی اور بدن بھاری ہو - جلد پیشاب آنکھین سفید ہون تو بلغمی پیلیا کی بیماری جانو +

## سنیات کے پیلیا کی علامتین

کسیلی مٹی کھانے سے باد کا فساد ہوتا ہے اور میٹھی مٹی کھانے سے بلغم کا فساد ہوتا ہے پھر وہی مٹی سات دہاتون کو اور کھائے ہوے کھانیکو روکھا کر ڈالتی ہے پھر وہی مٹی شکم مین بگڑ کر پکی ہوئی نسونکو پھیلا دیتی ہے یا رس کو بہنے سے روک دیتی ہین تب سب حواسون کی قوت جاتی رہتی ہے اور بدن کی طاقت بھی زائل ہوتی ہے - پھر وہی مٹی بدن کی جلد کو زرد کر کے طاقت - نور - قوت ہاضمہ دور کرتی ہے تب اوسکو غنودگی - سستی - سانس کھانسی - بواسیر - تنفر اور آنکھین - پانون - شکم - آلت وغیرہ جگھون پر سوجن ہو پیٹ مین کیڑے - اتیسار ہو اور مواد بلغم - خون وغیرہ سے ملا ہو - جس مین یہ علامتین ہون تو مٹی کھانے کی پیلیا جانو +

## پیلیا کے لاعلاج ہونیکی علامتین

بدن کا خون جلتا رہے - بدن سفید ہو جاوے - دانت - ناخن - آنکھین زرد ہو جاوین اور جسکو سب چیزین زرد ہی نظر آوین اور سب بدن مین سوجن اور اتیسار اور بخار بھی ہو ایسا پانڈو روگ ہو تو وہ مریض مر جاتا ہے +

## کاملا روگ کی علامتین

جو پیلیاکا بیمار گرم چیزین بہت کھاتا ہے اوسکا صفرا خون اور گوشت کو جلاڈالتا ہے اور آنکھین جلد ناخن مُنہ وغیرہ ہلدی کے مانند زرد ہوجاوین اور پاخانہ اور پیشاب خون کا سا اوترے - حواسون کی قوت جاتی رہے - جلن ہو - کھانا ہضم نہو - کمزوری اور لااشتہا ہو یہ جسمین علامتین ہون اوسے کاملاکی بیماری جانو +

## ہلیمک بیماریکی علامتین

جس پیلیاکے مریض کے باد - صفرا - بڑھے اور جلد ہری - زرد - سیاہ ہو اور طاقت ہمت جاتی رہے اور اونگھائی - سوء ہضمی - اور تھوڑا سا بخار - جلن - پیاس - تنفر - شک یہ سب ہون عورت کی صحبت اچھی معلوم نہو - بدن مین درد ہو - تو ہلیمک کی بیماری جانو +

## علاج

سار گوگاے کی پیشاب مین سات دن پکاوے پھر باریک پیس پانی سے ایک درم - قند سیاہ کے ساتھ پندرہ دن تک پیئے تو پیلیا جاے یا اس بیمار کو مانڈور گاے کے پیشاب مین پکا ایک درم قند سیاہ کے ساتھ پندرہ دن دے تو پیلیا جاوے - یا ساٹھی کی جڑ - نسوت زنجبیل - فلفل - پیپل - بای بڑنگ - دارہلدی - چیرک - کوٹ - ہلدی - ترپھلا - داتیونی چپ - اندرجو - کٹکی - پیپلامول - ناگرموتھا - کاکراسنگی - خراسانی اجواین - کایپھل - ان سبکو دو دو تولے باریک پیس اور ان سبکا دوگنا مانڈور ملاوے پھر ان سبکو آٹھ گنے گاے کے پیشاب مین پکاکر ایک درم کی گولی باندھے ایک گولی گاے کے مٹھے کے ساتھ ملاکر پندرہ دن کھاوے تو لا علاج بھی پیلیاکی بیماری دفع ہو - اور کایپھل - ہلیمک - سانک - کھانسی - راج روگ بخار - سوجن - شول - بھیا - اپھار - بواسیر - سنگرہنی - کیڑونکی بیماری - بات رکت کوڑہ - ان سب عارضون کو یہ دور کرتا ہے - یہ تیز نواد مانڈو رس ہے - یا پوست بلیلہ پانچ درم - چھال بھیڑہ پانچ درم - آملہ پانچ درم - زنجبیل پانچ درم - فلفل سیاہ

پانچ درم پیپل پانچ درم - ناگرموتھہ پانچ درم - بای بڑنگ پانچ درم - چترک پانچ درم -
مارا ہوا سار ۹ تولہ ان سب کو باریک کر کے پیسے پھر سار ملا کر نو رتی شہد کے ساتھہ یا روغن زرد کے
ساتھہ یا گاے کے مٹھے کے ساتھہ پیے تو پیلیا - سوجن - سورہضمی - بواسیر - سنگرہنی ان سب
عارضون کو دور کرتا ہے اور کھانے کا یہ طریقہ ہے - کہ پہلے دن دو رتی کھاوے پھر دو دن
دو رتی - کہ حساب اٹھارہ رتی تک بڑھاوے یہ نواجس جوبن ہے یا اڑوسہ - گلو - پوست نیم
ترپھلا - چرائتا - کٹکی - ان سب کو برابر لیکر دو درم کا کاڑھا کر اور شہد ملا دس دن تک کھاوے
تو پانڈ روگ - رکت پت - کاملہ - ہلیک - یہ سب دور ہون - یا ترپھلا - گلو دارہلدی - نیم -
انکے علیحدہ علیحدہ رسونمین شہد ملا دس دن پیے تو پیلیا - کاملہ - ہلیک سب جاوین - یا ڈرگھل کے
رس کا آنکھونمین انجن کرے تو پیلیا - کاملہ - ہلیک جاوے - یہ بیدرہس مین لکھا ہے - یا چرائتا کٹکی دیودار
ناگرموتھہ - گلو - پٹول - دہماسہ - پت پاپڑہ - پوست نیم - زنجبیل - فلفل سیاہ - پیپل - چترک - ترپھلا
بای بڑنگ ان سبکو برابر لو اور باریک پیس انکے برابر مین سار ملا ایک درم شہد کے ساتھہ یا مٹھے کے ساتھہ ہر روز
کھاوے تو پیلیا - کاملا - ہلیک - سوجن - جریان - سنگرہنی - سانک - کھانسی - رکت پت
بواسیر - آم بات - کولہ - کوڑہ یہ دور ہون اسکا نام اشٹاوشانگ اولیہ ہے - اور بھاوپرکاش
مین لکھا ہے - یا کڑوی تونبی کے مغز کے رس کا ناس لے تو اوسیوقت پیلیا دور ہو اور پیلیا
کا مریض - گندم - برنج - مونگ - ارہر - یہ غلہ کھاوے *

## باب پنجم

## در بیان امراض پت راج روگ چھی راوگ سوکھہ روگ کاس روگ ہچکی اور ضیق النفس کے

### رکت پت کی پیدایش علامت اور علاج

بہت دھوپ مین رہنے اور محنت کرنے اور بہت چلنے اور زیادہ جماع اور فکر کرنے اور گرم
کھاری اور تلخ چیز اور نمک کھٹائی کے کھانے سے صفرا جلکر بدن کے خون کو جلا ڈالتا ہے

تب اوسکا خون دو طرحسے رجوع ہوتا ہے ایک اوپر دوسرا نیچے - اوپر تو ناک - آنکھ - کان منہ مین سے اور نیچے کا آلت عورت کی جاے پوشیدہ اور مقعد سے ہوکر نکلتا ہے اور زیادہ تر جب خون بفسد ہوتا ہی تو سب بالون سے نکلتا ہے +

## رکت پت کی پہلی شکل

بدن مین درد اور قے ہو - ٹھنڈک اچھی معلوم ہو - اور منہ سے دھوان نکلے خون کی بو منہ مین آوے تو جانو کہ رکت پت ہوگا +

## بلغمی رکت پت کی علامتین

ٹھنڈا - زرد - چکنا - مور کے پر کے مانند خون ہو تو بلغمی جانو +

## بادی رکت پت کی علامتین

سیاہ - جھاگ - باریک دھار لیے سو کھا خون ہو تو بادی کا جانو +

## صفرا کے رکت پت کی علامتین

کھتے کے کاڑھے کے مانند سیاہ گاے کی پیشاب اور روشنائی کے مانند چکنا خون ہو تو صفرا کا جانو اور یہ سب علامتین خون مین پائی جاوین تو سنپات کا جانو - ناک - منہ آنکھ - کان مین ہوکر خون جاوے تو باعلاج سمجھو اور مقعد اور آلت اور عورت کی جای پوشیدہ سے ہوکر خون نکلے تو وہ مشکل سے اچھا ہو - اور دونون راہون سے جاوے تو لاعلاج ہے +

## رکت پت کے فساد

جسکا بدن بسبب بیماریون کے ناطاقت اور دبلا ہو اور فاقہ کرتا ہو تو لاعلاج جانو - اور سانس - کھانسی - بخار - قے - اور پیلیا کے مریض کے مانند جلن غشی - چھاتی مین درد اور پیاس - اور اتیسار والے کے مانند کھانے سے نفرت ہو تو رکت پت کا فساد جانو - اور رکت پت والے کو آسمان سرخ نظر آوے اور خون کی ڈکار آوے اور سب جگہ خون سا نظر آوے تو لاعلاج جانو +

## رکت پت کا علاج

نسخ بادہ پت

نکسیر والے کے منہ مین خون جاوے تو ہلیلہ۔ ترپھلا۔ نسوت۔ املتاس۔ انکا جلاب دے تو رکت پت جاوے اور نیچے کی راہ کا رکت پت قے کرانے سے جاتا ہے یا خس۔ کنول گٹہ۔ اڑوسا۔ گلو۔ اصل السوس۔ مہانت۔ ناگرموتھہ۔ سرخ صندل۔ کشنیز۔ ان سبکو برابر لے کلکر دو درم کا کاڑہا شہد ڈالکر پیے تو رکت پت جاوے۔ یا پرینگ کے پھول۔ لودہ۔ رسوت بھکی کی مٹی۔ اڑوسا۔ انکو برابر لے آٹھہ درم کا کاڑہا شہد اور مصری ملاکر دس دن پیے تو رکت پت جاوے۔ یا دوب کے رس کی یا انار کے پھولونکی رس کی یا املتاس کے رس کی یا ہلیلہ کو ٹھنڈے پانی مین پیس اوسکی ناس دے تو نکسیر بہنا دور ہو۔ یا دوب اور آملہ کو پیکر سر مین ملے تو نکسیر جلد بند ہو یا پختہ گور یا چھوہارہ یا داکھہ شہد سے کھاوے تو رکت پت دور ہو یہ سب بید نبود مین لکھے ہین۔ یا کشنیز۔ آملہ۔ اڑوسہ۔ داکھہ۔ پت پاپڑہ۔ ان سب کو برابر لے پانچ درم ٹھنڈے پانی مین بھگو پانی سے پیس چھان کر پیے تو رکت پت۔ جوردا۔ پیاس یہ سب جاوین۔ یا منکا داکھہ۔ چندن۔ لودہ۔ پرینگ کے پھول۔ انکو برابر لے باریک پیس شہد سے دس دن چاٹے تو رکت پت دور ہو۔ یا بسنت مالتی رس۔ لول بدہ۔ پرپٹی رس جو پیچھے لکھے ہین اونسے بھی نکسیر اچھی ہوتی ہے۔ یا پیاز کے رس کی ناس لے تو نکسیر اچھی ہو یا سو مرتبہ کا دہویا ہوا روغن زرد سر مین ملے تو نکسیر بند ہو۔ یا ہرا اتکا پیٹھہ لیکر اوسکے بیج اور چھلکے دور کر پانی مین پکا ٹھنڈا کر گاڑھے کپڑے مین اوسکا پانی چھان کر اوس پانی کو علیحدہ برتن مین رکھے اور پیٹھے کو کڑاہی مین گھی سے بھونے جلنے نہ دے پھر اوس پیٹھے کے رس مین مصری کی چاشنی کرے اوس مین پیٹھے کو ڈالے اور پیپل چار تولہ۔ زنجبیل چار تولہ۔ زیرہ چار تولہ۔ کشنیز دس تولہ۔ تیج دس تولہ۔ الایچی دس تولہ۔ مرچ سیاہ دس تولہ۔ تج دس تولہ۔ طباشیر دس تولہ۔ ان سبکو باریک پیس پاؤ آثار شہد کے ساتھ اوس چاشنی مین ملاوے پھر اس مین سے ایک تولہ یا دو تولہ ہر روز کھاوے تو خونی صفراوی بخار۔ پیاس۔ جلن

پردرد - چھینیتا - قے - سربھنگ کاس - چھئی - ان سب بیماریونکو یہ کوکھانڈاولیہہ دور کرکے بدن مین تازگی لاتا ہے - یاالایچی - تیج - نیس لوچن - تج - داکھہ - بیل - ان سب کو دو دو تولہ بھر لے پھر باریک پیس مصری - ملٹھی - داکھہ - چھوہارہ ان سبکو تولہ تولہ بھر لے پھر باریک پیس اوسمین ملاکر دو درم کی شہد مین گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھاوے تو رکت پت - سانک کھانسی - صفراوی بخار - ہچکی - بیہوشی - بدہضمی - ٹنک - پیاس دردپسلی - تنفس - سربھنگ - چھئی - ان سب کو یہ ایلادگٹکا دور کرتا اور بدن مین تازگی لاتا ہے یہ ایلادگٹکا ہے اور بیدرہس مین لکھا ہے +

## راج روگ اور سوکھہ روگ کی پیدایش علامت اور تدبیر علاج

راج روگ پانچ قسم کا ہے - بادکا - صفرا کا - بلغم کا - سنپات کا - چھاتی مین چوٹ لگنے کا - اور سوکھہ روگ چھہ قسم کا ہے ایک تو عورت کے بہت جماع سے - دوسرا نہایت فکر کرنیسے تیسرا گبھیر - گھاو - اور چھاتی مین بہت چوٹ لگنے سے - چوتھا بہت راہ چلنے سے - پانچوان بہت محنت کرنے سے - چھٹا بوڑہاپے سے - ان باعثونسے چھہ قسم کا ہے +

## راج روگ کی پیدایش

پاسخانہ اور پیشاب اور ریح کے روکنے اور منی کی کمی ہونے اور اپنی طاقت کے باہر کام کرنے اور بیوقت زیادہ کھانا کھانے وغیرہ سے رس کی بہنے والی نسین رک کر منی کو زائل کردیتی ہین اس سبب سے کہ اس عارضہ مین بلغم مالک ہے اور یہ بلغم عورت کے ساتھہ بہت جماع کرنے سے تر دوکھہ روپ یعنی بشکل تمینون خلطون کے راج روگ ہوکر پیدا ہوتا ہے - اور رس بہنے والی ناڑیون کو روک کر اور منی کو زائل کر پھر ساتون دہاتون کو زائل کرتا ہے - تب وہ شخص ہر روز سوکھتا جاتا ہے - یہ راج روگ کی پیدایش ہے +

## راج روگ کی پہلی شکل

سانک - بدن مین درد - کھانسی مین بلغم تھوکے - اور تالو سوکھہ جاوے - قے - ضعف معدہ

خناق - کھانسی - زیادہ نیند - آنکھون مین سفیدی - اور گوشت کھانے اور جماع کرنیکی خواہش رہے تو جاننا چاہیے کہ راج روگ پیدا ہونے والا ہے +

## راج روگ کی علامتین

پسلی اور کندھون مین درد - ہاتھہ پاون مین جلن - سب بدن مین بخار رہے - یہ علامتین ہون تو راج روگ جانو - یا کھانے سے نفرت اور سانس اور کھانسی ہو - منہ مین خون آوے - اچھی طرح بولا نہ جاوے یہ علامتین ہون تو راج روگ جانو +

## باد کے راج روگ کی علامتین

ضیق النفس - درد ہو - کندھے اور پسلی سکڑ جاوین یہ باتین ہون تو باد کا راج روگ جانو +

## صفرا کے راج روگ کی علامتین

بخار - جلن - اتیسار ہو - منہ مین خون آوے تو صفرا کا راج روگ سمجھنا چاہیے +

## بلغم کے راج روگ کی علامتین

پیشانی بھاری رہے - کھانے سے تنفر ہو - کھانسی ہو - گلے سے بولا نجاوے - تو بلغم کا راج روگ جانو - یہ سب علامتین ملی ہوئی ہون تو سنیپات کا راج روگ جانو +

## چھاتی مین چوٹ لگنے سے جو راج روگ پیدا ہوتا ہے اوسکی علامتین

درد سر ہو - منہ سے خون کی قے کرے بدن مین روکھائی ہو وہ راج روگی لاعلاج ہے - یا جسکی آنکھین سرخ ہون کھانے سے نفرت اور سانس کا عارضہ - اور جریان ٹڈ ہجاوے اور بہت پیشاب کرے وہ بیمار زندہ نہین رہتا +

## راج روگ کے بیمار کی مدت زندگی

نہایت ذی علم اور علاج کرنے والا اور سب طرح سے تجربہ کار اور عاقل و ہوشیار بید ملے اور بیمار جوان زردار دولت مند بید کا فرمانبردار اور ضابط حواس ہو تو ہزار دن تک زندہ رہے

اس سے زیادہ زندہ نہین رہ سکتا +

## باعلاج راج روگ کی بیمار کی علامتین

جسکے بخار نہو اور طاقت ورہو اور بید کی دی ہوئی کڑوی اور کسیلی دوا کھا جاوے اور اوسکو بھوکھ زیادہ لگے اور بدن مضبوط اور تازہ ہو ایسے بیمار کا علاج کرنا چاہیئے +

## زیادہ جماع سے جو سوکھہ روگ پیدا ہوتا ہے اوسکی علامتین

آلت اور فوطون مین درد ہو اور جماع کرنیکی طاقت نرہے پھر ہڈیان زائل ہون اور پیچھے لکھے ہوے راج روگ کے فساد ہون - بدن زرد اور فکر مند معلوم ہو اور عضو نا طاقت ہو جاوین یہ علامتین ہون تو جانو کہ اسکے جماع کرنے سے سوکھہ روگ ہوا ہے - اور فکر کرنے سے جو سوکھہ روگ ہوتا ہے اوسکی بھی یہی علامتین ہین اسمین صرف منی زائل نہین ہوتی بدن سوکھتا جاتا ہے +

## جرا شوکھی کی علامتین

دبلا ہوکر منی - عقل - طاقت - یہ جاتی رہین بدن مین رعشہ اور کھانے سے نفرت ہو - گونگھون ہونے - ہضم بہت تھوڑے بدن بھاری رہے خناق اور روکھا پن ہو جب یہ علامتین ہون تو جانو کہ جرا شوکھی ہے +

## راہ چلنے کے شوکھی کی علامتین

یہ بھی جرا شوکھی کی علامتون سے ملتا ہے - مگر جرا سوکھی کی چھاتی مین درد نہین ہوتا اور راہ چلنے کے شوکھی کو ہوتا ہے +

## گمبھیر وغیرہ کے کھانے سے جو شوکھہ روگ پیدا ہوتا ہے اوسکی علامتین

بہت تیر اندازی سے اور بوجھ کے اوٹھانے سے چھاتی مین زور آپڑتا ہے اور بہت جماع کرکے سوکھا کھانا کھاتا ہے - اوسکی چھاتی مین یہ درد پیدا ہوتا ہے اور چھاتی دوکھے پسلی مین درد رہے بدن شوکھے - بدن مین رعشہ ہو - منی - طاقت - رنگ - اشتہا - ہاضمہ

یہ سب کم ہو جاوین اور خون تھوکے خون ہی قے کرے اور خون ہی پیشاب اور پاخانہ کی راہ سے آوے ۔ پسلی اور کمر مین درد ہو اور سوکھہ کر کنگال کے مانند ہو جاوے اور اتیسار اور کھانسی ہو جاوے یہ سب علامتین ہون تو جان سوکھہ کی بیماری جانو ✤

## راج روگ اور شوکھہ روگ کا علاج

طباشیر آٹھہ درم ۔ پیپل چار درم ۔ الاچی دو درم ۔ تج ایک درم مصری سولھہ درم ۔ انکو باریک پیس شہد اور مسکہ کے ساتھہ چاٹے تو راج روگ ۔ سوا س ۔ صفراوی بخار ۔ پسلی کا درد بد ہضمی ۔ نفرت ۔ ہاتھہ پیر ونکی جلن ۔ رکت پت ۔ ان سبکو دور کرے ۔ یہ شیت اولیاد اولیہ ہے ۔ یا گاو کا ست ۔ سار ۔ یہہ دونون بقدر ایک درم لے شہد اور مسکہ کے ساتھہ چاٹے تو راج روگ دور ہو ۔ یا پارہ مصفا تین حصہ ۔ سونیکی راکھہ ایک حصہ ۔ مین سل ایک حصہ ۔ ان سبکو اکٹھا کر کے زرد کوڑی مین بھرے پھر بکری کے دودہ مین سہاگے کو پیس اوس سہاگے سے کوڑی کا منہ بند کرے پھر کوڑی کو کلھڑے مین رکھہ بند کر کے ہنڈی کی آنچ مین پھونک دے پھر ٹھنڈا کر کے نکال لے یہ راج مرگانک رس ہے ۔ اسکو ایک مہینے تک بقدر چار رتی ایک پیپل سی تین پیپل تک مسکہ ملا کر کھاوے تو راج روگ ضرور دفع ہو ۔ یا بجیسم کی کا قیمہ پانچ درم ۔ تج پانچ درم ۔ فلفل سیاہ پانچ درم ۔ جا یپھل پانچ درم ۔ لونگ پانچ درم ناگ کیسر سات درم ۔ پیپل آٹھہ درم ۔ زنجبیل نو درم ۔ ان سبکو باریک پیس سبکے برابر مصری ملا کر شہد وغیرہ سے بقدر اپنی قوت کے ایک درم کھاوے تو راج روگ ۔ نفرت ۔ ہچکی سانس ۔ کھانسی ۔ گولا ۔ بواسیر ۔ قے اور گلے کی بیماریان ان سب بیماریون کو یہ دور کرتا ہے اسکا نام کرپور ادی چورن ہے ۔ یا پارہ مصفا پانچ درم ۔ ابرک پانچ درم ۔ شنگرف دو درم ۔ مین سل دو درم ۔ پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر اسمین یہ چیزین ملاوے پھر ان سبکا آدہا ادہا پھر ان سب کو کھرل مین ڈال چیتا در کے رس کی حیوہ بیٹ دیکر سکھا لے پھر دو رتی یا تین رتی مصری کے ساتھہ صبح کیوقت کھاوے تو راج روگ اور صفرا وغیرہ کے سب بخارونکو

دور کرتا ہے - اسکا نام کدلیشیر رس ہے اور بید رہس مین لکھا ہے یا برگ چولائی کو پکاکر خوب گھی ملاکر ہر روز کھاوے تو راج روگ اور جسکو پیشاب بہت آتا ہو دور ہو - یا بڑے پکے یا نسو آملون کو پانی مین پکاکر اونکا رس نکالے اوس رس مین سولہ تولہ بھر مصری کی چاشنی چاندی کے برتن مین کرے پھر اس چاشنی مین یہ چیزین ڈالے - منکا داکھ - اگر - چندن - کنول گٹہ - الایچی - پوست ہلیلہ - کاکولی کا دودہ - کاکولی - ردہ - بدہ - مید - میدا - جیوک - کھبک - گلو - کاکراسنگی - پوہکر مول - کچور - اڑوسہ - بداری قند - کھرٹی - جیونتی - مال پرنی پرشت پرنی - دونون کٹیلی - بیلگری - ارنی - ارلو - گمبھیر - پاڑہ - ان دوائیونکو دو دو تولہ بھر لیکر بہت باریک پیسے اور آملے کے رس کی ملی ہوئی چاشنی مین ڈالے پھر اوس چاشنی مین بارہ تولہ شہد ڈالے پھر پیپل ایک درم - تج ۲ درم - پترج ۲ درم - ناگ کیسر ۲ درم الایچی ۲ درم - یہ سب باریک پیس ڈالے پھر ان کو ملاکر بقدر ۲ تولہ ہر روز کھاوے تو راج روگ شوکھ روگ کو دور کرکے - طاقت - نور - قوت - زیادہ اور بوڑھے کو جوان یہ اولیہ کرتا ہے اسکا نام بچن پراس اولیہ ہے +

یا اڑوسے کا رس اور کٹیلی کا رس ا تولہ لے اوسمین شہد ایک درم اور پیپل دو درم ملاکر ہر روز کھاوے تو راج روگ دور ہو - یا مرگانگ ا ماشہ - پارہ ا ماشہ - ان بیدھی موتی ۲ ماشہ گندہک مصفا ۲ ماشہ - پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر ان سب دوائیون کو کانجی مین ایک دن کھرل کرے پھر اسکی گولی کرکے ایک سروسے مین رکھکر کپر وٹی کرے اوس کپروٹی کیے ہوسے سرویکو ایک نمک کی بھری ہوئی ہنڈیا مین رکھکر ایک دن تک آنچ دیکر پکالے - جب ٹھنڈا ہو تب نکال ایک یا دو رتی صبح کے وقت مصری کے ساتھ کھاوے تو راج روگ جاوے یہ کدلیشر رس ہے - اور بید بنود مین لکھا ہے - یا بڑی زرد کوڑی اور پارہ - گندھک برابر لے اوسکو حل کر اوس کوڑی مین بھرے اور اوس کوڑی کے منہ کو بجھوئے ہوسے سہاگے سے بند کرے پھر اوس کوڑی کو سروسے مین بند کر گج پٹ سے

پھونک دیوے جب ٹھنڈی ہو تب نکالے اسمین سے بقدر ایک رتی کھاوے تو راج روگ
سانک - کھانسی - سنگرہنی - بخار کا اتیسار ان سب عارضون کو دور کرے - اسکا نام کرویشیر
رس ہے - اور رودروت پستک مین لکھا ہے - اور راج روگ اور سوکھہ روگ والے کو
دودھ اور میٹھا انار یہ فائدہ بخش ہین - یہ برندنام پستک مین لکھا ہے - یا سلاجیت مسلسل کے
استعمال سے راج روگ دفع ہو - یہ چرک مین لکھا ہے - یا تالیس تیر دس درم - چترک
دس درم - پوست ہلیلہ دس درم - اناردانہ دس درم - ڈانسر دس درم - امبود ۲ درم
گج پیپل دو درم - اجواین ۲ درم - جھاؤ کی جڑ ۲ درم - زیرہ ۲ درم - کشنیز ۲ درم -
جایپھل ۲ درم - لونگ ۲ درم - تج ۲ درم - پترج ۲ درم - الایچی ۲ درم - ان سب کی برابر ملاکر
باریک پیس ۲ درم ہر روز بکری کے دودھ مین پیوے تو راج روگ - چھئی روگ - خناق - پھپیا -
جریان - ان سب بیماریون کو یہ چورن دور کرتا ہے یہ مہا تالیس آدچورن ہے اور ہاریت
مین لکھا ہے - یا زنجبیل - فلفل سیاہ - پیپل - تج پترج - الایچی - لونگ - جایپھل -
طباشیر - کھجور - جاوتری - اناردانہ - ان سکو برابر لے باریک پیس انکے برابر اسمین عمدہ سیار
ملاکر انکے برابر مصری ملاوے اور ۲۰ درم ہر روز بکری کے دودھ کے ساتھہ کھاوے تو راج روگ
بدہضمی بیسون قسم کے جریان کو دور کرکے بدن کو تازہ کرتا ہے - اسکا نام سنتھیادچورن ہے
یا لونگ - کنکول - فلفل - خس - چندن - تگر - کنول گٹہ - زیرہ سیاہ - الایچی - اگر - ناگکیسر
پیپل - زنجبیل - چترک - نیتر بالا - بھیم سینی کافور - جایپھل - طباشیر - ان سکو برابر لے
اور سب سے آدہی مصری ملا بقدر ایک درم ہر روز کھاوے تو راج روگ - بدہضمی - سانک
ہچکی - سنگرہنی - اتیسار - بھگندر - جریان - ان سکو دور کرتا ہے - اسکا نام لونگ آدچورن ہے
یا ماری ہوئی ابرک ۴ تولہ - بھیم سینی کافور ۴ ماشہ - جاوتری ۴ ماشہ - خس ۴ ماشہ - تیج پات
۴ ماشہ - لونگ ۴ ماشہ - تالیس تیر ۴ ماشہ - دارچینی ۴ ماشہ - دارچینی کے پھول ۴ ماشہ
دھوئی کے پھول ۴ ماشہ - پوست ہلیلہ ۶ ماشہ - آملہ ۴ ماشہ پوست بہیڑہ زنجبیل ۶ ماشہ

سے پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر ان دوائیون کو باریک پیسکر پانی سے چنے کے برابر گولی باندھ لے اور چار گولی ہر روز ٹھنڈے پانی سے کھاوے تو راج روگ۔ سانس کھانسی درد۔ جریان۔ سنفے۔ آم پت۔ تنفر۔ سنگرہنی۔ بات رکت۔ ان سب بیماریون کو یہ گولی دور کرکے بدن کو فربہ کرتی ہے۔ اسکا نام شرنگار ابرک گٹکا ہے ❊

مدہو پکو ہرڑ کے بنانیکا طریقہ

دس مول۔ پیپل۔ چیترک۔ کونچ کے بیج۔ پوست بہیڑہ۔ کایپھل۔ فلفل سیاہ۔ پیلا مول۔ رونہہ۔ داتیونی یعنی بیخ املتاس۔ داکھہ۔ دونون زیرے۔ ہلدی۔ آملہ۔ بائی بڑنگ۔ کاکڑا سنگی۔ دیودار۔ سانٹھی کی جڑ۔ کشنیز۔ لونگ۔ مغز املتاس۔ گوکھرو۔ جدبارا۔ کوٹ۔ اندرائن۔ یہ سب ادویات بقدر ۲ درم لیکر کچلے اور پختہ سولہ سیر پانی مین ان دواؤن کو ڈالے اور دواؤن کے ساتھ بہت عمدہ موٹی پختہ چار سیر ہلیلہ کلان ڈال نرم آنچ سے مٹکے مین اوٹاوے اور پھر ان ہرڑون کو پانی سے نکال ٹھنڈا کرلے پھر عمدہ شہد مین پانچ دن تک ڈال رکھے پھر انکو اوس شہد سے نکال اور شہد مین ایسا ڈالے کہ شہد مین ہرڑین ڈوبی رہین پھر یہ ہرڑون سمیت شہد کے برتن مین۔ تج۔ پترج۔ ناگ کیسر۔ الایچی۔ پیپل۔ ان سبکو باریک پیسکر بقدر آٹھہ تولہ چورن ڈالکر ایک ہلیلہ ہر روز کھاوے تو راج روگ۔ شوکھہ روگ۔ دمہ۔ کھانسی۔ ہچکی۔ قے۔ بخار۔ امراض مثانہ۔ جریان۔ بات رکت۔ بواسیر۔ سنگرہنی۔ رکت پت۔ جلن۔ بیہوشی۔ بیاکوچ۔ مرگی۔ پیلیا۔ ان بیماریون کو یہ شہد مین بنی ہوئی ہرڑین دور کرتی ہین۔ یہ دھنونتری سنگھتا مین لکھی ہے ❊

یا تپانا گڑ۔ ار اور ادرک کا رس اتار اس رس مین نرم آنچ سے قند سیاہ کی پتلی چاشنی کرے پھر تج۔ پترج۔ ناگ کیسر۔ الایچی۔ لونگ۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ ان سبکو چار چار تولہ بھر لیکر اور باریک پیس ملا کر بقدر دو تولہ ہر روز کھاوے تو راج روگ ضعف معدہ سانس۔ کھانسی۔ ان بیماریون کو دفع کرتا ہے۔ یہ ادرک کا اولیہ ہے ❊

یا بکری کے دودھ مین برابر پانی ڈالکر تین پیپل ڈالے - اور ایک ایک ہر روز تیس دن تک بڑہاوے
پھر ایک ہی ایک گھٹاوے جب پانی سوکھہ جاوے اور دودھ رہجاوے تب پہلے تو پیپل کھاوے
پھر اوس دودھ کو پیوے تو راج روگ - سانس کھانسی - یہ سب بیماریان دفع ہون یہ کاشی ناتھہ
پدھت مین لکھا ہے - یا سو ثار منکا پختہ - داکھہ ایک من پانی مین اوٹاوے جب چوتھا حصہ
باقی رہجاوے تب اوسمین قند سیاہ کہنہ - بای ٹرنگ - پرنیک کے پھول تج - الائچی
پترج - ناگ کیسر - ان سبکو دو دو تولہ پھر ڈالکر شراب کے آلہ سے انکا عرق نکال دو تولہ بھر ہر روز
پیوے تو راج روگ - سانس - کھانسی - دور ہون - یہ داکھہ کا آسب ہے - اور جوگ ترنگنی مین
لکھا ہے - یا مرگانک - چاندیکا کشتہ - تانبے کی راکھہ - پارہ کی راکھہ - ابرک کی راکھہ -
ان سب کو ایک ایک حصہ لے پھر اکٹھا ملا کر انہین علیحدہ آگے لکھی ہوئی دواؤن کی ایک ایک
پٹ دے بای ٹرنگ - ناگر موتھا - کاپھل - نرگنڈی - دس مول - چترک - ہلدی - سونٹھہ
فلفل سیاہ - پیپل کی پٹ دیکر آدھی آدھی رتی کی گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھاوے
تو راج روگ - کھانسی - پھیا - گولا وغیرہ دور ہون - یہ امرت رس ہے اور سار سنگرہ مین لکھا ہے
یا بڑے سنکھہ کی راکھہ کو گاے کی پیشاب مین ملا کر اور بڑی دو پیالی بنا کر اوسمین پارہ ۵ درم
گندھک ۵ درم - ان دونون کو حل کرکے بھر سے پھر کپڑ مٹی کر گجپٹ مین پھونک دے
پھر اس پیالی سمیت کو پیس ایک رتی شہد کے ساتھہ کھاوے تو راج روگ دور ہو - یہ رسارنب
مین لکھا ہے - یا گیلی تھوہر کی لکڑی ۵ ثار - سیندھا نمک ۱ تولہ - نمک سیاہ ۲ تولہ - سانبھر نمک
۲ تولہ - بادنجان ۱ ثار - چترک ۴ تولہ - ان سبکو اکٹھا کر باریک پیس بڑے سروے مین رکھے
اور گجپٹ مین پھونک دے پھر اسمین سے بقدر ایک ماشہ کھانا کھانے کے بعد پانی سے
کھاوے تو اوسیوقت کھانا ہضم ہو - اور راج روگ - سانس - بواسیر جاوے اور آنون بہت جلد
جل جاوے - اور درد دور ہو - یہ مہداو کھار ہے - یہ رس راج بھی گرنتھہ مین لکھا ہے -
یا سنکھہ کی راکھہ کو لیموں کے رس مین بجھا کر اوس راکھہ مین سے چار تولہ بھر لیکر اوس مین [illegible] ۱۰ درم

جوا کھار ۱۰ درم ۔ پانچون نمک ۱۰ درم ۔ بھنی ہوئی ہینگ ۱۰ درم زنجبیل ۱۰ درم ۔ فلفل سیاہ ۱۰ درم پیپل ۱۰ درم ۔ پارہ ۱۰ درم ۔ گندھک مصفا ۱۰ درم ۔ ہنگل مصفا سے پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر اوسمین یہ سب ملاوے پھر لیموں کے رس مین سینجے کے برابر گولی باندھے ایک گولی ہر روز لونگ کے ساتھ کھاوے تو باج روگ ۔ سنگرہنی ۔ درد گولا ۔ یہ سب دور ہوون یہ سنگھ ہی جوگ ترنگنی مین لکھی ہے +

## اگست ہر کا طریقہ

دس مول ۔ تخم کونچ ۔ سکھا ہوئی ۔ کچور ۔ کھرٹی ۔ گج پیپل ۔ لٹ زیرہ ۔ پیپلا مول ۔ چیترک ۔ بھارنگی ۔ پوہکرمول ۔ یہ سب دوا دو دو چار چار تولہ بھرلے اور ہلیلہ کلان ایک سو لیکر ان دواؤن کو کچلکر اور پیس ۲۰ سیر پانی مین دوا اور ہلیلہ ملاکر اوٹاوے جب پانی چوتھا حصہ رہے تب اوسے اوتار اوسمین سے ہلیلہ نکال کر اونکی گٹھلی نکال اون ہڑون کو پیسے اور دو سو تولہ بھر قند سیاہ کی چاشنی کرے اوسی چاشنی مین پیسی ہوئی ہلیلہ ملاکر ۱۶ تولہ بھر گاے کا گھی ملاوے پھر ایک درم ہر روز کھاوے تو باج روگ ۔ شوکھہ روگ ۔ کھانسی ۔ سانک ہچکی ۔ بکھم جور ۔ سنگرہنی ۔ بواسیر ۔ تنفر ۔ خناق ۔ اتنی بیماریون کو یہ اگست ہر بیکلی دور کرکے بدن کو فربہ کر بھوکھہ بڑھا کر طبیعت صاف کرتی ہے یہ اگست ہر کا طریقہ برند مین لکھا ہے یا دو سو تولہ بھر اڑوسہ کا کاڑھا کر اوسکا چوتھا حصہ علیحدہ چھانلے پھر اوس کاڑھے مین دو سو تولہ بھر گڑ کی چاشنی بنالے اور اوسمین سولہ تولہ بھر تل کا روغن اور سولہ تولہ بھر گاے کا گھی ملاوے پھر اوس چاشنی مین سو ہلیلہ کا پوست پیسکر ملاوے پھر پیپل دو درم ۔ پیپلا مول دو درم ۔ مرچ سیاہ دو درم ۔ پوکہرمول دو درم ۔ چب دو درم ۔ چیترک دو درم ۔ زنجبیل دو درم ان سبکو باریک پیس اس چاشنی مین ڈالے پھر ان سبکو اکٹھا کر ایک تولہ بھر ہر روز کھاوے تو باج روگ ضرور دور ہو ۔ اور بواسیر ۔ کھانسی ۔ شر جھید ۔ سوجن ۔ آم بیت ۔ پیلیا ۔ بیماری شکم ۔ بدہضمی ۔ ضعف باہ ۔ یہ سب اس دوا سے جاتے ہین یہ دوا چرک مین لکھی ہے +

## کھانسی کی پیدایش علامت اور علاج

منہ میں دہوان اور دہول جانے اور روکھا کھانا کھانے اور علاوہ خوراک کھانے سے اور پاخانہ پیشاب اور چھینک کے روکنے سے کسی غرض چیز ملی وغیرہ کے اوپر پانی پینے سے کھانسی پیدا ہوتی ہے وہ کھانسی سینے کی ہوا سے اور وہ ہوا حلق کی ہوا سے ملکر ان دونوں ہوا اون کو بگاڑتی ہے۔ تب بگڑی ہوا اوسکی آواز کو کانسے کے پھوٹنے ہوئے برتن کے برابر منہ میں ہی نہایت زور سے جلد نکالتی ہے تب لوگ اوسے کھانسی کہتے ہیں وہ کھانسی کا عارضہ پانچ قسم کا ہوتا ہے۔ باد کا۔ صفرا کا۔ بلغم کا۔ چوٹ لگنے کا۔ چھئی روگ کا اور ترتیب سے ایک کی نسبت دوسرے کو طاقت ور جانو +

### کھانسی کی پہلی شکل

گلے میں کانٹے سے پڑیں کھجلی چلے کھانا کھایا نجاوے تب جاننا کہ کھانسی ہوگی +

### باد کی کھانسی کی علامت

چھاتی۔ کنپٹی۔ پیشانی۔ شکم۔ پسلی۔ میں درد ہو۔ منہ اوتر جاوے۔ اور قوت دم یہ سب زائل ہو جاویں۔ اور لقمہ کھانے کے وقت گلے میں درد ہو۔ سوکھا کھانسے ٹوٹا دم بولے یہ علامتیں باد کی کھانسی کی ہیں +

### صفرا کی کھانسی کی علامتیں

چھاتی میں جلن اور بخار ہو۔ منہ سوکھے۔ اور تلخ رہے پیاس زیادہ رہے۔ اور کڑوی قے کرلے اور بدن زرد ہو یہ علامتیں ہوں تو صفرا کی کھانسی جانو +

### بلغم کی کھانسی کی علامتیں

بلغم سے منہ لیپا رہے۔ درد سر ہو کھانسے سے تھوک۔ بدن بھاری۔ گلے میں کھجلی چلے بلغم کی گانٹھیں تھوکے یہ علامتیں ہوں تو بلغم کی کھانسی جانو +

## چھتج کھانسی کی پیدایش وعلامتین

عورت سے بہت جماع کرنے - بوجھہ اوٹھانے - راہ چلنے - جنگ کرنے - گھوڑے اور ہاتھی کے دوڑانے - روکھا کھانا کھانے سے باد چھاتی مین جاکر کھانسی کو ظاہر کرتا ہے - پہلے تو روکھا کھانسے پھر خون تھوکے - گلے مین بہت درد ہو - شول ہو - اعضاشکنی ہو - بخار سانس - پیاس ہو - دم گھون گھون بولے اور کبوتر کی طرح بولا کرے یہ علامتین ہون تو چھتج کی کھانسی جانو +

## چھیی روگ سے جو کھانسی پیدا ہو اوسکی علامتین

بدپرہیزی کرے اور اونچی نیچی جگہ بیٹھے اور بہت جماع کرے پاخانہ اور پیشاب کو روکے بہت سووے اوس شخص کا معدہ ضعیف ہوکر باد - صفرا - بلغم - تینون کے فساد سے چھیی روگ کی کھانسی پیدا کرتا ہے وہ کھانسی بدن کو زائل کرکے بخار - جلن - غفلت کرتی ہے تب وہ مارڈالتی ہے سوکھی کھانسی سے کمزور ہوتا جاوے اور بدن کا گوشت اور خون سوکھتا جاوے راد تھوکے تو لاعلاج جانو +

## کھانسی کی لاعلاج علامتین

باد - صفرا - بلغم ان تینون کی کھانسی باعلاج اور چھتج روگ اور چھیی روگ کی کھانسی لاعلاج اور بوڑھے آدمی کی کھانسی بھی لاعلاج جانو +

## کھانسی کی بیماریکا علاج

لونگ پانچ درم - مرچ سیاہ پانچ درم - پوست بہیڑہ پانچ درم - کھیرسار پانچ درم - ان سبکو باریک پیس ببول کے پوست کے کاڑھے مین بقدر دو رتی گولی باندھے ایک یا دو یا تین گولی سات دن تک کھاوے تو کھانسی دور ہو - یہ لونگ آدگولی لولمبراج مین لکھی ہے - یا پارہ ایک درم گندھک - صفا دو درم - پیپل تین درم - پوست ہلیلہ چار درم - پوست بہیڑہ چار درم - کاکڑاسنگی پانچ درم - ان سبکو باریک پیس ببول کے چھال کے کاڑھے کی دو دو پٹ دیکر

دو تولہ بھر کی گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھاکر اوپر سے زنجبیل کا کاڑھا پیے تو کھانسی دفع ہو
یہ رس ہمرہ گرنتھ اور جوگ چنتامن مین لکھا ہے یا فلفل سیاہ دو درم۔ پیپل دو درم پوست انار
دانہ درم قند سیاہ چار تولہ۔ جواکھار ایک درم۔ ان سب کو باریک پیس چنے کے برابر گولی
باندھے دو یا چار گولی ہر روز کھاوے تو کھانسی دور ہو۔ یا پیپل۔ پیپلا مول۔ پوست ہلیلہ۔
زنجبیل۔ کچور۔ ناگرموتھا۔ ان سبکو باریک پیس قند سیاہ مین تین رتی بھر کی گولی باندھے
ایک یا دو گولی کھاوے تو کھانسی دور ہو۔ یا زنجبیل کے جوشاندہ سے کھانسی دفع ہو یا ادرک کے
رس مین شہد ملاکر کھاوے تو کھانسی جاوے۔ یا کٹیلی گلو۔ زنجبیل پوہکرمول۔ ان سبکو برابر
لیکر اسمین اڑوسہ ملاکر جوشاندہ کرکے پیے تو کھانسی دور ہو۔ اسکا نام چھدراوک جوشاندہ ہے
یا چھوٹی کٹیلی کا بھرتا کرکے اوسکے رس مین پسی ہوئی پیپل ملاکر ہر روز پیے تو کھانسی دفع ہو
یا پوست ہلیلہ دو تولہ۔ زنجبیل دو تولہ۔ فلفل سیاہ دو تولہ۔ پیپل دو تولہ۔ املبید دو تولہ
چب دو درم۔ چیترک دو درم۔ زیرہ دو درم۔ دانسرہ دو درم۔ تج چار ماشہ۔ پترج چار ماشہ
ناگ کیسر چار ماشہ۔ انکو باریک پیس کے تا قند سیاہ مین بقدر دو درم گولی باندھے ایک گولی
صبح کے وقت کھاوے تو کھانسی اور سانس جاوے یا لونگ دو درم۔ پیپل دو درم۔ جا پھل
دو درم۔ مرچ سیاہ پانچ درم۔ زنجبیل آٹھ تولہ۔ ان سبکی برابر مصری لے پھر سبکو باریک بقدر
دو درم پانی سے کھاوے تو کھانسی۔ بخار۔ جریان۔ تنفس۔ سانس۔ بدہضمی۔ سنگرہنی۔
ان عارضون کو یہ چورن دور کرتا ہے۔ اسکا نام لونگ آد چورن ہے۔ یا شنگرف۔ مرچ سیاہ
ناگرموتھا۔ سنگی مہرا مصطفا۔ ان سبکو برابر لے باریک پیس جمبیری کے رس مین یا ادرک کے
مونگ کی برابر گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھاوے تو سانس۔ درد شکم۔ بلغم کے عارضے
سعال کا روگ۔ سنگرہنی ان سب کو یہ گولی دور کرتی ہے۔ یا لونگ ایک درم۔ پیپل دو درم۔
پوست ہلیلہ تین درم۔ پوست بہیڑہ چار درم۔ اڑوسہ پانچ درم۔ بھارنگی چھہ درم۔ ان سبکی
برابر کھیر سار لے پھر سب کو باریک پیس پوست ببول کے کاڑھے کی دو پٹ دے اور شہد سے

چنے کے برابر گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھا وے تو دمہ۔ کھانسی۔ ہچکی یہ سب جا یاں دور ہوون
یا بھیم سینی کافور ایک درم۔ کستوری ایک درم۔ لونگ ایک درم۔ مرچ دو درم۔ پیپل پوست بہیڑہ
دو درم۔ کیچن ہیجے خولنجان دو درم۔ پوست انار ایک درم۔ ان سبکو ہیا کر بھیر پارا ہمیں ملاوے
پھر باریک پیس پانی سے چنے کے برابر گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھاوے تو کھانسی دور ہو
اسکا نام سر یوپرا دُلنکا ہے اور یہ سب علاج بجد پہیں ہین لکھے ہین۔ یا اگ کے پھول یا بیچ کی
پھول اور اوسکے برابر فلفل دونون کو باریک پیس بقدر ایک رتی گولی باندھے ایک گولی
ہر روز کھاوے تو کھانسی دور ہو۔ یہ بعد وت میں لکھا ہے یا کٹیلی کے درخت کا پنچانگ
یعنے پانچون چیزین پوست۔ پتے۔ گوند۔ پھول۔ بیج مین چار سیر پانی مین ڈال کا ڑہا نکال
اوس کا ڑہے مین سوٹولیہ کلان پکا وے جب اوبل جاوین تب اوتار ٹھنڈا کر اونکی گٹھلی
نکال پیس ڈالے پھر دو سو تولہ پھر پورا نے گڑ کی چاشنی کرے اوس چاشنی مین وہ پیسے ہوے
ہیڑے ملا کر پھر یہ دوا ئین ڈالے۔ زنجبیل ۲ تولہ۔ مرچ سیاہ ۲ تولہ۔ پیپل ۲ تولہ۔ تج ۲ تولہ
تیزج ۲ تولہ۔ ناگ کیسر ۲ تولہ۔ الائچی ۲ تولہ۔ ان سبکو باریک اوس چاشنی مین ڈالے پھر
آدھ سیر شہد ملا کر بقدر ۲ تولہ ہمیشہ کھاوے تو ہر طرح کی کھانسی دور ہو۔ اسکا نام بھرگ ہرتکی ہے

## کٹیلی کا اولیہہ

سہ ہزار کٹیلی کا جوشاندہ کرے اور اوس جوشاندے مین ۴۰۰ تولہ مصری کی چاشنی کر یہ دوا ڈالے
گلو ۲ تولہ۔ چیب ۲ تولہ۔ جیترک ۲ تولہ۔ ناگر موتھہ ۲ تولہ۔ کاکڑا سنگی ۲ تولہ۔ زنجبیل ۲ تولہ
جنجیل ۲ تولہ۔ دھانسہ ۲ تولہ۔ بھارنگی ۲ تولہ۔ کچور ۲ تولہ۔ ان سبکو باریک پیس اوس چاشنی
مین ملاوے پھر ایک کر شہد اور پاؤ بھر طباشیر ڈالکر دو تولہ ہمیشہ کھاوے تو ہر طرح کی کھانسی
دور ہو یہ بھاؤ پرکاش مین لکھا ہے۔ یا اڑوسے کے جوشاندہ مین شہد ڈالکر پیے تو کھانسی دور ہو
یا اکہ قلی۔ منمسل۔ زنجبیل۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ ان سبکو برابر لے تلا سیاہ مین تر مین ناکر چھٹے
مین سے چیتو کھانسی دور ہو یا پارہ۔ گندھک مصفا۔ شنگرف۔ سنگی موم صفا۔ زنجبیل مرچ سیاہ

پیپل - بھنا ہوا سہاگہ - ان سکو برابر لے کر پہلے مین حل کیے ہوے پارہ اور گندھک مین ملا کر اوسکو ایک دن بھانگرے کے رس مین ایک دن کھرل کرے پھر بجورے کے رس مین تین دن کھرل کرے پھر اسکی آدھی رتی کی گولی باندھے - ایک گولی دس دن تک ہر روز کھاوے تو سنپات - ہچکی - سنگرہنی - کھانسی - مرگی - ان عارضونکو یہ رس دور کرتا ہے اسکا نام آنند بھیرو رس ہے +

## ہچکی کی بیماری کی پیدائش اور علامات

گرم - بادی - بھاری - سیلی ہوئی وغیرہ چیز کھانے سے اور منہ مین مٹی جانے محنت کرنے راہ چلنے - پاخانہ اور پیشاب روکنے - بھوکے رہنے سے آدمی کے ہچکی - سانس - کھانسی پیدا ہوتی ہے +

## ہچکی کی شکل

ہوا دونون پسلی اور آنتون مین تکلیف دیتی ہوئی منہ سے ہوکر بڑی آواز سے جان کی زائل کرنے والی منہ مین سے خوفناک آواز نکالتی ہے اوسکو عام لوگ ہچکی بولتے ہین وہ باد اور بلغم سے ملکر پانچ طرح کی ہے - انجا - جملا - چھدرا - گمبھرا - مہتی +

## ہچکی کی پہلی شکل

گلا - اور چھاتی بھاری اور منہ کسیلا ہو - کوکھ مین اپھار رہے تو جاننا چاہیے کہ اسکے ہچکی پیدا ہوگی +

## انجا ہچکی کی علامتین

کھانا بہت کھاوے - پانی بہت پیوے اوس سے باد مفسد ہوکر اونچی جانے والی ہوا آدمی کو انجا ہچکی پیدا کرتی ہے +

## جملا ہچکی کی علامتین

ٹھہر ٹھہر کر دو دو ہچکیاں آوین سر اور گندھونکو کنپاوسے اوسکو جملا ہچکی کہتے ہین +

## چھدرا ہچکی کی علامتین

ٹھہر ٹھہر کر آہستہ آہستہ گلے اور چھاتی کے جوڑون مین رعشہ پیدا کرے اوسکو چھدرا ہچکی کہتے ہین +

## گمبھیرا ہچکی کی علامتین

ناف سے خوفناک ہوکر اوٹھے اور درد زیادہ ہوا اور بڑی تعداد فساد کرے اوسکو گمبھیرا ہچکی کہتے ہین +

## مہتی ہچکی کی علامتین

سب مرم استھانون مین درد کرتی ہوئی اور کل بدنکو کنپاتی ہوئی چلے اوسکو مہتی ہچکی کہتے ہین +

## لاعلاج ہچکی کی علامتین

جسکا ہچکی آتے ہوے بدن کانپے اور اوپچی نظر ہو جاوے اور اندھیرا آجاوے اور کھانے سے نفرت ہو چھینک بہت آوے یہ دونون گمبھیر اور مہتی لاعلاج جانو +

## ہچکی کا علاج

پرانا اام سینے دم چڑھانے یاکسیطرح وحشت کھانے اور خوفناک بات سننے اور بادی اور بلغم کی گھٹانے والی چیزکے کھانے سے ہچکی پیدا ہوتی ہے یا بکری کے دودھ مین زنجبیل کو پکا کر سونٹھ سمیت دودھ پیے تو ہچکی دور ہو۔ یا بجورے کے رس مین جوکا ستو اور سیندھا نمک ملا کر کھاوے تو ہچکی جاوے۔ یا زنجبیل۔ پیپل۔ شہد سے چاٹے تو ہچکی جاوے۔ یا مکھی کی بیٹ دودھ مین پیسکر ناس لے تو ہچکی جاوے۔ یا قند سیاہ اور زنجبیل پانی مین پیسکر ناس لے تو ہچکی دور ہو۔ یا کانس کی جڑ کے رس مین شہد ملا کر ناس لے تو ہچکی دفع ہو۔ یا مور کے پر کی راکھ شہد سے چاٹے تو ہچکی دور ہو۔ یا بجورے کی کیسر مین سیندھا نمک ملا کر کھاوے تو ہچکی دور ہو یا پوہکر موکل۔ جواکھار۔ فلفل سیاہ یہ سب برابر لے باریک پیس بقدر دو درم گرم پانی سے کھاوے تو ہچکی دور ہو۔ یا ہلدی اور ماش کو پیس خوب سلگتے ہوئے انگارون پر رکھکر حقے مین پیے تو خوف دینے والی ہچکی بھی دور ہو۔ یہ بید بنود مین لکھا ہے۔ یا سن کی چھال کو پیسکر اوسکو حقہ پیے تو ہچکی دور ہو۔ یا زنجبیل۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ جواسہ۔ کاپھل

کرین ۔ پوہکر مول ۔ کاکڑا سنگی ۔ جگہ بلا بڑے ۔ ایک ایک جس قدر دو درم شہد سے چاٹنے تو ہچکی کھانسی ۔ سانس دور ہوتی ہے ۔ پٹپڑا ۔ پیپل ۔ یہ دونوں بقدر دو درم اور قند سیاہ پانچ درم انکا جوشاندہ پیوے تو ہچکی جاوے ۔ یا دس درم اسالو کے جوشاندہ کو چھانکر پیوے تو ہچکی بہت جلد دور ہووے ۔ یہ بید رہس مین لکھا ہے ۔ یا ملہٹی ایک درم شہد کے ساتھ چاٹے تو ہچکی دور ہو ۔ یا دودھ مین گھی ڈال گرم گرم پیوے تو ہچکی جاوے ۔ یہ سسرت مین لکھا ہے یا بجوریکا رس شہد اور نمک سیاہ ملاکر کھاوے تو ہچکی ضرور دور ہووے ۔ یہ بید رہس مین لکھا ہے یا کیتھہ اور آملہ کا رس شہد مین ملاکر پیوے تو ہچکی اور سانس دور ہووے ۔ یہ کاشی ناتھہ پدہت مین لکھا ہے ۔ دارچینی ۔ الایچی ۔ ناگ کیسر ۔ فلفل سیاہ ۔ پیپل ۔ زنجبیل ۔ ایک سے ایک زیادہ لے اور انکو باریک پیس گھی ملاوے اور ان سبکی برابر مصری ملاکر دو درم پانی سے کھاوے تو ہچکی ۔ اجیرن یعنے بدہضمی ۔ بواسیر ۔ سانس ۔ کھانسی ۔ ان سب بیماریون کو دور کرتا ہے ۔ یہ ایلادی چورن برند مین لکھا ہے ✦

## سوانس یعنی ضیق النفس جسکے عارضے کی پیدائش علامت اور علاج

جن چیزون کے کھانے سے ہچکی پیدا ہوا انہیں چیزون کے کھانے سے سوانس روگ ہوتا ہے وہ پانچ قسم کا ہے ۔ مہاسوانس ۔ اوردہ سوانس ۔ چہن سوانس ۔ تمک سوانس ۔ چہدر سوانس ✦

## سوانس روگ کی پہلی شکل

چھاتی مین درد ۔ شول ۔ اپھارہ ۔ پاخانہ اور پیشاب نہ اوترے منہ مین رسکی لذت نہ آوے ۔ کنپٹی مین درد ہو تو جاننا چاہیے کہ سوانس روگ ہوگا ✦

## سوانس روگ کی پیدایش

سب بدن مین جو ہوا ہے اوسکو روکتی ہے وہ بلغم سے ملکر سب نسون کو روکتی ہے تب وہ ہوا پھیپھڑے سے بند ہوکر دمے کو ظاہر کرتی ہے ✦

## مہا سوانس کی علامتین

جو آدمی دم سے بھر کر بہت تھکے اور اوپر نیچے ہو کر بہت بیل کی مانند پھولے دم لیوے بیہوش جاتا رہا ہو اور آنکھین جلد جلد حرکت کریں تو ہو اور دم لیتے ہوے منہ اور آنکھین پھٹ جاوین اور منہ سے بولا نہ جاوے اور کمزور ہو جاوے اور دم کی آواز دور تک سنائی دیوے تو مہا سوانس جانو ایسی سوانس والا جلد مر جاوے ✤

## اوردوہ سوانس کی علامتین

اونچی سانس لیوے نیچے نہ آوے بلغم سے سینہ بھر جاوے اونچی نظر ہو - آنکھین تر رہا کرین اس دم سے تکلیف ہو آنکھین گھومین غفلت اور نفرت ہو یہ علامتین ہون تو اوردوہ سوانس جانو یہ آدمی کو مار ڈالتا ہے ✤

## چھن سوانس کی علامتین

سب بدن کی پانچون ہوا سے تکلیف پا کر ٹوٹا دم لے یا تکلیف پا کر دم نہ لے اور جیسے مرم استھان ٹوٹ کر اچھا رہا ہو اور اسکو پسینا آوے اور آنکھین پھٹ جاوین ہوش جاتا رہے بدن کی طاقت اور کی اور ہو جاوے تو آدمی جلد مر جاوے ✤

## تمک سوانس کی علامتین

بدن کی ہوا اولٹی چلے ناک کو روک دیوے تب کندھے اور سر پکڑ کر بلغم کو ظاہر کرتا ہے تب یہ آواز گلے مین جا کر گھر گھر بولتی ہے پھر جان کی نائل کرنیوالا دم کرتا ہے تب آدمی دم کے زور سے تکلیف اوٹھاتا ہے اور جب اوسکا منہ رک جاتا ہے تب وہ آدمی دم لیتے وقت بیہوش ہوا اور بلغم بھی چھوٹے تب تکلیف پا کر منہ سے بلغم بالکل جاوے تب وہ دو ایک گھڑی آرام پاتا ہے اور تبھی اوس سے بولا بھی جاتا ہے - اور جب وہ سووے تب دم ہوا آوے پھندہ آوے بیٹھے ہی مین پڑے اور گرمی اچھی معلوم ہو آنکھون پر سوجن ہو پیشانی مین پسینا آوے منہ سوکھے دھونکنی کے مانند دم لے مینہ کی ہوا اور ٹھنڈی چیز سے اور شیرینی

کھانے نہ کھانے سے یہ علامتیں ہوں تو کہئے نہس کی علامتیں جانو یہ بیماری بھی نہیں جاتی ہے

## چھدر سوانس کی علامتیں

جو کچھ چیز کھانے سے منہ کی بھاپ سے چھدر سوانس ظاہر ہوتی ہے وہ آدمی کو بہت تکلیف نہیں دیتی اور کھانے پینے کو منع نہیں کرتی اور حواس میں دو دو نہ سہے — یہ علامتیں چھدر سوانس کی جانو — یہ چھدر سوانس طاقتور آدمی کے ہو تو با علاج ہے اور نمک سو نہیں بالاشکل سے اچھا ہو اور مہا سوانس میں سوانس یہ مار ڈالنے والی ہیں +

## سوانس روگ کا علاج

نمک میں تیل ڈال گرم چھاتی کو سینکے تو سوانس دبے یا ادرک کا رس شہد میں ملا کر چاٹے تو یہ بیماری جاوے یا ادرک کا رس اور شہد دونوں آدھ سیر ملا کر دو تولہ ہر روز کھاوے تو سوانس دور ہو یا دھتورا — کچور — راسنا — پیپل — زنجبیل — پوہکر مول — بھارنگی — کاکڑا سنگی گلوے — چرائتہ یہ سب برابر لے ۴ تولہ کا جوشاندہ پیوے تو کھانسی — سانک — پسلی کا درد ضرور دور ہو — یا پٹھے کی جڑ کو پیس بقدر دو تولہ گرم پانی سے کھاوے تو کھانسی — سانک یقیناً دور ہو — یا ہلدی — فلفل سیاہ — داکھ — راسنا — کچور — ان سبکو برابر لے باریک پیس بقدر ایک درم تیل یا قند سیاہ کے ساتھ کھاوے تو سانک کا عارضہ دفع ہو — یا یاوانار بھارنگی کو اوٹا کر رس نکالے اس میں ۳۰ تولہ بھر قند سیاہ کی چاشنی کرے اور اس چاشنی کے پکنے میں یاوانار پوست ہلیلہ ڈالے جب چاشنی ٹھنڈی ہو تب بارہ تولہ شہد ڈالے پھر زنجبیل دو تولہ — تج دو تولہ — پیپل دو تولہ — پترج دو تولہ — ناگ کیسر دو تولہ — جوکھار دو درم باریک پیس اس چاشنی میں ملاوے پھر ایک تولہ ہر روز کھاوے تو سانک — کھانسی — بواسیر — گولہ — ہچکی — ماندگی شکم — یہ سب دور ہوں — یہ بھارنگی کا اولیہ ہے یہ سب علاج بیماروں کا غش میں لکھے ہیں — یا پارہ دو درم — گندھک مصفا دو درم — سنگرف مصفا دو درم سہاگا بھنا ہوا سہاگا دو درم — منسل دو درم — فلفل سیاہ — دو درم — زنجبیل دو درم — پیپل دو درم

پہلے پارہ اور گندہک کو حل کرے اوسمین یہ دوائین ملاوے پھر ادرک کے رس کی ایک پٹ دیکر ایک رتی
ہر روز کھاوے تو سانک دور ہو اسکا نام سورن کنتا رس ہے۔ یا توری کے بیج ایک سے بڑھا کر
پانچ تک تیس دن کھاوے تو سانک کا عارضہ دفع ہو۔ یا پارہ ایک حصہ گندہک آدہا حصہ
انکے برابر تانبے کی راکھہ لے پھر تینون کو گوار کے پٹھے کے رس مین کھرل کرے پھر اسکو
تانبے کی ڈبیا مین رکھہ بالو کے جنتر مین ایک دن پچاکر بناوے پھر بقدر ایک رتی پان
مین رکھکر کھاوے تو سانک کا عارضہ دور ہو۔ یہ بید بنود مین لکھا ہے۔ یا کاکڑا سنگی۔
زنجبیل۔ پیپل۔ ناگر موتھا۔ پوہکر مول۔ کچور۔ فلفل سیاہ ان سبکو برابر لے اور سبکی برابر
مصری لے پھر باریک پیس بقدر دو درم گلو۔ اڑوسہ۔ پیپل۔ پیپلا مول چب۔ چیتر ک۔
زنجبیل۔ انکے جوشاندے کے ساتھہ اسکو کھاوے تو سانک کا عارضہ دور ہو۔ یہ چکردت
مین لکھا ہے۔ پیپل پوہکر مول۔ پوست ہلیلہ۔ زنجبیل۔ کچور۔ کنول گٹہ۔ ان سبکو
برابر لے پیسکر انکے برابر قند سیاہ مین چنے کے برابر گولی باندھے ایک یا دو یا تین گولی
ہر روز کھاوے تو سانک دور ہو۔ یا پارہ۔ گندہک۔ سار مصفا۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔
پترج۔ ناگ کیسر۔ ناگر موتھا۔ بای بڑنگ۔ سمھالو۔ کبیلہ۔ پیپلا مول۔ پارہ۔ گندہک
سار ان تینون سے دوگنی لے پھر ان سبکو باریک پیس جل پیپل کے رس سے تین پٹ دے
پھر اسکی چنے کے برابر گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھاوے تو سانک۔ کھانسی۔ بواسیر
بھگندر۔ چھاتی اور پسلی کا درد۔ سنگرہنی۔ عارضہ شکم۔ سب طرح کے جریان کے عارضے۔
ان سب بیماریون کو یہ معود بہ رس دور کرتا ہے۔ یہ سرب سنگرہ مین لکھا ہے۔
یا پارہ۔ گندہک صاف کی ہوئی۔ سار۔ سہاگہ۔ راسنا۔ بای بڑنگ۔ ترپھلا۔ دیودار
زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ گلو۔ پیپل۔ کنول گٹہ۔ سنگی مہرہ مصفا۔ پہلے پارہ اور گندہک
کو حل کرے پھر ان سبکو برابر لے باریک پیس اون حل کی ہوئی ادویات مین ملاکر شہد سے
ایک یا دو رتی کی گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھاوے تو سانک دور ہو۔ یہ امرت آرنو رس ہے

اور بیدرہس مین لکھا ہے - یا پارہ اور گندہک برابر لے اونکو پیسکر چولائی کے رس مین پانچ دن کھرل کرے پھر بجھوسی مین رکھہ کر بالکا جنتر مین پکاوے ایک دن بعد اسمین سے دو رتی پان مین کھاوے تو سانک اور ہچکی دور ہو - اسکا نام ہیگہہ ڈمبر رس ہے اور رودردت پستک مین لکھا ہے +

## باب ششم

### در بیان سر بھید ارو چیک جور د - مور چھا وغیرہ

### سر بھید روگ کی پیدائیش علامت اور علاج

بہت بولنے اور زہر وغیرہ کے کھانے اور اونچی آواز کے پڑہنے اور گلے مین سیٹر حلی چوٹ لگنے سے باد بلغم مفسد ہو کر گلے کی آواز کی بہنے والی جو نسین ہین اونمین سر بھنگ عارضہ کو پیدا کرتا ہے وہ چھہ قسم کا ہے - بادی - صفراوی - بلغمی - سنپات کا - بدنی لونہو کا - چھٹی رنگ کا

### باد کے سر بھنگ کی علامتین

جسکی آنکھین - منہ - اور پاخانہ اور پیشاب سیاہ ہو اور ٹوٹے لفظ بولے اور گدہے کیسی آواز ہو تو باد کا سر بھنگ جانو +

### صفرا کے سر بھنگ کی علامتین

جسکی آنکھین منہ اور پاخانہ اور پیشاب زرد ہو اور بولنے کے وقت گلے مین جلن ہو تو صفرا کا سر بھنگ جانو +

### بلغم کے سر بھنگ کی علامتین

گلا ہمیشہ بلغم سے رکا رہے اور آہستہ آہستہ آدہا بولا جاوے رات کو ٹہہ جاوے تو بلغم کا سر بھنگ جانو +

### سنپات کے سر بھنگ کی علامتین

جس مین باد صفرا بلغم کی سب علامتین ملین اوسکو سنپات کا سر بھنگ کہنا چاہیے یہ لاعلاج ہے +

## چھٹی روگ کے سُربھنگ کی علامتین

منہ مین بولتے ہوے دہُوان نکلے تو چھٹی روگ کا سُربھنگ جانو۔ یہ بھی لاعلاج ہے +

## بدن کے فربہ ہونیسے جو سُربھنگ ہو اوسکی علامتین

گلے مین بولے آواز سنائی نددے اور دیر سے بولے گلا جلے۔ پیاس زیادہ لگے جسکے یہ علامتین ہون اوسے بدنکے فربہ پن کا سُربھنگ جانو۔ یہ بھی اچھا نہین +

## سُربھنگ کا علاج

بادکا سُربھنگ ہو تو نمک اور تیل کی چیز کھانے سے دفع ہو۔ صفرا کا سُربھنگ روغن زرد اور شہد کے استعمال سے دور ہو۔ بلغم کا سُربھنگ کھاری۔ تلخ چیزون اور شہد وغیرہ کے کھانیسے جاوے یا گلے اور تالو کے مسوڑے کا خون نکلوانے سے سُربھنگ دور ہو۔ یا گرم پانی کے پینے سی بادکا سُربھنگ دفع ہو یا گھی۔ قند سیاہ کے استعمال سے بادی سُربھنگ دفع ہو۔ یا گرم دودھ کے پینے سے صفرا کا سُربھنگ دور ہو۔ یا کٹیلی۔ دو سو تولہ بھر لے اور اس سے آدہا پیپلامول اور اس سے آدہی چترک اور چترک کی برابر دشموُل لے انکو ایک من پانی مین اوٹاوے جب جب چار سیر پانی رہجاوے تب چھان کر اوس پانی مین دو سو تولہ بھر قند سیاہ کی پتلی چاشنی کرے پھر اوس چاشنی مین یہ سب دوا باریک پیس کر ڈالے اور ایک اثار شہد ڈالے پھر چار یا چھہ تولہ بھر ہر روز کھاوے تو سب طرحکا سُربھنگ سانک۔ کھانسی۔ ضعف معدہ گلے کے عارضے۔ اپھار۔ امراض مثانہ۔ ان سبکو دور کرتا ہے۔ یہ کٹیلی کا اولیہہ ہے اور بھاو پرکاش مین لکھا ہے۔ یا اجمود۔ ہلدی۔ چترک۔ جواکھار۔ آملہ۔ یہ سب برابر لے باریک پیس بقدر چار درم روغن زرد اور شہد کے ساتھہ کھاوے تو خوفناک بھی سُربھنگ دور ہو۔ یا پوست ہلیلہ۔ بچ۔ پیپل۔ باریک پیس گرم پانی سے پیے تو چھٹی روگکا سُربھنگ دور ہو۔ یہ بید ہندو مین لکھا ہے۔ یا پوست بہیڑہ۔ پیپل۔ سیندہانمک۔ آملہ۔ ان سبکو باریک پیس گاے کے مٹھے مین یا گاے کے پیشاب سے پیے تو یہ بیماری دور ہو ــــ

یہ برند مین لکھا ہے - یا جا یپھل - پیپل - کھیل - بجوریکا کیسر - یہ سب باریک پیس شہد کے ساتھہ چاٹے تو سر بھنگ دفع ہو - اور وم راست اور بکم ہو جاوے - یہ جا یپھل کا اولیہ ہے اور سرب سنگرہ مین لکھا ہے - یا کلیجن منہ مین رکھکر اوسکا رس پیے تو سر بھنگ دفع ہو یا چیب - امل بید - زنجبیل - فلفل سیاہ - پیپل - فانسرہ - پترج - تج - زیرہ - چترک - الائچی ان سبکو برابر لے باریک پیس بقدر دو درم پورانے تین برس کے قند سیاہ مین کھاوے تو سر بھنگ - خناق - بلغم کا عارضہ - تنفر - یہ سب دور ہون یہ چیب کا چورن ہے -
یا پارے کی راکھہ - تانبے کی راکھہ - سار - ان تینون کو برابر لے پھر انمین کیلی کے پھلون کے رس کی اکیس پٹ دے پھر اوسکی گولی مونگ کے برابر باندھے ایک گولی منہ مین رکھے تو سر بھنگ دور ہو - یہ گورکھہ ناتھہ جی کی گولی ہے - یا براہمی - بچ - پوست ہلیلہ - اڑوسہ - پیپل - یہ سب برابر لے باریک پیس بقدر دو درم شہد کے ساتھہ چودہ دن کھاوے تو سر بھنگ دور ہو اور اوسکا دم کنگری کا سا ہو - یہ علاج بید رہس مین لکھا ہے +

## اروچک یعنی نفرت کے عارضے کی پیدایش علامت اور علاج

فکر - غصہ - غفلت - طمع - خوف - دل کی رو کنے والی خوراک اور بری طرح کی شکل دیکھنے اور بدبو کے سونگھنے سے آدمی کے باد - صفرا - بلغم یہ تینون ارچ نام عارضے کو پیدا کرتے ہین وہ پانچ قسم کا ہے - بادی - صفراوی - بلغمی - سنپات کا - رنج وغیرہ کا +

## باد کی نفرت کی علامتین

کھٹا - کسیلا - منہ ہو - چھاتی مین درد ہو - اشتہا جاتی رہے تو باد کی ارچ جانو +

## صفرا کے ارچ کی علامتین

تلخ - کھٹا - گرم - بے لذت - سلونا پن - جسکے منہ مین ہو اور بدبو جلن اور منہ سوکھے تو صفرا کی ارچ جانو +

## بلغم کے ارچ کی علامتین

منہ میٹھا ہو - نفرت ہو - بدن بھاری رہے - قبض ہو - لعاب گرے - بدنین ہرجگہہ پر درد ہو تو بلغم کی ارچ جانو یہ سب علامتین ملی ہون تو سنپات کی ارچ جانو +

## رنج سے پیدا ہوئی نفرت کی علامتین

پیٹ مین بھوکھ رہے اور منہ سے کھایا نجاے تو رنج کی ارچ جانو +

## ارچ کی شکل

منہ مین لقمہ لیتے وقت آدمی کو کچھہ لذت معلوم نہو تو جانو کہ ارچ کا عارضہ ہے +

## بھگت دویش کی علامتین

کھانے کی خواہش ہو مگر خوراک کے دیکھنے سے نفرت ہو تو اوسکو بھگت دویش جانو +

## بھگت دویش کا علاج

کھانے سے پہلے سیندھا نمک اور ادرک کھاوے تو بھوکھ لگے - اور گلا او زبان درست ہو اور شہد مین ادرک کا رس ملاکر پیے تو نفرت سانک - کھانسی جاوے - یا پختہ املی کا شربت مصری ڈالکر بناوے اور اوسمین الایچی - لونگ - بھیم سینی کافور ملاکر اوس شربت کو پیے یا کلی کرے تو ارچ جاوے یا رائی - زیرہ - بھنی ہوئی ہینگ - زنجبیل - سیندھا نمک ان سبکو برابر پیس اندازکے برابر گاے کے مٹھے مین ڈالکر پیے تو ارچ دور ہو - اور بھوکھ بڑھے - یا گاے کے دہی کو کپڑے مین چھان کر اوسمین مصری - الایچی - بھیم سینی کافور لونگ - فلفل سیاہ اندازکے موافق باریک پیس ملاکر پیے تو بہت جلد ارچ جاوے - یا انار دانہ چار تولہ - مصری آٹھہ درم - زنجبیل دو تولہ - فلفل سیاہ دو تولہ - پیپل دو درم - تج دو درم - پترج دو درم - ناگ کیسر دو درم - ان سبکو باریک پیس بقدر دو درم پانی سے کھاوے تو نفرت جاوے - یہ دارماد چورن ہے - یا لونگ - کنکول - فلفل - غس - چندن - تگر - کنول گٹہ - زیرہ سیاہ - نیتر بالا - اگر - ناگ کیسر - پیپل - زنجبیل -

چترک - الایچی - بھیم سینی کافور - جاپھل - تلسی کی جڑ - یہ سب برابر لے اور ان سے آدھی مصری لے پھر باریک پیس بقدر ایک درم پانی کے ساتھ کھاوے تو نفرت - بدہضمی - قبض - کھانسی - ہچکی - راج روگ - سنگرہنی اتیسار - جریان - ان سب عارضونکو یہ لونگادی چورن دور کرتا ہے - یہ سب بھاوپرکاش مین لکھے ہین - یا طباشیر ڈانھ کے بیج - انار دانہ - زیرہ یہ سب چھ چھ ماشہ بھر لے اور پیپلا مول - چب - چترک - زنجبیل - فلفل سیاہ اجمود - ڈانسرہ - امل بید - اسگندہ - اجواین - کیتھ - یہ بھی چھ چھ ماشہ اور مصری آٹھ تولہ بھر لے ان سبکو ہموزن باریک پیسکر بقدر دو درم ہر روز پانی کے ساتھ کھاوے تو نفرت - سانس کھانسی - درد سینے رکت پت - ان سب بیماریونکو دور کرتا ہے - یہ بڑا کپتھاڈ چورن ہے اور سارنگدھر مین لکھا ہے - یا جوا کھار - سجی بھنا ہوا سہاگہ - پانچون نمک - زنجبیل مرچ سیاہ - پیپل - ترپھلا - سار - بھیم سینی کافور - لونگ - چب چترک - انار دانہ - ڈانسرہ - ادرک - یہ سب برابر لے باریک پیس اجواین کے عرق کی تین پُٹ دے پھر لیموں کے رس کی پانچ پُٹ دے پھر امل بید کے رس کی تین پُٹ دے - پھر چنے کے برابر گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھاوے تو نفرت بدہضمی - گولا - جریان - کھانسی اور بلغم کے عارضون کو طرح طرح کے بدقون سے یہ اگن کمار رس دور کرتا ہے +

## قے کی بیماری کی پیدایش علامت اور علاج

بہت مرغن اور بدبودار چیز کھانے اور پیٹ مین کیڑون کے پڑنے محنت کرنے اور خوف اور بدہضمی اور آنوں کے فساد اور پیاس لگنے اور بدبودار چیز کے دیکھنے اور عورت کے حمل رہنے سے اور بہت جلد کھانا کھانے سے باد - صفرا - بلغم - مفسد ہو کر بدن مین درد کر کے منہ کے ذریعہ سے سب کھایا پیا نکال دیتی ہین - اوسکو لوگ قے کہتے ہین وہ پانچ قسم کی ہے باد - صفرا - بلغم - سنپات - بدبودار چیز کے دیکھنے سے +

## قے کی پہلی شکل

چھاتی سے کھاری اور کھٹا کھٹا گرے اور ڈکار نہ آوے لعاب گرنے لگے اور منہ کھاری ہو جاوے اور کھانے پینے کی اشتہا جاتی رہے تب جاننا کہ قے ہوگی +

## بادکی ستے کی علامتین

چھاتی اور پسلی مین درد ہو۔ منہ سوکھ جاوے۔ پیشانی اور ناف مین درد ہو۔ سانس۔ دمہ اور سر بھید ہو۔ ڈکار کی آواز بلند ہو۔ قے مین جھاگ آوے۔ قے کا رنگ سیاہ اور کسیلا ہو اور بہت زور سے تے تھوڑی ہو۔ تکلیف بہت پاوے یہ علامتین بادی ستے کی ہین +

## صفراوی ستے کی علامتین

غش اور پیاس ہو اور منہ سوکھ جاوے پیشانی گرم رہے۔ تالو اور آنکھون مین گرمی رہے اندھیرا اور چکر آوین اور گرم ہری سرخ ستے کرے تو صفرا کی ستے جانو +

## بلغم کی تے کی علامتین

اونگھائی آوے۔ منہ میٹھا ہو۔ بلغم تھوکے۔ نیند آوے۔ اشتہا نہو۔ بدن بھاری رہے چکنی۔ میٹھی۔ ٹھنڈی۔ بلغم سمیت تے کرے۔ روئین کھڑے ہون۔ یہ علامتین ہون تو بلغم کی تے جاننی چاہیے +

## سنپات کی ستے کی علامتین

درد ہو۔ کھانا ہضم نہو۔ نفرت۔ جلن۔ پیاس۔ دمہ۔ جریان۔ یہ سب ہمیشہ زیادہ رہین اور نمکین۔ کھٹی۔ نیلی۔ ٹھنڈی۔ گرم لعاب دار ستے کرے تو سنپات کی ستے جانو +

## بدبودار چیز کے دیکھنے سے جو قے ہو اوسکی علامتین

اوبکائی آکر تے کرنے لگے +

## ستے کی بیماریکا علاج

کشنیز۔ زنجبیل۔ وسمول۔ انکا جوشاندہ پیوے تو بادکے فساد کی ستے دور ہو۔ یا گھی مین سیندھا نمک ڈالکر پیوے تو بادی ستے رفع ہو۔ یا مونگ۔ آملہ۔ ان دونون کو اوٹاکر رس نکال گھی اور سیندھا نمک ڈالکر پیوے تو بادی ستے دور ہو۔ یا ماش۔ مونگ۔ مسور۔ اور انکے آٹے کی راب کرے اور اوسمین شہد ڈالکر پیوے تو صفرا کی ستے دور ہو یا آملہ کے رس مین

چندن اور شہد ملاکر پیے تو صفرا کی قے دور ہو۔ یا گلو۔ پوست نیم۔ پٹول۔ ترپھلا۔ انکا جوشاندہ کر شہد سے پیے تو صفرا کی قے دور ہو۔ یا پت پاپڑے کے جوشاندے مین شہد ڈالکر پیے تو صفرا کی قے دور ہو۔ یا مکھی کی بیٹ۔ مصری۔ چندن۔ شہد ملاکر چاٹے تو صفرا کی قے دور ہو۔ یا کھیلو نکا ستو۔ گھی۔ مصری۔ شہد۔ ملاکر کھاوے تو صفرا کی قے دور ہو۔ یا مسور کا ستو مصری ملاکر کھاوے تو صفرا کی قے جاوے۔ یا انار کے رس مین شہد ملاکر پیے تو صفرا کی قے دور ہو۔ یا چانول کے پانی مین شہد ملاکر پیے تو صفرا کی قے دور ہو۔ یا الایچی۔ ناگرموتھا۔ ناگ کیسر۔ چانول کی کھیل۔ سفید سرسون۔ چندن۔ مصری۔ مہوبھلی۔ بیر کی مینگی۔ لونگ۔ پیپل۔ ان سکو برابر لے باریک پیس دو تولہ یا چار تولہ شہد سے چاٹے تو تینون طرحکے فسادون کی قے دور ہو۔ یا پیپل کی چھال کو جلا پانی مین بجھا وہ پانی پیے تو قے کی بیماری دور ہو۔ یا بیر کی مینگی۔ آملہ کی مینگی۔ پیپل۔ مکھی کی بیٹ۔ انکا جوشاندہ کر اوس مین شہد مصری ملاکر پیے تو قے دور ہو۔ یہ سب علاج بید منود مین لکھے ہین۔ یا جامن اور آنب کے پتے پانی مین اوٹا اوس پانی مین کھیل کا آٹا ڈال شہد ملاکر پیے تو خوفناک قے بھی دفع ہو۔ اور جو بدبودار چیز کے دیکھنے سے قے پیدا ہوتی ہے وہ اچھی چیز کے دکھانے سے جاوے اور آنون سے جو قے پیدا ہوتی ہے وہ فاقہ کرانے سے جاوے یہ علاج بھاوپرکاش مین لکھے ہین۔ یا کیسر ایک ماشہ۔ الایچی دو ماشہ شنگرف تین رتی۔ اسکو شہد سے چاٹے تو قے جاوے +

## پیاس کی بیماری کی پیدائش علامت اور علاج

خوف۔ محنت۔ کمزوری۔ سے جو صفرا بڑھا ہے وہ باد سے مل تالو مین جاکر بیماری کو پیدا کرتا ہے اور پانی کی لیجانے والی نسون کو روک کر باد۔ صفرا۔ بلغم۔ یہ تینون سات قسم کی پیاس کو کرتے ہین۔ بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ ہتھیار وغیرہ سے چوٹ لگنے کی کمزوری کی۔ آنوکی۔ کھانا کھانے کی +

## پیاس کی بیماری کی شکل

بار بار پانی پیے اور سیری نہو - پانی پینے کی خواہش دل مین رہے تب جانو کہ پیاس کا عارضہ ہے

## بادی پیاس کی علامتین

مُنہ اوتر جاوے کنپٹی اور سر مین درد ہوآوے ناک رُک جاوے - مُنہ کا ذائقہ جاتا رہے ٹھنڈا پانی پینے سے پیاس زیادہ ہو تب جانو کہ بادی پیاس ہے +

## صفرا کی پیاس کی علامتین

بیہوشی ہو - کھانا اچھا معلوم نہو - جلن ہو - بدن مین تپ ہو - پاخانہ پیشاب اور آنکھیں زرد ہون یہ علامتین صفرا کی پیاس کی جانو +

## بلغم کی پیاس کی علامتین

جٹھراگن کو بلغم روکتا ہے تب وہ آگ کی گرمی پانی کی لیجانے والی نسونکو سُکھا کر بلغم کی پیاس کو پیدا کرتا ہے - تب آدمی اس پیاس سے دق ہوتا ہے اور اسکو نیند بہت آوے بدن بھاری رہے - مُنہ میٹھا اور بدن سوکھتا جاوے تب جانو کہ اسکے بلغم کی پیاس ہے +

## ہتیار وغیرہ کی چوٹ سے جو پیاس ہوتی ہے اوسکی علامتین

ہتیار وغیرہ کے لگنے سے بدن سے خون نکلنے سے نہایت درد ہوتا ہے اس سے پیاس لگتی ہے

## چھینتا یعنی کمزوری کی پیاس کی علامتین

چھاتی مین درد ہو - رعشہ پیدا کرے - مُنہ سوکھے - بدن شل سا پڑ جاوے - پیاس بہت لگے پیتے پیتے سیری نہو اور یہی علامتین آنو کی پیاس کی بھی ہین +

## کھانیکے بعد پیاس لگے اوسکی علامتین

بہت زغن - کھٹا - نمکین - بھاری کھانا کھایا ہو تب اوسیوقت پیاس لگتی ہے +

## پیاس کے فساد

آواز بیٹھ جاوے - گلا اور تالو سوکھے - بخار - غفلت - سانک - کھانسی - ہو تو وہ پیاس کالا مرجاوے

## پیاس کے عارضے کا علاج

بادی پیاس والے کو گرم کھانا اور اچھا پانی دے تو پیاس دور ہو - یا دہی اور گڑ ملا کر کھاوے تو بادی پیاس دور ہو +

## صفرا کی پیاس کا علاج

سونے چاندی کا بجھایا پانی پیوے تو صفرا کی پیاس دور ہو - یا مصری کے ٹھنڈی شربت سے صفرا کی پیاس دفع ہو - یا کشنیز رات کو بھگو کر صبح گھوٹ مصری ملا کر پیوے تو صفرا کی پیاس جاوے - یا انار کے شربت مین مصری ملا کر پیوے تو صفرا کی پیاس جاوے یا ٹھنڈی جگہ مین رہنے اور گیلا کپڑا پہننے سے صفرا کی پیاس دور ہو یا کافور - چندن - اگر کے لگانے سے صفرا کی پیاس دور ہو +

## بلغم کی پیاس کا علاج

تیکھی کڑوی - گرم چیز کھانے سے بلغم کی پیاس جاتی ہے - یا زیرہ - زنجبیل - نمک سیاہ انکو پانی سے کھاوے تو بلغم کی پیاس جاوے یا عمدہ شراب کے پینے سے بلغم کی پیاس جاوے +

## چھینتا کی پیاس کا علاج

ساٹھی کے رس سے پیاس دور ہو - یا برگد کا انکھوا - مٹی - کھیل - کنول گٹہ انکو باریک پیس گولی کر منہ مین رکھے تو پیاس دور ہو یا سیم کے گوند کو منہ مین رکھے تو پیاس جاوے یا بجورے کی جڑ - کتھ - بیج انار - چندن - بیج لودھ - انکو پانی مین باریک پیس سر مین ملے تو پیاس - جلن - شوکھ - یہ سب جاوین +

## ہتیار سے چوٹ لگنے کی پیاس کا علاج

بکری کا خون پینے سے پیاس جاوے یا بکرے کی یخنی مین شہد ملا کر کھاوے تو ہتیار کی ضرب کی

پیاس دور ہو۔ یا کھیر مین مصری ملاکر کھاوے تو یہ پیاس جاوے +

## آنو کی پیاس کا علاج

بیج اور پیپل کے جوشاندے سے آنو کی پیاس دور ہو +

## دُبلے اور کمزور آدمی کی پیاس کا علاج

دودھ کے پینے سے اسکی پیاس دفع ہو۔ پیاس سے تکلیف پاکر اور غفلت مین آکر آدمی جان چھوڑ دیتا ہے۔ اسلیے آدمی پیاس کو نہ روکے تھوڑا تھوڑا ہمیشہ پیے یہ علاج بید بنود اور بھاؤپرکاش مین لکھے ہین +

## غشی۔ غفلت۔ مدہوشی۔ اونگھائی۔ نیند سنیاس عارضونکی پیدایش علامت اور علاج

دُبلے آدمی اور بہت بدپرہیزی کرنے والے کے پاخانہ اور پیشاب روکنے اور چوٹ لگنے سے باہر والے حواس یعنے آنکھہ کان وغیرہ جو ہین اونمین باد۔ صفرا۔ بلغم۔ اندر جاکر ہوش دینے والی نسونکو جلد اندہا کردیتے ہین تب آدمی کو لکڑی کے مانند زمین پر ڈال دیتے ہین اوسکو کچھہ آرام و تکلیف کا ہوش نہین رہتا اوسکو لوگ غشی کہتے ہین وہ غشی چھے قسم کی ہے۔ بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ خونی۔ شراب کی۔ زہر کی۔ پھر اونمی غشی مین صفرا ہوتاہی وہ او سکا خاص مالک ہے

## غشی کی عموماً علامتین

بدپرہیزی کرنے والے اور کمزور اور نا طاقت اور شراب کے پینے والے شخص کا غش کے پیدا کرنے والا تموگن بڑہکر اوراوسکو ڈہک کر دونون حواسون کی جگہہ مین رہنے والے جو باد صفرا۔ بلغم ہوا بہانے والی نسونکو ڈہک کر شکھہ دکھہ سو لکڑی کیطرح زمین پر ڈالدیتے ہین اوسکو بید بیہوشی کہتے ہین +

## غشی کی پہلی شکل

چھاتی مین درد ہو۔ جمھائی آوے۔ دل مین نفرت ہو۔ ہوش کم ہوجاین تب جاننا چاہیے

کہ اس شخص کو بیہوشی کا عارضہ ہوگا - یا سیاہ و سرخ چیزیں نظر آکر پھر اندھیرا نظر آوے پھر بدن مین رعشہ اور اعضا شکنی ہو - چھاتی مین درد ہو بدن دبلا ہو جاوے سرخ و سیاہ سا سائے نظر آوین یہ علامتین جسکے ہون اوسکو باد کی غشی جانو +

## صفرا کی غشی کی علامتین

جسکو آسمان سرخ اور ہرا اور زرد نظر آوے پھر بیہوشی ہو کر پسینا آوے پھر ہوش مین آکر پیاس معلوم ہو - بدن مین ٹھنڈا پسینا آوے اور جسکی سرخ اور زرد آنکھین ہون اور منہ سے ٹوٹے الفاظ نکلین - درست بولا نجاوے - بدن کا رنگ زرد ہو تو صفرا کی بیہوشی جانو +

## بلغم کی غشی کی علامتین

بادل سے گھرا ہوا جیسا آسمان نظر آوے پھر بیہوشی ہو اور دیر مین ہوش آوے بدن ٹھنڈے پسینے سے بھر جاوے اور لعاب بہت گرے تو بلغم کی بیہوشی جانو یہ سب علامتین ملی ہون تو سنپات کی بیہوشی جانو یہ بیہوشی مرض صرع کے برابر ہے بدبودار چیز دیکھے بغیر بھی ہوتا ہے +

## خون کی غشی کی علامتین

آدمی کو خون کی بدبو دار زمین معلوم ہو اور آسمان مین اندھیرا معلوم ہو اور سب جگہ خون کی بدبو آوے نظر ایک ہی جگہ قائم رہے اور دم اچھی طرح نہ آوے پھر بیہوشی ہو تو خون کے فساد کی بیہوشی جانو اسیطرح جیسے وغیرہ پھول کے سونگھنے سے بیہوشی ہوتی ہے یہ اسکا مزاج ہے +

## شراب کی بیہوشی کی علامتین

زیادہ شراب پیکر آدمی بہت بکے اور پھر سو جاوے پھر ہوش جاتا رہے اور زمین پر ہاتھ پاؤن پٹکے جب تک بدن مین شراب کا نشہ رہے تب تک بدن مین رعشہ ہو اور بہت سووے پیاس زیادہ لگے یہ علامتین شراب کی بیہوشی کی جانو +

## زہر کی بیہوشی کی علامتین

جسنے زہر کھایا ہو اوسکے بدن مین رعشہ ہو - اور نیند بہت آوے ہوش جاتا رہے منہ کا اثر جا

باریک پیسکر ناس دسے تو غنودگی جاوے - یہ علاج بھاؤ پرکاش مین لکھے ہین - یا زنجبیل کے رس مین شہد اور مصری ملاکر پیے تو بیہوشی جاوے - یا کونچ کی پھلی لگانے سے بیہوشی جاوے +

## باب ہفتم

## دربیان مداتی اونماد صرع

### مداتیہ یعنی شراب کے زیادہ نشہ کی بیماریکی پیدایش علامتین اور علاج

جو صفتین زہر کھانے مین ہین وہی شراب پینے مین بھی ہین جو شخص بہت بُری طرح بد پرہیزی سے بہت سی شراب پیے اوسکو مداتی وغیرہ بہت سے عارضے پیدا ہوتے ہین اسلیے اچھی طرح پینی چاہیے اسکو اچھی طرح پیے تو آبحیات کی سی صفتین کرے اور بُری طرح پیے تو بیماریون کو پیدا کرکے زہر کے مانند مارڈالتی ہے - اسکے لیے ایک مثال لکھتے ہین کہ جیسے آدمی وقت پر اچھی طرح اندازسے کھانا کھاتا ہے وہ کھانا آب حیات کے برابر فائدہ پہونچاتا ہے اور بدن کو تندرست کرتا ہے اور اوسکی خوراک کو جانورکے مانند تھوڑے بہت کا انداز نہ رکھکر کھاوے تو وہی کھانا باسی وغیرہ بے تعداد بیماریون کو پیدا کرتا ہے اور فوراً مارڈالتا ہے ایسے ہی شراب اور زہر یہ دونون مارڈالنے والے ہین مگر انکو تدبیر سے استعمال کرے تو یہ دونون آب حیات کے برابر فائدہ پہونچاوین اور سب عارضونکو دور کر ہمیشہ آدمی کو جوان رکھتے ہین +

### طریقے سے شراب پینے کا فایدہ

صبح کیوقت ضروریات سے فارغ ہو چار تولہ بھر طریقے سے شراب پیے اور دوپہر کیوقت مرغن خوراک کے ساتھ آٹھ تولہ بھر پیے اور شام کیوقت پہر رات کو کھانیکے وقت سوا تولہ شراب پیے تو یہ شراب آبحیات کا سا فائدہ کرکے بھوکھ کو زیادہ کرتی ہے اور بیماریون کو نزدیک نہین آنے دیتی اور اچھے کھانے کے ساتھ خوش ہوکر پیے تو جیسی صفتین شراب مین کہی ہین ویسی ہی کرے وہ لکھتے ہین - باہ کی قوت بڑہاوے - طبیعت خوش رکھے

نور - عقل - قوت - یادداشت - خوشی - آرام - غذا - نیند اِن سکو شراب بڑہاتی ہے اور اَور طرح سے پیے تو مداتی وغیرہ بے تعداد عارضون کو پیدا کرے وہ لکھتے ہین - بکنے لگے یاد جاتی رہے - زبان اور بدن کی حرکات پاگل کیطرح کرے - سستی ہو - جو کہنے کے لائق نہو وہ کہے - اور لکڑی کے مانند بیحس و حرکت پڑا رہے - بطور مباشرت کرے - بزرگون کو نہ مانے - حرام حلال کی تمیز نہ رہے - ہوش جاتے رہین - چھپی ہوئی بات کو ظاہر کردے اور بیماریونکو پیدا کرکے بدنکو کمزور کرتی ہے یہ بی طریقہ پینے سے ہوتا ہے اور جو کھانا کھائے بغیر بہی باربار پیا ہی کرے اور غصہ کرکے پیے اور خوف کرکے پیے اور پیاسا ہوکر پیے - آزردہ ہو - یا پیشاب اور پاخانہ زیادہ لگا ہو تو پیے - یا بہت کھٹائی کے ساتھ پیے - یا حالت ناطاقتی مین پیے اور کسیطرحکی گرمی ستے تکلیف پاکر پیے تو اوس شخص کے مداتی وغیرہ بہت عارضے پیدا ہوتے ہین +

## باد کی مداتی کی بیماریکی علامتین

ہچکی اور دمہ ہو - سر کانپے - پسلی مین درد ہو - نیند آوے - بہت بکے - یہ علامتین ہون تو باد کی مداتی جانو +

## صفرا کی مداتی کی علامتین

پیاس بہت لگے - جلن اور بخار ہو - پسینا - غفلت - اتیسار یعنے اسہال ہو - چکر آوین بدن کا ہرا رنگ ہوجاے تو صفرا کی مداتی کی علامتین جانو +

## بلغم کی مداتی کی علامتین

قے اور تنفر ہو - نمکین اور کھٹی چیزین اچھی معلوم ہون - غنودگی اور بدن بھاری ہو یہ علامتین ہون تو بلغم کا مداتی جانو - اور یہ سب علامتین ہون تو سنپات کی مداتی جانو +

## پرم مد کی علامتین

خناق سر درد اور اعضا مین درد ہو بدن بھاری رہے منہ کی لذت جاتی رہے پاخانہ اور پیشاب

رک جاوے – عنودگی – نفرت اور پیاس ہو – یہ علامتین ہون تو پرسید جانو +

## پان اجیرن کی علامتین

بہت اپھار – سے – جلن – بدہضمی ہو – یہ علامتین ہون تو پان اجیرن جانو +

## پان بھرم کی علامتین

چھاتی مین درد ہو – بدن مین درد ہو – بلغم تھوکے – منہ سے دہوان نکلے – بیہوشی ہوجا
ئے – سر مین درد ہو – شیرینی اور شراب کی رغبت ہو – یہ علامتین ہون تو پان بھرم جانو

## مداتی کی لاعلاج علامتین

نیچے کا لب لٹک جاوے بدن اوپر سے ٹھنڈا اسکے اندر جلن اور منہ مین تیل کی بو اوے
زبان – لب – دانت – سیاہ ہون – آنکھین زرد نیلی اور سرخ ہوجاوین – ہچکی – پاسنے
پسلی مین درد – کھانسی – چکر – یہ علامتین ہون تو مداتی لاعلاج جانو +

## مداتی – پرم پدپان اجیرن بھرم وغیرہ کا علاج

شراب کے طریقہ سے نکالا ہوا عمدہ آسب بادی مداتی کو دور کرے یہان یہ مثال ہے کہ آگ
کے جلنے والے کو آگ سے ہی تپاوے تو اچھا ہو – یا بجورے کے کیسر امل بید
میٹھا بیر – میٹھا انار – اجواین – زیرہ – زنجبیل ان تینون کو باریک پیس بجورے
وغیرہ کے رس کی انمین پٹ دے پھر اسکو اندازسے عمدہ شراب مین ڈالکر طریقے سے پیے
یا اسمین سیندہا نمک ملاوے یا سبوسکے ساتھ شراب پیے اور اپرانی شراب پیے یا نمک سانبہر
زنجبیل مرچ سیاہ – پیپل – انکو باریک پیس اندازسکے موافق شراب مین ملاکر پیے تو بادکا
مداتی دور ہو – یا چیب نمک سیاہ – بھنی ہوئی ہینگ – زنجبیل – اجواین انکو باریک پیسا
شراب مین ملاکر پیے تو بادکا مداتی جاوے – یا لوا – تیتر – مرغ کا گوشت کھانیسے بادی
مداتی دور ہو – یا سب اوصاف موصوف نوجوان سولہ برس کی عورت سے جماع کرے تو
بادی مداتی دور ہو یہ علاج بھاو پرکاش مین لکھا ہے – یا داکھ – انار – چھوارا – مہوا

(حاشیہ: آسب عرق جو شراب کیطرح طریقے سے نکالا جاوے ۱۲)

انمین دارو مصری ملاکر پیے تو بادی مداتی دور ہو ـ یہ علاج بھاؤ پرکاش مین لکھا ہے ـ یا داکھ انار ـ چھوارہ مصا ـ دارو مین مصری ملاکر پیے تو بادی مداتی دور ہو ـ یا گاے کا مٹھا مصری ملاکر پیے تو بادی مداتی جاوے ـ یہ سارسنگرہ مین لکھا ہے +

## صفرا کی مداتی کا علاج

سب ٹھنڈی چیزون سے صفرا کا مداتی جاوے ـ یا ٹھنڈے پانی مین مصری اور شہد ملاکر پیے تو صفرا کا مداتی جاوے ـ یا میٹھے انار کے رس مین مصری ملاکر پیے تو صفرا کا مداتی جاوے ـ یا خرگوش ـ ہرن ـ لوے کا گوشت کھاسے تو صفرا کا مداتی جاوے یا بکری کے گوشت کی یخنی مین ساٹھی کے چاول کھانے سے صفرا کا مداتی جاوے +

## بلغم کے مداتی کا علاج

چندن اور خس کے ملنے سے بلغم کا مداتی جاوے ـ یا جو اور گیہون کی آش کھانے سے بلغم کا مداتی جاوے ـ یا قے اور فاقہ کرنے سے بلغم کا مداتی دور ہو ـ یا نمک سیاہ ـ زیرہ املبید ـ تج ـ الایچی ـ مرچ سیاہ ـ مصری ـ ان سبکو باریک پیس پانی کے ساتھہ کھاوے تو بلغم کا مداتی دور ہو +

## سنپات کی مداتی کا علاج

آملہ کے رس مین جل کیلیا ہوا ایک درم پارہ اور گندہک ملاکر پیے تو سنپات کا مداتی دور ہو +

## پان بھبرم کا علاج

داکھہ کے شربت مین یا کیتھہ کے شربت مین یا انار کے شربت مین شہد ملاکر پیے تو پان بھبرم جاوے ـ یہ برند مین لکھا ہے +

## دھتورے کے پھل کے نشہ کا علاج

بینگھے کے رس مین قند سیاہ ملاکر پیے تو دھتورے کا نشہ اوتر جاسے یا دودہ مین مصری ملاکر پیے تو دھتورے اور بھنگ کا نشہ اوتر جاسے +

## بھنگ کے نشہ کا علاج

کپاس کی جڑ کا رس - اور بیگن کی جڑ کا رس - یا تپلا مٹھا - یا گھی - یا نیم کا رس - مصری کے شربت مین ملا کر پیے تو دہی تھوڑے اور بھنگ کا نشہ اوتر جاوے +

## زہر کے نشہ کا علاج

نبوے کی مینگی اور نیلا تھوتھہ ایک ماشہ ان دونون کو ہیرا اور کانجی سکے پانی مین ملا کر پیے تو سب طرحکے زہر کا نشہ دور ہو - یہ علاج بیداوبچار مین لکھا ہے +

## جلن کے عارضے کی پیدایش علامت اور علاج

جلن سات قسم کی ہے - صفراکی - بڑے خون کے بڑھنے کی - ہتیار وغیرہ کی چوٹ سے نکلے ہوے خون کی جس سے معدہ بھر گیا ہو - شراب وغیرہ کے پینیے کی - پیاس روکنے کی دہاتو چھیے کی - مرم استھان مین چوٹ لگنے کی +

## صفرا کی جلن کا علاج

جسمین صفراوی بخار کی سب علامتین ملین اوسے صفرا کی جلن جانو +

## خون کے فساد سے جو جلن پیدا ہوتی ہے اوسکی علامتین

سب بدنمین جلن پیدا ہو اور سب بدن سے دہوان سا نکلے - اور بدن کا تانبے کا سا رنگ ہو اور تانبے کے رنگ کیسی آنکھین ہون - منہ مین خون کی بو آوے - سب عضو آگ کی مانند جلین جو یہ سب علامتین ہون تو خون کی جلن جانو +

## ہتیار وغیرہ سے جو خون نکلتا ہی اور اوس سے معدہ بھر جاتا ہی اوسکی علامتین

خون سے معدہ بھر جاسے اور جلن ہو وہ لاعلاج ہے مریض مر جاوے +

## شراب وغیرہ کے پینیے کی جلن کی علامتین

تھانی کی ہوا صفرا اور خون سے ملکر اور جلد کے اندر جا کر سب بدن مین خوفناک جلن پیدا کرتی ہے +

## پیاس کے روکنے کی جلن کی علامتین

پیاس کے روکنے سے بدن کا پانی اور دہات زائل ہوتی ہے پھر بدنین گرمی بڑہکر بدنکو جلا ڈالے اس سے طبیعت سست ہو جاوے اور گلا اور تالو سوکھکر زبان باہر نکال کر کانپنے لگے +

## دہاتو چھے کی سوزش کی علامتین

دہات کے زائل ہونے کی جلن سے پیاس اور غشی طاری ہوکر سینہ کی آواز بیٹھہ جاوے بدن کی طاقت زائل ہو جاوے یہ جلن لا دوا ہے +

## چوٹ لگنے کی جلن کی علامتین

سر - پیڑو - مرم استھان وغیرہ مین چوٹ لگنے سے جو جلن پیدا ہو وہ لا علاج ہے +

## لا علاج جلن کی علامتین

بدن ٹھنڈا ہو جاوے - اندر جلن ہو - تو وہ شخص مر جاوے +

## جلن کا علاج

ہزار مرتبہ یا سو مرتبہ کے دہوئے ہوے گھی کی بدن مین مالش کرے تو بدن کی جلن دور ہو یا جو کے ستو مین مصری ملاکر کھائے تو جلن جاوے - یا آملہ کے پانی مین کپڑا بھگوکر اوڑہے تو جلن دور ہو - یا خس - اور سرخ چندن گھسکر بدن مین ملے تو جلن دور ہو یا کیلے کے پتے یا کنول کی پنکھڑیونکی سیج پر سووے تو جلن دور ہو - فوارہ - پانی کی چادر وغیرہ - پانی کے تماشا دیکھنے سے جلن دور ہوتی ہے یا خسخانہ مین رہنے سے بھی جلن جاتی ہے یا ٹھنڈے پانی کے پینے سے جلن جاتی ہے - یا عمدہ باغ یا پھلواری وغیرہ ٹھنڈی جگہہ مین رہنے سے جلن دور ہوتی ہے - یا چندن - پت پاپڑہ - خس - کنول گٹہ - کشنیز - بادیان - آملہ انکا بقدر دو درم جوشاندہ کرا وسمین شہد اور مصری ملاکر پیے تو جلن دور ہو یہ سب نسخے بھاؤ پرکاش مین لکھے ہین +

## خون کے بگڑنے کی جلن کا علاج

مریض کی فصد کھلوا دے تو بگڑے خون کی جلن دور ہو۔ یا پارہ گندہک مصفا بھیم سینی کافور چندن خس۔ ناگرموتھہ۔ یہ سب برابر لے پھر پارہ اور گندہک کو حل کرے اوس مین یہ چیزین ڈالے پھر اسکی پانی سے گولی باندھے ایک گولی منہ مین رکھکر چوسے تو اندر کی جلن دور ہو۔ یہ جلن کے دور کرنیکا رس ہے۔ یا پارہ ایک تولہ۔ تانبے کی راکھہ ایک تولہ۔ ابرک ایک تولہ۔ گندہک مصفا ایک تولہ۔ پہلے پارہ اور گندہک کو حل کرے پھر یہ سب دوا اوسمین ڈالے پھر اس مین ناگرموتھے کے رس کی ایک پٹ دے پھر بیل کے رس کی ایک پٹ دے پھر میٹھے انار کے رس کی ایک پٹ دے پھر برگد دودہ کی ایک پٹ دے پھر سمدئی کے رس کی ایک پٹ دے پھر داکھہ کے رس کی سات پٹ دے پھر سایہ مین سکھا چنے کے برابر گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھاوے تو جلن۔ امل پت۔ نوترکرچھہ۔ پردر۔ جریان ان سب عارضون کو یہ چندرکلا رس دور کرتا ہے +

## اونما دیعنی خفقان کی عارضی کی پیدایش علامت اور علاج

برخلاف خوراک کھانے سے۔ یا ناپاک خوراک سے۔ یا بری غذا کھانے سے اور دیوتا۔ گرو برہمن۔ عابد کی بیعزتی کرنے سے اور کسیطرحکے خوف اور خوشی سے اور دہتورے بھنگ وغیرہ کے کھانے سے آدمی کا دل بگڑتا ہے پھر وہ بگڑا ہوا دل۔ صفرا۔ باد۔ بلغم ان تینون سے ملکر آدمی کو متوالے کے مانند کر دیتا ہے اوسکو عوام مین ہول دل کہتے ہین یہ عارضہ چہ قسم کا ہے۔ بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ سنپات کا۔ دل کی تکلیف کا۔ زہر کھانیکا +

## ہول دل کی شکل

کمزور شخص کے برخلاف کھانا کھانے کے پیچھے باد۔ صفرا۔ بلغم فاسد ہو کر عقل کو زائل کر دیتے ہین پھر اوسکی چھاتی مین درد کر کے دل کے پھیلنے والی نسونکو غافل کرتے ہین تب آدمی کا دل ڈانوان ڈول ہو کر یکجا نہین رہتا اسکو ہول دل کہتے ہین +

ہول

## ہول دلکی پہلی شکل

عقل درست اور یکسو نر ہے - بدن کی طاقت جاتی رہے یہ علامتین ہون تو جانو کہ اس شخص کو ہول دل ہوگا +

## بادکے ہول دلکی علامتین

روکھی اور ٹھنڈی چیز زیادہ کھانے اور زیادہ جلاب لینے اور منی کے کم ہونے سے باد بڑہتا ہے پھر وہ باد چھاتی کو بگاڑ کر عقل اور یاد کو جلد زائل کرتا ہی تب آدمی بغیر کسی سبب کے ہنسے گا رسے ناچے یا ہاتھ اور منہ سے بندرون کی سی حرکتین کرنے لگے اور کبھی رووے - اور بدن سخت اور سیاہ اور سرخ پڑجاوے اور کھانا ہضم ہونے کے بعد یہ عارضہ بڑھے یہ علامتین ہون تو بادکا اونماد جانو +

## صفراکے ہول دلکی علامتین

بدہضمی مین کھانا کھانے اور تلخ کھٹے گرم کھانے سے صفرا بڑہکر آدمی کی چھاتی کو بگاڑ کر ہول دل پیدا کرتا ہے تب وہ آدمی کسیکی بات کو نہین مانتا اور ننگا ہوکر سب کو مارنے لگے اور بدن گرم ہوجاوے اور ٹھنڈی چیزون کے کھانے کی خواہش رہے اور بدن زرد پڑجاے یہ علامتین ہون تو صفراکا ہول دل جانو +

## بلغم کے ہول دلکا علاج

بھوکھ کم ہوجاوے اور بہت کھاوے کام کرنے مین سستی ہو اوسکا صفرا بلغم سے ملکر مرم استھانون کو باندہتا ہے اور آدمی کی عقل اور یادکو زائل کرکے اوسکے دلکو بگاڑ پاگل کردیتا ہے تب وہ آدمی کم بولتا ہے اور اوسکی بھوکھ جاتی رہتی ہے عورتین اچھی معلوم ہون - تنہائی پسند کرے نیند زیادہ آوے منھ سے ہوت طاقت جاتی رہے - ناخن وغیرہ سفید ہون یہ علامتین ہون تو بلغم کا ہول دل جانو اور یہ سب علامتین ملی ہون تو سنپات کا ہول دل جانو +

## دل کے آزار کے ہولدل کی علامتین

چور - حاکم یا بادشاہ - طاقت ور دشمن اور خوفناک کام کے خوف یا دولت اور بیٹون کے زائل ہونے یا زیادہ جماع کرنے سے جب آدمی کے دلمین چوٹ لگتی ہے تب اوس شخص کے دل مین چوٹ لگ کر دلکو بگاڑ کر پاگل کے مانند کر دیتی ہے تب وہ شخص جو چاہتا ہے سو بکتا ہے اور اوسکا ہوش جاتا رہتا ہے اور وہ گانے اور ہنسنے لگے یہ علامتین ہون تو دل کے دکھ کا ہولدل جانو +

## زہر کے کھانیکے ہولدل کی علامتین

سرخ آنکھین ہون - بدن کی طاقت اور حواس کمزور ہو جائین - غریب ہو جاوے - منہ سیاہ ہو جاوے یہ علامتین ہون تو زہر کا ہولدل جانو - ایسے ہولدل والا مر جاوے +

## سب طرحکے لا علاج ہولدل کی علامتین

یا تو نیچا یا اونچا ہی منہ رکھے اور بدنکا گوشت زائل ہو جاوے نیند نہ آوے جاگتا ہی رہے یہ علامتین ہون تو وہ شخص مر جاوے +

## بھوت آسیب وغیرہ کے لگنے سے جو ہولدل ہوتا ہی اوسکی علامتین

جس شخص کے بھوت وغیرہ لگا ہو اوس شخص کی آواز آدمی کی سی نہو - بلکہ عجیب وغریب ہو اوسکی طاقت اور بدنکے حرکات اور اوسکے جوش وحواس بھی عجائب ہون یہ علامتین ہون تو بھوت وغیرہ کے لگنے کا ہولدل جانو +

## جسکو کسی دیوتا کا آسیب ہو اوسکی علامتین

سب باتو نمین وہ خوش اور پاک رہے اور اچھے پھولون کی مالا پہنے اور عمدہ عطر سونگھا کرے اور آنکھین بند نہون اور بغیر پڑھا ہوا سنسکرت زبان بولے اور بدن مین نور برسے اور جو مانگے اوسکو دعا دے اور بیمن نہجانے جسمین یہ علامتین ہون اوسکو کسی دیوتا وغیرہ کا آسیب جانو +

## جسکے دیت لگا ہو اوسکی علامتین

پسینا آوے اور بے ہن کروے دیتا اتین ہنچ برائیان نکالے ٹیڑی نظر ہو کسیطرحکا خوف نہ ہو برمی طرف نظر ہو کسی طرح سیری نہ ہو اور شراب کھانا کھاے جسمین یہ علامتین ہون اوسکو دیت لگا ہوا جانو +

## گندھرپ لگنے سے جو ہول پیدا ہوا وسکی علامتین

یہ ذات ہو دریا کے کنارے کے جنگل مین رہنے سے دل خوش رہے پاک رہے گانا اور ناچنا اچھا معلوم ہو تھوڑا بولے یہ علامتین ہون تو گندھرپ لگا ہوا جانو اورپھی جچھہ گرہ کی علامتین مانو +

## جسکے پتر کا آسیب ہوا وسکی علامتین

ڈابھہ کے اوپر منڈ رکھا کرے۔ ستو گنی ہو۔ ترپن کیا کرے۔ گوشت۔ قند سیاہ۔ اور گھر کی طرف طبیعت مائل رہے یہ علامتین ہون تو پتر لگا ہوا جانو +

## ستی لگی ہو اوسکی علامتین

دل بیجا بزرہے۔ اولاد وغیرہ سے دشمنی کرے ستی کی باتین اچھی لگین۔ خاموش رہے بولنے بھی تو دعا دے اور پاک رہے۔ اچھی چیزون مین دل لگے۔ یہ علامتین ہون تو ستی لگی ہوئی جانو +

## چھتربال کے لگنے کا ہول

منہ اور ناک مین سے خون چلے مسان کی راکھہ پیشانی مین لگاوے۔ برا خواب دیکھے درد شکم ہو۔ دل ٹھکانے نرہے یہ علامتین ہون تو چھتربال لگا ہوا جانو +

## مریجا سنی دیبی کا آسیب

بچھیا کھات ہو۔ بدن اور منہ شگافتہ جائے۔ ہتہ اور پاون ٹیڑھے ہو جاوین۔ بدن کمزور ہو۔ یاد وغیرہ چلتی رہے۔ یہ علامتین ہون تو مریجا سنی دیبی لگی ہوئی جانو +

## کامن کے فساد سی جو بھول پیدا ہواوسکی علامتین

کندہا اور پیشانی بھاری ہو - دل یکجا نرہنے - سب عضو دبلے ہو جاوین - ناک اور ہاتہ پیرون مین جلن ہو - منی زائل ہو - بدن کے آٹھون اعضا مین سوئی سی چبھے اور جلتے رہین - بدن سوکھہ جاوے - یہ علامتین ہون تو کامن کے فساد کا اونماد جانو +

## ساکنی اور ڈاکنی کے لگنے سے جو اونماد پیدا ہواوسکی علامتین

سب اعضا مین درد ہو - آنکھون مین درد زیادہ ہو - بیہوش ہو جاوے - بدن کانپے - رووے - بکے - کھانے مین رغبت نہو - ہنسے - آواز ٹوٹ جاوے - بدن کی قوت اور بھوکھہ جاتی رہے - چکر آوے - بخار بھی ہو - یہ علامتین ہون تو ساکنی اور ڈاکنی لگی جانو

## بُری گت سے جو مرکر پریت ہو جای اوس سے جو اونماد پیدا ہواوسکی علامتین

صبح ہی گھر مین سے اوٹھہ اوٹھہ بھاگے - بُرے کلمے کہے - بہت بکے - بدن میں بدبو ہو - رووے - اور کچھہ نہ کھاوے نہ پیوے - بُری طرح دم لیا کرے جو دل مین آوے وہ کھاوے یہ علامتین ہون تو پریت کا اونماد جانو +

## جسکے راچھس لگا ہواوسکے اونماد کی علامتین

گوشت کھانے اور خون پینے کی خواہش رہے - بدذاتی سے بولے - بہت سی بہادری جتاوے - غصہ زیادہ ہو - رات کو اکیلا پھرے - ناپاک رہے - یہ علامتین ہون تو راچھس لگا ہوا جانو +

## جسکو برہم راچھس کا آسیب ہواوسکے اونماد کی علامتین

دیوتا - برہمن - گرو انسے دشمنی رکھے - آپ ہی بید اور بیدانت جانتا ہو اور اپنے بدنکو آپ ہی تکلیف دے اور مارے نہیں - یہ علامتین ہون تو برہم راچھس لگا ہوا جانو +

## پشاچ کے لگنے کے اونماد کی علامتین

اونچے ہاتھہ رکھے - بدن دبلا ہو جاوے کچھہ کا کچھہ لغو بکے - بدن مین بدبو آوے - ناپاک رہے

شریر ہوجاوے بہت کھاوے پھلواری مین مل ہوجے گہرے بہت روے یہ علامتین ہون
تو پشاچ لگا ہوا جانو +

## لا علاج اونماد کی علامتین

آنکھین کٹی ہی ہوجاوین۔ گھوما کرے۔ منہ مین جہاگ آوے۔ نیند بہت آوے۔
گرگر پڑے کانپے یہ علامتین ہون تو لا علاج جانو۔ اور پورنماشی مین زیادہ بیماری ہو تو دیوتا
لگا جانو۔ اور شام کیوقت کو بیٹہنے لگے تو بیت لگا جانو اور پریوا کو تکلیف ہو تو مجہیہ لگا جانو۔
اور رات کو یہ علامتین ہون تو پشاچ لگا ہوا سمجہنا چاہیے +

## ان سبکے لگنے کا طریقہ لکھتے ہین

جیسے آدمیون کا عکس شیشہ وغیرہ مین جاتا ہے ویسے ہی سب جاندارون کے گرمی اور
سردی اندر جاتی ہے اور جیسے آتشی شیشے مین سورج کی کرنین گہسکر آگ پیدا کرتی ہین
ویسے ہی آدمی کے بدنمین بہوت اور پریت گہس جاتے ہین اور نظر نہین آتے مگر
حرکتون سے معلوم ہوتے ہین +

## اونماد وغیرہ ان سب عارضونکا علاج

گہی وغیرہ کی پینے سے ہول دل دور ہو۔ اچہی جلاب کی لینے سے صفرا کا اونماد دور ہو۔ قی کرنے سے بلغم کا اونماد دفع ہو
اور آلات اور مقعد مین پچکاری دینے سے اونماد دور ہو۔ اسکو بست یعنی عمل کہتے ہین۔ یا لونی سکے رس مین [illegible]
تند سیاہ ملا کے پیے تو اونماد دور ہو۔ یا کہرٹی کی سنیونکا رس نکال کر پیے تو اونماد وغیرہ
دور ہو۔ یا روغن تلخ کی مالش کر کے دہوپ مین بیٹہے تو اونماد دور ہو۔ یا کوئی عجیب چیز
دکہاوے یا کسی عزیز و اقارب یا دوست کا نام سناوے تو اونماد دور ہو۔ یا گرم گہی
یا گرم تیل یا گرم پانی کو چہڑکاوے تو اونماد دفع ہو۔ یا کونج کے پہلونکو چہلاوے تو اونماد
دور ہو۔ یا کوڑے سے کی مار مارے تو اونماد جاوے۔ یا ہتیار یا سانپ یا شیر یا ہو سکے
سے کسیطرح ڈراوے تو اونماد جاوے۔ جسطرح جی ہلی جہکانے آوے سو سب [illegible]

بیان کا لکھا اچھا ہے اس سبب سے یہ علاج لکھتے ہین بیکوٹ ۔ اسگندہ ۔ سیندھا نمک
اجمود ۔ دونون زیرے ۔ زنجبیل ۔ فلفل سیاہ ۔ پیپل ۔ پاڑہ ۔ سنکھا ہولی ۔ سبکو برابر لیوے
اور ان سبکی برابر بچ لے پھر انکو باریک پیس برہمی کے رس کی ذرا سی پٹ دے پھر سایہ مین
سکھا جسقدر دو درم گھی اور شہد کے ساتھ پندرہ دن تک کھاوے تو سب طرحکا اونماد جاوے
دیسا ارشٹ چورن سب بادونکے فساد اور جیان کو دور کر عقل کو تیز کرتا ہے اور شاعری کی طاقت
دیتا ہے یہ چورن برہمی کا بنایا ہوا ہے ۔ پاترپھلا ۔ بہت پاپڑہ ۔ دیودار ۔ سال پرنی
جواسہ ۔ تگر ۔ ہلدی ۔ بیخ اندراین ۔ سفید سرسون ۔ صندل ۔ پدماک ۔ کوٹ ۔ کنول گٹہ
الایچی ۔ کیٹلی ۔ مجیٹھہ ۔ ترنج ۔ نسوت ۔ بائبڑنگ ۔ رونق ۔ ناگ کیسر ۔ اصل السوس
پرشٹ پرنی ۔ چنبیلی کے پھول ۔ یہ سب چھہ چھہ ماشہ بھرلے پھر ان دواؤن کو چار اثار
پانی مین کوٹ ڈالے پھر اسمین ایک اثار روغن مادہ گاو ڈالکر نرم آنچ سے پکاوے جب
یہ سب جل جاوین اور گھی رہجاوے تب اتار رکھے پھر پانچ درم ہر روز کھانے کے ساتھ
کھاوے تو اونماد ۔ مرگی ۔ پیلیا ۔ یہ سب جاوین ۔ اسکا نام کلیان گھرت ہے یا زنجبیل
فلفل سیاہ ۔ پیپل ۔ انگوزہ ۔ بچ ۔ تخم سرس ۔ سیندھا نمک ۔ سرسون ان سبکو برابر لیکر
گاے کے پیشاب مین باریک پیس انجن کرے تو اونماد دور ہو ۔ یہ علاج بید منود مین
لکھا ہے ۔ یا زنجبیل ۔ اجمود ۔ ہلدی ۔ دار ہلدی ۔ سیندھا نمک ۔ بچ ۔ ملہٹی ۔ کوٹ
پیپل ۔ زیرہ ۔ یہ سب برابر لے گاے کے پیشاب مین باریک پیس بقدر دو درم گھی کے
ساتھ کھاوے تو اونماد دور ہو ۔ اوسکی زبان پہ سرستی آکر قیام کرے اور برا فہیم ہو
اسکا نام سنبوادچورن ہے ۔ اور بھاوپرکاش مین لکھا ہے ۔ یا برہمی کا رس ۔ میٹھے کا
رس ۔ یا پیلا پکول کا رس یا سنکھا ہولی کا رس ۱۰ درم پیوے تو اونماد دور ہو یا بچ ۔ کوٹ
سنکھا ہولی ۔ بہتوڑے کی جڑ ۔ یہ سب برابر لیکر اس مین برہمی کے رس کی بھاونا دے کے
پھر سیاہ دھتورے کے تخم کے تیل کی پانچ پٹ دے پھر اسکی ناس دے تو اونماد جاوے

یہ بید رہس مین لکھا ہے - یا ہرن سکھے پھول - مہوٹھہ - پیپل - سرسون - بچ - ہلدی - زنجبیل
ان سب کو برابر لے بکری کے پیشاب مین باریک پیس گولی باندھے پھر ایک گولی گہس کر انجن
کرے تو اونماد جاوے - یہ جوگ ترنگنی مین لکھا ہے - یا بھنی ہوئی ہینگ - نمک سیاہ
زنجبیل مرچ سیاہ پیپل - یہ سب برابر چار تولہ بھر لے پھر چار اثار روغن یا دو گائو اور اوس سے
چوگنا گاے کا پیشاب لے پھر ان سبکو اکٹھا کر نرم آنچ سے پکاوے جب گاے کا پیشاب
جل کر گھی رہجاوے تب اوتار کر پانچ درم کھانے کے وقت کھا لے تو اونماد دور ہو +

## بھوت اور آسیب کے اونماد کے منتر اور تنتر شاستر کے موافق لکھتے ہین

پہلے بھوت وغیرہ کے دفع ہونیکا جو علاج کرے وہ آپ پاک ہوکر اپنی حفاظت کرکے
تدبیر کرے فلفل سیاہ - سیندھا نمک - گولوچن - انکو باریک پیس شہد مین انجن کرے
تو بھوت پریت جاوین بنجارسکے علاج مین بھوت جوہر کے اوپر بھیری نرسنگھ جی کا عمدہ منتر
لکھا ہے اوس سے بھوت پریت وغیرہ کے سب اونماد دور ہوتے ہون وہ دیکھ لینا -
اوڈیس مین انکا سابر منتر مہا دیو جی نے لکھا ہے وہ لکھتے ہین - اونگ نمو بھگوتی نارنگھا
نام لینا ہے ۱۲
اتل بیر پراکرمائے گھور رودر مہکماشٹر ویداے تریلوکیہ ڈمبر اسکھنی ور جہتیر مالاے ہوہو
کری کری کرست تاڑیہ تاڑیہ موہیہ موہیہ مہ بدھ بدھ بہو چلو چلے چہرے آمہ آمہ سیاودھے
ساودھے ہرنگیہ ہردے اشکتے پرتیم ملاہیٹے ہیں بیج ہرنگ ہردے اسٹھیپے کل کل اینگ
ہرنگ - ڈاکنیگ پرچھاوے پرچھاوی ابھوت ادوت سواہا اجسم پرچھاوی پرچھاوی برہم ۱۲ جسم
پرچھاوی پرچھاوی آکاشم پرچھاوی پرچھاوی برہم ۱۲ جسم پرچھاوسے پرچھاوسے سنکھنی ترم
پرچھاوسے پرچھاوسے اجیے ڈاکنی گرہم ساوے جیسا لاہے ساکنی گرہم ساوسے ساودھے
زمین منتر مین ڈاکنی ساکنی بھوت پریت پشاچ بیال ہے دور کرکے ترلوکیہ چاتر تنگ نہ باگ
تاجکیک اشٹیلنگ نفیا بد گیہمی ڈاکنی گرہ بچ سواہا - گو کی شکت میری بھگت
پھروہ منتر اشیر وہاچ - یہ منتر سے ایک سو آٹھ دفعہ شہد میں پکا ہوا ہو کل چیزے چھڑکے

تو ڈاکنی کی پہنیا نی مونڈھی جاوے اور اسی منتر سے ماش کو پڑھکر ڈالے تو اوسکے گھر اکر بولے اور جلنے لگے - اور اوجھین ماش کے دانونکو پڑھکر آنکھونپر چھوڑے تو وہ کھیل اوٹھے +

## ڈاکنی کے دور ہونیکا جھاڑہ

مور کے پر سے یا لوہے کی چھری سے جھاڑے بجے اونگ نمو آدیش گرو کا ڈاکنی سہاری کسنے ماری جتی ہنومنت نے ماری کہان جاے ڈبکی کن دیکھی ہنومنت نے دیکھی ساتوین پاتال گئی ساتوین پاتال سے کون پکڑلایا جتی ہنومنت پکڑلایا ایک تال دے ایک کوٹھا توڑا دو تال دے دو کوٹھے توڑے تین تال دے تین کوٹھے توڑے چار تال دے چار کوٹھے توڑے پانچ تال دے پانچ کوٹھے توڑے چھہ تال دے چھہ کوٹھے توڑے ساتوان کوٹھا توڑ دیکھی تو کونے مین کھڑی ہے ڈاکنی سہاری بھوت پریت چلا جتی ہنومنت تیرے جھاڑے سے چلا اونگ نمو آدیش گرو کا گرو کی شکت میری بھکت پھرو منتر ایشرو باچ +

## ڈاکنی کے دور ہونیکا جنتر

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۷ | ۷ | ۹ | ۸ | | | | ۱۱ی | ٦٦ | ۱ | ٥ |
| ی | ۵ | ۴ | ٦ | | | | ٦ | ۴ | ٠ | ۹۱ |
| ۴ | ۱۱۱ | ی | ۱۱ | | | | ی | = | -۱- | -۱۰- |
| ا۷ | ۵ | ۱۱۱ | ۱۱ | | | | ۹ | ۱ | ی | ۴ |

اس جنتر کو لڑکے کے گلے مین باندہے - اس جنتر کو اپچھے پانی مین گھولکر پلاوے تو ڈاکنی دور ہو -

## حاضرات کے منتر

اونگ نمہ کاما کھیا سیے سرب ستہ ہاسیے اگٹ کرم کر کر سوا ہا - اس منتر کے انہمک رکھہ - جگتی چہندہ - کاما کھیہ دیوتا - ہر نوہ شکتی - ابکیتم کیلکم اگٹ کرمن سب چپے ہنوگہ - اونگ انگشا بہیام نمہ

کاماکھیایے ترجنی بھیام نمہ سواہا ۔ سرب سدہ دایلے مہیا بھیام وکہت اکمگ کرم زماما بھیام ہنگ گرگر کنشنگا بھیام وو کہنٹ سواہا کرتل کرپرشٹا بھیام استرایے پھٹ اونگ نموہردیایے +

## دہیان

جون ماتر شرہرایے ۔ گنگو باسن کامدا ۔ رجبولا ہا تیجا ۔ کاماچھی دہیایے تم سدا ۔ اس منتر کو ہزار مرتبہ جپے اور گڑہل کے پھولون کی ہزار آہت میڑہل کی راکھہ کر رکھے روئی مین ملاکر اوسکی بتی کرے اوس بتی کو تیل کے چراغ مین رکھے اوس چراغ کی پوجا کرے چراغ کے آگے آٹھہ برس یا دس برس کا لڑکا پاک اور خاندانی دیوتاگن کا استھاپن کرنا اور آپ بھی پاک ہوکر میڑہل کے پھول سے اوپر اس منتر سے شنکلپ کا پانی ڈالے پھر چراغ کے آگے نیچے کا لکھا جنتر لکھکر پوجا کرے اور یہ جنتر لڑکے کو دکھلاوے اور اوسکی ہتیلی مین میڑہل کی راکھہ تیل مین سان کر ملے پھر اوس سے پوچھے جو وہ دیکھے وہ سچ سچ سب حال کہے +

## حاضرات کا جنتر

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۵ | ۳ | ۵ | ह |
| ۵ | ۹ | ۳ | ۶ | र |
| ۷ | ۲ | ۹ | ۲ | क |
| ۷ | ۴ | ۰ | ۴ | ली |

یا آٹھہ دس برس کی پاک خاندان کی لڑکی کو بٹھاوے اوسے جو نظر آوے وہ کہے دسوان حصہ ترپن اوسکا دسوان حصہ برہمن کو کھلاوے یہ بھی حاضرات ہی اور سرب اوڈیس مین لکھا ہے +
یا نیم کے پتے ۔ بچ ۔ ہینگ ۔ سانپ کی کیچل ۔ سرسون انکی دہونی دے تو ڈاکنی بھوت وغیرہ سب دور ہون ۔ یا کپاس کا کاڑہ ۔ مہوے کی جندرکا ۔ کیلی ۔ شیو کا نرمال یعنے مردا سنج ۔ چھپر ۔ بیل کا دانت ۔ بلی کی پچھال ۔ گتہہ ۔ بچ ۔ بال ۔ سانپ کی کیچل

گائے کا سینگ - ہاتھی دانت - سینگ - فلفل سیاہ - ان سبکو برابر کوٹ کر اسکی دھونی دے تو بہت جلد ہلکے آسیب بھوت وغیرہ دور ہون یہ ماہیشر دھوپ ہے اور چکر وت مین لکھی ہے یا پیپل - فلفل سیاہ - سیندھا نمک - گورچن - انکو شہد مین پیس انجن کرے تو سب بھوت وغیرہ کی فساد دور ہون - یا پنج کنگج یعنے کرنجوہ - دارہلدی - سرسون - کوٹ - ہینگ - بچ - مجیٹھ ترپھلا - زنجبیل - فلفل سیاہ - پیپل - پرینگ کے پھول - انکو برابر لے بکری کے موت مین پیس ناس دے یا انجن کرے تو سب بھوت وغیرہ کا فساد دور ہو - یا گورکھ گوکھرو ہووے یا کاکڑ ہے کو گائے کے موت مین پیس ناس لے تو برہم راچھس کا فساد دور ہو یا پنج سنکھاہولی کو چاول کے پانی مین یا گھی مین پیس اوسکی دے تو بھوت وغیرہ کا فساد جائے +

## صرع یعنے مرگی کے عارضے کی پیدائش اور علامت

فکر اور رنج کرکے جو باد صفرا بلغم مفسد ہون وہ چھاتی کی نسون مین گھسکر یاد کو زائل کرکے صرع کے عارضے کو ظاہر کرتی ہین وہ صرع باد - صفرا - بلغم - سنپات سے چار قسم کا ہے +

## صرع کی پہلی شکل اور علامتین

چھاتی کانپے اور شل ہو جائے - پسینا آوے - دہیان لگ جائے - بیہوشی ہو - ہوش جاتے رہین نیند آوے - یہ علامتین ہون تو جانو کہ اسکے مرگی کا عارضہ ہوگا اور اوسکو سب جگہہ اندھیرا ہی نظر آوے - یاد جاتی رہے اور ہاتھ پاون وغیرہ سب اعضا کو زمین پر ٹپکا کرے تب جانو کہ صرع کا عارضہ ہوگا +

## باد کی مرگی کی علامتین

رعشہ ہو - دانت چباوے - منہ مین جھاگ آوے - دم چڑھ آوے - سیاہ اور زرد نظر آوے - یہ علامتین باد کی مرگی کی ہین +

## صفرا کی صرع کی علامتین

منہ سے زرد جھاگ آوے۔ بدن کی جلد اور منہ زرد ہوجاسے یہ علامتین صفرا کی مرگی کی جانو

## بلغم کی صرع کی علامتین

منہ سے سفید جھاگ آوے۔ بدنکی جلد منہ اور آنکھین سب سفید ہون سردی سے لگے رونگٹین کھڑے ہوآوین اور سفید ہی سفید نظر آوے یہ علامتین بلغم کی صرع کی ہین +

## سنپات کی صرع کی علامتین

پیچھے کہی ہوئی سب علامتین ہون تو سنپات کی صرع جانو +

## لاعلاج صرع کی علامتین

جسکا بدن بہت پھڑکے اور کمزور ہوجاسے۔ بھوین چڑہی رہین آنکھونکی اور شکل ہوجاسے وہ مرگی والا مرجاوسے +

## صرع کا وقت

بارھوین دن آوے تو بادی کی جانو اور پندرہوین دن آوے تو صفرا کی جانو۔ ایک مہینے مین آوسے تو بلغم کی جانو میان یہ مثال لکھتے ہین۔ جیسے راجہ اندر کے پانی برسانے سے سبھی چیزین پیدا ہوتی ہین۔ مگر۔ جو۔ گیہون۔ چنا وغیرہ زمین پر سردرت یعنی سردی کے آخر مین پیدا ہوتے ہین ویسے ہی یہ عارضے بدن مین ہمیشہ رہتے ہین جب اونکا وقت آتا ہے تبھی ظاہر ہوتے ہین +

## صرع کا علاج

تل کے ساتھ لہس کھاوسے تو بادی کی مرگی جاوسے۔ دودہ کے ساتھ چھیتا ور کھاوسے تو صفرا کی مرگی دور ہو۔ براہمی کا رس شہد کے ساتھ کھلاسے یا گلسے کے موت مین مہیں بدن مین ملے تو مرگی دفع ہو۔ یا روغن سیاہ ایک اثار۔ سہنجنہ کا رس چار اثار۔ گوار کے پٹھے کا رس چار اثار۔ چرچڑے کا رس چار اثار۔ نیم کی چھال کا رس ۱ اثار۔ گائے کا موت چار اثار

ان سب مین تیل ملاکر پکاوے جب یہ سب رس جل جاوین اور صرف تیل رہجاسے تب تیل کو
برتن مین جدا رکھے اوس تیل کی مالش کرے تو مرگی جاوے - یا مینسل - اور نیلکنٹھ -
نیل ٹانچ کی بیٹ - یا کبوتر کی بیٹ - ان دونون کو برابر پیس انجن کرے تو مرگی دور ہو
یا پارہ - مارا ہوا ابرک - سار - گندہک مصفا - مارا ہوا مینسل - مارا ہوا ہرتال رسوت
یہ سب برابر لے باریک پیس انکو گاسے کے موت مین ایک دن کھرل کرے پھر لوہے کے
برتن مین اس سے دوگنی گندہک ملاکر اور کھلا رکھکر آگ مین پکاوے ایک پہر کے بعد اوتار کر
ٹھنڈا کرے ایک رتی ہر روز سات دن تک کھاوے تو مرگی دور ہو - یا زنجبیل - فلفل سیاہ
پیپل - نمک سیاہ - بھنی ہوئی ہینگ - انکو برابر لے باریک پیس تین درم پیٹھے کے رس مین
سات دن پیے تو مرگی کا عارضہ دور ہو - یا بچ اور کوٹ کو باریک پیس بقدر ۴ تولہ براہمی کے
رس مین یا سنکھاہولی کے ساتھ یا پرانے قند سیاہ کے ساتھ پندرہ دن تک پیے تو
مرگی کا عارضہ دور ہو - یا روغن مادہ گاو اثار - پیٹھے کا رس ۸ اثار - ملٹھی کے کاڑہے کا
پانی ۲ اثار - ان تینون کو پکاوے جب دونون رس جل جاوین اور صرف گھی رہجاسے
تب اس گھی کو کھاوے تو مرگی کا عارضہ دور ہو - یا پوست سہنجنہ - کوٹ - نیتربالا -
زیرہ - لہسن - زنجبیل - فلفل سیاہ - پیپل - بھنگ - ان سبکو ایک ایک تولہ بھرلے اور
تیل آدہ پاو اور بکریکا موت دو اثار ان سبکو نرم آنچ سے پکاوے جب سب جل جاوین
اور تیل رہجاسے تب اسکی ناس دیوے تو مرگی جاوے - یہ سب علاج بھاوپرکاش مین لکھے
ہین - یا پیپل - پپلامول - چب - چترک - زنجبیل - ترپھلا - بای بڑنگ - سیندہانمک
اجواین - کشنیز - زیرہ - ان سبکو برابر لے باریک پیس بقدر دو درم پانی کے ساتھ کھاوے
تو مرگی - سنگرہنی - اونماد - بواسیر - ان سبکو یہ دور کرتا ہے - یا کچھ بچھڑ مین کتے کا پتا
نکال انجن کرے یا گھی کے ساتھ اسکی دھوپ دیوے تو مرگی جاوے - یہ جوگ ترنگنی مین
لکھا ہے - یا بچ کا چورن دو درم دودہ کے ساتھ یا شہد کے ساتھ ایک مہینے تک پیے تو

مرگی جاوے - یہ بھی جوگ ترنگنی مین لکھا ہے - یا نیولے کا پنجال - بلی کا پنجال - کوتے کی بیٹ
انکی دہونی دے تو مرگی جاوے - یہ چکردت مین لکھا ہے +

# باب ہشتم
## بادکی چوراسی بیماریونکا بیان
### بات بیادہ روگ کی پیدایش علامت اور علاج

کسیلی - تلخ - تیکھی چیز کھانے سے - ہری غذا کھانے سے - روکھی چیز کھانے سے -
محنت سے - ٹھنڈی خوراک سے - زیادہ جماع کرنے سے - منی کے کم ہونے سے -
پاخانہ اور پیشاب کے روکنے سے - فکر اور خوف سے - زیادہ خون نکلوانے سے -
زیادہ قے اور جلاب سے - آنون کے فساد سے - بوڑہاپے سے - برسات مین تیسرے پہر
یا پہر رات رہے آدمیونکی خالی نسون مین طاقت ور باد گھسکر اور فاسد ہوکر سب اعضا مین
یا ایک ایک عضو مین طرح طرحکی چوراسی بیماریون کو پیدا کرتی ہے وہ لکھتے ہین -
[۱] سر وگرہ - [۲] الپ کیس یعنے کم بال ہون - [۳] زیادہ جمہائی - [۴] داڑہ نہ مڑے - [۵] زبان نہ ہلے -
[۶] ہکائی کھاتا ہوا بولے - [۷] آہستہ بولے - [۸] گونگا پن - [۹] کوڑہی بولے - [۱۰] بہت بکے -
[۱۱] زبان کی لذت جاتی رہے - [۱۲] بہرا ہوجاوے - [۱۳] کان مین گھنٹے کی آواز ہو - [۱۴] جلد سُن ہوجاوے
اور اسمین چھونا معلوم نہو - [۱۵] اردت یعنے لقوہ - [۱۶] کندہا نہ مڑے - [۱۷] بازو شوکھ جاوے -
[۱۸] بازو نہ مڑے - [۱۹] چرچیت - [۲۰] بشواچی - [۲۱] اردہ بات - [۲۲] ڈکار بہت آوے - [۲۳] اپھارہ رہے -
[۲۴] پرتیا دہمان - [۲۵] اشٹیلہ - [۲۶] پرتیاشٹیلہ - [۲۷] تونی - [۲۸] پرت تونی - [۲۹] اگن کی بکھتا - [۳۰] اٹوپ روگ
[۳۱] پسلی کا درد - [۳۲] پیٹھ مین درد - [۳۳] زیادہ پیشاب آوے - [۳۴] پیشاب رک جاوے - [۳۵] مواد گہرا ہو
[۳۶] پاخانہ نہ اوترے - [۳۷] گردہسی روگ - [۳۸] کلاپ کھنجا روگ - [۳۹] کہوراپن - [۴۰] ہلکیا روگ -
[۴۱] گردشت شیر کھک - [۴۲] پیر کی بیماری - [۴۳] کٹی کی بیماری - [۴۴] بات کنٹک - [۴۵] پیر کی سوجن -
[۴۶] پانون کی جلن - [۴۷] اچبیت روگ - [۴۸] ڈنڈک روگ - [۴۹] باہا چہیپک روگ - [۵۰] ونڈا و تانک روگ

ابھگمات جیپ - اشرایام - بلغمی ایام - وہنور بات - کبجک - آپ تنتر - اشپان - کچھیا گات
آکھلا گک - کمپ - استمبھہ - بیبھا سلو - اسپھورن - سروجیتا کالاپن جبین پن -
شیتل پن - رونگٹین کھڑے ہون - انگمرد - انگ بھرم - نسین سکڑ جاوین - انگ سوکھہ - ورنا
غفلت - اونماد پن - نیند نہ آوے - پسینا نہ آوے - طاقت زائل ہو - بیرج کا ناس - استری
دہرم کا ناس - حمل گر پڑے - بغیر محنت کے تکان معلوم ہو - شرم کا ناس +

## بادکے سب عارضونکی علامت اور علاج
پہلے عموماً علامتین لکھتے ہین

شیرین - نمکین - مرغن - گرم چیز آبلہ کے کھانے اور تیل کے ملنے اور دواؤنکے استعمال سے
عموماً بادکا روگ ہوتا ہے +

## شروگرہ کی علامتین

بادخون سے ملکر پیشانی کی نسونکو روکھا کرے پھر اونمین بہت سا درد کرکے نسونکو سیاہ کردے
یہ عارضہ لاعلاج ہے +

## شروگرہ کا علاج

دھتمول کا کاڑھا کر رس نکالے پھر اس مین تیل پکاکر اوس تیل کی مالش کرے تو شروگرہ دور ہو
یا کوٹ - بیخ ارنڈ - بیخ دہتورہ - بیخ سہنجنہ - زنجبیل - فلفل سیاہ - پیپل - سنگی مہرہ - سب
برابر لے اور کاڑھہ کر اندازکے موافق تیل ڈالکر نرم آنچ سے پکاوے جب تیل رہجاوے تب
اوسکو اوتار کر مالش کرے تو شروگرہ دور ہو +

## الپ کیشی یعنے تھوڑے بال ہون اوسکا علاج

دیسی گوکھرو - تل کے پھول - انکو برابر لے اور انکے برابر شہد اور گھی لے اوسمین ان دونونکو
باریک پیس بالون مین ملے تو بال بہت ہون - یا ملٹھی - نیلے کنول کی جڑ - منقہ داکھہ -
انکو گھی دودہ مین باریک پیسکر ملے تو بال بہت لمبے ہون اور ان دواؤن سے چھوندر کا فساد بھی دور ہوتا ہے

## جمہائی کی علامتین

مُنہ کے ایک دم کو پہلے مُنہ مین پی جاوے پھر وہ دم اوٹھا نکال دے پھر مع سستی کے اور نیند آوے اوسکو جمہائی بولتے ہین +

## جمہائی بہت آوے اوسکا علاج

زنجبیل - پیپل - فلفل سیاہ - اجمود - سیندھانمک - انکو جدا جدا یا اکٹھا باریک پیس گرم پانی سے کھاوے تو جمہائی کا عارضہ دور ہو - یا روغن تلخ کی مالش کرے یا شیرین کھانا کھاوے یا پان کھاوے تو جمہائی جاوے +

## ہنوگرہ کے عارضے کی علامتین

دانتون کی جڑ سے زبان کو بہت گِسنے اور چبینے کے کھانے سے یا کسیطرحکی چوٹ سے ڈاڑہ کی جڑ مین جو بادر رہتا ہے وہ مفسد ہوکر مُنہ کو پھٹا ہی رکھے یا بند ہی رکھے تب اوس شخص کو بولنے اور کھانیکی بڑی تکلیف سے طاقت ہوتی ہے اوسکو بید ہنوگرہ روگ کہتے ہین +

## ہنوگرہ کے عارضے کا علاج

جسکا مُنہ بند ہوگیا ہوا وسکے چکنی چیز سے سینک کر پسینا نکالے تو مُنہ کُھل جاوے اور جسکا مُنہ پھٹا رہجاوے اوسکو ٹھنڈی چیز سے آرام ہوتا ہے - اور جسکی ڈاڑہ نہ مڑے اوسکو پیپل اورک - چباکر تھکواوے تو بیماری دور ہو - یا گرم پانی سے کلی کراوین تو دور ہو یا تیل مین لہسن کو تل کر اور سیندھانمک لگاکر کھاوے تو ہنوگرہ دور ہو - یا مالش کے بروزن - لہسن سیندھانمک - اورک - ہینگ - ملاکر تیل مین تلکر کھاوے تو ہنوگرہ روگ جاوے - یا یہ بیمار تیل کی مالش سے یہ بیماری دور ہو وہ لکھتے ہین - کھیپ کا پنچانگ ۲۰۰ دوسو تولہ بھر لے اور کوٹ کر ۱۰۲۴ ر پانی مین اوٹا دے جب چوتھا حصہ رہجاوے تب اوتار چھان کر اوس پانی مین تل کا تیل دوسو تولہ بھر اور تیل سے چوگنا گاے کا گھی ڈالے اور چترک - چیلاموں - مہوا - سیندھانمک بچ - بادیان - دیودار - راسنا - گج پیپل - چار چھبیلہ - صندل سرخ - بیخ ارنڈ - بیخ کھرٹی

زنجبیل ان سب دواؤنکو دو دو تولہ بھر لے کاڑھا کر کاڑھے کا رس اوس تیل مین ملاسے اور ایک اثار کھیپٹ رس ڈالکر نرم آنچ سے پکاوے جب سب رس جل جاسے اور تیل رہجاسے تب تیل کو اوتار لے پھر اس تیل کی مالش کرے یا ناس دے یا کھلاوے یا سینک کرے تو سب باد کے فساد لنگڑاپن۔ زبان ٹھہر جاسے۔ لقوہ۔ بکائی کا عارضہ۔ کندھا ٹھہر جاوے۔ پیٹھ کا درد گردھرسی۔ چاپلا۔ بنوریات۔ اتنے باد کے عارضونکو یہ تیل دور کرتا ہے +

## زبان ٹھہر جاسے اوسکی علامتین

آواز کی پھیلنے والی جو نسین ہین اونکی رہنے والی باد مفسد ہوکر زبان کو ٹھہراسے تب وہ زبان پانی کے پینے اور بولنے مین طاقت نیادیکو جو استمبھ کہتے ہین +

## گونگاپن گن گناپن بکائی کہانیکی علامتین

بلغم سے ملا ہوا باد دھمنی ناڑی کی سے چلنے والی نسون کو ڈھانپ کر آدمیون کو گونگاپن اور ناک مین ہی بولنا اور بکائی کہاکر بولنا اتنے عارضونکو کرتا ہے +

## ان سب کا علاج

گاے کا گھی اثار۔ بیج سنہجنہ دو تولہ۔ بچ دو تولہ۔ سیندھا نمک دو تولہ۔ دہوئی کے پھول یا گل دہاوا دو تولہ۔ لودہ دو تولہ۔ ان سب کو بکری کے ہزار دودہ مین ایک اثار گھی ڈالے پھر یہ دوا ملا کر نرم آنچ سے پکاوے جب دودہ وغیرہ جل جاوین اور گھی رہجاسے تب اوسے بکالکر منتر سے موافق طریقے کے استعمال کرے تو گونگاپن۔ گن گناپن۔ بکائی کہانا۔ یہ سب عارضے دور ہون اور عقل۔ یاد۔ نور بہت بڑھے +

## سرستی کا منتر

اونگ ہرینگ اینگ ہرونگ اینگ سرسوتیے نمہ۔ یہ سرستی کا منتر سدہ ہے اسکو ان حرفون کی برابر ہزار جپ کرے تو یہ منتر سدہ ہو اس منتر سے یہ گھی کہاوے یا مال کنگنی کا روغن کہاوے تو سب عارضے دفع ہون اور اوسکی عقل بہت جلد تیز ہو۔ یا ہلدی۔ کوٹ۔ پیپل

زنجبیل - زیرہ - اجمود - ملٹھی - مهوا - سفید نمک انکو برابر لے باریک پیس دو درم مسکہ کے ساتھ ہر روز اکیس دن تک کھاے تو سب عارضے دور ہون اوس شخص کا حافظ او ذہن نہایت عمدہ او زود کی ہو جاسے ہزار بیت ہر روز زبانی یاد کرے اس کلپ کا اولیمہ نام ہے +

## پرلاب اوریا چال روگ کی علامتین

اپنی بدپرہیزی سے مفسد ہو کر بیمعنی الفاظ کچھ کے کچھ بولے تو پرلاپ روگ جاننا اور صحیح سمیت لفظ منہ سے نکالے اوسے یاچال کہتے ہین +

## پرلاب اوریا چال کا علاج

تگر - بیت پاپڑہ - کٹکی - ناگرموتھا - اسگندہ - براہمی - داکھہ - اگر - وشمول - سنکھاہولی ان سب کو برابر لے اور جوکوب کر کاڑھا دے تو پرلاب اوریا چال دور ہون +

## زبان کی لذت جانیکی علامتین

شیرین رس وغیرہ چھہ رسون کے کھانے مین زبان کو اچھی طرح لذت معلوم نہو اور سا گیان کہتے ہین

## علاج

زنجبیل - فلفل سیاہ - پیپل - سفید نمک - اہل بید - چوک - ان دواؤنکو باریک پیس ملا کر زبان مین اچھی طرح ملے تو یہ عارضہ دور ہو - یا براہمی - پلاس پاپڑہ - رائی - سیاہ زیرہ پیپل - پیپلامول - چترک - زنجبیل - انکو باریک پیس زبان مین بار بار ملے یا کاڑھا کر کے کلی کرے تو زبان مین لذت ہو یا درک کھانے تو لذت معلوم ہو +

## بدنکی جلد سن پڑ گئی ہو اوسکی علامتین

جس شخص کو سردی - گرمی - نرم - سخت کی سمجھ جاتی رہے اوسکو تچاسونیہ یعنی جلد کے سن پڑنے کا عارضہ جانو +

## علاج

اس بیمار کا خون نکلوا دے تو یہ عارضہ دور ہو - یا نمک - دہماسہ - انجن انکو روغن میں ملا کر بدن مین ملے تو یہ عارضہ دور ہو

## اردہیت یعنی لقوہ کے عارضی کی علامتین

اونچے سے گرتی ہوئی بھاری چیز کو اونچا مُنہ کرکے ہاتھون سے پکڑے یا تلخ چیزین بہت کھاوے یا بہت ہنسے جمھائی لے یا پیشانی پر بہت بوجھ اوٹھاوے یا ناہموار جگہ مین سووے اوس شخص کے سر - ناک - لب - داڑہین - آنکھین - ان جگھون مین جو باد رہتا ہے وہ آدمی کو لقوہ پیدا کرتا ہے تب آدمی کا آدہا مُنہ ٹیڑھا ہوجاسے اور گندہا نہ مڑسکے اور سر ہلا کرے اچھی طرح بولا اور دیکھا نجاسے اور گندسے - داڑہین - دانتون مین درد ہے جسمین یہ علامتین ہون اوسکو لقوے کا عارضہ کہنا چاہیئے وہ باد - صفرا - بلغم سے تین قسم کا ہے +

## بادکے لقوے کی علامتین

منہ سے لعاب بہت گرے - بدنمین زیادہ درد ہو - بدن مین رعشہ ہو اور پھڑکے - داڑہی نہ مڑسکے لب سوکھ جاوین یہ علامتین ہون تو باد کا لقوہ جانو +

## صفرا کے لقوے کی علامتین

مُنہ زرد ہو - بخار ہو آوے پیاس بہت لگے تو صفرا کا لقوہ جانو +

## بلغم کے لقوے کا علاج

غفلت بہت ہو گلا - گندہا اور سر مین سوجن ہو اور یہ تینون نہ مُڑین تو بلغم کا لقوہ جانو +

## لاعلاج لقوے کی علامتین

اگر آدمی کمزور ہو تو نیند نہ آوے اور اوس شخص سے بولا نہ جاوے اور بدن کانپتے ہوے تین برس گندسے گئے ہون تو لقوہ لاعلاج جانو +

## علاج

لقوے کے مریض کو مرغن چیزین کھلاوے اور نہ زاین اور رکھ کر بہ تیل وغیرہ کی مالش کراوے اور گرم چیز کا استعمال رکھے سینک کراوے گرم چیزون سے پسینا لاوے سر مین بایہ کا تیل ڈالے اتنی چیزون سے لقوے کی بیماری دفع ہوتی ہے +

## بادی لقوے کا علاج

دشمول کے کاڑھے سے بادکا لقوہ دور ہو۔ یا بجورے کے رس سے بادکا لقوہ دور ہو۔ یا کھرٹی۔ پیپل۔ پیلا موال۔ جیب چیترک۔ زنجبیل۔ انکے جوشاندے سے بادی لقوہ دور ہو یا مالش کے بدن مین ہینگ۔ ادرک۔ لہسن۔ ملاکر کھاوے اور اوپر سے یخنی پیوے تو بادکا لقوہ دور ہو +

## صفرا کے لقوے کا علاج

گھی کا عمل لے۔ یا دودہ کا استعمال رکھے تو صفرا کا لقوہ دور ہو +

## بلغم کے لقوے کا علاج

قے کرانے سے بلغم کا لقوہ جاوے یا تل کے تیل مین لہسن ملاکر کھاوے تو سب طرحکا لقوہ بہت جلد دور ہو +

## مینا ستمبھہ کی علامتین

دن کے سونے۔ بہت بیٹھے رہنے سے بلغم مفسد ہوکر باد سے ملکر کندہے کو منڈنے ندے اوسکو مینا ستمبھہ کہتے ہین +

## مینا ستمبھہ کا علاج

دشمول کے کاڑھے یا پنچمول کے جوشاندے سے مینا ستمبھہ دفع ہو۔ یا تیل کی مالش کرکے اوپر سے ارنڈ کے پتے باندہے تو مینا ستمبھہ دور ہو۔ یا مرغی کے انڈے کے لعاب مین سیندہا نمک اور گھی ملاکر کندہے مین مالش کرے تو جماہی دفع ہو +

## باہوشوکھہ یعنے بازو سوکھہ جاوی اوسکی علامتین

کندہون مین جو باد رہتا ہے وہ مفسد ہوکر اور بازو کو سکھاکر ہمیشہ حرکت کردیتا ہے اوسکو باہوسوکھہ روگ کہتے ہین +

## علاج

پیپھے جو کلیان گھرت اونماد یعنے ہول دل کے عارضے مین لکھا ہے اوسکے استعمال سے باہو شوکھ روگ دور ہوتا ہے یا کھریٹی کے کاڑھے مین سیندھا نمک ملاکر پیے تو باہو شوکھ روگ اور منیا ستمبھ دور ہو +

## اپباہک کے عارضے کی علامتین

کندھون مین جو باد رہتا ہے وہ مفسد ہوکر اوسکے باندھنے والے بلغم کو شکھانسون کو کھینچکر اپباہک عارضے کو پیدا کرتا ہے +

## علاج

ٹھنڈے پانی کی ناس دے تو اپباہک روگ دور ہو۔ یا گوگل۔ موتی جڑی کی جڑ کا کاڑھا اور اوس مین گوگل ملاکر ناس دے تو اپباہک روگ جاوے۔ یا ماش۔ السی۔ جو۔ کوٹ سیلہ۔ کٹیلی۔ گوکھرو۔ ارلو۔ بیخ کونچ۔ کپاس۔ تخم سن۔ گاتھہ۔ بیخ بیر۔ بیخ ساٹھی بیخ کھیپ۔ راسنا۔ بیخ کھریٹی۔ گلو۔ کنگی۔ انکو تیل مین پکاکر اوس تیل کی مالش کرے تو اپباہک روگ دور ہو +

## بشواچی کی بیماری کی علامتین

ہاتھہ کی انگلی کے نیچے کھجلی ہو۔ اور بازو کے پیچھے کھجلی ہوکر بازو کو نکما کردے اوسکو بشواچی کہتے ہین +

## علاج

دشمول۔ کھریٹی۔ ماش۔ انکا جوشاندہ کر اوسمین تیل ملاکر پیے تو بشواچی کا عارضہ دور ہو یا ماش۔ سیندھا نمک۔ کھریٹی۔ راسنا۔ دشمول۔ ہینگ۔ بچ۔ زنجبیل انکو باریک پیس پانی مین اوٹاوے پھر پانی مین تیل ڈالکر تیل کو پکاوے جب پانی جل جاوے اور تیل رہجاوے تب اوتارکر تیل کی مالش کرے تو بشواچی۔ باہو شوکھ۔ اپباہک۔

پکیا گہات انکو ماکھا دتیل دور کرتا ہے +

## اوردہ بات روگ کی علامتین

بد پرہیزی سے رباح مفسد ہوکر منہ کے بلغم سے مل ہاڑ کا ریحت لی تو اوسی اوردہ بات کہتے ہین +

## علاج

زنجبیل دش حصہ - بہارا دش حصہ - پوست ہلیلہ پانچ حصہ - اسگندہ ایک حصہ - بھنی ہوئی ہینگ ایک حصہ - سیندہا نمک ایک حصہ - نسوت پانچ حصہ - ان سبکی برابر چیتر ک لے اور باریک پیس بقدر دو درم پانی کے ساتھ کھاے تو اوردہ بات روگ دور ہو +

## ادہمان روگ کی علامتین

سب پیٹ مین اپھارا اور درد ہو اور ریح صادر نہو اوسکو ادہمان کا عارضہ کہتے ہین +

## علاج

اس عارضہ مین فاقہ کراوے اور ہاضمہ اور بھوکھہ بڑہنے کی چیزین دے اور عمل کراوے یا پیپل دو درم - نسوت دش درم - مصری دش درم - اونکو پیس دو درم شہد کے ساتھہ کھاوے تو اپھار دور ہو - اسکا نام نارائن چورن ہے پانچ - کوٹ - بادیان - بھنی ہوئی ہینگ - سیندہا نمک یہ سب برابر لے کوٹ اور کانجی مین انکو پیس گرم گرم پیٹ پر ملے تو اپھار دور ہو - یا مہانا راچ رس سے اپھار جاوے وہ یہ ہے - پوست ہلیلہ ۲ تولہ - مغز املتاس ۲ درم - آملہ ۲ تولہ - دانتیونی ۲ تولہ - کٹکی ۲ تولہ - نسوت ۲ تولہ - ناگر موتھا ۲ تولہ - تھوہر کا دودہ - چار تولہ ان سبکو باریک پیس چار اثار پانی مین اوٹا وے جب پانی کا آٹھوان حصہ رہجاوے تب جمال گوٹے کا چھلکہ دو تولہ باریک کپڑے سے باندہ رفتہ رفتہ جمال گوٹے کو پچاوے جب پانی جل جاوے تب اوسے نکال لے پھر جمال گوٹہ آٹھہ حصہ - زنجبیل ایک حصہ - فلفل سیاہ دو حصہ پارہ ایک حصہ - گندہک مصفا ایک حصہ - پہلے پارہ اور گندہک کو حل کرے اوسمین سب چیزین ملاکر ایک پہر کہرل کرے پھر ایک رتی بھر کی گولی باندہے ایک گولی ہر روز ٹھنڈے پانی سے

کہاسے تو اپھار - شول - اناہ - پرتیا دہمان - اودا ورت - گولا - اور شکم کے عارضونکو یہ نارائچ رس دور کرتا ہے اسکے کہانیسے دست ہو چکین تب مصری ملاکر دہی کھلاوے پھر چاتول دہی ملاکر اور سیندہا نمک ڈالکر تھوڑا سا کہاوے تو ادہمان کا عارضہ دور ہو +

## پرتیا دہمان کی علامتین

پسلی سے چھاتی مین تو اپھار نہو مگر ناف سے لیکر پیٹ تک اپھار ہو اوسکو پرتیا دہمان کہتے ہین +

## علاج

فاقہ کراوے اور بارضمے کی دوائیان دینی چاہیین اور عمل کراوین تو پرتیا دہمان جاوے +

## باتشٹہیلا کی علامتین

ناف کے نیچے ہوا کی گرہ پتھر سی بند ہجاوے وہ گرہ پاخانہ اور پیشاب کو روک دے اوسکو باتشٹہیلا کہتے ہین +

## پرتشٹہیلا کی علامتین

ناف کے نیچے ہوا کی گرہ تہیر کے مانند بند ہوکر پاخانہ اور پیشاب کو روک دے اور اوس جگہہ پر زیادہ درد ہو اوسکو پرتشٹہیلا کہتے ہین +

## ان دونونکا علاج

بھنی ہوئی ہینگ - پیلامول - کشتیز زیرہ بیج - چب - چترک - پاڑہ - کچور - امل بید - نمک سیاہ - سیندہا نمک - سانبہر نمک زنجبیل - مرچ سیاہ - پیپل - جواکھار - سجی - انار دانہ - پوست ہلیلہ - پوہکر مول - ڈانسرہ - بیج جہاؤ - ان سکو برابر لے باریک پیس ادرک کے رس کی تین پٹ دے پھر اس چورن کو سایہ مین سکھا دو درم گرم پانی سے کھاوے تو باتشٹہیلا - پرتشٹہیلا دور ہون +

## توننی روگ کی علامتین

پاخانہ اور پیشاب کی جگہہ مین رہنے والی ہوا مقعد اور آلت مین درد پیدا کرتی ہے اوسکو توننی کہتے ہین +

## پرت تونی کی علامتین

مقعد اور آلت مین جو ہوا رہتی ہے وہ مقعد اور آلت مین درد کر کے پیڑو مین درد پیدا کرتی ہے اوسکو پرت تونی کہتے ہین +

## ان دونونکا علاج

ان دونون کو تیل کا عمل دے تو دونون عارضے دفع ہون یا زنجبیل پیپل فلفل سیاہ ۔ بھنی ہوئی ہینگ ۔ جواکھار ۔ سجی ۔ سیندہا نمک ۔ انکو باریک پیس دو درم گرم پانی سے کھاوے تو تونی پرت تونی روگ جاوے +

## ترک شول کی علامتین

کمر کی تینون ہڈیون اور بانسے کی ہڈی مین درد ہو اسکو ترک شول کہتے ہین +

## علاج

بالو ریت سے سینک کراوے یا ارنے اوپلے کی راکھ سے گرم گرم سینک کراوے تو ترک شول دفع ہو ۔ یا گولہی بوٹی کی جڑ کا چھلکا ۔ اسگندہ ۔ پوست جھاؤ ۔ گلو ۔ چیتاور ۔ گوکہرو ۔ راسنا ۔ نسوت ۔ بادیان ۔ کچور ۔ اجواین ۔ زنجبیل ۔ ان سبکو برابر لے اور سبکی برابر گوگل مصفا اور گوگل سے چوتھائی گھی لے سبکو ملاکر پانچ ماشہ ہر روز شراب سے یا نیم گرم پانی یا یخنی کے ساتھہ کھاوے تو ترک شول دور ہو اور جانوگرہ بھجا استمبھہ سندہ گت ۔ یا بے ہڈی ٹوٹ گئی ہو ۔ کہڑاپن ۔ گردہرسی ۔ پکشا گھات ۔ ان سب عارضون کو یہ تریودشا دونگ گوگل دور کرتا ہے +

## بست بات کی علامتین

پیڑو کی ہوا مفسد ہو کر پیشاب کو اچھی طرح اوترنے نہ دے اور بیماریونکو پیدا کرے اوسکو بست بات کہتے ہین

## اسکا علاج

پوست بیج کہرنٹی اور اوسکے برابر مصری ملاکر ۲ تولہ گاے کے دودہ کے ساتھہ کھاوے تو بار بار

پیشاب کرنیکا عارضہ دور ہو۔ یا تر پھلے کو پیس اوسکے برابر مصری ملاکر ۴ ماشہ شہد کے ساتھ کھاوے تو پیشاب کا عارضہ دفع ہو +

## پیشاب رک گیا ہو اوسکا علاج

جواکھار پانچ ماشہ مصری کے ساتھہ کھاوے تو بند ہوا پیشاب چھوٹے۔ یا تخم پٹھیہ۔ تخم تیوری ان دونوں کو پانی میں پیس دو ماشے جواکھار ڈالکر مصری کے ساتھ پیے تو پیشاب چھوٹے یا چینیا کافور کی بتی مرد کے آلت اور عورت کے مقام مخصوص مین رکھے تو پیشاب چھوٹے۔

## گردہرسی روگ کی علامتین

پہلے کولے مین پھر اور اعضا مین درد ہو۔ پھر پاون کو بی حرکت کردے اور بہت آہستہ آہستہ اوٹھے اوسکو گردہرسی کی بیماری کہتے ہین وہ دو قسم کی ہے ایک بادی کی دوسری بلغم کی بادی مین تو زیادہ درد ہوتا ہے اور سر ٹیڑھا ہوجاوے اور پاون جب تلک اور ہر ایک عضو پھڑک پھڑک کر بیحرکت ہوجاوین اور باد او بلغم کی گردہرسی مین بدن بھاری رہے ہاضمہ کی طاقت کم ہوجاوے۔ غنودگی ہو۔ لعاب بہت گرے +

## گردہرسی کا علاج

قے کرانے اور عمل سے گردہرسی کا عارضہ دور ہو۔ بدنکو ہڑ کے جلاب سے صاف کر پھر عمل کرے یا ارنڈ کا تیل اور گوموت ملاکر ایک مہینہ تک پیے تو گردہرسی کا عارضہ دفع ہو۔ یا تیل۔ گھی۔ ادرک کا رس۔ بجوریکا رس۔ سونٹھ۔ نمک سیاہ۔ یہ اندازے کے موافق ملاکر ایک مہینے تک پیے تو گردہرسی روگ جاوے اور اس سے کمر اور جانگھہ کا درد۔ ترک شول۔ گولا۔ اودا ورت۔ یہ بھی عارضے جاتے ہین یا ارنی کی مینگی کو دودہ مین کھیر کرکے ایک مہینے تک کھاوے تو گردہرسی روگ فوطے کا درد۔ دور ہو۔ یا مغز ارنڈ۔ کٹیلی۔ انکا خوشاندہ کرکے اور تیل ملاکر پیے تو گردہرسی اور فوطونکا درد دور ہو۔ یا بڑنون۔ نمک سیاہ۔ انکو باریک پیس گاے کے پیشاب اور ارنڈ کے تیل مین ملاکر پیے تو بلغم بادی گردہرسی جاوے۔ یا اڑوسہ۔ داتیونی۔ مغز املتاس۔ انکا

جوشاندہ کر اوسمین ارنڈ کا تیل ملا کر پیے تو گردہرسی کا عارضہ دور ہو۔ یا نرگنڈی کے پتون کے کاڑھے سے گردہرسی روگ دور ہو۔ یا راسنا دس تولہ۔ گوگل۔ ان دونون کو پیسکر ۶ ماشہ کی گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھاوے تو گردہرسی کا عارضہ دفع ہو۔ یا راسنا۔ گلو۔ مغز املتاس۔ دیودار۔ گوکھرو۔ بیخ ارنڈ۔ ورسانٹی۔ زنجبیل انکا جوشاندہ کر کر دے تو گردہرسی روگ پیڑوا اور پسلی کا درد اتنے روگونکو یہ راسنا دک کاڑہ دور کرتا ہے +

## کھوڑا پنگلا روگ کی علامتین

کمر مین جو باد رہتی ہے وہ جانگھون کی نسون کو پکڑ کر ایک پاؤن کو بیحرکت کر دیتی ہے اوسکو کھوڑا کہتے ہین اور کمر مین جو باد رہتی ہے وہ جانگھہ کی نسونکو پکڑ کر دونون جانگھونکو زائل کر دے اور چلنے نہ دے اوسکو پنگلا کہتے ہین +

## ان دونونکا علاج

جلاب کے لینے اور دوائیونکے گرم پسینے سے اور جوگراج وغیرہ گوگل کے کہانیسے اور تیل وغیرہ کی مالش سے اور عمل لینے سے یہ دونون عارضے دفع ہون +

## کلا پنکھج کے عارضے کی علامتین

چلتے وقت بدن مین رعشہ ہو اور لنگڑا سا نظر آوے تو جاننا کہ نسون نے اپنی جگہہ چھوڑ دی ہے اوسکو کلا پنکھج روگ کہتے ہین +

## علاج

بکھہ گربہ وغیرہ تیل کی مالش سے یہ عارضہ دور ہو +

## کروشٹ شیرکھہ روگ کی علامتین

باد اور خون کے فساد سے پاؤن مین سوجن ہو درد زیادہ ہو اور سیار کے سر کے مانند سخت ہو اوسکو کروشٹ شیرکھہ کہتے ہین +

## علاج

گلو ڈھائی درم - ترپھلا دس درم سان دونکا کاڑھا کر اوسمین دو درم قند سیاہ ملا کر ایک مہینے پیوے تو یہ عارضہ دور ہو - یا پاو اثار دودہ مین ارنڈ کا تیل ڈالکر پیوے تو یہ عارضہ دور ہو - یا بدھارے کو پیسکر مادہ گاوکے پاو اثار دودہ مین پیوے تو یہ عارضہ دفع ہو - یا کشور گوگل کے استعمال سے یہ عارضہ دور ہو +

## پاون دکھنے کا علاج

تیل کی مالش کرکے اوپر سے پسی ہوئی زنجبیل ملے اور اوسکے اوپر تیل چپڑ ارنڈ کے پتے گرم کرکے باندہ دے تو پاون دکھنا بند ہو - یا تخم کونچ دو درم دہی کے ساتھ سات دن کھاوے یا چودہ دن کھاوے تو پاون کا دکھنا بند ہو +

## کھلی کا علاج

کوٹ - سیندھا نمک - انکا کاڑھا کرے اس کاڑھے کے رس مین تیل اور امل بید کے رس کو ڈالکر تیل نرم آنچ سے پکاوے جب رس جلکر تیل رہجاوے تب اس تیل کی مالش کرے تو کھلی روگ جاوے +

## بات کنٹک روگ کی علامتین

اونچی نیچی جگہہ پر پاون رکھنے مین درد ہو پھر ٹخنے مین درد ہو اوسکو بات کنٹک کہتے ہین +

## علاج

ٹخنے مین پچھنے سے خون نکلواوے تو بات کنٹک روگ جاوے یا ارنڈ کا پانچ درم بھر تیل ایک مہینے تک ہر روز پیوے تو یہ بیماری دور ہو +

## پاد داہ کی علامتین

باد صفرا خون یہ تینون مل پاون کے تلوون مین جلن کرین اوسکو پاد داہ کا عارضہ جانو ✤

## علاج

مسور کی دال کو باریک پیس اوٹنا وسے پھر بہت ٹھنڈا کرا وسمین آٹا سان پانچ سات مرتبہ پتلا لیپ کرے تو پا وداہ جاوے۔ یا مسکہ کو پاؤن کے تلو ہین ملکر آگ سے تپاوسے تو یہ بیماری جاوسے۔ یا انڈی کو گاسے کے دودہ مین ملے اگر بہت بھی جلن ہو تو جاوسے +

## پادہرکھہ کی علامتین

جسکے دونون پاؤن جھنجھناہٹ کرکے سو جاوین اور کیطرح جاسگنے سے جاگ اوٹھین اوسکو پادہرکھہ کہتے ہین +

## علاج

بلغم اور باؤ کا دور کرنے والا سب علاج کرے تو یہ عارضہ دور ہو +

## پاؤن کی اعضا شکنی کا علاج

تل ساھنر نمک۔ ہلدی یہ سب برابر لے اور انکو دہتورسے کے بیجون کے پانی مین پیسے اور ان تینون کے برابر مسکہ مادہ گاوسے پھر انکو پکاوسے اور پکتے ہی مین چوگنا گوموت ڈالے یہ سب جل جاوین اور گھی رہجاوسے تب وہ گھی پاؤن کے تلونمین مالش کرے تو پاؤنکی اعضا شکنی دفع ہو +

## صفرا سمیت بادکے پاؤنکی گندی کی علامتین

صفرا کی جگہہ جو شکم وغیرہ ہین اونمین جو باد رہتی ہے اوسکو بیحرکت کرکے ڈنڈسے کیطرح کردسے یا بلغم سے جو باد ملی ہے وہ دہمنی ناڑی مین ملکر بدنکو بیحرکت کردی یہ عارضہ مشکل سے اچھا ہو

## صرف بادکی گندی کی علامتین

ہاتھہ۔ پاؤن۔ پیٹھہ۔ اور گانٹھہ کو بیحرکت کردے اور بیچ انمین درد بھی کرے تو یہ لاعلاج ہے +

## چوٹ لگنے سے جو ریح پیدا ہو

جس جگہہ چوٹ لگی ہو اوس سے جو ریح پیدا ہو اوسکے مانند دوا اندر جانو +

## اسکا علاج

بیخ کھرٹی - وشمول - جو - بیخ بیل - کلتھہ - انکو اٹھا وشنکہ یعنی اوٹہانے سے آٹھوان حصہ جو عرق باقی رہے اوسکا کاڑہا کرتیل ملا نرم آنچ سے پکا کر تیل طیار کرے اور یہ دوائیان اور ملاوے - سفید ہانمک - اگر - رال - دیودار - مجیٹھہ - پدماک - کوٹ - الایچی - چھیڑ تیرح - تگر - سفید سرسون - چھتاور - اسگندہ - بادیان - بیخ سانٹھی - یہ تیل کے انداز کے موافق ڈالکر پکاوے پھر اس مہاتیل کی مالش کرے تو سب طرحکی بیماریان - ہچکی - دمہ - آنتین اتر ہجاوین - کمزوری - ٹوٹی ہڈی - پسینا - ان سب عارضون کو یہ مہا بلا چورن تیل دور کرتا ہے +

## انترایام روگ کی علامتین

پاؤن کی اونگلی - ٹخنہ - شکم - چھاتی - گلا - انمین جو باد رہتا ہے وہ بڑی نسون سے مجموعہ کو بدنکے اندر پکاتا ہے پھر اوسکی انکھین پھٹ کر بیحرکت سی ہوجاوین اور کندہا نہ ٹوٹے پسلی ٹوٹی سی ہوجاوے - بلغم گرے - بدن کمان کی مانند ٹیڑہا ہوجاوے جسمین یہ بیماریان ہون اوسکو انترایام روگ جانو +

## باہیا یام عارضے کی علامتین

بہت بادی چیزون کے کھانیسے جو باد مفسد ہو وہ بدنکی سب نسین - کندہے - مٹیھہ ان کو سکھاکر بدنکو کمان کے مانند ٹیڑہا کردیتی ہے اور اوسکی چھاتی اور جانگھہ کو وہ باد توڑ ڈالتی ہے جسمین یہ علامتین ہون اوسکو باہیا یام عارضہ کہنا چاہیے اور جو لقوے کا علاج پیچھے لکھا ہے وہی اس عارضے کا بھی جاننا +

## دہنو استمبھہ کی علامتین

کمان کے مانند بدن ہوجاوے اور بدنکی رنگت اوسکی اور ہوجاوے مُنہ بند ہوجاوے بدن کمزور ہو - ہوش جاتا رہے پسینا آوے اوسکو دہنو استمبھہ روگ کہتے ہین اس بیماری والا مرجاتا ہے +

## کبجک کے عارضہ کی علامتین

بادمفسد ہوکر چھاتی کو اونچا کرکے چھاتی مین زیادہ درد کرے اوسکو کبجاب روگ کہتے ہین ان تینون کا دور کرنے والا پرسارنی تیل اسی باب مین لکھا ہے اوس سے دہنو استمبھ باہیایام - انترایام - بادکے فساد اور سب طرحکے عارضے دور ہون +

## اپتنتر کے عارضے کی علامتین

بادی چیز کے زیادہ استعمال سے بادمفسد ہوکر اپنی جگہ چھوڑ چھاتی مین جاکر سر اور کنپٹی مین درد کرے اور کمان کیطرح بدنکو جھکاوے اور غفلت ہو ایسا مریض نہایت تکلیف سے دم لے اور آنکھین پھٹ جاوین یا بند ہوجاوین اور گلا کبوتر کے مانند ہوجاے ہوش جاتے رہین جسکے یہ علامتین ہون اوسکو اپتنتر جانو +

## علاج

فلفل سیاہ - تخم سہنجنہ - بای بڑنگ - افیون - مہوا - یہ سب برابر لے اور باریک پیس اسکی ناس لے تو یہ عارضہ دفع ہو - یا پوست ہلیلہ - بچ - رال - سیندہانمک - اہل بید - انکو باریک پیس دودرم گھی کے ساتھہ یا ادرک کے رس کے ساتھہ پیے تو اپتنتر کا عارضہ دور ہو +

## اپتانک کے عارضے کی علامتین

آنکھین پھٹی سی ہوجاوین - ہوش جاتے رہین - گلے مین بلغم بولے - ہوش ہو آوین تب چین پڑے اور بیہوشی ہو تب اور بھی غفلت ہو یہ خوفناک عارضہ ہے اور یہ عورت کو حمل کے گرنے سے ہوتا ہے اور مرد کو زیادہ خون کے نکلنے سے ہوتا ہے یا بھاری چوٹ کے لگنے سے ہو - یہ عارضہ لاعلاج ہے +

## علاج

دشمول کے کاڑھے مین پیپل ملا کر پیے تو یہ عارضہ دور ہو - یا تیل کی مالش سے جاوے یا تیز چیز کی ناس لے تو یہ عارضہ دفع ہو - یا گھی کے پینے سے یہ بیماری دور ہو - یا تیل کی چیزونسے دفع ہو +

## پکشا گھات کی علامتین

کسی سبب سے باد مفسد ہوکر آدمی کے بدنکو پکڑ کر سب بدنکی نسونکو سکھا دیتی ہے اور آدھے بدن کی نسون کو تو بہت پڑی ڈھیلا اور نکما کر دیتی ہے وہ نسین شش ہو جاوین یہ علامتین ہون تو اتو سکو پکشا گھات کی بیماری کہتے ہین داہنی اور بائین طرف بیجان ہو دیا وے وہ پکشا گھات دو قسم کا ہے ایک تو صفرا باد کا ۔ دوسرا بلغم باد کا ۔ بدن کے باہر اور اندر جلن ہو ۔ تو صفرا باد کا پکشا گھات جانو ۔ اور بدنکی باہر اور اندر سردی لگے سوجن ہو ۔ بدن بھاری رہے تو بلغم باد کا پکشا گھات جانو +

## لاعلاج پکشا گھات کی علامتین

صرف باد سے پکشا گھات ہوا ہو تو مشکل سے اچھا ہو +

## لاعلاج پکشا گھات کی علامتین

حاملہ عورت یا جسکو بچا پیدا ہوا ہو انکے پکشا گھات ہو تو لاعلاج جانو ۔ یا لڑکا اور کمزور مرد اور زخمی کو جسکا خون نکل گیا ہو اور سکے ہو تو لاعلاج جانو +

## علاج

ماش ۔ تخم کونچ ۔ بیخ ارنڈ ۔ بیخ کھرٹی ۔ انکا جوشاندہ کر اسمین بھنی ہوئی ہینگ ۔ سیندھا نمک ملا کر پیئے تو پکشا گھات جاوے ۔ یا پیپلا مول ۔ چترک ۔ سونٹھ ۔ زنجبیل ۔ راسنا ۔ سیندھا نمک ماش ۔ انکا کاڑہا کر اس کاڑھے کے رس مین تیل پکاوے جب رس جل جاوے اور تیل رہجاوے تب مالش کرے تو پکشا گھات دور ہو ۔ اسکا نام گرنتھکا و تیل ہے ۔ یا ماش ۔ تخم کونچ ۔ اتس ۔ بیخ ارنڈ ۔ راسنا ۔ بادیان ۔ سیندھا نمک انکو باریک پیس کاڑہا کر اس کاڑھے مین تیل پکاوے جب رس جل جاوے اور تیل رہجاوے تب مالش کرے تو یہ عارضہ دفع ہو ۔ اسکا نام ماکھاد تیل ہے یہ سب بھاو پرکاش مین لکھے ہین ۔ یا تخم کونچ ۔ بیخ کھرٹی ۔ بیخ ارنڈ ۔ ماش ۔ زنجبیل سیندھا نمک انکا جوشاندہ چھان کر پیئے تو پکشا گھات جاوے ۔ یہ بید منود مین لکھا ہے ۔ یا مہوے کا رس پانچ درم ۔ گوگل پانچ درم ۔ بچا مول پانچ درم ۔ بکری کی مینگنی پانچ درم ۔ کٹیلی کا رس پانچ درم

باریک پیس بدن مین ملے پھر کر برابر گڑہا کھود گڑہے مین آگ ملاکر سرخ کرے اور گڑہے کے چوگرد آک کے پتے ڈالے پھر اوس نکشا گھات کے لیپ کیے ہوے شخص کو اوس گڑہے مین بٹھاوے جب اوسکو پسینا آوے تو نکشا گھات اوسیدن جاتا ہے +

## نیند جاتی رہی ہو اوسکا علاج

بھنی ہوئی ہینگ باریک پیس رات کو اندازکے موافق شہد سے چاٹے توضرور نیند آوے اور آتیسار اور سنگرہنی بھی دفع ہوکر بھوکھ بڑہے - یا پسی ہوئی پیلامول قندسیاہ کے ساتھ کھاوے تو بیخوابی دور ہو - یاگا گلہری کی جڑ سر سے باندھے تو نیند آوے - یا نازک ہاتھون سے پاؤن کی پنڈلی دباوے تو نیند آوے - یا بیگن کے بھرتے مین شہد ملاکر کھاوے تو نیند جلد آوے - یا روغن ارنڈ - اور روغن السی ان دونون کو برابر لے کانسے کی تھالی مین خوب گھسکر انجن کرے تو نیند زیادہ آوے - یا بکری کے دودہ سے پاؤن کے تلوے دھووے تو نیند آوے - یا کستوری کو عورت کے دودہ مین باریک پیس انجن کرے تو بہت دن کی بھی گئی ہوئی نیند آوے - یا بادیان - اور بھنگ کو باریک پیسکر بکری کے دودہ مین نیگرم سے ملے تو نیند آوے یہ سب علاج بیدہنومین لکھے ہین +

## بدن بھر مین ریح کا زور ہو اوسکی علامتین

تمام بدن مین درد کو پیدا کرتی ہے +

## علاج

بکہہ کرنہ وغیرہ تیلون کی مالش سے یہ عارضہ دفع ہو +

سا تون دہاتون مین جو ریح پھرا کرے اوسکی علیحدہ علیحدہ علامتین اور علاج

رجل خون اور زرد کرکے بدنکو دبلا کرے اور درد پیدا کرے +

## خون مین جہباد کا فساد ہو اوسکی علامتین

بدن مین زیادہ درد ہو - رنگت اَور کی اَور ہوجاسے بدن دبلا اور بھاری رہے کسی چیز کی

اشتہا نہو۔ منھ پر کیل ہو کھانا ہضم نہو +

## جو ریح گوشت مین پہونچے اوسکی علامتین

بدن بھاری ہو۔ درد ہو۔ بیحرکت کردے +

## جو چربی مین ریح ہو اوسکی علامتین

بدن مین پھوڑے پیدا کرے +

## ہڈیوں مین جو ہوا مفسد ہو اوسکی علامتین

ہر ایک عضو مین درد ہو۔ گوشت جل جاوے۔ نیند نہ آوے اور شحم مین جو ریح مفسد ہو تو وہ بھی یہی فساد کرے +

## منی مین جو ہوا مفسد ہو اوسکی علامتین

عورت سے کے ساتھ جماع کرے تو منی جلد گرے حمل کو بگاڑے یا نہ بگاڑے +

## ان سبکا علاج

رس مین بگڑی باد والے کے تیل کی مالش کرے اور خون مین بگڑی ہوئی ریح والے کے ٹھنڈی چیز کا لیپ کرے یا جلاب دیکر خون نکلوا کر درست کردے گوشت کی ریح کو جلاب سے دفع کرے ہڈیون کی بگڑی باد کو چکنی چیزین کھلانے اور لگانے سے آرام کرے اور شحم کی ریح بھی چکنی چیزون کے لگانے سے اچھی ہوتی ہے منی کی بگڑی ریح طاقت کے زیادہ کرنے والی دواؤن کے استعمال کرنے سے اچھی ہو +

## معدہ کی ریح کی علامتین

یہ ہوا پاخانہ اور پیشاب کو روک کر درد سینہ۔ گولہ۔ بواسیر پسلی کے درد کو پیدا کرے +

## علاج

ہاضمہ کی دوا دے یا دودھ پلاوے +

## آنون کی ریح کی علامتین

چھاتی - پسلی - پیٹ - ناف مین درد ہو - پیاس لگے ڈکار بہت آوین ہیضہ ہوجاوے اور کھانسی ہو - حلق اور منہ سوکھ جاوے - دمہ ہو +

## علاج

ہاضمہ کی دوا دین اور فاقہ اور قے کرا دین - مسہل دین - کھانے کو پرانی مونگ اور چاول یا کھچڑی پکر یہ ڈول - بیلگری - گلو - دیودار - سونٹھ - پیچ آمیں پیل پانی بڑنگ برابر کا کاڑہ پاوے تو آنون کی جگہ کی مفسد ریح دور ہو +

## معدہ مین بگڑی ہوئی ہوا کی علامتین

آنت بولے - درد شکم اور اپھارہ ہو - پاخانہ اور پیشاب مشکل سے اوترے پیٹھ مین درد ہو +

## مقعد مین جو بگڑی ہوا ہے اوسکی علامتین

پاخانہ اور پیشاب ہوا سے رک جاوے - درد شکم اور اپھارہ ہو - پتھری کی بیماری ہوجاے جانگھون مین درد ہو +

## علاج

عمل لینے سے یہ بیماری دفع ہو +

## چھاتی مین جو ہوا بگڑی ہو اوسکا علاج

گلو - مرچ ان دونون کو برابر پیس نیگرم پانی سے پیے تو یہ عارضہ دور ہو - یا دیودار اور زنجبیل کو باریک پیس نیگرم پانی سے پیے تو یہ بیماری دفع ہو - یا اسگندہ - پوست بہیڑہ باریک پیس قند سیاہ مین ملاکر کھاوے تو بیماری جاوے +

## کان وغیرہ مین جو ہوا بگڑی اوسکی علامتین

وہ کان وغیرہ حواس کو زائل کردے +

## اسکا علاج

سینک اور تیل وغیرہ کی مالش سے یہ عارضہ دفع ہو +

## بدن کی نسونمین جو ہوا بگڑی اوسکی علامتین

درد ہوکر نسین اکٹھی ہو جادین +

## علاج

فصد کھولنے سے یہ عارضہ دفع ہو +

## ہر ایک عضومین جو ہوا بگڑی اوسکی علامتین

ہر ایک عضومین درد ہوکر اعضا کو بگاڑ دیتی ہے +

## علاج

سینک اور تیل کی مالش سے یہ عارضہ دفع ہو۔ یا بیخ اندراین اور پیپل دو درم قند سیاہ مین کھاوے تو یہ بیماری جاوے +

## بادکے عارضونکا عموماً علاج

### نارائن تیل کا طریقہ

اسگند۔ بیخ کھرٹی۔ بیلگری۔ پاڈل۔ دونون کٹیلی۔ گوکھرو۔ پوست گنگیرن۔ پوست نیم۔ ارلو۔ بیخ ساٹی۔ کھیپ۔ ارنی۔ ان سب دواؤن کو بیس تولہ بھیلے اور سولہ بار پانی مین ڈال آہستہ آہستہ پکاوے جب چوتھا حصہ کاڑہا رہجاوے تب اوسمین ۴ ثار تل کا تیل اور تیل سے چوگنا شیر مادہ گاو ڈالے پھر اوسکو نرم آنچ سے پکاوے اور پکتے ہی مین کوٹ ۲ تولہ۔ الایچی ۴ تولہ۔ سرخ صندل ۴ تولہ۔ بچ ۴ تولہ۔ چھڑ ۴ تولہ۔ سلاجیت ۴ تولہ۔ سیندھا نمک۔ کھرٹی ۴ تولہ۔ راسنا ۴ تولہ۔ بادیان ۴ تولہ۔ اندراین ۴ تولہ۔ سال پرنی ۴ تولہ۔ پرشٹ پرنی ۴ تولہ۔ ماکھ پرنی ۴ تولہ۔ مگ پرنی ۴ تولہ۔ یہ سب اسمین ملاکر نرم آنچ سے پکاوے جب رس جلکر تیل رہجاوے تب اوتار کر چھان لے پھر اس تیل کی مالش کرے یا عمل لے تو پکشا گھات۔ ہنو استمبھہ۔ گل گرہ۔ بدھیرتا۔ گت بھنگ۔ کٹ گرہ

گاترسو کھہ نشٹ شکر۔ بکھم جُور۔ آنتو نکا بڑہنا۔ دردسر۔ دردگردہ۔ گردہری۔ اورسب
بگڑی ہوا کے عارضے اس نارائن تیل سے دور ہوتے ہین ÷

## جوگ راج گوگل کے بنانیکا طریقہ

زنجبیل۔ پیپل۔ چب۔ پیپلا مول۔ چترک۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ اجمود۔ سرسون۔ دونون
زیرہ۔ سمھالو۔ اندرجو۔ پاڑہ۔ بای ٹرنگ۔ گج پیپل۔ کٹکی۔ اتیس۔ بھارنگی۔ بچ۔
مورؤا۔ یہ سب دوا چار چار ماشہ بھر لے اور سب دواؤن کا چوگنا ترپھلا لے پھر دواون کو
ملاکر چار چار ماشہ بھر کی گولی باندہے اور گھی کے چکنے برتن مین رکھہ چھوڑے۔ پھر راسنا
وغیرہ کے کاڑہے سے ایک گولی کھاوے وہ لکھتے ہین۔ راسنا۔ بیخ سانٹی۔ زنجبیل۔ گلو
بیخ ارنڈ۔ انکے کاڑہے سے جوگراج گوگل کھاے تو سب باد کے عارضے دور ہون۔ اور
دارہلدی کے کاڑہے سے کھاے تو جریان کے عارضے دفع ہون اور گوموت سے کھاوے
تو پلیا جاے۔ اور شہد کے ساتھہ کھاے تو باداورخون کے عارضے دور ہون۔ اور
نیز نوادکاڑہے سے کھاے تو شکم کے عارضے دور ہون۔ اس گوگل کا استعمال کرنے والا
کھٹائی وغیرہ نہ کھاوے۔ یا لہسن کا رس ایک تولہ بھر اوسکے برابر کا تیل ملاکر پیے تو باد کے
سب عارضے دور ہون۔ یا دُودہ کے ساتہ یا گھی کے ساتھہ یا یخنی کے ساتھہ لہسن ہمراہ نمک
کھاوے تو سب طرحکے ہوا کے فساد کے عارضے جاوین۔ اور بکھم جور۔ درد گولہ۔ بدہضمی
پھیا۔ دردسر۔ منی کے عارضے انکو یہ لہسن پہلے کہی ہوئی چیزون کے استعمال سے دور کرتا ہی
اسکا نام لہسن کلپ ہے۔ یا راسنا۔ دہماسہ۔ بیخ کھرٹی۔ بیخ ارنڈ۔ دیودار۔ کچور۔ بچ۔ اڑوسہ
پوست ہلیلہ۔ چب۔ ناگرموتھا۔ بیخ سانٹی۔ گلو۔ بدہارا۔ بادیان۔ گوکھرو۔ اسگندہ۔
اتیس۔ مغز کرنالا۔ چیتاور۔ پیپل۔ پوست سہنجنہ۔ کشنیز۔ دونون کٹیلیان یہ سب برابر لے
انکا جوشاندہ کرکے اسکے ساتہ جوگراج گوگل کھاوے تو سب طرحکے باد کے فساد جاوین۔
اسکا نام مہاراسنادکواتھہ ہے۔ اور بھاؤپرکاش مین لکھا ہے۔ یا تھوہر۔ انڈ۔ بکاین۔ سمھالو۔

سنبھنہ۔ کنیر۔ ان سبکے پتون کا رس اور رس سے چوتھائی تیل ڈالکر پکاوے پھر اسمین پھیل والے جب یہ سب جل جاوین اور تیل رہجاوے تب اس تیل کی مالش کرے توسب طرحکی باد کے فساد کے عارضے دفع ہون اسکانام اشٹانگ تیل ہے +

## بکھہ گربہ تیل

بیج دہتورہ۔ نرگنڈی۔ بیج کڑوی تونبی۔ بیج ارنڈ۔ اسگندہ۔ پاڑہ۔ چترک۔ بیج سنبھنہ۔ گاگلہری۔ بیج کرہاری۔ پوست نیم۔ پوست بکاین۔ دشمول۔ چھتاور۔ چرپوٹن۔ سفید سرسون۔ بداری قند۔ برگ تھوہر۔ برگ آک۔ سنا۔ دونون کنیر کی چھال آندہی جھاڑہ کھیپ یہ سب دوا چھہ چھہ تولہ بھرلے اوران سب دواؤن کے برابر سیاہ تل کا تیل لے اوہ اتنا ہی روغن ارنڈ لے اور اوسمین چوگنا پانی ڈالے پھر یہ دوائیان کوٹ کے۔ اسمین ملاکر نرم آنچ سے پکاوے جب یہ دوا پانی سمیت جل جاوین اور تیل رہجاسے تب اوتار لے پھر اسمین پیپل پھلفل پیپل۔ اسگندہ۔ راسنا۔ کوٹ۔ ناگرموتھا۔ بیج دیودار۔ اندرجو۔ جواکھار۔ پانچون نمک نیلا تھوتھا کا پھل پاڑہ۔ بھارنگی۔ نوسادر۔ گندہک۔ پوکہرمول۔ سلاجیت۔ ہرتال۔ یہ سب دوا چھہ چھہ ماشہ بھرلے اور سنگی مہرا ایک تولہ بھرلے ان سبکو باریک پیس تیل مین ڈالے پھر اس تیل کی مالش کرے توسب باد کے عارضے دور ہون اور کوکھہ۔ ابرو۔ پیٹھہ۔ جانگھہ۔ اور اعضا کی سوجن اور گردہسی روگ۔ دردسر۔ اعضا شکنی۔ کان کا درد۔ گنڈمالا۔ ان بیماریونکو یہ بکھہ گربہ تیل دور کرتا ہے +

## پچھی بلاس مہاسگندہ تیل

خوشبودار ۱۲

مجیٹھہ۔ دیودار۔ چیڑہ۔ کپیلی بیج۔ بچ۔ بترج۔ گندہک مصفا۔ کچور۔ پوست ہلیلہ۔ آملہ۔ ناگرموتھا۔ یہ سب دو دو تولہ بھرلے اور پیسکر جوش دیکر رس نکال لے پھر اس رس مین ایک اثار تیل ڈالکر نرم آنچ مین پکاوے جب رس جلکر تیل رہجاوے تب اس تیل مین۔ ہلیلہ۔ مورڈہا میٹھا۔ بیج چمپا۔ تج۔ پیلا مول۔ نتیر بالا۔ نمک سیاہ۔ یہ سب چار چار تولہ بھرلے اور لوبان

بیر - جو - اسگندہ - نکھ - یہ سب چار چار تولہ بھر لے - اور الایچی - لونگ - چندن - جائپھل کی کلی - کنکول - ناگ کیسر - یہ سب تولہ تولہ بھر اور کستوری ۲ درم لیکر سب کو باریک پیس تیل مین نرم آنچ سے پکا دے جب سب اَوِر دوا جلکر تیل رہجاوے تب اسمین ۲ درم کافور پیسکر ڈالے پھر اسکی مالش کرے تو سب طرحکے ہوا کے عارضے اور سب طرحکے جریان - شوجن - گولا - ان سبکو یہ تیل دور کرتا ہے - یہ چکروت مین لکھا ہے - یا زنجبیل ۱۴ تولہ اور اسکے برابر ایک پوتھیا لہسن لے زنجبیل کو باریک پیس برابر کے گھی مین بھون لے پھر لہسن کو پیس ملا کر عمدہ شہد ۱۴ تولہ پھر ڈالے پھر ان سبکو خوب ملا ۲ تولہ بھر ہر روز کھاوے تو پکشا گھات - ہنو [illegible] - کٹ ہنگ بازو کا درد - اور سب ہوا کے عارضے یہ لہسن دور کرتا ہے -

## بجے بھیرو تیل کے بنانیکا طریقہ

مال کنگنی - اسالو - زیرہ سیاہ - اجواین - میتھی - تل - یہ سب برابر لے اور تیل کی کہانی مین انکا تیل نکلوا کر اوس تیل کی مالش کرے تو سب ہوا کے عارضے جاوین - یا پارہ - گندہک - ہرتال - مین سل - یہ سب برابر لے تین دن تک کانجی مین باریک پیسے پھر ایک ساتھ باریک کپڑے مین ان چارون کا لیپ کرے پھر اوس کپڑے کی بتی بناکر اوسپر سوت لپیٹے پھر اوسپر چوگنا تل کا تیل ڈالکر اوس بتی کو نیچا کرکے جلاوے اوسکے نیچے لوہے کا برتن رکھے اوسمین سے جو تیل ٹپکے اوسے علحدہ برتن مین رکھکر اسکی مالش کرے تو سب طرحکے ہوا کے فساد جاوین +

## بجے بھیرو رس

پوست ہلیلہ چھہ تولہ - تیرک چھہ تولہ - الایچی - تج - پترج - ناگر موتھا یہ چارون تولہ تولہ بھر لے اور سمہالو ۵ درم - ناگ کیسر ۲ درم - زنجبیل ۱ درم - فلفل سیاہ ۱۰ درم - پیپل ۱۰ درم - پیپلامول ۱۰ درم - سنگی مہرہ مصفا ۱۰ درم - سار ۱۰ درم - پارہ ۱۰ درم - گندہک مصفا ۵ درم پہلے پارہ اور گندہک کو حل کرے پھر اوسمین یہ سب دوا ڈالے پھر ان سب مین پرانا تین برس کا قند سیاہ سو تولہ بھر ملاوے پھر گھی مین اسکی بیر کے برابر گولی بناوے اون گولیون کو گھی کے

برتن مین رکھے پھر ایک یا دو یا تین گولی ہر روز دو مہینے تک کھاوے تو بلغم اور صفرا کے سب عارضے دور ہون اور اس رس کا چار مہینے تک استعمال رکھے تو باد کے سب عارضے دور ہون ۔ اور ایک برس استعمال کرے تو سب عارضے دفع ہون اور دو برس استعمال کرے تو بوڑہا پا دور ہو کر جوان ہو جاوے اور تین برس کھاوے تو عمر دراز ہو بدن درست رہے +

## باتار رس

پارہ ایک حصہ ۔ گندہک مصفا دو حصہ ۔ ترپھلا تین حصہ ۔ چترک چار حصہ ۔ گوگل مصفا پانچ حصہ ان سبکو ارنڈ کے پتے مین ایک دن کھرل کرے پھر اسمین سنگوا تسک چورن ڈالے اور ایک دن کھرل کرے پھر اسکی گولی ۲ درم کی باندہے پھر لونگ ۔ زنجبیل اور ارنڈ کی جڑ کے کاڑہے سے ہر روز ایک مہینہ تک مباشرت ترک کرکے کھاوے تو سب طرحکی ریح کے عارضے جاوین اور عموماً باد کے فساد تو اسکے سات دن کے استعمال کرنے سے جاتے ہین +

## سمیر نایک رس

گندہک مصفا ۔ سنگی مہرہ مصفا ۔ زنجبیل ۔ فلفل سیاہ ۔ پیپل ۔ پارہ یہ سب برابر لے پھر پارہ اور گندہک کو حل کرے یہ سب چیزین ڈالے اور بھانگرے کے رس کی سات پٹ دے پھر اسکی ایک رتی کی برابر گولی باندہے ایک گولی اورک کے رس سے کھاوے تو سبطرحکی باد کا فساد دور ہووے +

## سمیر گج کیسری رس

کچلہ عمدہ افیون ۔ کچلا ۔ فلفل سیاہ یہ سب برابر لے بار یک پیس بقدر ایک رتی گولی باندہے اور پان کے رس کے ساتہ ایک گولی صبح کیوقت کھا کر اوپر سے پان چباوے تو سب طرحکی باد کا فساد جاوے اور سوجن ۔ ہیضہ ۔ مرگی یہ سب جاوین ۔ یہ بید رہس مین لکھا ہے +

## برہد چنتامن رس

خراسانی اجوائن ۔ زیرہ ۔ اجمود ۔ کاکڑا سنگی ۔ اسگندہ ۔ یہ سب برابر لے باریک پیس ایک ماشہ بھر گرم پانی کے ساتہ کھاوے تو سبطرح کے بادی عارضے دور ہون ۔ اور دمہ ۔ کھانسی ۔ بک ۔ زیادہ ہنسنا ۔ غفر دور ہون

## امرت نام گٹکا

چترک ۲ تولہ - پوست ہلیلہ ۲ تولہ - پارہ ۲ تولہ - گندہک ۲ تولہ - زنجبیل ۲ تولہ - فلفل ۲ تولہ - پیپل ۲ تولہ - پیلامول ۲ تولہ - ناگرموتھا ۲ تولہ - جاپھل ۲ تولہ - بدہارا ۲ تولہ - الائچی ۵ درم - ابرک ۵ درم - سنگی بھرہ مصفا ۵ درم - قند سیاہ ۱۲ تولہ - پہلے پارہ اور گندہک کو حل کرے پھر ان سب دواؤن کو باریک پیس قند سیاہ سمیت اوسمین ملاوے پھر اوسمین حل کرکے بھانگرے کی ایک پٹ دے پھر ایک یا دو یا تین رتی کی برابر گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھاوے تو سب طرحکی بادکے عارضے - جذام - جریان - مرگی - چھبی - دمہ - سوجن - آتوبات - پلیا بواسیر ان سب عارضونکو یہ رس دور کرتا ہے - یہ جوگ ترنگنی مین لکھا ہے ❖

## راچھس رس

گندہک مصفا - پارہ مصفا - ان دونونکو برابر لی حل کری پھر اسمین دو دہیا کی رس کی پھر تلسی کے رس کی ایک پٹ دی پھر باوچی کی رس کی ایک پٹ دی پھر سورسکھا کی رس کی پٹ دی پھر ملٹھی کی رس کی ایک پٹ دے پھر باراہی قند کی رس کی ایک پٹ دی پھر بھوچلی کے رس کی ایک پٹ دی اسکا رس سکھا کر حل کیے ہوے پارہ اور گندہک کو مرغی کی انڈی مین بھر دو اور انڈی کو درست کر لی پھر انڈونکو کپروٹی کر چھ انڈونکو سکھا پھر اون انڈونکو گجپٹ مین پکالی اسیطرح تین مرتبہ کری پھر اسمین سے ایک رتی کھاوے تو سب طرحکی بادکا فساد دور ہو اور بھوکھ بہت پیدا کرتا ہے - یہ رسارنو مین لکھا ہے

## بنگیشر رس

پارہ مصفا - گندہک مصفا - انکو حل کرے اور دونون سے آدہی ہرتال مصفا ڈالے اور ان سبکی برابر رانگا ڈالے پھر انکو آک کے دودہ مین سات دن کھرل کرے پھر سکھا کر کانچ کے آتشی شیشے مین کپروٹی کر اوسمین بھر دے پھر شیشے کو بالکا جنتر مین بارہ پہر پکاوے پھر ٹھنڈا کر کے نکالے اوسمین سے آدہی رتی پان مین کھاوے تو سب طرحکی بادکے فساد - اونماد یعنے ہول تتلاپن - کمزوری - ضعف معدہ - جذام - گھاو - بلغم - یہ سب دور ہون - یہ جوگ ترنگنی مین لکھا ہے

## ہرتال گندکا

ہرتال مصفا - گندہک مصفا - پارہ - شنگرف - سُہاگہ - زنجبیل - فلفل - پیپل - یہ سب برابر لیوے اور پارہ اور گندہک کو حل کرکے یہ سب دوا ملاوے پھر ادرک کے رس کی ایک پٹ دیوے اور مونگ کے برابر گولی باندھے ایک گولی صبح کیوقت کھاوے تو سب طرحکے ہوا کے فساد اور سوتکا روگ - ضعف معدہ - سنگرہنی - سر دیکا بخار یہ سب عارضہ دور ہوں - یہ رس تن پردیپ مین لکھا ہے +

## لہسن پاک کے بنانیکا طریقہ

لہسن ۱ تولہ لیکر اوسکو باریک پیس زیرہ کے موافق کرلے پھر ایک تولہ دودہ اور ۲ ماشے پانی مین چڑہاکر آنچ دیوے جب دودہ لہسن مین سُوکھ جاوے تب اوسکو کھرل کرے جب لبدی بند ہجاوے تب ۲ ماشہ گھی ڈال آنچ دیوے جب خشک ہو تب اوتارلے اور گھی زیادہ ہے وہ نکالدے پھر دو تولہ بھر مصری کی چاشنی کرے اوسمین کستوری آدہی رتی لونگ ۲ رتی جایپھل ۱ ماشہ دارچینی ۱ ماشہ - ورق طلا ۱ ماشہ یہ سب دوا پیسکر چاشنی مین ملاوے پھر وہ لہسن ڈالکر چار گولی باندھے ایک گولی صبح کے وقت کھاوے اور بہت ہوا بادکا فساد ہو تو دوسری گولی شام کیوقت کھاوے تو یہ بیماری دفع ہو اور پرہیز سے رہکر یہ گولی اکیس ۲۱ دن تک کھاوے اور زیادہ استعمال کی خواہش ہو تو اونچاس دن تک کھاوے اور گولی زیادہ بنانی ہوں تو اسی حساب سے اوس لہسن کی توں کے موافق دوا بڑہالے اس لہسن پاک کے کھانے سے سب طرحکی بادکا فساد دور ہوا اور بدن طاقت ور ہو بھوکھ بڑہے +

# باب نہم

## دربیان اوروستمبہ آم بات بیت یا وہ کف بیادہ

### اوروستمبہ یعنی جانگھہ بحرکت ہو اوسکی پیدایش

ٹھنڈی - گرم - رقیق - سوکھی - بھاری - اور مرغن چیزوں کے کھانے سے اور دن کے سونے اور رات کے جاگنے سے اور زیادہ بھوکھ سے یا اجیرن یعنی بدہضمی مین سے پیچھے کہی ہوئی

چیزین کھانے سے باد مفسد ہوکر اور صفرا کو بگاڑکر جانگھون کو بےحرکت اور شل کردے کہ گویا جانگھہ بدن نہین ہین سے ہلنے سے چلنے نہ دے اوسکو اوروستمبہ روگ کہتے ہین +

## اوروستمبہ کی پہلی شکل

نیند بہت آوے - دہیان لگ جاوے - کچھ بخار ہو - اور کچھ بال کھڑے ہوجاوین اور ستے ہو اور جانگھون مین درد ہو یہ علامتین ہون تو جانو کہ اوروستمبہ روگ ہوگا اس عارضے کو دہنتری جی نے سشرت مین مہابات بیادہ روگ کہا ہے اسکی علامات لکھتے ہین دونون پاون سوجاوین اونمین درد ہو بہت شکل سے اوٹھین دونون جانگھون مین درد - جلن اور زمین پر پاون رکھتے ہی درد ہو - ٹھنڈی چیز کو نہ جانے چلا نہ جاوے لکڑی کیطرح جانگھین ہوجاوین - ٹوٹی سی نظر آوین یہ علامتین ہون تو بات بیادہ کہتے ہین +.

## لاعلاج اوروستمبہ کی علامتین

جس اوروستمبہ عارضے والے کے جلن اور درد ہو بدن کانپے وہ مرجاوے +

## علاج

ترپھلا - پیپلامول - زنجبیل - فلفل سیاہ - پیپل - انکو باریک پیس ڈہائی درم ہرروز شہد سے کھاوے تو اوروستمبہ کا عارضہ دور ہو - یا زنجبیل پیپل - سلاجیت - گوگل - یہ سب ۵ ماشہ گوموت کے ساتھہ ہرروز پیے تو یہ عارضہ دفع ہو - یا دسمول کے جوشاندے کے ساتھہ گوگل کھاوے تو یہ بیماری دفع ہو - یہ بھاوپرکاش مین لکھا ہے - یا بھلاوہ ا درم - گلو ا درم - دیودار ا درم زنجبیل ا درم - پوست ہلیلہ ا درم - بیج سانٹھی ا درم - دسمول ۱۰ درم - انکا جوشاندہ پیے تو یہ عارضہ دفع ہو - یا ایک درم گوگل کو گوموت کے ساتھہ پندرہ دن پیے تو یہ عارضہ دفع ہو یا شہد سہ سون - بانبی کی مٹی - انکو باریک پیس ملے تو اوروستمبہ دور ہو - یا پانچ نمک بقدر ۱۰ درم گرم پانی سے پیے تو یہ عارضہ دفع ہو - اور اوروستمبہ والا اتنی چیزین نہ کرے یعنی خون نکلواوے ستے - جلاب - عمل - یہ بھی نہ کرے - یہ بھید رہس مین لکھا ہے - یا لیر کا رس قند سیاہ کے ساتھہ

یا شہد کے ساتھہ پیوے تو اوروا ستمبھہ دور ہوے - یا چیب - پوست ہلیلہ - چترک - ویوڈار - گنگہی کے پھول - سرسون - انکو پیس ۲۰ درم شہد کے ساتھہ کھاوے تو اوروا ستمبھہ دور ہو *

## آم بات روگ کی پیدایش علامت اور علاج

جسکا معدہ ضعیف ہو وہ بد پرہیزی کرکے مرغن چیزین کھاوے اور محنت کرے تو ہوا سے تحریک کیا ہوا کچی غذا کا رس بلغم کی جگہہ یعنے چھاتی مین پہونچکر کچا ہی رس ہوا کے ذریعہ سے نسونین پہونچا کر نسون کے سوراخون کو روک کر ہاضمے کو کم کرکے چھاتی کو بھاری کر دیتا ہے اور بلغم اور باد مفسد ہوکر معدہ اور ترکسندہ مین پہونچکر بدن کو بجیس و حرکت کر دیتا ہے اوسکو آم بات سکتے ہین -

## علامتین

اعضا شکنی - تنفر - پیاس - سستی ہو - بدن بھاری ہو - اور کھانا ہضم نہو - بدن سن ہوجاے جسمین یہ علامتین ہون اوسکو آم بات سکتے ہین *

## بہت بڑھے ہوے کی علامتین

بگڑا ہوا آم بات سب بیماریون مین مشکل سے اچھا ہوتا ہے اوسکا فساد لکھتے ہین - ہاتھہ پاون سر اور ٹانگون مین ترک اور جانگھون کے اعضا مین پہونچکر درد سمیت سوجن کرین اون جگہون مین بچھو کے ڈنک کا سا بہت درد ہو - ہاضمہ کم ہوجاوے لعاب بہت گرے - قوت جاتی رہے - منہ کی لذت اوڑکی اور ہو جاوے - جلن ہو - پیشاب بہت اوترے کوکھہ مین کچھہ سختی سی پیدا ہوکر درد ہو - نیند نہ آوے - تے ہو - پیاس بہت لگے - چکر اور بیہوشی ہو - پاخانہ نہ اوترے - بدن پتھر سا ہوجاوے - آنتین بولا کرین - اپھارا ہو اور بات بیادہ سے کیسے ہوے اور بھی فساد ہون - جسمین صفرا زیادہ ہوا وس مین جلن ہو اور وہ زردی لیے ہوا اور باد کی زیادتی مین سول ہو اور بلغم کی زیادتی مین پتھر سا ہوجاوے اور بھاری پن ہو - کھجلی آوے ایک خلط سے فساد کا با علاج - دو خلط کے فساد کا مشکل سے اچھا ہو اور سب بدن مین گھر کئے والی سنپات کے فساد کا لا علاج جانو *

بعضا ۱۱ ترکسندہ اوس نبض بھاری نبض ۔۔

## علاج

ارنڈ کے بیجون کو دودہ مین پکاکر کھیر کھاوے تو آم بات اور گردہرسی روگ جاوین ÷

## رہسنادی کواتھہ

رہسنا - بیج ارنڈ - اڑوسہ - دہماسہ - کچور - دارہلدی - کہریٹی - ناگرموتھا - زنجبیل - اتیس - پوست ہلیلہ - گوکھرو - سہنجنہ - چب - دونون کٹیلی - انکو برابر لے اور راسنا دگنی لے - پھر انکو جوکوب کرہ درم کا کاڑہ ہر روز دے تو اتنے عارضے دور ہون - اور یکنا گہات - لقوہ - رعشہ - کبڑاپن - کل اعضا کی بگڑی ہوئی ہوا - پاؤن کا درد - گردہرسی - منوگرہ - اور وستمبہ بات رکت - بواسیر - جریان - عورت کا بانجھہ پن - ان سب عارضون کو یہ جوشاندہ دور کرتا ہے اسکا نام مہارا سنادکواتھہ ہے ÷

## اجمودادک چورن

اجمود - فلفل سیاہ - پیپل - بای بڑنگ - دیودار - چترک - بادیان - سیندہانمک - پپلامول یہ سب دو دو تولہ لے زنجبیل ۲ تولہ بدہارا ۲۰ تولہ - پوست ہلیلہ ۱۰ تولہ - ان سبکو باریک پیس اور سبکی برابر قند سیاہ لے پھر اسکی ۲۰ درم بھر کی گولی باندہے اور ہر روز گرم پانی سے کھاوے تو آم بات - سول - گردہرسی گولا - پرت تونی - کر - پیٹھہ - جانگھہ یا اعضا شکنی - ان سب عارضونکو یہ چورن دور کرتا ہے اور جوگراج جو پیچھے لکھا ہے اوس سے بھی آم بات دور ہوتا ہے ÷

## سونٹھہ پاک

زنجبیل ۱۶ تولہ - روغن مادہ گاو ۸ ثار شیر ۴ ثار لے پھر زنجبیل کو باریک پیس گھی مین ملاکر دودہ مین پکاکر کسار کرے پھر سولہ تولہ بھر شکر کا قوام کرے اوس قوام مین گھی ملائی ہوئی سونٹھہ ڈالے پھر اسمین زنجبیل ۱ تولہ - ناگ کیسر ۱ تولہ ڈالے پھر اسکی گولی دو تولہ کی بناکر دونون وقت کھاوے تو آم بات کو دور کرکے بدن مین تازگی اور طاقت لاتا ہے - یا میتھی ۱۶ تولہ زنجبیل ۱۶ تولہ - ان دونون کو باریک پیس گاے کے ۴ ثار دودہ مین پکاوے اور ان دونون کو گھی مین ملاکر

ماوا کرے پھر ۴ تار پختہ مصری کی چاشنی کرے اوسمین یہ ماوا ڈالے اور فلفل ۲ تولہ چیترک ۲ تولہ
پیپل ۲ تولہ - زنجبیل ۲ تولہ - پیپلا موَل ۲ تولہ - کشنیز ۲ تولہ - بادیان ۴ تولہ - جا بیچل ۲ تولہ -
کچور ۲ تولہ - تج ۲ تولہ - تیرج ۲ تولہ - ناگرموتھا ۲ تولہ - ان سکو باریک پیس چاشنی
مین ڈالے پھر سکو ملاکر ۴ تولہ بھر کی گولی باندھے ایک گولی ہر روز کھاوے تو آم بات - بکھم جور
پردر - ان عارضون کو دور کر باہ کی قوت بڑھاتا ہے - یا لہسن کا رس ۲۰ درم - گھی ۲۰ درم -
ان دونون کو ملاکر ہر روز پیے تو آم بات دور ہو - یا سیندہا نمک ۵ درم - پوست ہلیلہ ۵ درم
پوہکر موَل ۵ درم - مہوا ۵ درم - پیپل ۵ درم - ان سکو باریک پیسے پھر روغن ارنڈ اثار -
عرق بادیان اثار - کانجی ۲ ثار - دہی کا مٹھا ۴ ثار - ان سکو ادویات سمیت جمع کر کڑاہی مین چڑہاکر
نیچے نرم آنچ کرے جب رس جل جاوے اور تیل رہجاوے تب اوتار لے پھر ۲۰ درم اسمین سے
ہر روز کھاوے یا لگاوے تو آم بات جاوے اور بھوکھ بڑہے - اسکا نام برہت سیندہوا تیل ہے
یا پارہ - گندہک مصفا - زنجبیل - کنکی - ترپھلا - مغز املتاس - یہ سب برابر لے اور پوست ہلیلہ
اوَر ادویات سے سہ چند لے پہلے پارہ اور گندہک کو حل کرے پھر یہ سب دوا ملاوے
پھر اسمین سے بقدر ایک ماشہ زنجبیل اور بیخ ارنڈ کے جوشاندے سے کھاوے تو آم بات روگ
جلد دور ہو - اسکا نام آم باتاری رس ہے - اور دہی - دودہ - قند سیاہ - مچھلی - گوشت ماش کی چیز
اتنی چیزین آم بات والا نہ کھاوے - یہ بھاوپرکاش مین لکھا ہے - یا گوگل اثار - پسا ہوا
پوست ہلیلہ اثار - پسا ہوا آملہ اثار - پسا ہوا پوست بہیڑہ اثار - یہ سب دوا ۴ ثار پانی مین کڑاہی مین
پکاوے جب پانی کا چوتھا حصہ رہجاوے تب اوتار لے پھر آگ پر چڑہاکر کچھ گاڑہا کرے پھر اسمین
زنجبیل ۲۰ درم - فلفل ۲۰ درم - پیپل ۲۰ درم - ترپھلا ۲۰ درم - ناگرموتھا ۲۰ درم - دیودار
۲۰ درم - گندہک مصفا ۲۰ درم - جمال گوٹہ مصفا - ۱۰۰ عدد - پہلے پارے اور گندہک کو حل کرے
پھر اسمین وہ سب دوا ملاوے پھر یہ سب گوگل کے رس مین ملاکر ا ماشہ گرم پانی کے ساتھ کھاوے
تو آم بات کو جلد دور کر بھوکھ اور باہ کو بڑہاوے - منہہ نہ سوکھے اور باہ کے فساد - بھگندر سوجن

سول - بواسیر - ان سب عارضون کو دور کرتا ہے یا پوست ہلیلہ - سیندہا نمک - نسوت بیج اندراین - زنجبیل - اندراین کے پھل کا مغز - ان سبکو باریک پیس لوہے کے برتن مین پانی بھرکر اوسمین یہ دوا ڈالے پھر آہستہ آنچ سے پکا کر چھوٹے بیرکی برابر گولی باندہے ایک گولی گرم پانی سے کھاے اوپرسے بہت گھی ڈالکر چاول کھاوے توام بات جاوی اسکانام آم باتار گنکاسہے - یہ بیدرہس مین لکھا ہے - یا زنجبیل - فلفل سیاہ - پیپل - ترپھلا - ناگرموتھا - بای بڑنگ - چب - چترک - بچ - الایچی - پیپلامول - بیج چھاؤ - دیودار - تمبر - پوہکرمول - کوٹ - دونون ہلدی - بادیان - زیرہ - پترج - دہانسہ - نمک سیاہ - جواکھار - سجی - گج پیپل - سیندہا نمک - یہ سب دوا برابر لے پھر انکو باریک پیسکر گوگل مین ملاوے پھر اسکو ۲۰ درم گھی یا شہد کے ساتھ ہر روز کھاوے توآم بات - اودا ورت - بواسیر - کیڑون کا عارضہ - بکھم جور - اونماد - اپھار - جذام - سوجن - پیلیا - ان سبکو دور کرتا ہے - دہنونترجی نے اسکانام دوا ترنشت گوگل رکھا ہے - یہ بیرسنگھا و لوکن مین ہے - یا گوگل مصفا ۸ ثار - روغن تلخ ۱۶ تولہ - ترپھلا ۳ ثار - ۲۴ ثار پانی مین ترپھلا ڈالکر اوٹا وے جب پانی کا چوتھا حصہ یعنے ۶ ثار رہجاوے تب اسی پانی کو چھان پھر آگ پہ چڑہا کر گاڑہا کرلے پھر اسمین گوگل - تیل - بادیان ۲۰ درم - فلفل ۲۰ درم - پیپل ۲۰ درم - ترپھلا ۲۰ درم - ناگرموتھا ۲۰ درم - دیودار ۲۰ درم - گلو ۲۰ درم - نسوت ۲۰ درم - دانتیونی ۲۰ درم - بچ ۲۰ درم - زمین قند ۲۰ درم - پارہ ۲۰ درم - گندہک مصفا ۲۰ درم - تخم دہتورہ ۴۰ درم - ان سبکو باریک پیس اوس ترپھلے کے پانی مین خوب ملاوے پھر اوسمین سے ۱ ماشہ ہر روز گرم پانی سے کھاے تو بھوکھ اور باہ بڑہاوے بدن کو درست کرے اور آم بات - دردسر - کمر کی ہوا کا فساد - بھگندر پیرونکی ہوا کا فساد - جانگھ کی ہوا - پتھری - موترکرچھر - امراض مثانہ - ان سب بیماریونکو یہ گوگل دور کرتا ہے اسکا نام سنگھ ساد گوگل ہے اور جوگ ترنگنی مین لکھا ہے - یا گندہک مصفا ۵ درم - تانبے کی راکھ ۵ درم - پارہ ۲۰ درم - سار ۲ درم - ان سبکو جمع کرا نڈ کے پتون پر

ڈالے پھر انکو کھرل مین باریک پیس پیپل - پیپلا مول - چیب - چیترک - زنجبیل انکا جوشاندہ کر
اوس جوشاندے کی ۱۶ پٹ دے اور بہیرے کے رس کی بیس پٹ دے اور گلو کے رس کی
وتس پٹ دے اور ان سب دواؤنکی برابر بھنا ہوا سہاگہ ڈالے اور سہاگے سے آدہا بر نون کڈالے
اور بر نون کی برابر فلفل سیاہ ڈالے اور زنجبیل - پیپل - ترپہلا - لونگ یہ سب فلفل کے برابر ڈالے
پھر ان سبکو باریک پیس خوب ملاوے پھر ایک ماشہ ہر روز علاحدہ علاحدہ بدرقوان سے کھاوے
تو سب عارضون کو یہ رس دور کر بھوکھ کو بہت بڑہاتا ہے اور آم بات کو دور کر کے موٹے آدمی کو
دبلا اور دبلے کو فربہ کرتا ہے معتاد اسکی ۴ رتی ہے جب تلک بھی کھانا کھایا ہو تو اسکو ہضم کردے
اسکا نام باتیشہر ہے اور سار سنگرہ مین لکھا ہے اور دہی - مچھلی - قند سیاہ - شیر - ماش کا آٹا
یہ سب چیزین آم بات والا نکھاوے +

## پت بیادہ کی پیدایش اور علامت

کڑوا رس - کھٹائی - گرم اور جلن پیدا کرنے والی اور تیز چیز کے کھانے اور فاقہ اور غصہ اور
زیادہ جماع کرنے اور بہت نمک کھانے اور دہوپ مین سونے اور پیاس اور بھوکھ کے روکنے
اور محنت کرنے سے گرمی مفسد ہوجاتی ہے اور غذا ہضم نہونے پر سرد رت یعنی کنوار کاتک مین
اور گریکھم رت یعنی جیٹھ اساڑہ مین دوپہر اور آدہی رات کو صفرا مفسد ہوکر چالیس عارضونکو کرتا ہے وہ یہ ہین +

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ جوانی مین سفید بال ہوجاوین | ۲ آنکھین سرخ رہین | ۳ پیشاب سرخ ہوجاوے | ۴ آنکھین زرد رہین |
| ۵ پیشاب زرد اوترے | ۶ پاخانہ زرد ہو | ۷ ناخن زرد ہون | ۸ دانت زرد ہون |
| ۹ بدن زرد رہے | ۱۰ اندہیری آوے | ۱۱ سب جگہ زردہی نظر آوے | ۱۲ نیند کم آوے |
| ۱۳ منہ سوکھے | ۱۴ منہ مین بدبو آوے | ۱۵ منہ تیکھا رہے | ۱۶ گرم دم نکلے |
| ۱۷ منہ کھٹا رہے | ۱۸ ڈکار مین دہوان نکلے | ۱۹ چکر آوے | ۲۰ حواس کمزور ہون |
| ۲۱ غصہ زیادہ ہو | ۲۲ جلن ہو | ۲۳ اسہال رہا کرے | ۲۴ گرمی ناگوار سردی اچھی معلوم ہو |
| ۲۵ کسی چیز سے سیری نہو | ۲۶ سب چیزونسی زیادہ محبت رہے | ۲۷ کھانے کے بعد جلن ہو | ۲۸ بھوکھ بہت لگے |

| پیشاب گرم اوترے | پاخانہ گرم اوترے | پاخانہ پتلا ہو | نکسیر وغیرہ ہو |
|---|---|---|---|
| پسینا نہ آوے | بدن گرم رہے | باہ کم ہو | موتر کرچھ ہو |
| پھوری پھنسی بہت ہون | اعضا شکنی ہو | ہاتھ پیرونمین بہت بیماریان ہون | پسینے مین بدبو آوے |

## ان سب عارضونکا عموماً علاج

نیم کی چھال وغیرہ کڑوی چیزکے کھانے اور مصری وغیرہ شیرین چیزین کھانے اور چندن وغیرہ ٹھنڈی چیزکے لگانے اور ٹھنڈی ہوا اور ٹھنڈے سایہ مین رہنے اور رات کو سونے اور خس کے پنکھے کی ہوا اور ماہتاب کی چاندنی اور تہ خانہ مین رہنے اور دودہ کے پینے اور جلاب کے لینے اور خون کے نکلوانے سے صفراکے عارضے دور ہون +

## بلغم کی بیش بیماریون کی علامتین

بھاری - میٹھی - مرغن - دہی وغیرہ ٹھنڈی چیزونکے کھانے اور دنکے سونے اور بہت بیٹھے رہنے سے بلغم کرنسادہوتی ہین صبح کیوقت اور غذا کھانیکے بعد اور پھاگن اور چیت مین بلغم مفسد ہوتا ہے +

## بلغم کی بیش عارضونکی علامتین

| نیند بہت آوے | لعاب گرے | منہ بلغم سے لپٹا رہے | منہ میٹھا رہے |
|---|---|---|---|
| عقل کند ہو | گرم چیزکی خواہش ہو | تلخ چیزونکی خواہش رہے | گلے مین گھونگھونکی آواز ہو |
| بدہضمی ہو | بھوکھ نہ لگے | سستی بہت آوے | ہوش کم ہوجاوین |
| پیشاب سفید ہو | پیشاب زیادہ آوے | موا د سفید ہو | پاخانہ بہت ہو |
| بدن ٹھنڈا رہے | بدن بھاری رہے | بیکست ہوجاوے | باہ زیادہ ہو |

## بلغم کے بیش عارضونکا عموماً علاج

سوکھی - کسیلی - تلخ چیزکے کھانے اور محنت اور کلّا اور قے کرنے اور پسینا آنے اور قے کرنے اور پیاس روکنے اور حقہ پینے اور کشتی لڑنے پانی مین زیادہ نہانے اور چرپری کے کھانے اور راہ چلنے اور جماع کرنے اور جاگنے اور ناس لینے سے بلغم کی بیش بیماریان دور ہوتی ہین +

# باب دہم

## در بیان بات رکت شول پرنام آن درو جرت پت وغیرہ

### بات رکت یعنی سرخ باد کی عارضے کی پیدایش تمام علامت اور علاج

نمک - گرم چیز - سڑا ہوا گوشت - کھل - بڑی مولی - کلتھہ - ماش - سبت تنکاری - گوشت مچھلی - دہی اور خلاف چیزوں کے کھانے سے اور عرق اور کانجی کے پینے سے اور غصہ کرنے اور دن کے سونے اور ہاتھی گھوڑا اور اونٹ کے دوڑانے سے نازک آدمی کے بات رکت کا عارضہ ہوتا ہے +

### بات رکت کی شکل

تمام بدنمین خون جل جاوے پھر وہ خون مفسد ہوکر دونون پانومین اکٹھا ہونے لگے +

### بات رکت یعنی سرخ باد کی پہلی شکل

پسینا بہت آوے یا نہ آوے بدن سیاہ پڑجاوے - بدنمین چھونے کا ہوش نہ رہے تھوڑی سی چوٹ مین بہت درد ہو اور ایک عضو بیحرکت ہوجاوے سستی بہت آوے بدنمین پھنسیان ہوجاوین - گھٹنے - جانگھہ - کمر - ہاتہ پاؤن مین درد ہو - بدن بھاری رہے سن ہوجاوے - بدنمین جلن ہو رنگت اور کی اور ہوجاوے بدنمین سرخ چٹمین پڑجاوین یہ علامتین ہون تو جاننا چاہیے کہ بات رکت ہوگا +

### بات رکت کی علامتین

پاؤن مین بہت درد ہوا ور پھڑکین - سوجن ہو - روکھے اور سیاہ ہون اور چوبیس ناڑی اور اور بیچ کی اونگلی سکڑجاوین - بدن جکڑ بند ہو - رعشہ پیدا ہو - بدن سوکھا سا نظر آوے یہ علامتین ہون تو باتادہک بات رکت جانو +

### رکتادہک بات رکت کی علامتین

جسمین سوجن ہو - درد زیادہ ہو - سرخی بہت ہو - جھجھی اور کھجلی ہو تو رکتادہک جانو +

## تیا دہک کی علامتین

جسمین جلن غفلت اور شوجن ہو بک جاوے اور گرم بہتا ہو یہ علامتین ہون اوسکو
تیا دہک بات رکت جانو +

## کفا دہک بات رکت کی علامتین

بدن کمزور اور بھاری ہکنا سفید ایٹہن ٹر جاوے کہجلی ہو جسمین یہ علامتین ہون اوسکو کفا دہک
بات رکت کہنا چاہیے اور جسمین یہ سب علامتین ملی ہون اوسکو سنپات بات رکت سمجہنا چاہیے +

## بات رکت ہاتہ یا ؤ مین ہو اوسکی علامتین

جیسے پاون کے تلومین ہوتا ہے ویسے ہی ہاتہ کی ہتہیلی کے اوپر پہنسی وغیرہ ہوتی ہین
پہر سب بدن مین ہوتی ہین +

## لاعلاج بات رکت کی علامتین

پاون کے تلوے سے گہٹنون تک پہنسی ہون طاقت گوشت ہاضمہ سب زائل ہون
تو بات رکت لاعلاج جانو ۔ یہ بیمار ایک برس تک زندہ رہے +

## بات رکت کا فساد

نیند نہ آوے ۔ رغبت جاتی رہے ۔ دمہ ہو ۔ گوشت گل جاوے ۔ دردسر ۔ بیہوشی ۔
پیاس ۔ بخار ۔ غفلت ۔ ہچکی ۔ بدن مین رعشہ ہو ۔ انگلی گل جاوے ۔ بسرپا ہو یعنی
بدن پہیل جاوے ۔ پہنسیان پک جاوین ۔ سول ہو ۔ چکر آوے انگلیان ٹیڑہی ہوجاوین
پہوڑے مین جلن ہو ۔ یہ اسکے فساد ہین +

## بات رکت کا علاج

بات رکت والے کے جونک یا سینگی لگا کر یا پچہنے یا فصد کرکے خون نکلوانا چاہیے مگر خون
اتنا نکلوانا لازم ہے کہ جان تک ہوا زیادہ نہ بڑہے اور فکر ۔ غصہ ۔ محنت ۔ جماع نکرے
اور تلخ ۔ گرم ۔ بہاری ۔ روکہی ۔ کہٹائی ۔ اتنی چیزین بات رکت والا نہ کہاوے اور

چنا - جو - چینا - گیہون - پتلا دالین - اتنی چیزین کہاوے - پلوا - تیتر - بٹیر - بہوجیا - تنک
مسور - کلتہہ - کشنیز - چچونٹی - بہوا - لہسن - چیلو - بکری کا دودہ - گہی - اتنی چیزین [illegible]
کہانے کے ہین - یا گوگل ۱ درم گلو کے جوشاندے سے پیے - یا روغن ارنڈ ۲ درم گلو کے
جوشاندے مین ڈالکر پیے تو بات رکت جاوے وہ کیسی ہی بیٹہو - ترپہلا - کٹکی - بچ
دارہلدی - گلو - پوست نیم - یہ سب برابر لے جوکوب کر ۲ درم کا جوشاندہ ہمیشہ پیے تو
بات رکت - جذام - کوڈہ - کہجلی - پہوڑا - ان سب عارضون کو دور کرتا ہے اس کا نام
منجشٹادی کواتہہ ہے - یا گلو - بادچی - پواڑ - پوست نیم - پوست ہلیلہ - ہلدی - اڑوسہ -
جہیاوڑ - نیتر بالا - کہرٹی - ملٹی - مہوا - گوکہرو - ٹیول - خس - مجیٹہہ - سونٹہہ - چندن
یہ سب برابر لے جوکوب کر ۲۰ درم کا جوشاندہ ہر روز پیے تو بات رکت - جذام - کہجلی - جلن
ان عارضون کو یہ کاڑہا دور کرتا ہے اسکا نام گڈوچیادی کواتہہ ہے اور بہاؤ پرکاش مین لکہا ہے
یا جہنیا گوگل مصفا ۱ ثار - پوست ہلیلہ ۱ ثار - آملہ ۱ ثار - گلو ۲ تولہ ان سبکو جوکوب کر
۲۴ ثار پانی مین اوٹاوے جب آدہا پانی رہجاوے تب اتار کر چہان لے پہر کڑاہی مین
اوٹاکر گاڑہا کرے پہر پارہ ۲۰ درم - بائبڑنگ ۲۰ درم - نسوت ۲۰ درم - گلو ۲۰ درم
دانتیونی ۲۰ درم - پہلے پارہ اور گندہک کو حل کرے پہر یہ سب دوا باریک پیسکر اسمین گوگل
مین ڈالے پہر سبکو خوب ملاکر ۴ ماشہ یا ۸ ماشہ منجشٹادی کاڑہ سے ہر روز کہاوے تو بات رکت - پہوڑا -
پہنسی - گہاؤ - کہانسی - گولا - جذام - سوجن - عارضہ شکم - جریان - بدہضمی - ان سبکو
یہ دور کرتا ہے اور اسکا کہانے والا محنت نہ کرے دہوپ مین نہ رہے - آگ کے پاس نہ بیٹہے
کہٹائی نہ کہاوے - جماع نہ کرے - راہ بہی نہ چلے - نمک کہٹائی نہ کہاوے - اسکا نام
کشور گوگل ہے - یا ایک سیر بہلانوے ایسے لے کہ پانی مین ڈوب جاوین اوسکو منہ پر سے
گہس سولہ سیر پانی مین ڈالکر اوٹاوے اس اوٹتے پانی مین گلو دو سیر جوکوب کرکے ڈالے
جب اس پانی کا چوتہا حصہ رہجاوے تب اسمین گلو ۲۰ درم - بادچی ۲۰ درم - پوست نیم ۲۰ درم

آملہ ۲۰ درم - زردچوب ۲۰ درم - ناگرموتھہ ۵ درم - تج ۵ درم - الایچی ۵ درم - زنجبیل ۵ درم ناگکیسر ۵ درم - پت پاپڑہ ۵ درم - پترج ۵ درم - نیتربالا ۵ درم - خس ۵ درم - عیندن ۵ درم گوکھرو ۵ درم - کچور ۵ درم - سرخ چندن ۵ درم - انکو باریک پیس ڈالے اور بھلانوے سمیت خوب ملاکر امرت بان مین رکھے پھر اسمین سے بقدر ۵ درم ہر روز پانی کے ساتھہ کھاے تو بات رکت جذام - بواسیر - بسرپ - پاماجلی - باد اور خون کے سب فساد استنے عارضونکو یہ دور کرتا ہے - اسکا کھانے والا محنت نہ کرے - دھوپ مین نہ بیٹھے اور آگ کے پاس نہ رہے اور کھٹائی اور گوشت نہ کھاوے اور تیل نہ لگاوے اور راہ نہ چلے - اسکا نام امرت بھلات کا اولیہ ہے - یا السی یا ارنڈی کو دودہ مین پیس ہاتھہ پیرون مین ملے تو بات رکت جاوے - یا سفید سرسون رال - نمک - مجیٹھہ - یہ سب برابر لے تیل مین پکاوے پھر اسکی مالش کرے تو بات رکت جاوے یا پنج ارنڈ - گلو - اڑوسہ - انکا کاڑہ کرا و سمین گوگل چار ماشہ - روغن ارنڈ ۲۰ درم ڈالکر پیے تو بات رکت - بیہوشی - وحشت - سانک - پھوڑا ان سکو یہ دور کرتا ہے یہ بید رہس مین لکھا ہے یا ہرتال کے اسچھے تبرلے اونکو سانٹی کے رس مین دو دن کھرل کرے پھر اوسکو گاڑھا کر ٹکیا کرے سکھاے پھر سانٹی کے کھار کے بیچ مین اوس ہرتال کی ٹکیا کو چولھے پر چڑہاکر پانچ دن تک نرم آنچ دے اور جب کسیقدر ٹھنڈا ہو جاوے تب اوتار لے جو وہ ہرتال سفید نکلے اور پوری تول اوترے تو اسمین سے بقدر ایک رتی گرو چیا کاڑہے کے ساتھہ کھاے تو بات رکت اور اٹھارہ طرح کی کوڑہ - باد فرنگ - بسرپ - پاما - ان سکو یہ دور کرے اور اسکا کھانیوالا نمک - کھٹائی کڑوا رس نہ کھاوے اور دھوپ مین اور آگ کے پاس نہ بیٹھے اور سیندھا نمک - میٹھا رس کھاوے اسکا نام تالکیشر رس ہے - یہ ہرتال بنانے کی ترکیب بھاو پرکاش مین لکھی ہے +

## سول کی بیماری کی پیدایش علامت اور علاج

باد - صفرا - بلغم - سنپات - آنو - باد بلغم - بلغم صفرا - باد صفرا - ان قسمون سے سول آٹھہ قسم کا ہوتا ہے +

## بادی کے سول کی پیدایش

محنت سے - گھوڑے وغیرہ کے دوڑانے سے - زیادہ جماع کرنے سے - بہت جگنے سے اور پانی وغیرہ کے زیادہ پینے سے - مٹر - مونگ - ارہر - کودون - اور سوکھی چیز کے زیادہ کھانے سے بدہضمی مین زیادہ کھانا کھانے سے - چوٹ لگنے سے - کیسلی - تیکھی - کڑوی - بھیگا ہوا اناج خلاف چیز - سوکھے گوشت کے کھانے اور پاخانہ پیشاب اور شہوت اور ریح کے روکنے اور فاقہ کرنے اور بہت ہنسنے سے بادی بگڑ کر سینہ اور دونون پسلی منہ اور اعضا مین اور بدلی اور سردی مین بہت درد پیدا کریلے بار بار ٹھہر جاوے اور پھر ہونے لگے پاخانہ اور پیشاب رک جاوے - سول اوٹھے - درد بہت ہو +

## صفرا کے سول کی پیدایش اور علامت

کھاری - اور مرچ وغیرہ بہت تیکھی اور گرم چیز اور کھلی اور تل کلتھی ترشی کے کھانے سے غصہ اور محنت اور جماع کے کرنے سے اور شراب کے پینے سے دہوپ مین بیٹھنے کی اتنی چیزون سے صفرا مفسد ہو کر سول کو ظاہر کرتا ہے تب پیاس - سوزش - ناف مین پسینا - بیہوشی - غصہ ہو - اور دوپہر آدھی رات - کریکم رت یعنی جیٹھ بیساکھ مین زیادہ درد ہو تو جانو کہ صفرا کا درد ہے +

## بلغم کے سول کی پیدایش اور علامت

انوپ دیس کی مچھلی گوشت پیڑا وغیرہ اور مائدہ کی چیز کے کھانے اور نیشکر کے چوسنے اور میٹھے رس کے پینے سے بلغم مفسد ہو کر سول کو پیدا کرتا ہے - سینہ مین درد ہو - قے آوے - کھانسی اور درد ہو کھانے سے نفرت - درد شکم - درد سر - بدن بھاری - کھانا کھانے کیوقت درد ہو اور پاخانہ نہ اوترے اور بسنت کی بہار مین صبح کیوقت بہت درد ہو تب جانو کہ بلغم کا سول ہے

## سنپات کے سول کی علامتین

جو علامتین پیچھے کہی ہین وہ سب ملین تو سنپات کا سول کہنا چاہیے +

## آنو کے سول کی علامتیں

ابھارا ہوا اور پیٹ میں گڑگڑاہٹ ہو اور سینہ کا جلد سے سخت چلے اور بدن بھاری ہو جاوے لعاب گرے بلغم کے سول کی سب علامتیں پائیں تو آنو کی سول کہنا چاہیے +

## باد و بلغم کے سول کی علامتیں

پھیرو - چھینک - گلا و دونوں پسلیوں میں درد ہووے تو سکو باد و بلغم کا سول کہنا چاہیے +

## بلغم صفرا کے سول کی علامتیں

کہ کبھی سینہ اور ناف میں درد ہو تو بلغم صفرا کا سول کہنا چاہیے +

## سول روگ کا فساد

درد - پیاس - بیہوشی - اپھار - بدن بھاری - نفرت - سانس اور کھانسی ہو تو سول کا فساد جاننا چاہیے +

## سول کی ایک قسم برنام سول خیز اور اسکی علامتیں

جتنی قسمیں سول کی ہمنے لکھی ہیں برنام سول کی ہیں وہ ہیں اور اسکی پیدایش سے اور سمین اسقدر بیہوشی ہے کہ جو مفسد باد ہے وہ بلغم صفرا سے ملکر سول کو پیدا کرتا ہے +

## اسکی علامتیں

کھانا ہضم ہونے کے بعد سول پیدا ہووے اسکو برنام سول کہتے ہیں +

## انک درد سول کی علامتیں

کھانا کھایا ہوا کبھی ہضم ہو جاوے اور کبھی ہضم نہ ہو +

## جرت بت سول کی علامتیں

جو کھانا کھانے کے وقت درد ہووے اسکو جرت بت کہتے ہیں +

## علاج

سول روگ والے کو پہلے قے کرا کے پیچھے کھانا دیوے اور ان سے پسینا نکلوا دیوے … کی چیزوں سے

عرق کیساتھ یہی گلاب بنفشہ کا چورن دے اور گیہون بھی دینا چاہیئے اور گرم گرم پلٹس کا استعمال
کرانا چاہیئے اور دھتورے کو گرم کر کے پیٹ پر باندھے اور بجھاکر ٹھنڈے مین رکھے پلٹس باندھ کر سینک کراوے
یا کالا زیرہ سنگی کشتی پیپل سونٹھ بیج ارنڈ السی بیج بھانگی رتعم لہسن تلکو کانجی مین گرم
کرکے جہان درد ہوتا ہو اوسکو سینک کراوے تو شول جاوے ۔ یا تخم کو میتھی کانجی
مین گرم کر کے ٹھنڈا سا تیل ڈال کپڑے کی پوٹلی سے اوسکا سینک کراوے تو جلد شول دور ہو
یا مٹر کو کانجی مین پیس ناف مین ملے تو شول جاوے یا زنجبیل ۔ بیج ارنڈ ۔ انکا کاڑھا کر
تو یہ بیماری دفع ہو ۔ یا زنجبیل اور ہلیلہ کے کاڑھے مین ہینگ و نمک سیاہ ڈالکر پیوے تو
شول جاوے ۔ یا گڑ کو اونٹا کر اوسمین جوا کھار ڈالکر پیوے تو شول جاوے ۔ یا کاسنی کے
تانبے کے برتن مین پانی بھر اوسکے اوپر اوس برتن کو پھیرے تو یہ بیماری جاوے ۔ یا صفرا
کا شول ہو تو جلاب سے دور ہو ۔ یا گڑ اور پوست ہلیلہ کو پیس گھی ملاکر کھاوے تو پت کا
شول دور ہو ✤

## بلغم سے شول کا علاج

آملہ کا چورن شہد مین چاٹے تو یہ بیماری دفع ہو ۔ یا نیم کی چھال کا کاڑھا کر اوسمین شراب ڈال کر
پیوے تو یہ بیماری جاوے ۔ یا جوا کھار ۔ سیندھا نمک ۔ نمک سیاہ ۔ سانبھر نمک ۔ پیپل ۔
پیپلا مول ۔ چیب ۔ چیتہ ۔ زنجبیل ۔ سونٹھ ۔ ہینگ ۔ انکو برابر لے باریک پیسکر ۲ درم گرم پانی سے
پیوے تو یہ عارضہ جاوے ۔ جو علاج بلغم کی شول کے ہین وہی آنو کی شول کے ہین ۔ یا رائی
اور ترپھلا شہد اور گھی سے کھاوے تو یہ بیماری دور ہو ۔ یا دار ہلدی ۔ کوٹ ۔ بادیان ۔
انگوزہ ۔ سیندھا نمک ۔ ان سبکو کانجی مین پیس گرم کرے تو یہ بیماری دفع ہو ۔ یا بیج بیل ۔
بیج ارنڈ ۔ چترک ۔ زنجبیل ۔ انگوزہ بھنا ۔ سیندھا نمک ۔ ان سبکو باریک پیس چورن کر
۲ درم گرم پانی سے کھاوے تو شول دور ہو ۔ یا کچے پپیتے کے ٹکڑے دھوپ مین سکھاوے
پھر انکے ٹکڑون کو تیل کے برتن مین دھر کے ... آگ کا ترکیب سے کر یا کرے

راکھ ہونے پاوے پھر ان کو ملون کو پیس ادسمین دو ماشے زنجبیل کا چورن ملاکر پانی سے پیے تو لا علاج بھی سول کا عارضہ دفع ہو۔ اسکا نام کوشماند کہیا ہے۔ یہ سب بھاد پرکاش مین لکھے ہین۔ یا اجوائن۔ سیندھا نمک۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ جواکھار۔ نمک سیاہ۔ پوست ہلیلہ ان سب کو برابر لے باریک پیس چورن کرے۔ ۲ درم گرم پانی کے ساتھ کھاوے تو بادکا سول جاوے یا نمک سیاہ ۱ درم۔ زیرہ ۳ درم۔ کالی مرچ ۴ درم۔ انکو باریک پیس امل بید کے رس کی سات پٹ دے پھر اسکی ۵ ماشے کی گولی باندھے ہر روز ایک گولی گرم پانی سے کھاوے تو بادکا سول دور ہو۔ یا زنجبیل۔ پوست ہلیلہ۔ پیپل۔ نسوت۔ نمک سیاہ یہ سب برابر لے اور انکو باریک پیس ۲ درم گرم پانی سے کھاوے تو سول اپھارہ۔ بواسیر۔ آنو بات ان سب عارضونکو دور کرتا ہے۔ اسکا نام پنچ سم چورن ہے۔ یا زنجبیل کے کاڑھے مین ارنڈ کا تیل اور نمک سیاہ بھنی ہوئی ہینگ کو ملاکر پیے تو فوراً یہ بیماری دور ہو۔ یا سنکھ کا چورن۔ نمک سیاہ۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ سونٹھ۔ مرچ سیاہ۔ پیپل۔ یہ سب برابر لے اور پیسکر ۲ درم گرم پانی سے کھاوے تو جلد سول جاوے۔ یا سنگی مہرہ مصفا۔ چترک۔ زنجبیل۔ فلفل سیاہ۔ پیپل۔ زیرہ۔ بھنی ہوئی ہینگ یہ سب برابر لی انکو باریک پیس اسمین بھانگرے کے رس کی تین پٹ دے پھر اسکی گولی چنے کے برابر باندھے ایک گولی گرم پانی سے کھاوے تو سول جلد جاوے۔ یا سنکھ کی راکھ پنچ لون۔ بھنی ہینگ۔ سونٹھ۔ کالی مرچ۔ پیپل۔ پانچون نمک۔ یہ سب برابر لے باریک پیس گرم پانی کے ساتھ ۲ درم کھاوے تو یہ بیماری جلد جاوے اسکا نام سول ناس چورن ہے یا چترک۔ بھنی ہینگ۔ پارہ۔ سونٹھ۔ کالی مرچ۔ پیپل پانچون نمک۔ زیرہ۔ کشنیز جھرٹ۔ اجواین۔ پپلامول۔ یہ سب برابر لے اور انکو باریک پیس جھجھیری کے رس کی پانچ پٹ دے پھر اسکی گولی باندھے ایک گولی ہر روز گرم پانی سے کھاوے تو سول۔ درد سینہ پسلی کا درد۔ نفرت۔ انتی طرح کی باد۔ آنو کا درد۔ ان سبکو یہ گولی جلد دور کرتی ہے۔ اسکا نام چترکادگٹکا ہے۔ یا پوست ہلیلہ۔ کالی مرچ۔ پیپل۔ گہلا۔ گندھک مصفا۔ بھنی ہینگ

سپید ہانگ یہ سب برابر لے باریک پیس چنے کے برابر گولی باندھے ایک گولی ہر روز گرم پانی سے
کھاوے تو یہ بیماری - سنگرہنی یعنے اسہال کبدی - اتیسار یعنی اسہال - بدہضمی - اجیرن ان
سبکو یہ دور کرتا ہے یا کوٹ ۲۰ درم - زنجبیل ۲۰ درم - نمک سیاہ ۱۰ درم - بھنی ہینگ ۱۰ درم
انکو باریک پیس سہدئی کی جڑ کے رس مین یا لہسن کے رس مین گولی باندھے ایک گولی ہر روز
کھاوے تو شول دفع ہو - اسکا نام گوٹا دگٹکا ہے - یا ترپھلا - سار - مٹھی - مہوا - ان سبکو
برابر لے باریک پیس ۱۰ درم شہد اور گھی کے ساتھ چاٹے تو تینون خلطون کا شول دفع ہو -
یا صاف کیا ہوا پارہ ۱۰ درم - سنگی مہرہ ۱۰ درم - کالی مرچ ۱۰ درم - پیپل ۲۰ درم - زنجبیل ۲۰ درم
بھنی ہوئی ہینگ ۱۰ درم - پانچون نمک ۱۰ تولہ - اس کا کھار ۲ تولہ - جمبیری کا رس - اور
سنکھ کو سات مرتبہ جلاوے پھر اوس سنکھ کا چورن ۱۶ تولہ بھر لے پیچھے سبکو اکٹھا کرکے لیمو کے
رس مین پانچ دن کھرل کرے پھر اسکو ۱ درم گرم پانی سے کھاوے تو شول جلد دفع ہو یا پھر ایس
۱۰ ار پھٹکری - ۱۰ ار سپید ہانگ - ۱۰ ار قلمی شورہ ۲۰ ار انکو باریک پیس ٹھیکری جنتر مین انکو پھونکر
اور چینی کے برتن مین رکھکر نکالے پھر ہر روز ایک ماشہ بھر لے اور کھانے کے وقت زبان مین
گھی لگالے اور دانت سے لگنے نہ پاوے تو یہ بیماری - پھیا - تلی کے عارضے - بواسیر - اجیرن
یعنی بدہضمی - باد کے عارضے ان سبکو یہ دور کرتا ہے یا صاف کی ہوئی گندہک سے آدہا
صاف کیا ہوا پارہ ان دونون کے برابر صاف کیا ہوا کشتہ بیدہی تانبے کا برتن ان تینونکو
کھرل مین ڈالکر پیسے پھر ایک دن پیچھے اسکا گولا بنا کر ہنڈیا مین نمک بھر اوسکے بیچ مین اس
گولے کو رکھکر ٹکاوے اور تین دن آنچ دے جب ٹھنڈا ہو جاوے تو ایک رتی ناگربیل کے
پتے سے کھاوے تو یہ بیماری بہت جلد دفع ہو - اسکا نام شول گج کیسری رس ہے - یا زیرہ
بھنی ہوئی ہینگ - کالی مرچ - یہ سب برابر لے باریک پیس ۲۰ درم گرم پانی سے کھاوے
تو یہ بیماری دور ہو - یا ترپھلا ۲ تولہ - صاف کی ہوئی گندہک ۵ درم سار ۲۰ درم انکو باریک پیس
۲۰ درم شہد اور ۲۰ درم گھی کے ساتھ تین مہینے تک استعمال رکھے تو سب طرحکے درد باد کے

فساد - پھوڑا - یہ سب دور ہون - اسکا نام گندھک رساین ہے - یا قند سیاہ ۱ درم - آملہ ۱ درم - پوست ہلیلہ ۱ درم - منڈور ۱ درم - ان سکو باریک پیس ۲۰ درم شہد اور گھی سے کھاوے تو ان ور دھ رت پت امل پت - پرنام سُول ان سبکو دور کرتا ہے - یا بای برنگ - چترک - چب - تربھلا - زنجبیل - کالی مرچ پیپل - یہ سب برابر لے اور ان سبکی برابر منڈور لے اور منڈور ہی کے برابر قند سیاہ لے اور سب سے دس حصہ زیادہ گاے کا پیشاب لے پھر انکو کڑھائی مین بھر نرم آنچ سے پکاوے پھر انکا ایک پنڈ ابنا کر چکنے برتن مین رکھے پھر ۲۰ درم غذا کھانے سے پہلے کھائے تو سُول نیکت سول - کاملا روگ یعنی یرقان - پانڈ روگ یعنی سوجن بدہضمی - بواسیر - سنگرہنی - کیڑ دن کی بیماری - گولا شکم کے عارضے - امل پت - ان سکو دور کرتا ہے - اسکا نام تارا منڈور ہے - یا پوست ہلیلہ - سہاگہ - زنجبیل - بھنی ہوئی ہینگ - کالی مرچ - چترک - صاف کی ہوئی گندک سیندھا نمک - یہ سب برابر لے اور اِن سب کی برابر کچلہ لے پھر ان سبکو باریک پیس اور ملا کر ایک ماشہ پانی سے کھائے تو یہ بیماری - اپھارہ - قبض - گولا - کھانسی - بلغم کے عارضے - بدہضمی ضعف معدہ اِن سکو یہ دور کرتا ہے - اسکا نام سول گج کیسری گٹکا ہے - یا پنج لنگج بھنی ہوئی ہینگ - بھُنا سہاگہ - زنجبیل یہ سب برابر لے باریک پیس ۲۰ درم گرم پانی سے کھائے تو تڑا سول بھی دور ہو - یہ علاج بیدرہس مین لکھے ہین - یا لسوت بای بڑنگ - سہجنہ کی پھلی - کمیلا - پوست ہلیلہ - یہ سب برابر لے اور باریک پیس گھوڑے کے پیشاب مین پکاوے پھر ۲۰ درم شراب کے ساتھ کھاوے تو باد کا سُول دور ہو - یہ چکروت مین لکھا ہے یا بھنی ہینگ - امل بید - پیپل - کالا نمک - اجوائن - جواکھار - پوست ہلیلہ - سیندھا نمک یہ سب برابر لے اور باریک پیس ۲۰ درم شراب کے ساتھ کھانے تو باد سے پیدا ہوئی سب بیماریاں دفع ہون - یا کالا نمک - امل بید - زیرہ - یہ سب ایک ایک سے دوگنا لے اور باریک پیس بجورے کے رس مین گولی باندھے پھر ایک گولی گرم پانی سے کھائے تو سول دور ہو - اسکا نام سوبرچلا وگنگا ہے یا بیخ بجورہ ۲۰ درم باریک پیس گھی سے پیئے

تو باد سے پیدا ہوا یہ مرض دور ہو - اسکا نام بیج پورا دجوگ ہے - اور یہ سب سرب سنگرہ مین ہے
یا بھنی ہینگ - امل بید - زنجبیل - کالی مرچ - پیپل - اجوائن - کالا نمک - سیندھا نمک -
یہ سب برابر لے اور باریک پیس بجورے کے رس مین گولی باندھے پھر ایک گولی گرم پانی سے
کھاوے تو یہ مرض دور ہو اسکا نام ہنگوادگٹکا ہے - یا زنجبیل - فلفل سیاہ - پیپل - نمک سیاہ
انکو برابر لے باریک پیس بجورے کے رس مین تین پٹ دیکر سکھالے پھر ۲ درم شہد مین چاٹے
تو تینون خلطون کا سول جاوے - یا سنکھ کی راکھ - کالا نمک - بھنی ہوئی ہینگ - زنجبیل
کالی مرچ - پیپل - یہ سب برابر لے اور باریک پیس ۲ درم نیم گرم پانی سے کھاے تو یہ بیماری کا
دفع ہو - یا زرد چوب - پوست سہنجنہ - سیندھا نمک - بیخ ارنڈ - بھینسیا گوگل - سرسون -
میتھی کے دانے - سونف - اسگندہ - مہوا - ان سبکو برابر لے اور باریک پیس کانجی کے پانی مین
روٹی کرا اوسکو پکا کر پیٹ کے اوپر اوسکا سینک کرے تو درد شکم دور ہو - یا کوڑی کی راکھ صاف
کیا ہوا سنگی مہرہ - سیندھا نمک - زنجبیل - کالی مرچ - پیپل - یہ سب برابر لے اور باریک پیس
برگ تنبول کے رس مین ایک رتی بھر کی گولی باندھے پھر ایک گولی ہر روز کھاوے تو
سول جاوے یا پارہ - صاف کی ہوئی گندھک - ابرک - تانبے کی راکھ - امل بید -
صاف کیا ہوا سنگی مہرہ - یہ سب برابر لے اور باریک پیس ادرک کے رس مین تین رتی کی گولی
باندھے ایک گولی پانی سے کھاوے تو ہوا کا سول جاوے - اسکا نام اگن مکھہ رس ہے
یا بڑے سنکھ کو اکیس مرتبہ گرم کرکے لیموں کے رس مین بجھاوے پھر اوسکو خوب پیسے
پھر اسمین املی کا کھار ۲ تولہ - اودبج نون ۲ تولہ - بڑنون ۲ تولہ - زنجبیل ۶ ماشہ - فلفل سیاہ ۶ ماشہ
پیپل ۶ ماشہ - بھنی ہینگ ۲ تولہ - صاف کیا ہوا سنگی مہرہ پانچ درم - صاف کی ہوئی
گندھک ۲ تولہ - پارہ ۱ تولہ - ان سبکو باریک پیسے پھر پارہ اور گندھک کو حل کرے
اوسمین یہ دوا ملا کر چھوٹے بیر کے برابر گولی باندھے ایک گولی لونگ کے کاڑھے کے ساتھ
کھاوے تو جلد یہ بیماری دفع ہو - اسکا نام سنکھہ بٹی رس ہے - یا سیپ کی راکھ ۲ درم

نیگرم پانی کے ساتھ پیے تو کھانے کے بعد اگر درد ہوتا ہو تو بند ہو۔ یا صاف کیا ہوا پارہ ۲ تولہ صاف کی ہوئی گندھک ۲ تولہ۔ صاف کیا ہوا سنگی مہرہ ۲ تولہ۔ بھنی ہوئی ہینگ ۴ تولہ۔ پانچون نمک ۱۲ تولہ۔ املی کا کھار سولہ تولہ۔ جمبیری کے رس مین بجھائی ہوئی سنکھہ کی راکھہ ۱۶ تولہ۔ پہلے پارہ اور گندھک کو حل کرے پھر اوسمین یہ دوا ملا کر لیمو کے رس مین خوب ... ایک درم کی گولی باندھے ایک گولی پانی سے کھاوے تو یہ بیماری۔ اجیرن۔ عارضہ شکم۔ سوء ہضمی۔ ان سکو دور کرے اسکا نام سول دوانل رس ہے۔ اور سرب ہنگرہ مین لکھا ہے ❊

## پسلی کے درد کا علاج

سنگی مہرہ۔ ہرتال۔ بھنگرہ۔ رائی۔ نوسادر۔ مین پھل۔ لہسن بیج۔ ایلوا۔ انکو برابر لیکر باریک پیس گرم پانی سے نیگرم لیپ کرے تو پسلی کا درد دور ہو ❊

# باب یازدہم

## دربیان اوداورت ہر دروگ وغیرہ

### اوداورت کے عارضے کی پیدایش علامت اور علاج

جو شخص تیرہ زورون کو اختیار کرے اوسکے اوداورت کی بیماری پیدا ہوتی ہے وہ تیرہ زور لکھتے ہین۔ ریح۔ پاخانہ۔ پیشاب۔ جمھائی۔ آنسو۔ چھینک۔ ڈکار۔ قے۔ شہوت۔ پیاس۔ بھوکھہ۔ دم۔ نیند۔ ان تیرہ زورونکو جو آدمی روکے اوسکے اوداورت کی بیماری پیدا ہوتی ہے۔

### ترتیب سے ریح وغیرہ تیرہ زورونکے روکنے کی علامتین

ریح کے روکنے سے جو عارضے پیدا ہوان وہ لکھتے ہین۔ جو شخص ریح کو روکتا ہے اوسکے پاخانہ اور پیشاب روکنے کے عارضے۔ اپھارہ۔ پیٹ مین زیادہ باد کے عارضے۔ یہ علامتین ہون تو ریح کے روکنے کا اوداورت جانو ❊

### پاخانہ کے روکنے کی اوداورت کی علامتین

پیٹ مین گرگراہٹ کی آواز ہو۔ درد ہو۔ پیڑو مین درد ہو۔ پاخانہ نہ اوترے۔ ڈکار بہت اوسے

پاخانہ مُنہ مین نکل آوے - یہ علامتین ہون تو پاخانہ کے روکنے کا اودا ورت جانو +

## پیشاب کے روکنے کی اودا ورت کی علامتین

پیڑو اور آلت مین درد ہو - پیشاب تکلیف سے اوترے - سر مین درد ہو - بسبب درد کے بدن سیدھا نہو - پیڑو مین اپھارہ ہو - تو پیشاب کے روکنے کا اودا ورت جانو +

## جمھائی کے روکنے کے اودا ورت کی علامتین

جسمین گلا - کندھا - رک جاوے - سر مین کوئی فساد ہو - جمھائی بہت آوے باد کے فساد ہون - آنکھین ناک - کان انمین بہت درد ہو - یہ علامتین ہون تو جمھائی کے روکنے کا اودا ورت جانو +

## آنسو روکنے کے اودا ورت کی علامتین

خوشی یا رنج کے آنسوؤن کو روکے تو اوسکی پیشانی بھاری رہے انکھون کو عارضہ ہون خناق ہو

## چھینک روکنے کے اودا ورت کی علامتین

کندھا نہ مڑسے - پیشانی مین درد ہو - آدھا سیسی ہو - سب حواس سست ہوجاوین +

## ڈکار کے روکنے کی اودا ورت کی علامتین

گلا اور مُنہ کھانے سے بھرا ہوا نظر آوے اور غفلت زیادہ ہو اور بدن مین درد اور ہوا کے بہت فساد ہون - ریح جاری نہو +

## قے کے روکنے کے اودا ورت کی علامتین

بدن مین کھجلی ہو اور چکتے پڑجاوین - کسی چیز کی رغبت نرہے - مُنہ کے اوپر جھائین پڑجاوین - سوجن - یرقان - بخار - جذام ہو - سینہ مین درد ہو - اور بسرپ روگ ہو +

## منی کے روکنے کے اودا ورت کی علامتین

پیڑو - مقعد - فوطے - آلت مین درد اور سوجن ہو - پیشاب مرک جاوے - منی اور خون گرنے لگے - پتھری کا آزار ہو - آنکھون مین فساد ہو +

## بھوکھ روکنے کے اوداورت کی علامتین

غنودگی- اعضا شکنی- نفرت ہو- بغیر محنت کے تکان معلوم ہو- بدن دُبلا اور کمزور ہو- اور نظر سست پڑجاوے +

## پیاس روکنے کے اوداورت کی علامتین

گلے اور منہ مین درد ہو- کم سننے- سینے مین درد ہو-

## دم روکنے کے اوداورت کی علامتین

دوڑنے مین دم ہوآوے اوسکو روکے جسکی یہ علامتین ہون اوسکے سینے مین درد اور زیادہ غفلت ہو- پیٹ مین گولے کا عارضہ ہو-

## نیند روکنے کے اوداورت کی علامتین

جمھائی بہت آوے- اعضا شکنی ہو- آنکھیں اور پیشانی بھاری رہے- غنودگی ہو +

## اوداورت کی پیدایش

معدہ مین جو ہوا رہتی ہے وہ روکھی کسیلی تلخ خوراک سے مفسد ہوکر اوداورت کے عارضے کو پیدا کرتی ہے +

## اوداورت کی عموماً علامت

جہان ہوا اوپر جاکر گھومے اوسکو اوداورت کہتے ہین +

## اوداورت کی زیادہ علامتین

بلغم اور چربی کو پھیلنے والی جو نسین ہین وہ ریح اور پاخانہ اور پیشاب کو اونچا کرا اوسکو سکھا دیتی ہین اور سینہ اور پیڑو مین درد پیدا کرتی ہین تب بدن بھاری رہتا ہے اور نفرت ہوتی ہے- ریح پاخانہ اور پیشاب بہت مشکل سے اوترتا ہے- اور دمہ- کھانسی- خناق- سوزش- غفلت- پیاس- بخار- قے- ہچکی- دردسر- ہول دل ہو- کم سننے اور باد کے بہت سے عارضے ہوجاوین اور پیاس سے تکلیف پاکر آدمی کمزور

ہو جاوے - بہت درد ہو - یا پاخانہ کی قے کرے - ایسا اوداورت والا مر جاوے -

## ترتیب سے اوداورت کا علاج

ریاح کے روکنے سے پیدا ہوا جو اوداورت ہوا وسکو تیل پلاوے تو دفع ہو - یا ان فصدون سے پسینا نکلواوے یا قے کرا دے تو اوداورت دور ہو +

## پاخانہ روکنے کے اوداورت کا علاج

انکو جلاب دے اور سول کی دور کرنے والی دوا دے اور ایسی ہی خوراک دے تیل کی مالش کراوے یا عمل کراوے +

## پیشاب روکنے کے اوداورت کا علاج

جوا کھار ۱ درم بیج ۱ درم - انکو پانی مین باریک پیسکر پلاوے تو یہ اوداورت جاوے یا کیتلی بیج ارجن کا کاڑھا پیے تو پیشاب کے روکنے کا اوداورت دور ہو - یا تخم توری پانی مین پیس سیندھا نمک ڈالکر پیے تو پیشاب روکنے کا اوداورت دور ہو - یا مصری اوکھ کا رس - دودھ - داکھ انکا شربت پیے تو پیشاب روکنے کا اوداورت - موتر کرچھر تھیری کا عارضہ یہ سب جاوین +

## جمھائی کے روکنے کے اوداورت کا علاج

تیل کے پینے یا مالش کرنے یا پسینا لینے سے یہ عارضہ اور اور بھی باد کے عارضے جاوین +

## آنسوؤن کے روکنے کے اوداورت کا علاج

بہت بلند آواز سے روکر آنسو ڈالے تو یہ عارضہ دور ہو - یا آرام سے اچھی طرح سووے تو یہ عارضہ دور ہو یا دلچسپ قصہ سنے تو یہ عارضہ دور ہو +

## چھینک روکنے کے اوداورت کا علاج

کالی مرچ - رائی - نک چھکنی وغیرہ کی ناس دے - یا سورج کو دیکھکر چھینک لے تو یہ بیماری دفع ہو یا تیل کی مالش کرا دے یا پسینا نکلوا دے تو یہ بیماری دور ہو +

## ڈکار روکنے کے اودااورت کا علاج

تیل کی مالش اور پسینا نکلوانے سے یہ عارضہ دور ہو +

## قے روکنے کے اودااورت کا علاج

اس مریض کو قے اور فاقہ کراوے اور جلاب دے یا تیل کی مالش کراوے یا عمل کرے یا اس سونگھاوے تو یہ عارضہ دور ہو +

## منی کے روکنے کے اودااورت کا علاج

نہایت خوبصورت نوجوان سولہ برس کی عورت سے جماع کرے تو یہ عارضہ دفع ہو۔ یا تیل کی مالش کرے یا شراب پلاوے یا مرغی کا گوشت کھلاوے یا سانٹھی کے چانول کھلاوے یا عمل کراوے تو بیماری دور ہو +

## بھوکھ روکنے کے اودااورت کی علامتین

مریض گرم ہلکی لذیذ فائدہ بخش غذا کھلاوے اور خوشبودار پھولوں کا ہار پہناوے تو یہ عارضہ دور ہو

## پیاس کے روکنے کے اودااورت کا علاج

ٹھنڈی جگہ لیجاوے یا پانی کی چادر فوارہ وغیرہ دکھلاوے اور ٹھنڈے پانی میں بھنیم سینکی کا فور ڈالکر آہستہ آہستہ اوسکو پیوے تو یہ عارضہ دور ہو +

## محنت کی دم روکنے کے اودااورت کا علاج

آرام کرکے اوس تکان کو دور کردے یا یخنی کے ساتھ چاول کھاے تو یہ عارضہ دور ہو +

## نیند کے روکنے کی اودااورت کا علاج

گرم دودھ مین مصری ڈال گرم گرم رغبت سے پیوے یا آرام سے سووے یا دلچسپ قصہ سنے یہ عارضہ دور ہو

## روکھی چیز وغیرہ کھانیسے پیدا ہوے اودااورت کا علاج

ہینگ ۔ شہد ۔ سیندا نمک ۔ انکو باریک پیس تیل کرکھی سے جبتک جب تک اچھا معلوم ہو مقعد مین رکھے تو یہ اودااورت جاوے ۔ اسکا نام ہنگوا دپھلا ورتی ہے ۔ یا منیفل ۔ پیپل

گوشت - بیج - سرسون - قند سیاہ - انکو گودہ مین باریک پیس انکی بتی کرگرم گرم مقعد مین رکھے تواودا ورت جاوے - اسکا نام ملن بپلا دبرتی ہے - یا شکر ۱۲ تولہ - نسوت ۵ تولہ - پیپل ۵ درم انکو پیس - کھانے کے پہلے ۲ درم شہد کے ساتھ کھاوے تو اگر گاڑہا روپرا مواد اوترتا ہو وہ بند ہو جاوے - اودا ودا ورت دفع ہو - اسکا نام ناراچ چورن ہے - یا زنجبیل - مرچ پیپل - پیپلا مول - نسوت - دانتیونی - چترک - ان سب کو برابر لے باریک پیس ایک درم قند سیاہ کے ساتھ صبح ہوتے ہی پانی سے کھاوے تو اودا ورت - پھیا - گولا - سوجن پیلیا - یہ دور ہون - اسکا نام گرانشک ہے - یا سوکھی مولی - بیخ سانٹھی - پیپل - پیپلا مول چب - چترک - زنجبیل - دشمول - مغز التاس - ان دواؤن کو گھی مین پکا کر پھیر ادس گھی کو کھاوے تو سب طرحکا اودا ورت دور ہو - اسکا نام شُشک مول کا گھرت ہے - یہ سب بھاؤ پرکاش مین لکھے ہین - یا صاف کیا ہوا اجمال گوٹہ - پارہ - صاف کی ہوئی - گندھک تھنا سہاگہ - زنجبیل - فلفل - پیپل یہ سب برابر لے پہلے پارہ اور گندھک کو مل کرے پھر سب چیزین ملاکر ۲ رتی یا ایک ماشہ مصری کے ساتھ کھاوے تو اودا ورت - اپھار - عارضہ شکم گولا - ان سبکو دور کرتا ہے - اسکا نام ناراچ رس ہے - یا نسوت - برگ تھوہر - تل وغیرہ گرم چیزون کے کھانے سے اودا ورت جاتا ہے - یا نسوت - دانتی - بیج تھوہر - گٹھا ہولی المتاس - کمیلہ - بیخ کنگنی - چاکھہ - انکو برابر جوکوب کیا درم کا کاڑہ کرے اوسمین ۲ درم تلی ڈالکر ہر روز سات دن تک پیے تو اودا ورت - شکم کے عارضے - اپھار - زہر کے پیدا ہوئے عارضے - گولا - انکو یہ دور کرتا ہے +

## اپھارہ کے عارضہ کی پیدائش علامت اور علاج

پیٹ مین آنتوں کے یا مواد کے بڑھنے سے یا بیج کے رکنے سے یا بدہضمی خراب ہونے کے بڑھنے سے آدمیون کے پیٹ مین اپھارہ یعنے اپھار کا عارضہ ہوتا ہے اوسمین یہ علامات ہون خناق - سر کے سب فساد - درد شکم ہوئے - سر بھاری رہے - سینہ مین درد ہوئے - ڈکار نہ آوے

یہ علامتین ہون تو گولے کا اپھار کہنا چاہیے ۔

## مواد کے بڑہنے کی علامتین

بدن جکڑ بند ہو ۔ پاخانہ کے وقت کمر اور پیٹھ مین درد ہو ۔ بیہوشی ہو ۔ مواد کے گرے
دمہ ۔ اور ہیضہ ہو ۔ اور پیچھے کہی ہوئی علامتین بھی ہون تو مواد کو بڑہنے کا اپھار جانو

## علاج

جو ادہاورت کا علاج پیچھے لکھا ہے وہی اپھار کا بھی جاننا مگر کچھ زیادہ ہے وہ لکھتے ہین
نسوت ۱ حصہ ۔ پیپل ۲ حصہ ۔ پوست ہلیلہ کلان ۵ حصہ ۔ انکو باریک پیس انکی برابر قند سیاہ
ملا کر بقدر ایک درم گولی بنا کر ایک گولی ہر روز پندرہ دن تک پانی سے کہاوے تو اپھار کا
عارضہ دور ہو ۔ یا زنجبیل ۔ مرچ سیاہ ۔ پیپل ۔ سیندھا نمک ۔ سرسون ۔ دہماسہ ۔ کوٹ
میڈہل ۔ یہ سب برابر لے اور باریک پیس قند سیاہ مین ملا کر پکاوے پھر اوسکی انگوٹھے
کے برابر موٹی بتی بنا اور اوسمین گھی لگا مقعد مین رکھے تو اپھار ۔ اودا ورت
شکم کے عارضے ۔ پیڑو کی بیماریان ۔ گولا ۔ دور ہون ۔ یہ سب علاج جو ادہاورت کا شرح مین لکھے ہین

## گلم یعنے پیٹ مین گولا پیدا ہو اوسکی علامات اور علاج

خوراک اور آسایش کے تفرقہ اور بدپرہیزی سے ہوا صفرا بلغم مفسد ہو کر مرد یا عورت کے
پیٹ سے پیڑو تک گولے کے مانند ایک گانٹھ کو پیدا کرتے ہین وہ گولا ۔ ہوا ۔ صفرا بلغم
سنپات [illegible] سے پانچ قسم کا ہے پیٹ مین جہان جہان گولا ہوتا ہے وہ جگہہ لکھتے
ہین دونون پسلیون مین ۔ سینہ مین ۔ ناف مین ۔ پیڑو مین ۔

## گولے کی پہلی علامتین

سینہ اور پیڑو کے بیچ مین گانٹھ ہو اور پھرے یا نہ پھرے گول ہو ۔ اور گھٹتی بڑہتی جاوے
اوسکو گلم کہتے ہین اس عارضے مین نفرت ہو پاخانہ اور پیشاب ٹہہرا رہے ہوا [illegible]
آنت بولے ۔ اپھار ہو ۔ ہوا اوپر چڑھی جاوے ۔ جسمین یہ علامتین ہون اوسکو گلم کا روگ کہتے ہین ۔

## بادی گولے کی پیدایش اور علامت

ردی غذا کے کھانے اور دبا ہوا جگہ پر بیٹھنے اور پیشاب روکنے اور فکر کرنے اور چوٹ لگنے اور دل کے متحیر ہونے اور فاقہ کرنے اور خلاف حرکت اور طاقت دور کے بیانہ کڑائی کرنے سے گولا پیدا ہوتا ہے +

## علامتین

جو گولے کی جگہ مین درد گھٹے بڑھے اور ریح نجو بی تمام منافذ مین ہوا اور ہوا دا اچھی طرح نہ اوترے اور منہ اور گلا سوکھے اور منہ کی رنگت سیاہ ہوجاوے - سردی اور بخار ہو - سینہ - کوکھ - پسلی سر - ان سب مین درد ہو - اور کھانا ہضم ہونیکے بعد سینہ مین زیادہ درد ہو - اور کھانا کھانے کے بعد تھوڑی ہی ہوا اور روکھے کسیلے کڑوے رس سے درد زیادہ ہو یہ علامتین ہون اوسکو بادی کا گولا کہنا چاہیے +

## صفرا کے گولے کی پیدایش

تلخ - تیکھا - ترش - گرم وغیرہ رسون کے استعمال سے اور غصہ کرنے اور شراب پینے سے اور آگ اور دھوپ کے پاس بیٹھنے سے اور چوٹ لگنے اور خون بگڑنے سے صفرا مفسد ہوتا ہے +

## صفرا کے گولے کی علامتین

بخار اور پیاس ہوا اور بدن مین درد اور شول اور سوزش اور گولے کے ہاتھ لگانے سے زیادہ درد ہو اور کھانے کے ہضم ہونے کیوقت بہت پسینا آوے یہ علامتین ہون تو صفرا کا گولا جانو

## بلغم کے گولے کی پیدایش

ٹھنڈی - بھاری - اور مرغن چیزون کے کھانے سے اور بیٹھے رہنے اور دن مین سونے سے بلغم کا گولا پیدا ہوتا ہے اور یہ سب علامتین ملین تو سنپات یعنے تینون خلطون کے بگڑنیکا گولا جانو

## بلغم کے گولے کی علامتین

جسمین سردی سی بخار اور بدن مین درد ہو اور تلخ اور ترش کی کمی اور کھانے پینے سے نفرت ہو تو بلغم کا گولا جاننا چاہیے +

## عورت کے حیض کی خون سے پیدا ہوئے گولے کی علامتین

یہ خون کا گولا عورت کا کیا ہوا کرتا ہے خلاف خوراک سے بعد حمل کے حیض کے کی وقت یا وقت کے بغیر ہی اوس عورت کی باد خون کو بگاڑ کر گولے کو پیدا کرتی ہے اوس گولے مین زیادہ درد اور جلن ہو اور صفرا کے گولے کی سب علامتین ہین اور وہ وجود بغیر ہی سب پیٹ مین پھرے اور درد ہو اور گولے مین حمل کی سب علامتین ہین اوسکو خون سے پیدا ہوا گولا جانو مگر اوس عورت کا دسوان مہینا گذر چکے تب بید اوس گولے کا علاج کرے ✦

## گولے کی لاعلاج علامتین

جس شخص کا گولا پھرے یا نہ پھرے اور درد ہو اور بدن مین سوزش ہو کچھوے کے مانند گانٹھ اونچی وہ گانٹھ دل کو بگاڑ کر اور بدن کمزور کرکے ہاضمے کی طاقت کو زائل کر دے اوس گولے کو تینون خلطون کے فساد کا جانو یہ لاعلاج ہے ✦

## دیگر گولے کی اور لاعلاج علامتین

گولا ترتیب سے بڑھے درد ہو۔ کچھوے کے مانند سخت ہو بدن کمزور ہو جاوے کھانے سے رغبت جاتی رہے۔ تلخ ترش سے قے کرے۔ پیاس۔ بخار۔ غنودگی۔ خناق۔ اسہال ہو اور سینہ ناف اور ہاتھ پیرون مین سوجن ہو پیاس زیادہ لگے ایسے مریض کو لاعلاج جانو ✦

## گولے کا علاج

گرم دودھ مین ارنڈ تیل اور ہلیلہ کا چورن ڈال ہمیشہ پیوے تو جلاب لگ کر گولا دفع ہو۔ یا تیل کی ناس سے گولا جاوے۔ یا سیچی۔ کوٹ۔ جوا کھار۔ کیوڑے کا کھار پیس چھانکر انمین ارنڈ کا تیل ملاکر پیوے تو سب وادی کا گولا دور ہو ✦

## صفرا کے گولے کا علاج

نسوت کو پیسکر استعمال کرے یا ترپھلے کو پیسکر استعمال کرے یا کیلے کو مصری کے ساتھ یا شہد کے ساتھ دے تو یہ بیماری دور ہو ✦

## بادی کے گولے کا علاج اور یہی بلغم کا بھی ہے

بھنی ہینگ — پیپلامول — کشنیز — زیرہ — بچ — چب — چترک — پاٹھہ — کچور — امل بید — نمک سیاہ — سانبھر نمک — سیندھا نمک — جواکھار — سجی — اناردانہ — پوست ہلیلہ — پوہکر مول — دانسرو — بیخ جھاؤ — یہ سب برابر لے باریک پیس اسمین ادرک کے رس کی سات پٹ دیوے — پھر بجورے کے رس کی سات پٹ دیوے پھر ۲ درم ہرروز کھاوے تو گولا اپھارہ — بواسیر — ادوا ورت — شکم کے عارضے ان سب کو یہ دور کرتا ہے اسکا نام ہنگوادی چورن ہے — یا سجی ۴ ماشہ — قند سیاہ ۴ ماشہ — انکو ملاکر ہرروز کھاوے تو گولا دور ہو — یا پلاس کا کھار — تھوہر کا کھار — آندھی جھاڑے کا کھار — املی کا کھار — آک کا کھار — تل کا کھار — جواکھار — سجی انکو باریک پیس لے درم نیم گرم پانی کے ساتھ کھاوے تو گولا اور شول کے عارضوں کو دور کرتا ہے — اسکا نام کھیار راشک ہے — یا سانبھر نمک — کچ نون — جواکھار — سیاہ نمک — سہاگہ — سجی یہ سب برابر لے انکو باریک پیس تھوہر کے دودہ میں انکو ایک دن بھگو رکھے — پھر دہوپ میں سکھاوے پھر آک کے پتون میں لپیٹ مٹی کے برتن میں رکھ گجپٹ میں پکاوے پھر زنجبیل کالی مرچ — پیپل — ترپھلا — اجواین — زیرہ — چترک — انکو ان کھاروں کے برابر لے باریک پیس اونمیں ملاکر انکو ۲ درم نیم گرم پانی سے کھاوے تو گولا — اجیرن — سوجن — پیٹ کے سب عارضے بدہضمی — ادوا ورت پھیا — ان سب کو دور کرتا ہے — یا گوار کے پٹھے کا گودا لیکر اوس مین زنجبیل — فلفل سیاہ — پیپل — سیندھا نمک — انکو باریک پیس ملاکر بقدر ۲ درم گھی کے ساتھ ہرروز کھاوے تو گولا — پھیا — سب دور ہوں — یا گوار کے پٹھے کے ایک من گودے مین ۴۰۰ تولہ قند سیاہ ملاوے اور زنجبیل ۵ تولہ — فلفل ۵ تولہ — پیپل ۵ تولہ — تج ۵ تولہ — تیج پات ۵ تولہ — چب ۵ تولہ الائچی ۲۰ تولہ — کچور ۲۰ تولہ — ترپھلا ۲۰ تولہ — چترک ۲۰ تولہ — ناگ کیسر ۲۰ تولہ — بیخ جھاؤ ۲۰ تولہ — اجمود ۲۰ تولہ — زیرہ ۲۰ تولہ — دیودار ۲۰ تولہ — بیر کا چھلکا ۲۰ درم — اسگندھ ۲۰ درم — راسنا ۲۰ درم — بدھارا ۲۰ درم — اندرجو ۲۰ درم — انکو باریک پیس گوار کے پٹھے کے

رس مین ڈالے پھر انکو خوب ملاکر چکنے برتن مین بھر ۲۱ دن زمین مین گاڑے پھر نکالکر ۲۰ تولہ بھر
کھاوے تو گولا - اور وات رکت - پیٹ کے فساد - ہیضہ - گروہنی - دمہ - کھانسی - تیلیا
بادی کے سب فساد انکو دور کرتا ہے - اسکا نام گوارے پٹھے کا اتب ہے - اندجا دہنکا شرح مین
لکہا ہے - یا شورہ ۱ درم - ادرک ۱ درم - انکو ہر روز کھاوے تو گولا جاوے - یا سیپیا کی
راکھ ۲۰ تولہ - قند سیاہ برابر ملا ہر روز کھاوے تو گولا دور ہو - اسکا نام سیپ یوگ ہے
یا لہسن ۲۰ تولہ - دودہ مین کھیر کرکے ہر روز کھاوے تو گولا جاوے - یا پنچ انگ - چیترک -
زنجبیل - پیلا مول - باوبڑنگ - سیندہا نمک - بھنی ہینگ - انکا کاڑہا دے تو گولا - ابھار
اور شول دور ہو - یا اجواین ۱۶ درم - زیرہ ۵ درم - کشنیز ۵ درم - فلفل سیاہ ۵ درم - کڑاکی چھال
۵ درم - اجمود ۵ درم - زیرہ سیاہ ۵ درم - بھنی ہینگ ۶ درم - جواکہار ۵ درم - سجی ۸ درم
پانچون نمک ۸ درم - نسوت ۸ درم - دانتی ۱۰ درم - کچور ۱۰ درم - پوکھر مول ۱۰ درم - باوبڑنگ
۱۰ درم - اناردانہ ۱۰ درم - پوست ہلیلہ ۱۰ درم - چیترک ۱۰ درم - امل بید ۱۰ درم - زنجبیل ۱۰ درم -
ان سبکو باریک پیس بجورے کے رس کی ۱۰ پٹ دے پھر ایک درم بھر کی گولی باندھے ایک
گولی گھی کے یا دودہ کے ساتھ ہر روز کھاوے تو صفرا کے گولے کو دور کرے اور شراب کے ساتھ
کھاوے تو بادی کے گولے کو دور کرے اور سینے کی بیماریان - سنگرہنی - شول - کیڑے - بواسیر
عارضون کو یہ گولی دور کرتی ہے اسکا نام کانکاین گٹکا ہے - یا لون بھاسکر چورن کو جو پیچھے
لکھا ہے - اوسکے کھانے سے گولے کا عارضہ دور ہو - پیپل - بھارنگی - پیلا مول - بیوداز
بیج - گنگچی - تل - انکا کاڑہا پیوے تو گولے کا عارضہ دور ہو - یا بھارنگی - قند سیاہ - تخم زرد -
پیپل - تل - زنجبیل - مرچ کا کاڑہا پیوے تو گولے کا عارضہ دور ہوتا ہے اسکا نام کنادکیو تھہ ہے
یا مین سل - ہڑتال - روپا مکھی - تانبا - پارہ - گندہک - تانبے کی سا تھیا پارہ یہ سب برابر لیوے پہلے
گندہک کو حل کرے پھر اوسمین یہ سب ڈالے پھر پیپل چک کاڑہے کے رس مین ایک دن
کھرل کرے پھر تھوہر کے دودہ مین ایک دن کھرل کرے پھر ایک درم شہد مین ملاکر کھاوے

دور کرتا ہے - اسکا نام ہنگ دوادرش چورن ہے - یا ج - پوست ہلیلہ - بھنی ہینگ
سیندہا نمک - انل بید - جواکہار - اجواین - انکو برابر لے باریک پیس ۲ درم - گرم پانی
سے کہا لیوے تو سول اور گولا دور ہو - اسکا نام بجا دیہ چورن ہے - یا پچیس ہلیلہ کلان کو ۱۶ اثار
پانی مین پکاوے اور پانی ہی مین دا نتیونی - ۳۲ تولہ - چترک ۱۲ تولہ انکو ڈال نرم آنچ سے
پکاوے جب پانی کا چوتھا رہجاوے پھر اوس مین مع ہڑون کے ۳۲ تولہ قند سیاہ ڈال پھر
اوٹاوے جب آدھا رہجاوے تب اسمین پیپل ۲ تولہ - زنجبیل ۲ تولہ گھی ۸ تولہ شہد ۸ تولہ
تج ۲ تولہ - پترج ۲ تولہ - ناگ کیسر ۲ تولہ الایچی ۲ تولہ - ان سبکو خوب ملا کر ۲ تولہ ہر روز کھاوے
تو جلاب اثر کرے اور گولا سنگرہنی - یرقان - ورم - بھگندر - جذام - بواسیر - نفرت چھیا
بیماری سینہ - یہ سب عارضے دور ہون - اسکا نام دنت ہریتکی ہے - یا سنکھ دراوسے گولا جاتا ہے
یا بڑی پکی جمبیری دو سو عدد لے اور اوسکا رس لیکر گھی کے چکنے برتن مین رکھے - پھر
بھنی ہینگ ۲ تولہ - سیندہا نمک ۲ تولہ - زنجبیل ۲ تولہ - کالی مرچ ۲ تولہ - نمک سیاہ ۸ تولہ -
اجواین ۲ تولہ - سرسون ۱۶ تولہ - ان سب دواؤنکو باریک پیسکر اوس رس مین ڈالے پھر دو دن
زمین مین گاڑ رکھے پھر ۲ تولہ ہر روز کھاوے تو گولا - چھیا - بردہ - اشٹیلہ - باد اور بلغم کا
اسہال - پسلی کا درد - بیماری سینہ - قبض - زہر کا فساد - پیٹ کے عارضے باد بلغم کا عارضہ
سب دور ہون اسکا نام جمبیری دراوا ہے - یا ندی گڑا - آک - سنہنڈ - کیلی - تھوہر - تیل
بکاین - آندہی جہاڑ - کدمب - اڑوسہ - ان سبکا کہار اور ساجہی نمک - برابر لے اور اسمین
مقدار کے موافق بھنی ہینگ ڈال پھر انکو ۲ درم گرم پانی سے کہاوے تو گولا - سول پیٹ کے
عارضے سب جاوین - اسکا نام نادئی چار ہے - یہ جوگ شتک مین لکھا ہے - یا سونٹھ
بیخ کنگج - تج - دار ہلدی - پیپل - انکا کاڑھا وے اور تل - قند سیاہ - زنجبیل - مرچ -
بھنی ہینگ بھارنگی - یہ سب دوا کاڑھے مین ڈال اور اوٹا کر دے تو خون کا درد بہت
کے حیض کے خون کا گولا دور ہو - یا پارہ ۱ حصہ [illegible] گندھک [illegible] صفا [illegible]

تانبے کی راکھ ۴ حصہ ان سبکو دو دن تک آک کے دودہ مین کھرل کرے پھر اسکو گولا بناکر سر بے مین رکھکر گج پٹ مین پکاوے پھر نکال کر ٹھنڈا کرے اور دو رتی کے برابر کھاوے تو پھیا پیٹ کی بیماری یہ سب دور کرتا ہے - اسکا نام شنکیشرس ہے - اور ایسا مریض - گوشت - مچھلی - گھی ترکاری - دال میٹھا پھل نہ کھاوے یہ سرب سنگرہ مین لکھا ہے +

## یکرت پلیہہ کے عارضی کی پیدایش علامت اور علاج

یکرت پلیہہ دونون بدن کے حصہ ہین داہنی پسلی مین یکرت رہتا ہے سینہ کے نیچے اور بائین پسلی مین پلیہہ رہتا ہے اسی کو عوام لوگ پھیا کہتے ہین یہ دونون خون سے پیدا ہوتے ہین اور خون کی چلنے والی نسون مین خاص انکی جگہ ہے +

## پلیہہ روگ کی پیدایش

جو آدمی گرم یا دہی وغیرہ بلغم پیدا کرنے والی بہت چیزین کھاوے اوسکے خون اور بلغم بڑہ کر گمند جیرا اور ضعف معدہ کرتے ہین اور بلغم صفرا کی جس مین علامتین ہون اوسکے بدن کی طاقت جاتی رہے بدن زرد پڑجاوے اوسکو پھیا کہتے ہین - یہ پھیا - باد - صفرا بلغم - خون سے چار قسم کا ہے +

## باد کے پھیا کی علامتین

شکم مین ہمیشہ اپھارا اوداورت اور درد رہے تو باد کا پھیا جانو +

## صفرا کے پھیا کی علامتین

بخار رہے - پیاس بہت لگے - جلن اور غفلت ہو - بدن زرد ہوجاوے تو صفرا کا پھیا جاننا چاہیے

## بلغم کے پھیا کی علامتین

سب حواس خمسہ سست اور کمزور ہوجاوین - مدہوشی ہو - بدن کا رنگ اوڑکا اوڑ ہوجاوے غفلت ہو بدن بھاری رہے - شکم سخت ہوجاوے - یہ علامتین بلغم کے پھیا کی جانو - اور تینوں خلطون کا پھیا ہو تو لاعلاج جانو - اور یہی علامتین یکرت کی بھی جاننا +

## علاج

جواکھار اونٹنی کے دودہ کے ساتھ کھاسے تو چھپا جاوے یا سیپ کی راکھہ دہی کے ساتھہ کھاے تو چھپا جاوے۔ یا ۲ درم پیپل دودہ کے ساتھہ کھاوے تو چھپا جاوے یا آک کے پتونکی راکھہ نمک ملاکر مٹھے کے ساتھہ کھاپیے تو چھپا جاوے۔ یا بھنی ہینگ۔ کالی مرچ۔ پیپل۔ زنجبیل۔ گوٹ۔ جواکھار۔ سیندہا نمک۔ یہ سب برابر لے باریک پیس ۲ درم بجورے کے رس سے ہر روز کھاپے تو چھپا جاوے۔ یا چھیلے کے کھار مین بھگوئی ہوئی پیپل ۲ درم کھائے تو چھپا اور گولا جاوے۔ یا سنکھہ کی راکھہ ۴ ماشہ جمبیری کے رس کے ساتھہ کھاے تو چھپا جاے یا بائین ہاتھ کی فصد کھلواوسے تو چھپا جاوے دہنے ہاتھہ کی فصد کھلواوے تو یکرت جاوے۔ یا پکے ہوے آمب کے رس مین شہد کو ملاکر پیے تو چھپا جاوے۔ یا اجواین۔ چترک۔ جواکھار۔ پیلامول۔ دانتیونی پیپل۔ شراب کے ساتھہ ہمیشہ کھاوے تو چھپا جاوے یہ بھاوپرکاش مین لکھا ہے۔ یا سیندہا نمک ۵ درم پانی مین اوٹاکر ہمیشہ پیے تو چھپا جاوے۔ یہ بھی بیدرہس مین لکھا ہے۔ یا جواکھار بای ڈہرنگ۔ پیپل۔ بیخ کنگھی۔ امل بید۔ یہ سب برابر لے باریک پیس ۲ درم ہر روز گرم پانی سے کھاے تو چھپا دور ہو۔ یا پیپل۔ زنجبیل۔ دانتیونی۔ یہ سب برابر لے اور ان سے دوگنا پوست ہلیلہ لے سب کو باریک پیس قند سیاہ کے ساتھہ پانی سے کھاے تو چھپا جاوے۔ یا بای ڈہرنگ۔ بیخ اندراین۔ سیندہا نمک۔ چترک۔ یہ برابر لے اور ان سے دوگنا دیودار لے اور تگنی زنجبیل اور بیخ سانٹھی کی لے اور بای ڈہرنگ برابر لے نسوت چوگنی لے انکو باریک پیس لے درم گرم پانی سے کھاسے تو چھپا جاوے۔ یا پنچ سنہمنہ۔ سیندہ نمک۔ چترک۔ پیپل۔ انکا کاڑہ کرکے پیے تو چھپا دور ہو۔ یا پھلانوہ۔ پوست ہلیلہ۔ زیرہ یہ سب برابر لے انکو باریک پیس ان مین برابر کا قند سیاہ پانچ درم ملاکر ہر روز سات دن تک کھاوے تو چھپا جاوے۔ یا لہسن۔ پیلامول پوست ہلیلہ۔ یہ سب برابر لے باریک پیس ۲ درم گاے کے پیشاب کے ساتھہ کھاے تو چھپا جاے۔ یہ چکردت مین لکھا ہے۔ یا پنچ روہت۔ پوست ہلیلہ یہ سب برابر لے باریک پیس ۲ درم گاے کے پیشاب کے ساتھہ کھاے تو چھپا

اور شکم کے عارضے - جریان - بواسیر - بلغم کے عارضے - خدام یہ سب دور ہون - یہ جوگ ترنگنی
مین ہے - یا سا بھر نمک - زرد چوب - رائی ان تینون کو ایک ایک تولہ بھر لے اور ۲۰۰ تولہ
مٹھے کو چکنے برتن مین بھر پانچ دن تک رکھے پھر ۵ تولہ تین دن تک پیے تو پھیا جاوے اسکا نام
تکر سندھان ہے اور بھاو پرکاش مین لکھا ہے یا ۱۰۰ سو تولہ روہکہہ اور ۴۸ بار بیر کی جڑ کو کوٹکر
۱۶ آمار پانی مین ان دونون کو اوٹاوے جب پانی چوتھائی رہجاوے تب اوتار کر چھان لے پھر
اوس پانی مین ایک سیر گائے کا گھی ڈالے اور بکری کا دودھ ۴ بار ڈالے پھر زنجبیل ۲ درم کالی مرچ
۲ درم - پیپل ۲ درم - ترپھلا ۲ درم - بھنی ہوئی ہینگ ۲ درم اجواین ۲ درم - بیخ سانٹھی
۲ درم - تمبرو ۲ درم - بای بڑنگ ۲ درم - نمک سیاہ ۲ درم - انار دانہ ۲ درم - دیودار ۲ درم
بیخ اندراین ۲ درم - جواکھار ۲ درم - پوہکر مول ۲ درم - بیخ جھاو ۲ درم - سجی ۲ درم
چب ۲ درم - ان سبکو باریک پیس گھی مین نرم آنچ سے پکاوے جب یہ دوا اور دودھ
جل جاوے اور گھی رہجاوے تب اسکو امرتبان مین چھانکر بھر رکھے پھر اس گھی مین سے
تین تولہ پرہیز سے کھاوے تو پھیا - پلیہو - پسلی کا درد - نفرت - قبض - پانڈروگ -
قے - اسہال - بکھم جوبران سبکو دور کرتا ہے - اسکا نام مہاروچک گھرت ہے - یا چترک
۲۰۰ تولہ لے اوسکا کاڑہا کر اوسمین کانجی کا پانی ۴۰۰ تولہ بھر اور دہی کا مٹھا ۸۰۰ سو تولہ
اور پیپلا مول ا تولہ - چب ا تولہ - چترک ا تولہ - زنجبیل ا تولہ - تالیس پتر ا تولہ - جواکھار ا تولہ
سیندھا نمک ا تولہ دونون زیرہ ۴ تولہ - دونون ہلدی ۴ تولہ - کالی مرچ ۲ تولہ ان سبکو
باریک پیس چترک کے کاڑہے مین ملاوے پھر اسمین اٹھ گھی ملاوے جب پانی وغیرہ سب
جل جاوین اور صرف گھی رہجاوے تب اسے اوتار لے اور چھانکر امرتبان مین بھر رکھے
اور اسکا استعمال کرے تو پھیا - گولا - پیٹ کے عارضے - اپھار - پانڈروگ - نفرت - بکھم جوبر
پیڑو کا درد - سوجن - ضعف معدہ ان عارضون کو یہ دور کرکے طاقت کو بڑہاتا ہے - اسکا
نام چترکادگھرت ہے اور برند مین لکھا ہے - اور جو پھیا کا علاج ہے وہی پکرت کا بھی

جاننا - یا پچواکھار - بای بڑنگ - پیپل - بیج گنگچ انکے کاڑہ سے یکرت پھیا دونون جاوین +

## ہردروگ یعنی سینہ مین درد پیدا ہوی عارضی کی پیدایش علامت اور علاج

بہت گرم اور بھاری اور بہت کھٹی - کسیلی - بہت تیکھی چیزون کے کھانے سے اور بہت محنت کرنے سے بھاری چوٹ کے لگنے سے اور بہت بیٹھنے اور نہایت فکر کرنے اور پیشاب اور پاخانہ کے روکنے سے سینے کا عارضہ پیدا ہوتا ہے وہ باد - صفرا - بلغم - سنپات اور کیڑون سے پانچ قسم کا ہے +

## ہردروگ کی عموماً علامتین

خوراک کھانیکا رس جو پہلے سینہ مین جاوے اوس رس کو باد - صفرا - بگاڑکر - سینے مین درد پیدا کرے اوسکو بید ہردروگ کہتے ہین +

## بادی ہردروگ کی علامتین

سینے مین تھپر اور کلھاڑی کی سی چوٹین لگین یہ علامتین ہون تو باد کا ہردروگ جانو +

## صفرا کے ہردروگ کی علامتین

پیاس بہت لگے - جلن ہو - چھاتی مین درد ہو - گلے مین سے دھوان نکلے - بیہوشی ہو بدن سرد ہو جاوے - پسینا آوے منہ سوکھہ جاوے جسمین یہ علامتین ہون اوسکو پت کا ہردروگ جانو +

## بلغم کے ہردروگ کی علامتین

چھاتی بھاری رہے - منہ مین سے بلغم بہت نکلے - کھانے کی رغبت جاتی رہے - بدن جکڑا سا ہو جاوے منہ میٹھا رہے - بدہضمی ہو - چھاتی مین بلغم جم جاوے یہ علامتین ہون تو بلغم کا ہردروگ جانو - اور یہ سب علامتین ملی ہون تو سنپات کا ہردروگ جانو +

## کیڑونکے ہردروگ کی علامتین

آنتون مین کیڑے ہون - پھر بدپرہیزی کا کرنے والا آدمی تل دودہ قند سیاہ وغیرہ شیرین

چیزین کھاوے تب اوسکے مرم استھانون مین درد ہو۔ چھاتی مین درد ہو۔ چھاتی پشر جاوے تب وہ نہایت تکلیف اور آزار اوٹھاوے یہ علامتین جسمین ہون اور تے آوے اور بہت تھوکے اور چھاتی مین درد ہو۔ اور کھانے سے نفرت ہو۔ اور آنکھین سیاہ ہوجاوین اور بدن سوکھہ جاوے یہ کیڑون سے ہردروگ کی علامتین جاننی چاہئین +

| ہردروگ سے فساد |
|---|
| سب حواسون کا ہوش جاتا رہے بدن مین درد ہو اور چکر آوین بدن سوکھہ جاوے + |

## ہردروگ کا علاج

بہیڑے کے درخت کی چھال کا چورن ۴ تولہ ہرروز دودہ یا گھی یا قند سیاہ کے پانی کے ساتھہ کھاوے تو ہردروگ۔ جیرن جور۔ رکت پت۔ انکو دور کرے یا پوست ہلیلہ۔ بچ۔ راسنا۔ پپیل۔ زنجبیل۔ کچور۔ پوکہر مول۔ یہ سب برابر لے باریک پیس ۲۰ درم پانی سے پیئے تو ہردروگ دور ہو۔ یا ہرن کے سینگ کو بٹ پاک کرنے اور گاے کے پیشاب کی ساتھہ کھاوے تو ہردروگ اور سب طرحکے درد دور ہون۔ اور گاے کے گھی کے ساتھہ کھاوے تو ہردروگ اور سول وغیرہ دور ہو۔ یہ ہرن کے سینگ کا بٹ پاک ہے یا کہرٹی۔ پوست گنگیرن۔ کاہو کے درخت کی چھال۔ ملٹھی یہ سب دوا برابر لے باریک پیس ۲۰ درم کا کاڑھا کر ہرروز پیے تو ہردروگ۔ بات رکت۔ رکت پت ان سبکو دور کرے۔ یہ بھاو پرکاش مین لکھا ہے یا کوٹ باہی ترنگ انکو باریک پیس ڈہائی درم گاے کے پیشاب کے ساتھہ کہالیے تو سینے کے کیڑے گر پڑین اور ہردروگ جاوے۔ یا بیج گنگیرن اور کاہو کے درخت کی چھال۔ پوکہر مول ان سبکو باریک پیس ڈہائی درم دودہ کے ساتہ یا شہد کے ساتہ کھاوے تو ہردروگ۔ دمہ۔ کھانسی۔ تے ہچکی انکو دور کرے۔ یا پوست ہلیلہ۔ بچ۔ راسنا۔ پپیل۔ زنجبیل۔ کچور۔ پوکہر مول۔ انکا چورن کھاوے تو ہردروگ جاوے۔ یا دشمول کے کاڑھے مین ارنڈ کا تیل اور سانبھر نمک ڈالکر پیے تو ہردروگ جاوے۔ یا پوکہر مول۔ زنجبیل۔ کچور۔ پوست ہلیلہ۔ جوا کھار

یہ سب برابر لے اور انکا کاڑہا کرکے اسمین گھی ڈالکر پیے تو بادی ہر دوگ جاوے - یہ بید رہس مین ہے - یا بھنی ہنیگ - بچ بای بڑنگ - زنجبیل پیپل پوست ہلیلہ - جیرک - جواکھار نمک سیاہ - پوہکر مول - یہ سب برابر لے باریک کرے ۲ درم شہد کے ساتھ کہاوے تو ہر دروگ ... کھانسی - راج روگ - ہچکی یہ سب عارضے دور ہون - یا بھنی ہنیگ - زنجبیل - جیرک - کوٹ - جواکھار - پوست ہلیلہ - بچ - بای بڑنگ - نمک سیاہ - پاڑہ - پوہکر مول یہ سب برابر لیکر کھاوے تو ہر دروگ - اپھرن - ہیضہ - یہ سب دور ہون +

## موترکرچہر کی عارضی کی پیدایش علامت اور علاج

محنت کرنے تیکھی اور روکھی چیز کھانے اور شراب پینے اور دریائی جانورون کے گوشت کھانے اور کھانے پر کھانا کھانے سے آدمیون کے موترکرچہر کا عارضہ پیدا ہوتا ہے وہ آٹھ قسم کا ہے بادکا - صفراکا - بلغم کا - سنپات کا - چوٹ لگنے کا - پاخانہ کے روکنے کا

## عام علامتین

باد - صفرا - بلغم - مفسد ہوکر اپنے آپ ہی پیڑو مین جاکر پیشاب کی راہ مین بہت درد کرکے نہایت تکلیف سے ٹیس ہوکر پیشاب اوتارتے ہین اور پیشاب بند ہونے مین تو کم اور پیشاب کرنے مین زیادہ درد ہو اوسکو موترکرچہر کہتے ہین +

## باد کے موترکرچہر کی علامتین

رانگہن اور پیڑو کے جوڑ مین اور آلت مین زیادہ درد ہو اور تھوڑا تھوڑا بار بار پیشاب کرے یہ علامتین جسمین ہون اوسکو باد کا موترکرچہر کہنا چاہیے +

## صفرا کے موترکرچہر کی علامتین

درد اور سرخ اور گرم پیشاب بہت تکلیف سی ٹیس ہوکر اوترے اوسکو صفرا کا موترکرچہر کہنا چاہیے

## بلغم کے موترکرچہر کی علامتین

پیڑو اور آلت یہ دونون بھاری ہون اور پیشاب مین جھاگ آوین اور پیشاب تکلیف سے اوترے

یہ علامتیں جسمیں ہوں اوسکو بلغم کا موترکرچہر جانو اور یہ سب علامتیں ملی ہوں تو اوسکو سنپات کا موترکرچہر کہنا چاہیے +

## چوٹ لگنے کے موترکرچہر کی علامتیں

پیشاب کو لیچلنے والی نسون میں کسیطرح چوٹ لگنے سے پیشاب رک جاوے اور بادسکے موترکرچہر کی علامتیں اس موترکرچہر کی علامتوں سے ملیں تو آدمی مرجاسے +

## پاسخانہ روکنے کے موترکرچہر کی علامتین

جو آدمی پاسخانہ کے زورکو روکے اوسکے باد مفسد ہوکر پیڑو اور پیٹ میں نفخ کرے اور آلت کی جگہ میں درد زیادہ کرے پیشاب نہایت آزار سے اوترے یہ علامتیں ہوں تو پاسخانہ کے روکنے کا موترکرچہر جانو +

## شہوت کے روکنے کے موترکرچہر کی علامتین

منی کے روکنے سے پیشاب کی راہ رک جاسے تو آدمی کے پیڑو اور آلت میں درد ہو اور منی کو لیے پیشاب بہت آزار دیکر اوترے تو منی کے روکنے کا موترکرچہر جانو +

## پتھری کے موترکرچہر کی علامتین

پتھری اور ریت یہ دونوں فطوں میں رہتی ہیں انھیں سے موترکرچہر ہوتا ہے وہ پتھری صفرا سے جلی اور باد سے رکتی ہوئی پتھری کی صورت ہوکر پیشاب کو روکتی ہے +

## شرکرا یعنے ریت کا فساد

سینے میں درد ہو۔ بدن کانپنے۔ کوکھ میں شول اوٹھے بدہضمی اور بیہوشی ہو یہ علامتیں ہوں تو آدمی مرجاسے +

## موترکرچہر کا علاج

گوکھرو۔ مغزالتماس۔ بیخ ڈابھہ۔ بیخ کاس۔ جواسہ۔ آملہ۔ پاکھان بھید۔ پوست ہلیلہ یہ سب برابر لے کوب کر ۲ درم کا کاڑھا کر شہد ملا ہر روز کھاسے تو موترکرچہر اور پتھری کا

لاعلاج عارضہ بھی دور ہو۔ اسکا نام گوکھروکواتھ ہے۔ یا الایچی۔ پاکھان بھید۔ سلاجیت
پیپل۔ گوکھرو۔ تخم تورسی۔ سیندہا نمک۔ کیسر۔ یہ سب برابر لے باریک پیس۔ اکیس۲۱ درم
چانول کے پانی کے ساتھہ یا پرانے قند سیاہ کے پانی کے ساتھہ ہرروز کھاے تو موترکرچہر دور ہو
یا دودہ مین پرانا قند سیاہ یا مصری ڈالکر گرم کرکے پیے تو موترکرچہر جاوے +

## چوٹ لگنے کے موترکرچہر کا علاج

آملہ کے رس مین شہد ملا کر پیے۔ یا اوکہہ کے رس مین شہد ڈالکر پیے تو موترکرچہر دور ہو +

## پاخانہ روکنے کے موترکرچہر کا علاج

گوکھرو کا کاڑہا کر شہد جواکھار ملا کر پیے تو موترکرچہر جاوے یا ترپھلا ۵ درم۔ بیر کی جھنگی چھال
۵ درم ان دونون کو رات مین بھگو کر صبح اوسی پانی مین پیس سیندہا نمک ڈالکر پیے تو یہ بیماری
دفع ہو۔ یا جواکھار ۵ ماشہ۔ مصری ۵ ماشہ۔ انکو پیس پانی سے کھاے تو موترکرچہر ضرور
دفع ہو۔ یا منکہ داکھہ ۵ درم۔ مصری ۱۰ درم۔ دہی کا مٹھا ۱۰ درم۔ یہ تینون ملا کر پیے تو موترکرچہر
جاوے یا گوکھرو کا جڑ سمیت کاڑہا کر شہد اور مصری ملا کر پیے تو موترکرچہر جاوے یہ علاج
بھاؤپرکاش مین لکھے ہین۔ یا گلو۔ زنجبیل۔ آملہ۔ اسگندہ۔ گوکھرو۔ یہ سب برابر لے
انکو جوکوب کر ۲۰ درم کا ہرروز کاڑہا کرکے پیے تو موترکرچہر جاوے۔ یا پکے ہوے لیمون کا رس
گاے کے کچے دودہ مین ڈال ہرروز رغبت کے موافق پیے تو عورت کے مقام مخصوص کے
جو عارضے پیدا ہون اور جلن۔ جریان۔ موترکرچہر وغیرہ عارضون کو دور کرے۔ یا پوست
ہلیلہ۔ گوکھرو۔ مغز املتاس۔ پاکھان بھید۔ دہانسہ۔ اڑوسہ۔ یہ سب برابر لے اور
جوکوب کر ۵ درم کا کاڑہا شہد ڈالکر ہرروز پیے تو جلن سمیت۔ موترکرچہر اور قبض دور کرے
اسکا نام ہرتکیادکواتھ ہے +

## تکلیف سے خونکا پیشاب کرتا ہو اوسکا علاج

بیخ ڈابھہ۔ بیخ کاش۔ بیخ دوب۔ بیخ سرکنڈہ۔ انکا کاڑہا کرکے دے تو خون کا پیشاب کرنا

اچھا ہو اسکا نام ترن نیجک ہے یا بیلے پیٹھے کے رس مین مصری ملا کر پیے تو موتر کرچھر جاوے
اسکا نام کو کھانڈ رس ہے - یا کیٹلی کے رس مین شہد ڈالکر پیے تو موتر کرچھر جاوے - یا
چھپن تولہ بھر گوکھرو اٹھگونے پانی مین اوٹا کر چھانے پھر اسمین گوگل ۲۸ تولہ ڈالکر پھر
پکاوے پھر اسمین زنجبیل ۲ تولہ - کالی مرچ ۲ تولہ - پیپل ۲ تولہ - پوست ہلیلہ ۲ تولہ - بہیڑے
کی چھال ۲ تولہ - آملہ ۲ تولہ - ناگرموتھا ۲ تولہ - ان سبکو خوب ملا کر پیسے اور گوگل مین ڈالے
پھر ۵ ماشہ ہر روز پانی سے کھاوے تو یہ بیماری - موترا گھات - جریان - پردر - بات رکت
نطفہ کا عارضہ انکو دور کرتا ہے - اسکا نام گوکھرادگوگل ہے - یا زیرہ ۲ تولہ - قند سیاہ ۲ تولہ
ہر روز کھاوے تو موتر کرچھر جاوے - یا جواکھار ۲ درم گاے کے مٹھے کے ساتھ پیے تو
جنگ سے پیشاب آنے کی بیماری اور پتھری دونون دور ہون - یا پارہ ۱ حصہ - گندھک مصفا
۴ حصہ ان دونون کو حل کرے پھر اسکو بڑی کڑاہی مین بھرے اور بھنے سہاگے کو پانی سے
پیس کوڑی کے منہ مین لگاوے پھر کوڑی کو کلھڑے مین رکھ گجپٹ مین پھونک دے اور
ٹھنڈا ہونے کے پیچھے اوس کوڑی کو کلھڑے سے نکال باریک پیس چار رتی کی گولی باندھے
اور اکیس کالی مرچ پیس گھی کے ساتھ کھاوے تو موتر کرچھر جاوے اسکا نام تلکو کیسور رس ہے
یہ سب علاج بھاو پرکاش اور بید رہس مین لکھے ہین یا نردہ لست یا اوتر لست کرنے سے موتر کرچھر
جاوے - یا چھتاور - بیج کاس - بیج ڈابھ - گوکھرو - بداری قند - بیج سالر - کسورہ - انکا کاڑھہ
کرکے پیے تو صفرا سے پیدا ہوئی یہ بیماری دفع ہو - یا کیلے کے رس مین گاے کا پیشاب ڈالکر
پیے تو بلغم کا موتر کرچھر دور ہو - یا الایچی کو باریک پیس پانی سے پیے تو بلغم کا موتر کرچھر جاوے
یا پسا ہوا مونگا ۱ درم چاول کے پانی سے کھاوے تو بلغم کی یہ بیماری دور ہو - یا گوکھرو اور زنجبیل
کا کاڑھہ پیے تو بلغم کا موتر کرچھر جاوے - یہ ہند مین لکھا ہے - یا بڑی کٹیلی - پارہ -
ملہٹی - مہوا - اندرجو - انکا کاڑھہ کرکے پیے تو سنپات یعنے تینون خلطونکا
موتر کرچھر دور ہو +

## منی کے روکنے کے موترکرچھر کا علاج

سلاجیت شہد مین ملاکر کھاوے تو منی کے روکنے کا موترکرچھر دُور ہو- یہ حکمت مین ہے یا نہایت خوبصورت عورت سے صحبت کرے تو یہ بیماری دفع ہو- یا پنچ کھرٹی کا کاڑہ پیے تو سب موترکرچھر جاوین- یا گوکھرو کا پنچانگ ۲۰۰ تولہ لے اوسکو کوٹ اٹھ گنے پانی مین اوٹاوے جب چوتھا حصہ رہجاوے تب اوسمین ۱۰۰ تولہ بھر مصری کے او لیہہ کی سی چاشنی کرے اوسمین زنجبیل ۴ تولہ- پیپل ۴ تولہ- الایچی ۴ تولہ- جواکھار ۴ تولہ- کیسر ۴ تولہ کاہو درخت کا چھلکا ۴ تولہ- تخم تورسی ۴ تولہ- تبس لوچن ۱۶ تولہ- ان سب دوا ونکو باریک پیسکر اس چاشنی مین ڈالے پھر ۲ تولہ ہر روز کھاوے تو یہ بیماری اور سوزش قبض پتھری- خون کی پیشاب کرنا- مدھو پر میہہ یعنے جریان- ان سکو دورکرے اسکا نام گوکھرا ولیہہ ہے یہ سب علاج سرب سنگرہ مین لکھے ہین +

## موتراگھات عارضی کی پیدایش علامت اور علاج

عام لوگ موترکرچھر اور موتراگھات مین شک کرتے ہین سو انکا فرق لکھتے ہین موترکرچھر مین نہایت آزار اور موتر بند مین تھوڑا اور موتراگھات مین موتر بند تو بہت مگر پیشاب کرتی وقت درد کم ہوتا ہے اتنا فرق ہے +

## موتراگھات کی پیدایش

بدپرہیزی سے باد صفرا بلغم مفسد ہوکر موتراگھات کو پیدا کرتے ہین وہ موتراگھات روگ تیرہ قسم کا ہے- بات کنڈلکا[۱]- اشٹیلا[۲]- بات بست[۳]- موتراگھات[۴]- موترجٹھر[۵]- موتر وت سنگ[۶]- موترچھے[۷]- موترگرنتھہ[۸]- موترشکر[۹]- اوشن بات[۱۰]- موترساد[۱۱]- بدگھات[۱۲]- بست کنڈلکا[۱۳]-

## بات کنڈلکا کی علامتین

روکھی چیز کے کھانے اور پاخانہ اور پیشاب اور منی کے روکنے سے باد پیڑو مین جاکر درد پیدا کرے اور جب بول کی نسون مین جاکر گھومے اور مفسد ہو جاوے تب بلغم پیشاب کے

چھید کو روکے اور آلت کے مُنہ مین باد وائرسے کے مانند ہو جاوے تب آدمی تھوڑا تھوڑا پیشاب کرے اور پیشاب کرتے وقت درد زیادہ ہو یہ علامتین ہون تو اوسکو بات کُنڈلکا کا عارضہ کہتے ہین - یہ لا علاج ہے - یہ مریض مرجاتا ہے +

## اسٹیلا کی علامتین

پیڑو مین اپھارہ ہو - ریاح صادر نہو نے - اور مقعد مین ہوا کی گانٹھ پتھر سی ہو جاوے اوس جگہ درد بہت ہو اور پھر ہوا پیشاب کو روک دے تو اسٹیلا کی علامتین جاننی چاہیین +

## باد لبست کی علامتین

جو شخص پیشاب کے زور کو روکے اوسکے ہوا پیڑو مین جاکر پیشاب کی نسون کے مُنہ کو روک دے اور پیشاب نہ اوترنے دے پیڑو اور کوکھ مین درد پیدا کرے اوسکو بات لبست کا عارضہ کہتے ہین - یہ عارضہ بہت آزار دیتا ہے +

## موترا تیت عارضے کی علامتین

پیشاب کو بہت مرتبہ روکے اور دیر تک پیشاب نہ کرے تب آدمی کے پیشاب کم اوترے اوسکو موترا تیت کہتے ہین +

## موتر جٹھر کی علامتین

جو شخص پیشاب کے زور کو روکے اوسکے مقعد کی ہوا شکم کو بھر کر ناف کے نیچے اپھار کے عارضے کو پیدا کرکے بہت درد کرے اوسکو موتر جٹھر کہتے ہین +

## موتر وت سنگ کی علامتین

پیڑو یا آلت کی نسون مین جو پیشاب آیا ہوا وسکو نہ کرے تب اوس شخص کے پیشاب کے ذریعہ سے درد یا بغیر درد تھوڑا خون اوترے اوسکو موتر سنگ کا عارضہ جانو +

## موتر چھے کی علامتین

جس شخص کا بہ سبب محنت کے روکھا بدن پڑجاوے اوسکے پیڑو مین جو باد - صفرا - بلغم رہتی ہین

وہ درد اور سوزش سمیت پیشاب کو زائل کرین اوسکو موتر چھے جانو +

## موتر گرنتھہ کی علامتین

پیڑو کے بیچ مین گول اور بیحرکت اور چھوٹی املی کی برابر بہت سخت ہوا کی گانٹھہ اچانک پیدا ہو اوسکو موتر گرنتھہ کہتے ہین +

## موتر شکر کے عارضے کی علامتین

پیشاب زور سے لگ رہا ہو اور جماع کرنے کے لیے عورت کے پاس جاوے تب اوسکی ہوا منی کو اوسکی خاص جگہہ سے ہٹا دے اور پیشاب کرنے کے پہلے یا اوسکے بعد ارنے اوپلے کی راکھہ کے پانی کے مانند گرے اوسکو موتر شکر کہتے ہین +

## اوشن روگ کی علامتین

عورت سے قربت کرنے یا محنت یا دہوپ مین رہنے سے پیڑو مین جو باد۔ صفرا بلغم رہتے ہین وہ پیڑو آلت اور مقعد کو جلاتے ہین تب ہلدی کے مانند پیشاب اوترے یا خون لیئے نہایت تکلیف سے پیشاب اوترے اوسکو اوشن بات کہتے ہین +

## موتر اساد کی علامتین

بدپرہیزی سے پیڑو مین جو باد رہتی ہے وہ صفرا اور بلغم کو بگاڑتی ہے تب اوسکی پیشاب بہت تکلیف سے اوترے اور زرد یا سرخ یا سفید بہت گہرا گرم گورو چن کے مانند یا چونے کے مانند تھوڑا اوترے بدن سوکھہ جاوے اوسکو موتر ساد کہتے ہین +

## بڑگھات کے عارضہ کی علامتین

جو شخص بہت روکھا کھانا کھاوے وہ دبلا ہو پاخانہ سمیت موتے اور اوسکے پیشاب مین پاخانہ کی سی بدبو آوے اور بہت تکلیف سے پیشاب اوترے اوسکو بڑگھات کہتے ہین +

## بست کنڈل عارضہ کی علامتین

بہت جلد دوڑنے اور فاقہ کرنے اور بہت محنت اور پیڑو مین کسیطرح کی چوٹ لگنے سے

پیڑو مین گانٹھہ پڑجاتی ہے تب اوٹھتے وقت درد ہو اور گانٹھہ بڑہی ہوئی نہ ہے - حمل کے
مانند رہے درد ہو - بدن پھڑکے - سوزش زیادہ ہو - اوس گانٹھہ کو ہاتھہ سے دباوے
تو پیشاب کا قطرہ اوترے اور بہت درد ہو تو پیشاب کی دھار اوترے اور ہتیار کی ضرب
لگنے کاسا درد ہو اوسکو بست گنڈل کہتے ہین یہ لاعلاج ہے یہ مریض مرجاوے +

## موترا گھات کا علاج

بیخ نرسل - بیخ ڈابھہ - بیخ کاس - بیخ سانٹھی - بیخ کہرٹی انکا کاڑھا کرکے پھر شہد ڈال ٹھنڈا کرکے
پیے تو یہ بیماری دفع ہو - یا کافور کو پانی سے باریک پیس کپڑے مین اوسکا لیپ کرے
اور بتی بنا کر پھر اوس بتی کو آلت پر رکھے تو یہ عارضہ دور ہو - یا کشنیز گوکھرو - ان دونکا
کاڑھا کر اور اس کاڑھے مین گھی پکا کر کھاوے تو موترا گھات اور موترکرچھر منی کا فساد یہ تینون
دور ہون اسکا نام دہانیہ گوکہر ہے +

اور جتنا علاج موترکرچھر اور پتھری کا ہے اوتنا ہی موترا گھات کا جان لینا - یہ بھاوپرکاش مین یہ
لکھا ہے - یا تخم تورسی ۵ درم - کشنیز ۵ درم - انکو رات کے وقت اوسی پانی مین چھان
سیندھا نمک ۱ درم ڈالکر پیے تو موترا گھات دور ہو - یا پاڈل درخت کا کھار ۲ درم - نمک سیاہ ۱ درم
یہ دونون شراب کے ساتھہ پیے تو موترا گھات دور ہو - یا شراب مین ترش انار کا رس اور آلائچی
ڈالکر پیے تو یہ عارضہ دور ہو - یہ برند مین لکھا ہے - یا سلاجیت کا استعمال کرے تو موترا گھات
دور ہو - یہ دوا بانجھہ عورت کے لڑکا پیدا کرنے والی ہے - یہ سرب سنگرہ مین لکھا ہے - یا چترک
- ۱۰ / سفید سرسون ۵ درم - کٹھریٹی ۱۰ درم - داکھہ ۱۰ / - بیخ اندراین ۵ درم - ترپھلا ۵ درم
آملہ کلان ۱۰۰ عدد انکا ۲۵۶ / پانی مین کاڑھا کرے جب اسکا چوتھا حصہ رہجاوے تب اوتار کر
چھان لے پھر اس کاڑھے مین ۴ سیر گھی ڈالکر پکاوے جب دوا اور پانی جل جاوے اور گھی رہجاوے
تب چھان لے پھر اوسمین بنس لوچن ۲ سیر ڈال آدہ سیر ہر روز کھاوے تو سب طرح کے منی کے
فساد دون کو دور کرتا ہے اور اس دوا کے استعمال سے عورت کے حمل رہجاتا ہی اور موترا گھات

پردر - عورت کے مقام مخصوص کے فساد - پتنگ سے پیشاب آوے ان سب عارضونکو دور کرتا ہے اسکا نام چترک آدگھرت ہے اور چرک مین لکھا ہے - یا ترپھلے کا پانی مین قند سیاہ اور دودھ ڈالکر پیوے تو موترا گھات جاوے - یا پاٹل - ارنو - نیم کی چھال - زرد چوب - گوکھرو - پلاس کی چھال - یہ سب برابر لے انکا کاڑھا کر اوسمین قند سیاہ ڈالکر پیوے تو موترا گھات جاوے - یا نہایت خوبصورت اور ہوشیار عورت سے جماع کرے تو یہ بیماری دور ہو - یہ سب آترے مین لکھے ہین +

## موتر رودہ کا علاج

جو علاج موترا گھات اور موتر کرچھر کے ہین وہی اسکے بھی جان لینا اور جو کچھ زیادہ ہین وہ لکھتے ہین - تخم ککڑی - ترپھلا - سینڈھا نمک - یہ سب برابر لے باریک پیس ۵ درم گرم پانی کے ساتھ پیوے تو موتر رودہ جاوے یا تل کے کاڑھے کو جلا کر کھار نکالے اور ۵ درم دہی اور شہد کے ساتھ کھاوے تو پیشاب کے سب عارضے دور ہون +

## پیشاب بہت گرم اوترے اوسکا علاج

چمبیلی کی جڑ کو بکری کے دودھ مین پیسکر پیوے تو یہ عارضہ دور ہو - یا کمل کی جڑ کو گاے کے پیشاب مین پیس اوسمین تل ملاکر پیوے تو موتر رودہ جاوے یہ سب آترے مین لکھا ہے +

## اشمری کے عارضے کی پیدایش علامت اور علاج

اشمری کو عام مین پتھری کہتے ہین یہ پتھری کا عارضہ چار قسم کا ہے - باد کا - صفرا کا - بلغم کا - منی کے روکنے کا ان چارون مین جو بلغم ملا ہے وہ مار ڈالتا ہے +

## پتھری کی پیدایش

پیڑو مین جو باد رہتی ہے وہ پیڑو کی منی - پیشاب - صفرا کو سکھا کر ترتیب سے پتھری کو پیدا کرتی ہے بیان یہ مثال ہے کہ جیسے گاے کی پتّے مین گوروچن بنجاتا ہے ویسی ہی آدمی کے پتھری پڑجاتی ہے

## پتھری کی پہلی شکل

پتھری کا عارضہ سنپات تینون خلطون کے بگڑنے سے پیدا ہوتا ہے پتھری والے بیمار کے

پیشاب مین مست بکرے کیسی بد بو آوے پیڑو مین ابھار ہو اور درد بہت ہو پیشاب بڑے آثار سو اور تپ بخار ہو۔ کھانے سے نفرت ہو یہ پتھری کی پہلی کی علامتین ہین +

## پتھری کے عارضی کی عموماً علامتین

ناف اور پیشاب کی نسون اور پیڑو مین بہت درد ہو اور پیشاب کی دہار بندہی نہ گرے اور پیشاب کی راہ رک جاوے۔ جب پتھری پیشاب کی راہ سے سرک جاوے تب اوس آدمی کو آرام ملے پیشاب اچھی طرح زرد اوترے اور جب وہ مثانہ مین ہو تب نہایت تکلیف سے تھوڑا تھوڑا پیشاب اوترے

## زیادہ بادہ والی پتھری کی علامتین

جس مین پیشاب کے وقت زیادہ درد ہو داتون کو چباوے اور پیشاب کرتے وقت کانپے اور آلت اور ناف مین درد ہو پیشاب کرتے وقت پکارا کرے اور پاخانہ گرے پیشاب بند بند اوترے پتھریکا رنگ سیاہ ہو اور پتھری مین کانٹے سے ہون اوسکو بادی پتھری کہتے ہین +

## صفرا بلغم کی پتھری کی علامتین

پیڑو آگ کے مانند ایسا جلے گویا پک گیا ہے اور پتھری بادام کے چھلکے کے مانند زردی سرخی سفیدی لیے ہو۔ یہ علامتین ہون تو صفرا اور بلغم کی پتھری جانو +

## بلغم کی پتھری کی علامتین

پیڑو مین بہت درد ہو۔ اور پیڑو ٹھنڈا اور بھاری ہو اور اوسکی پتھری چکنی اور گیلی اور سفید مرغی کے انڈے کے برابر ہو جسمین یہ علامتین ہون اوسکو بلغم کی پتھری کہنا چاہیے +

## منی کے رکنے کی پتھری کی علامتین

جس شخص کو جماع کرنے کی خواہش ہو اور وہ منی کو روکے کسیطرح جانے نہ دے اوسکو منی کی پتھری پیدا ہوتی ہے آلت اور فوطون کے بیچمین یہ ہوا منی کو سکھا کر پتھری پیدا کرتی ہے پھر وہ پتھری پیڑو مین درد کرے پیشاب تکلیف سے اوترے فوطے سوج جاوین اوسکی منی زائل ہو جاوے اور آلت مین درد کرے تو آلت کے منہ سے منی نکلے یا وہ آلت مین درد پیدا کرے تب جو باد

اوس پتھری کی نزدیک باریک مٹی کے ریت کے مانند ٹکڑے کردے تب اوسکو شکرا کہتے ہین ✤

## پتھری کے فساد

بدن کمزور ہوکر زرد ہو کوکھ مین درد اوٹھے - کسی چیز کی رغبت نہ رہے - بدن زرد ہوجاے اور موترا گھات ہو اور ناف مین ورم ہو پیشاب رک جاوے یہ اسکے فساد ہین ✤

## پتھری کے عارضے کا علاج

زنجبیل ارنی پاکھان بھید کوٹ - بزنا گوکھرو - ارنڈ کی چھال - مغز املتاس - یہ سب برابر لے جوکوب کر ۵ درم کا کاڑہا کرا وسمین بھنی ہوئی ہینگ - جواکھار - سینڈہا نمک - یہ تینون ڈال پتھری والا پیے تو پتھری اور موتر کرچہر یہ دونون دور ہون اور کوٹھے کی ہوا - اپدنس - بواسیر انکو بھی دور کرتا ہے اور ہاضمہ کرتا ہے اسکا نام سنٹھیا دکواتھ ہے - یا الایچی - پیپل - مہوا - پاکھان بھید - بت پاپڑہ - گوکھرو - اڑوسہ - بیخ ارنڈ - یہ سب برابر لے جوکوب کر انکا کاڑہا کرکے اوسمین سلاجیت ڈالکر پیے تو پتھری اور موترکرچہر کو دور کرے اسکا نام املادکواتھ ہے - یا پیٹھے کے رس مین بھنی ہوئی ہینگ - جواکھار - ڈالکر پیے تو پیڑو کا درد اور پتھری جاوے - یا ارنی کی چھال - پاکھان بھید - زنجبیل - گوکھرو - انکا کاڑہا جواکھار ڈالکر پیے تو پتھری جاوے یا گوکھرو کے چورن مین پانچ درم شہد ملاکر بھیڑ کے دودہ مین پیے تو پتھری جاوے - یا بیخ بزنا گوکا کاڑہا کرا وسمین قند سیاہ ڈالکر پیے تو پتھری کا عارضہ اور پیڑو کا درد دور ہو - یا ادرک کا رس - جواکھار - پوست ہلیلہ - ملیاگر چندن - انکا کاڑہا کر وہی ڈالکر پیے تو پتھری دور ہو - یا بزنا کا چھلکا دو سو تولہ بھرلے اوسمین چوگنا پانی ڈالکر اوٹاوے جب چوتھا حصہ رہجاوے اوسمین دو سو تولہ بھر قند سیاہ کی چاشنی کر چکنے برتن مین رکھے اوسمین زنجبیل ۲ تولہ - تخم بتھوہ ۲ تولہ - بھٹیری کی مینگنی ۲ تولہ - تخم بتھوا ۲ تولہ - تخم سنبھنہ ۲ تولہ - دالکھہ ۲ تولہ - الایچی - ۲ تولہ - بای بڑنگ ۲ تولہ انکو پیس اوسمین ڈال خوب ملاکر بہرروز کھاوے تو پتھری کا عارضہ دور ہو - یہ بزنا دکھا اولیہ ہے یا مجیٹھہ - تخم توری - زیرہ - بادیان - آملہ - بیر کی گٹھلی - کنکھہ مہ تمام - آسار - مینسل -

یہ سب برابر لے باریک پیس لے درم ہر روز شہد کے ساتھہ کھاوے تو پتھری یقیناً دفع ہو - یا ۵ تولہ بھر کلتھی کا کاڑہا کرا وسمین سیندہا نمک ۲ ماشہ - سرپھوکا کا رس ۲ ماشہ ملاکر پیوے تو پتھری دور ہو - یہ سب بھاؤپرکاش مین لکھے ہین - یا ہلدی کا چورن ۱۰ درم - قند سیاہ ۱۰ درم - انکو ۱ ماشہ کانجی مین ڈالکر پیوے تو پتھری دور ہوے یا نمک سیاہ - دودہ ملٹھی کی کھ ا یہ سب شراب مین ملاکر تین دن پیوے تو پتھری جاوے - یہ چکروت مین لکھا ہے - یا ملٹھی کی کھ ا ۲۰ درم شہد ۵ درم - انکو دودہ کے ساتھہ پندرہ دن پیوے تو پتھری ضرور گر پڑے - یا بیج گوپال ککڑی ۲ درم لے اور اوسکو رات مین بھگو رکھے صبح کے وقت اوسی پانی مین سات دن پیوے تو پتھری آلت کے ذریعہ سے جھڑ پڑے - یہ راج مارتنڈ مین لکھا ہے - یا کلتھی - سیندہا نمک - بائبرنگ - سار - مصری - سانٹھ کا رس - جواکھار - پیٹھے کا رس تل کا کھار - پیٹھے کے بیج - گوکھرو - ان سبکا کاڑہا کر اسمین گاے کا گھی پکاکر ۲ تولہ بھر ہمیشہ کھاوے تو پتھری موترکرچھر - موترا گھات - شکر بندہ ان سب عارضون کو یہ دور کرتا ہے اسکا نام کلتھیادگھرت ہے یہ برند مین لکھا ہے - اور مونگ - گیہون - جو - چاول دودہ گھی - ٹنڈسہ - سیندہا نمک - اس عارضی مین کھانے چاہیین +

## پرمیہہ کی عارضہ کی پیدایش اور علامت

زیادہ بیٹھنے اور بہت سونے اور نئے پانی کے پینے اور بکرا بھیڑ اور قند سیاہ وغیرہ بہت شیرین چیزون کے اور بہت دہی اور بلغم پیدا کرنے والی چیزون کے کھانے اور محنت اور بہت جماع کرنے اور دھوپ کے رہنے اور خلاف طبیعت چیزون کے کھانے اور بہت شراب پینے اور تلخ چیزون کے کھانے سے آدمی کے پرمیہہ یعنے جریان کا عارضہ پیدا ہوتا ہے +

## باد بلغم صفرا کے پرمیہہ کی پیدایش

پیڑو مین چربی اور گوشت اور بدن کا پانی پہونچے اوسکو بلغم خراب کرکے بلغم کے پرمیہہ کو کرتے ہین ایسے ہی صفرا گرم چیز سے مفسد ہوکر پیڑو مین جو چربی اور گوشت کا پانی پہونچتا ہے

اونکو خراب کرکے صفرا کے پرمیہ کو کرتے ہین ایسے ہی بادہ بھی کمزور بلغم اور صفرا کو ٹہر ولین
پہونچا کر صاف گوشت کی چربی اور بدن کے پانی کو پترو کی نسون مین پہونچا کر بادی پرمیہ کو
کرتے ہین اور بلغم کے دش پرمیہ باعلاج ہین کیونکہ عام علاج سے جاتے ہین اور صفرا کے
سات پرمیہ جاپیہ ہین یعنے ہمیشہ موجود رہکر دوا کھانے سے دبے رہتے ہین اسکے علاج مین
دوا وغیرہ کا رد بدل ہوتا ہے اور باد کے چار پرمیہ باعلاج ہین وہ نہین جاتے اور بدن کو
زائل کردیتے ہین +

## بیس طرح کے پرمیہون کا نام

اودک پرمیہ - اِچھو پرمیہ - ساندر پرمیہ - سرا پرمیہ - پسٹ پرمیہ - شکر پرمیہ - سکتا پرمیہ
شیت پرمیہ - شنی پرمیہ - لالا پرمیہ - یہ دس تو بلغم کے پرمیہ ہین اور چہیا پرمیہ
تیل پرمیہ - کالا پرمیہ - ہارڈر پرمیہ - مانجشٹ پرمیہ - رکت پرمیہ - یہ چھہ صفرا کے
پرمیہ ہین اور بسا پرمیہ - تیل پرمیہ - کام پرمیہ - ہستی پرمیہ - یہ چار باد کے ہین
یہ بیس پرمیہ باگبہٹ سشرت چرک بھاوپرکاش وغیرہ کے مطابق ہین - اور آترے کی
رائے سے اورزیادہ ہین وہ لکھتے ہین - سوپ پرمیہ - تکر پرمیہ - پنڈکا پرمیہ - شرکرا پرمیہ
گہرت پرمیہ - اَت موتر پرمیہ +

## پرمیہ کی پہلی شکل

دانت اور تالو اور زبان مین میل زیادہ ہو جاتا اور پیرون مین سوزش اور بدن چکنا ہو پیاس
بہت لگے منہ میٹھا رہے یہ علامتین ہون تو سمجھنا چاہیے کہ اسکے پرمیہ کا عارضہ ہوگا +

## پرمیہ کی عموماً علامتین

بہت ٹھنڈا اور تیلا پیشاب ہو تب جاننا چاہیے کہ اسکے پرمیہ ہوگا +

## بلغم کے بیس پرمیہ ترتیب سے لکھتے ہین

## اودک پرمیہ کی علامتین

بغیر میل کے سفید اور بہت ٹھنڈا بغیر بو کے پانی کے مانند کچھ بدرنگ اور چکنا پیشاب کرے اوسکو اودک پرمیہہ کہتے ہین +

## اچھو پرمیہہ کی علامتین

نیشکر کے رس کے برابر میٹھا ہو اوسکو اچھو پرمیہہ کہتے ہین +

## ساندر پرمیہہ کی علامتین

جیسے باسی پانی برتن مین رکھا ہوا ٹھنڈا ہوتا ہے ویسا ہی آدمی پیشاب کرے اوسکو ساندر پرمیہہ بولتے ہین +

## سُرا پرمیہہ کی علامتین

جسکی پیشاب مین شراب کیسی بو آوے اور اوسکا پیشاب اوپر تو صاف ہو اور نیچے بدرنگ ہو اوسکو سُرا پرمیہہ کہتے ہین +

## پشٹ پرمیہہ کی علامتین

چانول یا پانی وغیرہ کے چونیکے مانند سفید نہایت آزار دیکر پیشاب اوترے اور پیشاب کرتے وقت بال کھڑے ہو جاوین اوسکو پشٹ پرمیہہ کہتے ہین +

## شکر پرمیہہ کی علامتین

منی سمیت پیشاب کرے اوسکو شکر پرمیہہ کہتے ہین +

## سِکتا پرمیہہ کی علامتین

جسکے پیشاب مین بالو کے ذرون کے مانند بلغم کی پھٹکین آوین اوسکو سکتا پرمیہہ کہتے ہین +

## شیت پرمیہہ کی علامتین

بار بار گرم پیشاب کرے اوسکو شیت پرمیہہ کہتے ہین +

## شنے پرمیہہ کی علامتین

آہستہ آہستہ ہتھے سے پیشاب کرے اوسکو شنے پرمیہہ کہتے ہین +

## لالا پرمیہہ کی علامتین

لعاب کی تانت سمیت موتے اوسکو لالا پرمیہہ کہتے ہین۔ یہ دس بلغم کے پرمیہہ ہین +

## صفرا کے چھہ پرمیہہ ہین پہلے چھیار پرمیہہ کی علامتین

جسکے پیشاب مین کھار کیسی بدبو آوے اور اوسیکا رنگ ہو اور کھاری پانی کی مانند پیشاب کرے اوسکو چھیار پرمیہہ بولتے ہین +

## تیل پرمیہہ کی علامتین

جسکا پیشاب تیل کے رنگ کے مانند اوترے اوسکو تیل پرمیہہ کہتے ہین +

## کال پرمیہہ کی علامتین

روشنائی کے مانند سیاہ پیشاب کرے اوسکو کال پرمیہہ بولتے ہین +

## ہاردر پرمیہہ کی علامتین

ہلدی کے رنگ کے مانند تلخ اور سوزش لیے پیشاب کرے اوسکو ہاردر پرمیہہ جانو +

## منجشٹ پرمیہہ کی علامتین

مجیٹھہ کے رنگ کے مانند پیشاب کرے اور بدبو بہت آوے اوسکو منجشٹ پرمیہہ کہنا چاہیے +

## رکت پرمیہہ کی علامتین

خون کے مانند بدبودار پیشاب بہت کرے اوسکو رکت پرمیہہ کہتے ہین۔ یہ صفرا کی پرمیہہ ہین +

## بادکے چار پرمیہون مین پہلے بسا پرمیہہ کی علامتین

یخنی کے رنگ کی پیشاب کرے اوسکو بسا پرمیہہ کہنا چاہیے +

## مجا پرمیہہ کی علامتین

ہڈیون کی مینگی کو لیے اور اوسکے رنگ کے مانند بار بار پیشاب کرے اوسکو مجا پرمیہہ کہتے ہین +

## چھودر پرمیہہ کی علامتین

کسیلا اور شہد کے مانند میٹھا اور روکھا جسکا پیشاب ہو اوسکو چھودر پرمیہہ جانو۔ اور

جس شخص کے پرمیہہ ہو اور وہ علاج نہ کرے اور پرمیہہ بہت پورانا ہو جاوے اور ایسا بیمار بدپرہیزی کرے اوسکے مدہو پرمیہہ ہوتا ہے اور یہ لاعلاج ہے +

## بلغم کے پرمیہہ کا فساد

کھانا ہضم نہو - کھانے سے نفرت اور قے ہو - نیند اور کھانسی بہت آوے خناق ہو یہ بلغم کے پرمیہہ کے فساد ہین +

## صفرا کے پرمیہہ کا فساد

پیڑو اور آلت مین درد ہو فوطے پھٹنے لگین بخار - سوزش - پیاس - بیہوشی - اسہال ہو کھٹی ڈکارین آوین یہ صفرا کے پرمیہہ کے فساد ہین +

## باد کے پرمیہہ کا فساد

جسمین اودا ورت روگ ہو بدن کانپے سینے مین درد ہو سب رسون کے کھانے کی خواہش رہے درد شکم ہو - نیند نہ آوے بدن شیخ جاوے کھانسی اور دمہ ہو یہ بادی پرمیہہ کے فساد ہین +

## لاعلاج پرمیہہ کی علامتین

باد - صفرا - بلغم کے فسادون سمیت جس شخص کے پرمیہہ ہو اوسکو لاعلاج جانو وہ مرجاوے اور پرمیہہ کی دش پٹرکا کہی ہین اونکے سمیت جو شخص ہے وہ بھی مرجاتا ہے +

## آترے رکھہ کی رائے سے جو پرمیہہ ہین اونکے نام اور علامتین

پوے پرمیہہ - تکر پرمیہہ - پٹرکا پرمیہہ - سرکرا پرمیہہ - گدرت پرمیہہ - ات مہتر پرمیہہ +

## پوے پرمیہہ کی علامتین

پیپ کے مانند پیشاب کرے اوسکو پوے پرمیہہ کہتے ہین +

## تکر پرمیہہ کی علامتین

جسکا پیشاب مٹھے کے مانند اوترے اور پیشاب مین مٹھے کی مانند بو آوے اوسکو تکر پرمیہہ جانو +

## ٹپرکا پرمیہہ کی علامتین

جسکے پیشاب مین منی کی پھٹاک پڑے اوسکو ٹپرکا پرمیہہ کہنا چاہیے +

## سرکرا پرمیہہ کی علامتین

جسکا پیشاب مصری سے مانند میٹھا ہوا ور مصری کے رنگ سے مانند ہوا وسکو شرکرا پرمیہہ کہنا چاہیے

## گھرت پرمیہہ کی علامتین

جسکے پیشاب کا رنگ گھی کے مانند ہوا وسکو گھرت پرمیہہ کہتے ہین +

## ات موتر پرمیہہ کی علامتین

جس شخص سے رات کو اور دن کو بہت پیشاب اوترے اور وہ شخص کمزور ہوجاوے اوسکو ات موتر کہنا چاہیے - یہ آٹھ سے راسے سے پرمیہہ ہین +

## جریان والے شخص کے دس قسم کی پیرکا یعنے پھنسی ہوتی ہین اونکی نام

شرابکا - کچھپکا - جالنی - نبتا - الجی - مسورکا - سرسپکا - پترلی - بدارکا - بدردہ +

## ٹپرکا کی علامتین

بدن کی مضبوط جگہہ مین اونکے مرم استھان دس جوڑون مین پیدا ہو +

## شرابکا کی علامتین

پھنسی اوپر تو اونچی اور جسکے بیچ مین پیپ ہوا وسکو شرابکا کہتے ہین +

## کچھپکا کی علامتین

بیچھے کیے ہوے جو بدن کے مضبوط اعضا ہین اونین سرسون کے برابر سوزش لیے کچھوے کیطرح پھنسی ہوا وسکو کچھپکا کہتے ہین +

## جالنی کی علامتین

جس پھنسی مین سوزش بہت ہوا ور وہ گوشت کے مجموعہ مین ہوا وسکو جالنی کہتے ہین +

### نبتا کی علامتین

جس پھنسی کے اندر درد ہو اور وہ پھنسی بڑی ہو اور بیٹھہ پیچھے یا شکم مین ہو اوسکو نبتا کہنا چاہیے +

### الجی کی علامتین

جو پھنسی سرخ اور سیاہ ہو بہت پھٹے درد زیادہ ہو اوسکو الجی بولتے ہین +

### مسورکا کی علامتین

جو پھنسی مسور کے برابر ہو اور اوسکا مسور ہی کا سا رنگ ہو اوسکو مسورکا کہنا چاہیے +

### سرکہپکا کی علامتین

جو پھنسی سرسون کے برابر ہو اور سرسون کا سا ہی رنگ ہو اوسکو سرکہپکا کہتے ہین +

### تیرنی کی علامتین

جو پھنسی اوٹھتے ہی بڑی اوٹھے اوسکو تیرنی کہیے +

### بدارکا کی علامتین

جو پھنسی بداری قند کے مانند گول اور سخت ہو اور روسیاہی رنگ ہو اوسکو بدارکا کہنا چاہیے +

### بدردہ کی علامتین

بدردہ کا عارضہ چھہ قسم کا ہے اوسکی علامتین پیچھے لکھی ہین وہی یہان بھی جان لینا دس قسم کی پھنسیان جریان کے مریض کو ہوتی ہین اور جسکی چربی خراب ہو اوسکو یہ بغیر جریان کے عارضے کے بھی پیدا ہوتے ہین +

### دس پھنسیونکے فساد

پیاس - کھانسی ہو - گوشت سڑے - ہچکی - اور تھوڑا انجار - بسرپ - مندجر - اسکے فساد ہین +

### لاعلاج پھنسیونکی علامتین

مقعد - سینہ - پیشانی - کندہو نہین کم ہاضمے والے کے پھنسیان ہون تو لاعلاج جانو - کئی بیدونکی راے یہ ہی کہ عورتون کے جریان کا عارضہ نہین ہوتا کیونکہ عورت کے مہینے مہینے مین

حیض ہوتا ہے اوس سے کل عارضے جاتے رہتے ہین ✤

## پرمیہ جاتا رہا ہو اوسکی علامتین

پیشاب صاف ہو اور پانی کے مانند رقیق ہو اور تلخ اور تیکھا ہو جاے اوسکا پرمیہ گیا ہوا جانو ✤

## رکت پت پرمیہ کی قسم

جسکے بدنکا رنگ ہلدی کے مانند ہو جاسے اور پیشاب خونکے برابر اوترے اوسکے خون کا پرمیہ جاننا چاہیے یا رکت پت کا فساد جانو ✤

## پرمیہ کا علاج

یہ مریض قدیم ـ سانوان ـ گندم ـ نخود ـ ارہر ـ کلتھی ـ جو ـ مونگ ـ زنجبیل ـ سانٹی برنج کھاوسے اور تیکھا ساگ ـ ہرن کا گوشت کبھی نہ کھاوسے اور قند سیاہ وغیرہ شیرین چیز دودہ گھی ـ تیل ـ میٹھا ـ شراب ـ کھٹائی ـ سانٹی کا رس ـ پسا ہوا اناج انوپ دیس کا گوشت پرمیہ والا اتنی چیزون سے پرہیز رکھے ✤

## بلغم کے دس پرمیہ والیکو یہ کاڑہا پینا چاہیے

ناگرموتھہ ـ پوست ہلیلہ ـ لودہ ـ کایپھل ـ انکو برابر لے جوکوب کرہ درم کا کاڑہا ہر روز شہد ڈالکر پیے توصفرا اور بلغم کے پرمیہ جاوین ـ یا خس ـ لودہ ـ کاہو کا چھلکا ـ سرخ چندن ـ انکو برابر لے جوکوب کرہ درم کا کاڑہا ہر روز شہد ڈالکہ پیے توصفرا کا پرمیہ دور ہو ✤

## جل پرمیہ کا علاج

ڈہوکر درخت کی چھال ـ کدمب کی چھال ـ سرخ چندن ـ سال درخت کی چھال انکا کاڑہا کرے توجل پرمیہ جاوے

## خون کے پرمیہ کا علاج

باسی پانی مین دالکھہ کا شربت کرسے اوسمین ملٹھی اور صندل سفید ڈالکہ پیے تو رکت پرمیہ جاوے

## چپار پرمیہ کا علاج

نہایت خوبصورت عورت کے ساتھ مباشرت کرنے سے چپار پرمیہ جاوسے یا دھو درخت کا چھلکا

کاہو درخت کا چھلکا اڑوسہ کا چھلکا۔ کسیرو۔ کیلے کے درخت کے اندر کا سفید گودا۔ بیج کنول۔ داکھہ۔ انکا کاڑہا کرکے دے تو چیا ر پرمیہ جاوے +

## تکر پرمیہ کا علاج

لودہ۔ کاہو کا چھلکا۔ خس۔ نیم کے پتے۔ آملہ۔ سرخ صندل۔ ان سبکا کاڑہا کر قند سیاہ ڈال پیوے تو تکر پرمیہ اور ٹیرکا پرمیہ جاوے +

## شکر پرمیہ کا علاج

دوب۔ دوربا۔ بیج ڈابھہ۔ کٹکٹیا۔ مجیٹھہ۔ سالو کا چھلکا۔ انکا کاڑہا پیوے تو شکر پرمیہ اور خون کا پرمیہ یہ دونوں جاوین +

## گھرت پرمیہ کا علاج

تریھلا۔ مغز املتاس۔ بیج املتاس۔ موریا۔ برگ سہنجنہ۔ برگ نیم۔ کیلے کا سفید چھلکا منکا داکھہ۔ ان کا کاڑہا دے تو گھرت پرمیہ جاوے +

## اچھو پرمیہ کا علاج

کوٹ۔ بیت پاپڑہ۔ کٹکی۔ مصری۔ انکا کاڑہا دے تو اچھو پرمیہ جاوے یا بیج ارنی۔ پاڑہل۔ دہاسہ۔ ارلو۔ بیج چھیلا۔ انکا کاڑہ پیوے تو اچھو پرمیہ جاوے +

## پت پرمیہ کا علاج

بیج کنول۔ کاہو کا چھلکا۔ اندرجو۔ دہو کا چھلکا۔ املی کی چھال۔ آملہ۔ نیولی۔ انہین مصری ڈالکر پیوے تو صفرا کا پرمیہ دور ہو۔ یا بای ٹہنگ۔ رال۔ کاہو درخت کا پوست کا پھل۔ کدمب کا پوست۔ لودہ۔ سبھے سار انکا کاڑہ پیوے تو صفرا کا پرمیہ دور ہو۔ یہ سب طرحکے جریان اور پیشاب کے عارضون کو دور کرتا ہے۔ یا کریاری۔ پوست ہلیلہ بلدی۔ کاہو درخت کا پوست۔ زردچوب۔ یہ سب برابر لے باریک پیس انکے برابر مصری ملا کر بقدر ۲ درم شہد کے ساتھہ کھاوے تو سب طرحکے پرمیہ جاوین +

## مدہو پرمیہہ کا علاج

پوست بیج برگد - پوست بیج ارلو - جاروبی - آملہ - پیپل - املتاس - پوست بیج املتاس - اصل السوس - پوست نیم - پٹول - پوست برگد - بھٹکٹیا - میڑہاسنگی - کھیرک - بیج کنگج اندرجو - ترپھلا - بھلاوہ مصفا - زنجبیل - فلفل سیاہ - تج - تیرج - الائچی - یہ سب برابر باریک پیس ۲، درم شہد کے ساتھ کھاوے تو مدہو پرمیہہ دور ہو - یا برگد کی جٹا وغیرہ سے ان دواؤن کا کاڑہ دے یا انکا تیل یا گھی بناوے اور اوس تیل کی مالش کرے اور گھی کھاوے تو مدہو پرمیہہ جاوے - یہ نیگرہ دہا دینک چورن ہے - یا سونا مکھی مصفا یا کھان بھید - سلاجیت مصفا - صندل - کپور - پیپل - بنس لوچن - یہ سب برابر لے اور ۱ درم شہد ملا کر گاے کے دودہ کے ساتھ ہر روز پیے تو مدہو پرمیہہ اور پیشاب کی رکاوٹ ان سب کو یہ دور کرتا ہے - یہ سب آترے مین لکھے ہین ✣

## چندر پربھا گٹکا لکھتے ہین

کچور ۱ درم - بچ ۱ درم - ناگر موتھا ۱ درم - چرائتا ۱ درم - دیودار ۱ درم - زرد چوب ۱ درم اتیس ۱ درم - دارہلدی ۱ درم - پیلامول ۱ درم - کھیرک ۱ درم - کشنیز ۱ درم - ترپھلا ۱ درم چب ۱ درم - گج پیپل ۱ درم - جوا کھار ۱ درم - سجی ۱ درم - سیندہا نمک ۱ درم - نمک سیاہ ۱ درم سانبھر نمک ۱ درم - سارہ ۵ درم - مصری ۲ درم - سلاجیت مصفا ۸ درم - گوگل مصفا ۸ درم - ان سبکو علیحدہ علیحدہ باریک پیسے پھر سب کو خوب ملادے پھر پارہ ۱ درم - گندہک مصفا ۱ درم ابرک ۱ درم - پھر پارہ اور گندہک کو حل کرے یہ سب دوا اسمین ملاوے پھر چار ماشہ شہد اور گھی کے ساتھ کھاوے تو سب طرحکے جریان - بواسیر - چھی روگ - منی کا فساد - آنکھ اور دانتون کا عارضہ - کھانسی - پانڈو روگ - پاون کا درد - درد شکم - موتر کرچھر - موترا گھات بھیا - کوڑہ - ان سب کو یہ دور کرے - یا ترپھلا ۸ تولہ - زیرہ ۸ تولہ - کشنیز ۸ تولہ - دارچینی ۸ تولہ لونگ ۸ تولہ - ناگ کیسر ۸ تولہ - تخم لیا - تخم کونچ - الائچی خرد ۸ تولہ - ان سبکو باریک پیس

خوب ملاکر پھر انکو مصری اور گھی مین ملاکر ۲ تولہ کا لڈو بناوے ایک صبح کیوقت کھاسے تو سب طرح کے
پرمیہہ دور ہون - اسکا نام پرمیاد چورن ہے +

## مدہو پرمیہہ کا علاج

پارہ مصفا - گندہک مصفا - کاہو چیت کا پوست - مصری - انکو برابر لے کھرل مین باریک پیس بنج سالکے
رس کی تین پٹ دے پھر اسکو کھرل کرکے ایک ماشہ کی گولی باندہے ایک گولی ہر روز کھاوے
تو مدہو پرمیہہ جاوے - یا لودہ اور رم - شہد سے یا کھریٹی کے کاڑہے سے کھاسے تو پرمیہہ جاسے
یا گلو کا ست - نیچپلا - سار - یہ تینون ملاکر اور رم شہد ملاکر کھاوے تو پرمیہہ دور ہو - یا مصری
سنگھاڑہ - ریوند چینی - یہ سب برابر لے باریک پیس ۲۰ درم پانی سے ہمیشہ کھاوے تو بہت
دنون کا بھی پرمیہہ دور ہو - یا بنگیشر یعنے رانگے کی راکھ ایک رتی بھر شہد سے کھاوے
اور اوسکے اوپر پکے گولر کے پھل کا چورن شہد سے کھاسے تو لا علاج بھی پرمیہہ جاوے - یا پکے
ہوسے گولر کا پھل بقدر ۲ تولہ - سیندھا نمک کے ساتھ کھا جاسے تو لا علاج بھی پرمیہہ دفع ہو +

## بنگیشر رس یعنی رانگے کی کشتہ بنانیکی ترکیب

عمدہ رانگا - ار گلاوے اور اوسمین گلتے وقت ۲ مار پارہ پھر اسکی تھالی مین پتلی پتری جماوے
پھر اوسکے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرکے حبدار رکھے پھر پانچ سیر گوبر کے بڑے دو کنڈے تھاپے
ایک اوپلے کے اوپر امار کسیر پیسا ہوا بچھاوے اور تدبیر سے اوسمین پسی ہوئی منہدی اتار
ملاوے پھر پارہ اور رانگ کے ٹکڑون کو تدبیر سے رکھہ اوپر دوسرا کنڈا رکھے پھر اوسی
تدبیر سے جہان ہوا نہ آتی ہو اوسجگہہ پہ پھونک دسے پھر ٹھنڈا کر جب اوسکا پھول سفید ہو جاسے
اور پوری تول اوترے تب نکال لے - یہ بنگیشر کی ترکیب ہے یہ علحدہ علحدہ بدرقون سے
سب طرحکے عارضون کو دور کرتا ہے +

## سپاری پاک

دکھنی سپاری ۱۶ تولہ باریک پیس گاسے کے ۱۶ تولہ گھی مین بھونے اور تین سیر گاسے کے

ڈودہ میں پکاوے پھر اسمیں ناگ کیسر ۵ درم ۔ ناگر موتھا ۵ درم ۔ چندن ۵ درم زنجبیل ۵ درم
فلفل سیاہ ۵ درم ۔ پیپل ۵ درم ۔ آملہ ۵ درم ۔ کویلہ کا بیج ۔ ۵ درم ۔ جا یپھل ۵ درم ۔
لونگ ۵ درم ۔ کشنیز ۵ درم ۔ چارولی ۵ درم ۔ تج ۵ درم ۔ پترج ۵ درم ۔ الایچی ۵ درم
دونون زیرے ۱۰ درم ۔ سنگھاڑہ ۵ درم ۔ نبس لوچن ۵ درم ۔ ان سبکو باریک پیس ماوے مین
ملاوے پھر سو تولہ بھر مصری کی چاشنی کرے اوس چاشنی مین سب دواؤن سمیت اوس ماوے
کو ڈالے پھر اوسکی ۲۰ تولہ بھر کی گولی باندہے ایک گولی صبح کیوقت اور ایک شام کو کھاوے
تو پرمیہہ ۔ جیرن جور ۔ امل پت ۔ بواسیر ۔ بدہضمی ضعف معدہ ۔ منی کے فساد ۔ اور پردر ۔ انکو یہہ دور
کر کے بدنکو تازہ کرتا ہے اسکا نام سپاری پاک ہے +

## گوکھرو پاک

گوکھرو آدہ سیر لے باریک پیس گاے کے ایک سیر گھی مین ملاوے پھر پانچ سیر ڈودہ مین اوسکو
پکاوے اوسمین بیلگیری ۰۲ درم ۔ کالی مرچ ۰۲ درم ۔ جا یپھل ۰۲ درم ۔ سمندر سوکھ ۰۲ درم
الایچی ۰۲ درم ۔ بھیم سینی کافور ۰۲ درم ۔ پترج ۰۲ درم ۔ دارچینی ۰۲ درم ۔ زرد چوب ۰۲ درم
گوکھرو ۰۲ درم ۔ تال مکھانا ۰۲ درم ۔ افیون ۰۲ درم ۔ ان دواؤن سے آدہی بھنگ لے
انکو باریک پیس اوس ماوے مین ڈالے پھر چار سیر مصری کی چاشنی کرے اس پانی مین
دوا سمیت ماوا ملا کر ۵ درم کی گولی باندہے ایک گولی ہر روز صبح کیوقت کھاوے تو پرمیہہ کو
دور کر امساک ہو ۔ اور عورتون کو بہت خوش کرے ۔ یا چترک ۔ گندہک مصفا ۔ زنجبیل
کالی مرچ ۔ پارہ ۔ سنگی مہرا مصفا ۔ ترپھلا ۔ ناگر موتھا ۔ یہ سب برابر لے پہلے پارہ اور گندہک
کو مل کرے پھر اسمین یہ دوا باریک پیس ملاوے پھر اس مین بھانگرے کے رس کی ایک
پٹ دے پھر کھرل کرے پھر ادرم بھر کی گولی باندہے ایک گولی ہر روز صبح کیوقت کھاوے
تو اٹھارہ طرحکا کوڑہ دور ہو ۔ اسکا نام پنچانن گٹکا ہے ۔ یہ سب بید رہس مین لکھے ہین یا
یا بھیم سینی کافور ا ماشہ ۔ کستوری ا ماشہ ۔ افیون ۴ ماشہ ۔ جاوتری ۴ ماشہ ۔ ان سب کو

برگ تنبول کے رس مین پیسے پھر ایک رتی بھر کی گولی باندھے اور ایک گولی ہر روز دودھ اور مصری کے ساتھ کھاوے تو پرمیہ سب قسم کے دور ہون اور امساک پیدا کرے +

## گھرت پرمیہ کا علاج

گلو - چترک - پارہ - کڑا کی چھال - بھنی ہینگ - کٹکی - کوٹ یہ سب برابر لے باریک پیس ۲۰ درم گھی سے کھاوے تو گھرت پرمیہ دور ہو - یا آملہ - ہلدی - یہ برابر لے ۵ درم رات کو بھگو کر صبح کے وقت اوسی پانی مین پیسکر اور شہد ملا کر ہر روز پیے تو سب طرح کے پرمیہ دور ہون یا پارہ - گندہک مصفا - سار - سونا مکھی مصفا - زنجبیل - فلفل - پیپل - ترپھلا - سلاجیت بیر کی گٹھلی - زرد چوب - کیتھ - یہ سب برابر لے پہلے پارہ اور گندہک کو حل کرے پھر ان مین یہ دوا باریک پیس کر ملاوے پھر بھانگرے کے رس کی ۲۱ پٹ دے پھر ایک درم ہر روز کھاوے تو سب طرح کے پرمیہ دور ہون - اسکا نام میگھہ ناد رس ہے - یا پارہ - ابرک برابر لے - آملہ کے رس مین سات دن کھرل کرے پھر ایک رتی ہر روز کھاوے تو سب طرح کے پرمیہ جاوین - اسکا نام مرشنک رس ہے یا الائچی - بھیم سینی کافور - بھارنگی - جایپھل - گوکھرو - پوست سال - موچرس پارہ - ابرک - رانگے کا کشتہ - یہ سب برابر لے اسکو کھرل مین باریک پیس دو رتی ہر روز شہد سے کھاوے تو سب طرح کے پرمیہ دور ہون اسکا نام پرمیہ کٹھار رس ہے - یا تخم ککاین بہ قدر ۵ درم چاول کے پانی مین پیسے اوسمین گاے کا گھی ملا کر ہر روز پیے تو بہت دن کا بھی پرمیہ دور ہو - یہ علاج سرب سنگرہ مین لکھا ہے +

## آتر سے پرکھہ کی راہ سے پرمیہ اور اوٹیر کا یعنی پھنسی کی علامتین اور علاج

صفرا کی پھنسی زرد یا سرخ اور بادی پھنسی سوزش اور بخار لیے سیاہ ہو - بدن کانپے - پیشاب کرتے وقت درد ہو - جس سے آدمی نہایت آزردہ اور دق ہو اور بلغم کی پھنسی سفید اور بے رنگ اور ٹھنڈی ہو دیر مین پکے - سو جن لیے ہو یہ سب علامتین ہون تو اوسکو سنپات یعنے تینون خلطون کے فساد کی پیر کا یعنے پھنسی ہون +

## علاج

ڈہٹو۔ کاہو۔ کدمب۔ بیر۔ تیلیشم۔ نیم کے پوست کا کاڑہا کر اوس پانی سے اوس پھنسی کو دہووے تو پھنسی دور ہو +

## آلت کے اوپر پیپ پڑگئی ہو اوسکا علاج

کاہو اور کدمب کا پوست اور تینڈو کے درخت کا ملائم اندر کا پوست لیکر کاڑہا بناوے اور اوس سے دہووے تو یہ مرض دور ہو +

## آلت کے اوپر بادی کی ٹبر کا یعنی پھنسی ہو اوسکا علاج

بھانگرے کا رس۔ برگ تلسی۔ برگ ٹپول کو کانجی سے پیس لیپ کرے تو پھنسی دور ہو +

## صفرا کی ٹبر کا یعنی پھنسی کا علاج

ملٹھی۔ کوٹ۔ صندل سرخ۔ خس۔ روہکہ۔ گیرو۔ کنول گٹہ۔ یہ دودہ مین پیس صفرا کی پھنسیون پر لیپ کرے تو جلن دور ہو +

## آلت کی پھنسی پک جای اوسکا علاج

ٹھنڈے پانی سے سئو مرتبہ کے دہوئے ہوئے مسکہ کا لیپ کرے تو اوسکی سوزش دور ہو۔ یا کدمب۔ کاہو۔ انار۔ کیر۔ املی کے پتون کو گرم پانی سے لیپ کرے تو پھنسیان دور ہون یا ترپھلے کے پانی سے دہونے سے پیپ دور ہو۔ یا کانجی کے مٹھے اور ٹھنڈے پانی سے دہونے سے پیپ جاوے۔ یہ علاج آترے سنہتا مین لکھا ہے +

## لالا پرمیہ کا علاج

کپاس کی مینگی کو بھینس کے مٹھے مین سات دن کھرل کرے پھر اوسمین سے دو ماشے ہر روز کھاوے تو لالا پرمیہ دور ہو +

## موتر پرمیہ کا علاج

پارے کا کشتہ۔ رانگے کا کشتہ۔ ابرک۔ ان سبکو برابر لے اور شہد مین ایک دن کھرل کرے پھر ایک ماشہ

شہد سے ہمیشہ کھاوے تو زیادہ پیشاب آنے والا پرمیہ دور ہو۔ اسکا نام تالک رس ہے۔
اس رس کے کھانے کے پیچھے سیکے ہوئے گولر کا چورن بقدر ۲۰ درم کھاوے تو یہ بیماری دور ہو
یا پیچ بکتر رس بقدر ۲ ماشہ کے تو یہ بیماری جاوے۔ یہ علاج رس رتنا گرمین لکھا ہے +

## باب سیزدہم

## شکم وغیرہ کی بیماریون کا بیان

### میدیعنے شکم کے بڑہ جانیکی بیماری کی پیدایش علامت اور علاج

بہت عیش و آرام کرنے اور بیٹھے رہنے اور دن کے سونے اور بلغم پیدا کرنے والی اور شیرین
اور گھی وغیرہ مرغن چیزون کے کھانے سے شکم بڑہ جاتا ہے۔ تب آدمی کچہ کام نہین کر سکتا
کیونکہ جو ہڈیان۔ چربی۔ منی وغیرہ دہات ہین وہ شکم کے بڑہنے سے قوت نہین پکڑتین اسلیے
آدمی نکما ہو جاتا ہے +

### میدکے اور فساد

جسکو پیٹ بڑہنے کا عارضہ ہو اوسکے دمہ۔ پیاس۔ غفلت وغیرہ ہون۔ کراہتا سووے۔
بدن مین درد ہو۔ چھینکین اور پسینا آوے۔ بدن مین بدبو آوے اور مباشرت کرنیکی طاقت
نہو یہ میدوالی کی علامتین ہین +

### میدکی جگہہ

جانداروں کے شکم مین چربی رہتی ہے اس سبب سے وہ چربی شکم کو بڑہاوے اور پھیلاوے
کیونکہ چربی سے ڈھکی ہوئی ہوا معدہ مین گھوم کر ہاضمہ کی آتش کو روشن کرکھانیکی ہی خواہش
زیادہ کرتی ہے تب اوس شخص کے بہت خوراک کھانے سے طرح طرحکے دہشت ناک عارضے
بہت پیدا ہون پھر جو شکم مین ہوا اور آگ رہتی ہے اوس سے فربہ ہو کر اوسکو جلاوے۔ پھر
چربی کے بہت بڑہنے سے شکم مین جو باد صفرا اور آگ رہتے ہین وہ بہت سے فسادونکو
پیدا کر اوس شخص کو مارڈالتے ہین +

## استھول کی علامتین

میدکا گوشت جب بہت بڑہے تب اوس شخص کے سُرین شکم - پستان بڑہ جاوین اور اوس شخص کی قوت - گوشت - ہمت جاتی رہے اوسکو استھول کہتے ہین پھر اوس شخص کے بسرپ یعنے بدنکا پھیل جانا - بھگندر - بکھم جور - اسہال - بواسیر - کھجلی وغیرہ اور بھی ہشت ناک عارضے ہوتی ہین

## علاج

پُرانا چاول - بھنگ - کلتھی - کودون وغیرہ کھاوے اور لکھنا - عمل محنت - فکر - ورزش - کشتی - راہ چلنا اور شہد اور جو کا کھانا جگنا - کھار رس - ارنڈ کے پتون کی ترکاری - ہینگ - چانول کا ماڑہ اتنی چیزین اس مریض کو کھانی چاہیین - یا گلو - اور ترپھلے کے کاڑہے مین سارا اور شہد ملاکر پیے تو یہ عارضہ دور ہو - یا گرم اناج کھاوے اور چانول کا ماڑہ پیے تو یہ عارضہ دور ہو - یا باسی ٹھنڈے پانی مین شہد ڈالکر پیے تو عارضہ دفع ہو - یا زنجبیل - فلفل - پیپل - چیتک - ترپھلا - ناگرموتھا - بای بڑنگ کے کاڑہے مین گوگل ڈالکر پیے تو یہ عارضہ دور ہو یا پیپل شہد سے ہر روز کھاوے تو یہ عارضہ دور ہو - یا بڑوانل رس - پارہ تانبے کا کشتہ - سار - بچابول - انکو برابر لے باریک پیس کو کر بھانگرے کے رس مین تین دن کھرل کرے پھر ایک رتی بھر کی گولی شہد سے چاٹے تو یہ عارضہ دفع ہو - اسکا نام بڑوانل رس ہے - یا دہتورے کے پتون کا رس ملے تو یہ عارضہ دفع ہو - یہ بیدرہس مین لکھا ہے - یا چب - زیرہ - زنجبیل - کالی مرچ - پیپل - بھنی ہوئی ہینگ - نمک سیاہ - یہ سب برابر لے اور باریک پیس جو کے ستو کے ساتھ بقدر ۲۰ درم ہر روز کھاوے تو یہ عارضہ دور ہو - یہ چکردت مین ہے - یا بای بڑنگ - زنجبیل - جوا کھار - پیپل - سار انکو باریک پیس اوس مین ایکدرم جو اور آملہ کا چورن ملاکر شہد سے کھاوے تو یہ عارضہ دفع ہو - یا بیر کے پتونکا خیسانده کانجی کے پانی مین بنوالے اور اسمین ارنی کا رس اور سلاجیت ڈالکر پیے تو یہ عارضے دور ہون - یا گلو - گڑاکی چھال - آملہ - یہ سب ترتیب وار ایک سے ایک زیادہ لے اور ان سب کی برابر

گوگل لے ان سبکو ملا کر لے درم شہد سے کھاوے تو پیٹ کے عارضے اور بھگندر سب جاوین۔ اسکا نام امرت گوگل ہے اور چکروت مین لکھا ہے۔ یا ترپھلا۔ نسوت۔ مورہ۔ اتیس۔ چترک۔ اڑوسہ۔ پوست نیم۔ مغز املتاس۔ پپلا مول۔ دونون ہلدی۔ گلو۔ بیج اندراین پیپل۔ گوٹ۔ سرسون۔ زنجبیل۔ یہ سب برابر لے اور انکا کاڑہا کرا وسمین تلسی کا رس مقدار کے موافق ڈالے پھر اسمین تیل پکاوے اور اس روغن کی مالش کرے یا عمل کرے تو یہ عارضہ اور بلغم کے سب عارضے دور ہون۔ اسکا نام ترپھلا دتیل ہے۔ اور چکروت مین لکھا ہے +

## بدن مین پسینے سے بدبو آتی ہو اوسکا علاج

برگ اڑوسہ کے رس مین پیسا ہوا سنکہ ملا کر ملے تو بدبو دور ہو۔ یا بیل کے پتون مین سنکہ کا چورن ملا کر لیپ کرے تو بدنکی بدبو جاوے +

## بغل مین بدبو آتی ہو اوسکا علاج

لیمو کے پتون کا رس لیکر لیپ کرے تو بغل کی بدبو جاوے۔ یا ہلدی کو اودہ جلی کرکے پانی مین پیسکر لیپ کرے تو بغل کی بدبو جاوے۔ یا ناگکیسر۔ پوست سرس۔ لودہ۔ خس۔ پوست ہلیلہ۔ انکو پانی مین پیس اوبٹن کرے تو بدنکی بدبو جاوے یا بیر کے پتون کو پانی مین باریک پیس بدن مین ملکر نہاوے تو بدنکی بدبو دور ہو۔ یہ علاج بہاوپکاش مین لکھے ہین +

## بدنکی بدبو کے دور ہونیکا اوبٹن

برگ تنبول۔ پوست ہلیلہ۔ اور کوٹ کو پانی مین پیس بدن مین ملے تو بدنکی بدبو دور ہو۔ یہ برند مین لکھا ہے +

## عورت کے خوشنما رنگ کرنیکا لیپ

پوست ہلیلہ۔ لودہ۔ برگ نیم۔ پوست انار۔ پوست انبہ کو باریک پیس بدنمین لیپ کرے تو بدن مین نہایت روشن نور ہو۔ یہ کاشی ناتھ پدہت مین لکھا ہے +

## بغل کی بدبو دور کرنیکا دوسرا علاج

کوٹ۔ دونون ہلدی۔ انگوگاسے کے پیشاب یا گوبر مین پیسکر لیپ کرے تو بغل کی بدبو دور ہو۔ اور یہ عارضۂ جذام کے لیے بھی مفید ہے۔ یہ چکردت مین لکھا ہے +

## کارش کے عارضہ کی پیدایش علامت اور علاج

کارش کے عارضے کو عوام مین چھیین کہتے ہین اور یہ مرض بادی اور سوکھے اناج کے کھانے اور لنگھن اور زیادہ مباشرت اور محنت کرنے اور خوف اور دولت اور اولاد کے زائل ہونے اور تفکرات سے پیدا ہوتا ہے +

## علامتین

کولا۔ شکم اور کنڈ سے سوکھہ جاوین۔ نسین نکل آوین۔ ہڈیان اور چمڑا بدن مین باقی رہجاوے بدن کمزور ونحیف ہو۔ یہ علامتین ہون تو چھیپا کا عارضہ جاننا +

## جو شخص بہت چھیین ہوجای اوسکے اتنی عارضے ہوتے ہین

سنگرہنی۔ اپھار۔ وغیرہ اور بہت اشخاص دیکھنے مین دبلے ہوتے ہین اونکے بدنمین گوشت کا حصہ تو کم اور منی کا حصہ زیادہ ہوتا ہے وہ مباشرت زیادہ کرین اور امساک بہت رہے اور عورتون مین حمل قائم کردین اور کوئی تو دیکھنے مین بدن سے تروتازہ ہین مگر کم طاقت اور جماع مین کم قوت رکھتے ہین اونکو چھیین کہتے ہین اونکے بدن مین چربی کا حصہ تو زیادہ اور منی کا حصہ کم ہوتا ہے اسلیے اونکو بھی دبلا کہنا چاہیے +

## علاج

جتنی قوت پیدا کرنے والی اور ممسک دوائین اور جتنی طاقت پیدا کرنے والی گھی دودھ اور گوشت وغیرہ چیزین ہین اونسے یہ عارضہ دور ہوتا ہے اور اسکے علاج طاقت پیدا کرنے کے اسی کتاب کے آخر مین لکھے ہین +

## لاعلاج سوکھے کی عارضے کی علامتین

جس شخص کے اپنے آپ مزاج سے ہی دبلاپن اور ضعف معدہ ہو اور ہمیشہ بدن دبلا رہے اوسکا علاج نہیں ہے یہ سب بھاو پرکاش مین لکھا ہے +

## اودر روگ یعنے پیٹ کے عارضونکی پیدایش علامت اور علاج

سب پیٹ کے عارضے آٹھ قسم کے ہین وہ معدہ کی ضعیف آگنی سے ضرور ہی پیدا ہوتے ہین اور بدہضمی سے بے تعداد عارضے پیدا ہوتے ہین ایسی ایسی چیزون کے کھانے سے یہ عارضہ ہوتا ہے اور جو پیٹ مین خلطون کا فساد ہو اور معدہ مین آون اور مواد جمع ہو تو پیدا ہوتا ہے +

## پیٹ کی بیماریونکی پیدایش

بدپرہیزی سے جو باد صفرا بلغم مجتمع ہوتا ہے وہ پانی کی پھیلنے والی نسونکو روکتا ہے اور چھاتی کی ہوا۔ آتش اور ریح کو بہت مفسد کر آٹھ قسم کے شکم کے عارضونکو پیدا کرتا ہے +

## شکم کی بیماریونکی عموماً علامتین

پیٹ مین اپھارا ہو۔ چلنے اور پھرنے کی طاقت جاتی رہے بدن دبلا ہو جاوے اور معدہ ضعیف ہو۔ بدن مین سوجن اور اعضا مین درد ہو۔ پاخانہ اور پیشاب اچھی طرح نہ اوترے بدن مین جلن ہو یہ علامتین ہون تو اوسکے اودر روگ جانو +

## آٹھ قسم کے اودر روگ

بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ اور تینون خلطونکا۔ تھیاکا۔ قبض ہونیکا۔ ضرب لگنے کا۔ جلندہر کا +

## باد کے اودر روگ کی علامتین

جس شخص کے ہاتھ پاون اور ناف مین ورم ہو اور کوکھ پسلی کمر پیٹھ اور جوڑون مین درد ہو اور روکھا کھانسی۔ بدن بھاری رہے۔ پاخانہ نہ اوترے۔ بدن کی جلد۔ ناخن اور

آنکھین سیاہ پڑجاوین اور درد شکم اور اپھارہو۔ پیٹ بولا کرے تو بادکا فساد جانو +

## صفراکے اودرروگ کی علامتین

جسمین بخار۔ بیہوشی۔ پیاس ہو اور منہہ کا ذائقہ تلخ رہے اور چکراوین اور اسہال ہو اور بدنکی
جلد زرد اور ہری ہو اور بدنمین پسینا آوے اور جلن ہو اور دہوین کو سے دکار آوے اور جلد
نازک پکی سی ہوجاوے تو اوسکو صفراسے سمجھنا چاہیے +

## بلغم سے اودرروگ کی علامتین

جسکے بدن مین بہت درد ہو اور بہت سووے اور سوجن ہو اور بدن بھاری رہے سینے مین
درد ہو اور کھانے سے نفرت ہو اور دیر مین ہضم ہو اور بدن ٹھنڈا رہے اور پیٹ بولا کرے
تو اوسے بلغمی جانو +

## سنپات یعنے تینون خلطونکے اودرروگ کی علامتین

جس شخص کا دشمن کسیطرح شیر کا ناخن یا موچھہ کا بال یا اور کسی جانور کا غلیظ پیشاب خون۔ منی
یا کسی خوراک یا پانی مین زہر کھلاوے اوسکو یہ عارضہ پیدا ہوتا ہے سو اوسکے بدن کا خون
باد۔ صفرا۔ بلغم۔ مفسد ہوکر سنپات کا نہایت خوفناک اودرروگ پیدا کرتے ہین پھر وہ
اودرروگ برسات مین مفسد ہو آدمی کو بہت آزردہ کرکے بیہوش کرے بلکہ مرنیکے قریب
کردے اوسکو دکھیودر کہتے ہین +

## پلی ہودر یعنی پھیا سے پیدا ہوی اودرروگ کی علامتین

گرم چیز کے کھانے اور پینے سے خون مفسد ہوکر بلغم سے پھیا کو بڑہاوے پھر وہ بڑھا ہوا
پھیا بائین پسلی مین پیٹ کے عارضون کو پیدا کرے اسکی تکلیف پاکر آدمی کے ضعف معدہ
بدہضمی کا بخار ہو۔ طاقت زائل ہوجاوے +

## قبض سے اودرروگ کی علامتین

جو شخص بغیر صاف اور درست کی ہوئی غذا کھاوے اور اوسمین بال۔ کنکر۔ ریت۔ ڈہول

سے ملے ہوں اوسکے خلطوں کو سلیے ہوا منجمد ہو تب اوس شخص کے تکلیف سے تھوڑا ہوا اوتر سے اور اوس شخص کا سینہ اور ناف بڑھجاوسے +

## جہتودر کی علامتین

جو شخص تھپڑ ریت وغیرہ ملا ہوا اناج کھاوسے اوس شخص کی آنتون کو کاٹ کر اناج پانی کے مانند ہوکر ہوا و نکلے اور اوسکی مقعد رات دن بہا کرے اور اوسکا پیٹ بڑہے اور درد ہو جہتودر اور قبض کا اور روگ ایک ہی ہے +

## جلودر کی علامتین

جو شخص گھی کھاکر یا عمل اور جلاب لیکر یا قے کرکے ٹھنڈا پانی پیے اوسکے پانی بہنے والی نسین مفسد ہون اور چربی سے وہی نسین نیلے ہوے جلودر کو پیدا کرین اوس ٹھنڈے پانی سے جو جلودر پیدا ہو وہ ناف کے اوپر او وپر گول اور چکنا ہو اور پانی کی مشک کے موافق بہت بڑہے ۔ تب آدمی اوس سے بہت تکلیف پاوسے اور اوسکا بدن کانپے یہ علامتین ہون تو جلودر کہنا چاہیے یہ پیٹ کے عارضے پیدا ہوتے ہین با علاج ہین اور طاقتور شخص کے جلودر جو نیا پیدا ہوا ہو وہ بھی با علاج ہے +

## اودر کے روگون کی لا علاج علامتین

قبض سے پیٹ کا عارضہ ہو تو ہفتہ کے بعد لا علاج ہے اور جلودر لا علاج ہی ہے یا پسلیون مین درد ہو اور آنکھون کے اوپر سوجن ہو اور آنت ٹیڑہا ہو اور بدن کی جلد گل جاوسے اور خون اور گوشت خشک ہوتا جاوسے ۔ معدہ ضعیف ہو وہ شخص لا علاج ہے +

دوسرا قاعدہ ۔ پسلیون مین درد ہو ۔ اور پسلی ٹوٹی سی ہو ۔ غذا سے رغبت جاتی رہے بدن مین سوجن ہو اور اسہال ہو اور پیٹ خالی ہو مگر بھرا ہوا نظر آوسے تو بھی لا علاج ہے +

## بادسے کے اودر روگ کا علاج

دشمول کے کاڑہے مین ارنڈ کا تیل ڈالکر پیے تو یہ بیماری جاوسے یا ترپھلے کے رس مین

گاے کا پیشاب ڈالکر پیے تو یہ عارضہ دور ہو۔ یا کوٹ۔ بیخ املتاس۔ جواکھار۔ پارہ۔ نمک سیاہ۔ سینڈھا نمک۔ ساہمر نمک۔ بچ۔ زنجبیل یہ سب برابر لے باریک پیسے پانچ درم گرم پانی سے پیے تو یہ عارضہ جاوے اسکا نام کوٹھا دچورن ہے۔ یا اک پوتھیا لہسن دو سو تولہ بھر لے اور اوسکو سولہ سیر پانی مین اوٹاوے اور اوسکے ہی مین زنجبیل ۲ تولہ مرچ سیاہ ۲ تولہ پیپل ۲ تولہ بیخ ساٹھی ۱ تولہ نمک سیاہ۔ برنون ۲ تولہ۔ ترپھلا ۳ تولہ بیخ املتاس ۲ تولہ۔ پوست سہنجنہ ۲ تولہ۔ اجواین ۲ تولہ۔ گج پیپل ۲ تولہ۔ نسوت ۲ تولہ۔ انکو باریک پیس اوس لہسن کے کاڑھے مین ڈالے اسمین ۲ بار روغن سیاہ ڈالکر نرم آنچ مین پکاوے جب سب رس اور دوا جل جاوین اور تیل رہجاے تب اوتار کر برتن مین بھر رکھے اور پانچ درم صبح کیوقت اپنے ہاضمہ کی مطابق پیے تو سب طرحکے پیٹ کے عارضے اور وہ بیماری جسمین پیشاب جینگ سے آتا ہو۔ اور اورت۔ آنتون کا بڑہنا۔ درد گردہ۔ آنو۔ سوال۔ نفرت۔ بھیا۔ اشٹھیلا۔ اعضا شکنی اور باد کے سب عارضے مہینا بھر کے استعمال سے جاتے ہین +

## صفراکے اور روگ کا علاج

نسوت کا چورن ۲۰ درم اونٹنی کے دودہ مین ڈالے اور روغن ارنڈ ۵ درم۔ پیپل۔ پیپلامول چترک۔ یہ سب چھ چھ ماشہ بھر ڈال اوس دودہ کو ایک مہینہ گرم کرکے پیے تو یہ بیماری دفع ہو +

## سنپات یعنی تینون خلطونکی اور روگ کا علاج

زنجبیل اور ترپھلی کا کاڑھا کر اسمین دہی یا تیل یا گھی ڈالکر پکاوے پھر اوسکو کھاوے تو یہ بیماری دفع ہو۔ یا گرم دودہ مین ارنڈ کا تیل اور گاے کا پیشاب ڈالکر پیے تو بادی اور روگ جاوے یا مٹھے مین نمک سیاہ اور پیپل ڈالکر پیے تو باد کا اور روگ جاوے۔ یا مصری فلفل سیاہ پانی سے پیے تو صفراوی پیٹ کا عارضہ دور ہو۔ یا اجواین۔ بیخ چھاؤ۔ زیرہ۔ زنجبیل فلفل سیاہ۔ پیپل۔ انکو باریک پیس ۵ درم گرم پانی کے ساتھ کھاوے تو بلغم سے پیدا ہوئی یہ بیماری دفع ہو۔ یا زنجبیل کالی مرچ۔ پیپل۔ جواکھار۔ سینڈھا نمک انکو باریک پیس ۵ درم

گرم پانی سے پیوے تو سنپات کا اور روگ جاوے +

## نارائن چورن

اجواین - پوست جہاؤ - کشنیز - ترپھلا - پیپل - زیرہ سیاہ - اجمود - پیلامول - بای بڑنگ
یہ سب برابر لے اور بیج املتاس ایک دوا سے تگنی لے اور نسوت ایک دوا کے حصہ سے دوگنی
لے اندراین ایک دوا کے حصہ سے دوگنی لے تہوہڑ کا دودہ سب سے چوگنا لے ان سبکو باریک
پیس تہوہر کے دودہ کی ایک پٹ دے پہر سکھا کر ۲ درم گرم پانی سے کہاوے تو پیٹ اور باد کے
عارضون کو دور کرے اور اسکو بیر کے چھلکے کے کاڑہے سے کہاوے تو باد کی بیماریونکو دور کرے
اور شراب سے کہاوے تو اپھار جاوے مٹھے سے کہاوے تو قبض دفع ہو انار کے رس سے کہاوے
تو بواسیر جاوے اور گرم پانی سے استعمال کرے تو بدہضمی دفع ہوا اور یہ چورن بھگندر - پانڈروگ
کہانسی - دمہ - سوکہے کا عارضہ - سنگرہنی - جذام - ضعف معدہ - اور زہر کو دور کرے
جیسے بھگوان کا سودرشن چکر دیتون کو مارتا ہے ویسے ہی یہ نارائن چورن بیماریون کو دور کرتا ہے
یا تہوہڑ کا دودہ - بیج املتاس - ترپھلا - بای بڑنگ - کٹیلی - چترک - گوکہر بھانگرہ - یہ سب
دو دو سیر لے اور اس سے چوگنا پانی ڈالے اور ایک سیر گاے کا گھی ڈالکر نرم آنچ سے پکاوے
جب یہ سب جل جاوین اور گھی رہجاوے تب اتار کر برتن مین بھر رکھے پہر اسمین سے ۲ درم
کہاوے تو جلاب اثر کرے اور پیٹ کے عارضون کو دور کرے اسکا نام نارایچ گھرت ہے -
یا پانچ سانٹھی - دارہلدی - پٹول - کٹکی - پوست ہلیلہ - پوست نیم - دیودار - زنجبیل - گلو -
یہ سب برابر لے انکو جوکوب کرکے ۵ درم کا کاڑہا ہر روز گاے کے پیشاب اور گوگل ڈالکر پیوے تو
بلغم کی یہ بیماری - پسلی کا درد - دمہ - پانڈروگ - وغیرہ سب جاوین - اسکا نام پنرنواد کواتھ ہے
اور یہ سب بہاؤ پرکاش مین لکھے ہین - یا اجواین ۱۴ درم - بھنا ہوا سہاگا ۱۴ تولہ انکا چورن کرے
۱۰ درم گرم پانی سے کہاوے تو پیٹ کے عارضے جاوین - یا پیپل ۱۰ تولہ لے اور اسکو
تہوہڑ کے دودہ مین سترہ دن تک بھگو رکھے پہر سائے مین سکھا کر باریک کرے چار ماشہ پانی سے

ایک دن کے فرق سے کھاوے اور اسکے اوپر مٹھا اور چاول کھاوے تو پیٹ کے عارضے
جاوین اسکا نام اودار بھے چورن ہے - یا ایک ہزار پیپل لے اوسمین تھوہر کی دودہ کی سات بھاونا
دیوے یا تھوہر کے چورن مین تھوہر کے دودہ کی سات پٹ دے پھر اوسمین سے سوا درم گاے کے
پیشاب کے ساتھ کھاوے تو سب پیٹ کے عارضے جاوین - بانج املتاس - پیپل - زنجبیل
برابر لے اور ان سب سے دوگنا چوکھ لے اور اسکے چوتھائی ترنون لے پھر انکو باریک پیس سوا درم
گرم پانی سے کھاوے تو بھیا - گولا - ضعف معدہ - پانڈروگ - پیٹ کے عارضہ وغیرہ کو
دور کرتا ہے یا آک کے پتون مین سیندھا نمک ڈالکر ہنڈی مین بھر اوسکے منہ کو بند کر پھونک دے
پھر اوسکو پیسکر پانچ درم مٹھے سے یا گوار کے پٹھے سے ہر روز کھاوے تو پیٹ کے عارضے جاوین
یا قند سیاہ اور ہلیلہ یا قند سیاہ اور پیپل سب کو بقدر ۲ درم ہر روز کھاوے تو پیٹ کے عارضے
دور ہوون - اور سوجن - پینس - کھانسی - نفرت - بدہضمی کا بخار - بواسیر - سنگرہنی -
بلغمی - اور بادی بیماریون کو دور کرتا ہے - یہ سب بیدرہس مین ہین +

## جلودر کا علاج

نیلا تھوتھہ - گندہک - پیپل - پوست ہلیلہ - یہ سب برابر لے انکو باریک پیس تھوہر کے دودہ مین
پانچ دن کھرل کرے پھر بقدر ایک ماشہ گرم پانی سے ہر روز کھاوے تو جلودر کا عارضہ دور ہو
اور اسکے اوپر چانول کھاوے اور ساٹھی کا شربت پیوے اسکا نام اوداررس ہے - اور جوگ ترنگنی
مین ہے - یا زنجبیل - کالی مرچ - پیپل - پانچون نمک - سہاگا - سجی - یہ سب برابر لے اور
ان سبکی برابر جال گوٹہ مصفا لے اور ان سب مین بانج املتاس کی تین پٹ دے پھر بجورے
کے رس کی تین پٹ دے اور کھرل کر کے سایہ مین سکھاوے - تو پیٹ کے عارضے - بھیا
گولا - اپھار - سول - بواسیر - ان سبکو دور کرتا ہے اور اسکے آنکھون مین انجن کرنے سے سانپ
کا زہر دور ہوتا ہے - اسکا نام اوپچھا سکر ہے - اور رتن پردیپ مین لکھا ہے - یا آک کا دودہ
۴ تولہ - پوست کڑا ۲ تولہ - تھوہر کا دودہ ۱۲ تولہ - نسوت ۲ تولہ - پوست ہلیلہ ۲ تولہ - کمیلا ۲ تولہ

ان سبکو باریک اکٹھا کر اور پانچ سیر پانی مین گھی سمیت آنچ کے اوپر چڑھا کر نرم آنچ سے پکاوے
جب پانی وغیرہ سب جل جاوین اور گھی رہجاوے تب اوتار کر برتن مین رکھے پھر اس
گھی کے جتنے قطرے کھاوے اوتنے ہی دست جلاب مین آوین تب پیٹ کے عارضے
سوجن بھگندر۔ گولا۔ ان سبکو یہ گھی دور کرتا ہے۔ اسکا نام ہند گھرت ہی اور بید مین لکھا ہے

## باب چہاردہم

## دربیان ورم وغیرہ

### شوتھ یعنے ورم کے عارضے کی پیدایش علامت اور علاج

جو شخص قے کرانے اور خود بخود قے ہونے اور بخار اور فاقون سے کمزور ہوا وسکے کھاری۔
کھٹی۔ تیکھی۔ اور بھاری چیز اور دہی اور کچی اور موٹی چیز اور ساگ اور خلاف چیز گیہونکا میدہ
زہر کا ملا ہوا اناج کھانے سے اور بواسیر کے رہنے سے پیٹ مین آون ہو اور جلاب پینے
سے اور ضرب لگنے اور حمل کے گرنے اور جلاب وغیرہ پانچ کرم کرے اوسمین بدپرہیزی کے
کرنے سے اوس کمزور آدمی کے ورم کا عارضہ ہوتا ہے وہ نو قسم کا ہے۔ بادی۔
صفراوی۔ بلغمی۔ بادی صفراوی۔ بادی بلغمی۔ بلغمی صفراوی۔ تینون خلطونکا اور
ضرب لگنے کا۔ زہر کا +

### ورم کی پہلی شکل

بدن مین ہوا رہے اور تان کر سونے سے نسون مین درد ہو بدن بھاری رہے یہ علامتین
ہون تو جانو کہ اسکے سوجن کا عارضہ ہوگا +

### ورم کی عموماً علامتین

خود بخود باد صفرا خون مفسد ہو کر بدنکے باہر کی نسون مین بلغم پہونچا کر بدنکی جلد گوشت کے
مجموعہ کو پھلا دیتے ہین اس سبب سے اوسکو شوتھ روگ کہتے ہین یہ عارضہ بدن کو
بھاری کرے اور جہان چاہے وہان ہو جاوے اور گرمی رہے نسین نکل آوین۔ رونگٹین

کھڑے ہو جاوین بدنکا رنگ اورکا اَور ہو جاوے یہ علامتین ہون تو سوتھہ یعنی سوجن کا عارضہ جانو۔ یا کالی سوجن ہو تو وہ فکر وغیرہ کرنے سے اچھی ہو۔ اور دنین سوجن بہت ہو تو بادی ورم جانو +

## صفرا کی سوجن کی علامتین

بدن کی جلد نازک اور بدبو لیے زرد اور سرخی لیے ہو۔ بدن گھومے بخار ہو پسینا بہت آوے پیاس بہت لگے نشہ معلوم ہو بدنکا چھونا اچھا نہ معلوم ہو آنکھین سرخ ہون بدن کی جلدین جلن بہت ہو +

## بلغم کی سوجن کی علامتین

جس سوجن مین بدن بھاری رہے جلد زرد ہو نیند بہت آوے معدہ ضعیف ہو سوجن اونچی نہین ہو کھانے کی رغبت جاتی رہے رات کو بڑہ جاوے یہ جسمین علامتین ہون اوسکو بلغم کی سوجن کہنا چاہیے اور اور فسادون کی جسمین علامتین ملی ہون اوسے اونھین فسادون کی سوجن کہنا چاہیے اور جس سوجن مین سب فسادون کی علامتین ملین اوسکو سنپات کی سوجن کہنا چاہیے +

## چوٹ لگنے سے جو ورم پیدا ہو اوسکی علامتین

ہتیار یا ٹھنڈی ہوا کے لگنے اور رہی کے کھانے یا بھلانوہ یا کونچھہ یا زمین قند وغیرہ کے لگنے سے جو سوجن پیدا ہو وہ ایک جگہ کی سوجن سب بدن مین پھیل جاوے اوسمین جلن بہت ہو سرخ ہو آوے اور صفرا کی سب علامتین اسمین ملین۔ یہ علامتین جسمین ہون اوسے ہتیار کی ضرب کا ورم جانو +

## زہریلے جانور کے ورم کی علامتین

زہریلے جانور کی پیشاب کے چھونے یا دانت کے لگنے یا کاٹنے یا خون کے لگنے یا اوسکے پاخانہ پیشاب کے چھونے یا زہریلے درخت کی ہوا یا زہر کھانے یا لگانے سے ورم پیدا ہوتا ہی +

## ان سب کی علامتین

جس ورم مین بہت درد ہو بدن مین بہت پھیلے سوزش ہو تب جانو کہ یہ زہر کی سوجن ہے +

## سوجن کے فساد

دمہ ـ پیاس اور قے ہو بدن کمزور ہو جاوے بخار ہو غذا کی رغبت جاتی رہے یہ اسکے فساد ہین
ایسے بیمار کا معالجہ نہ کرنا چاہیے اور جو ورم پیڑو سے لیکر پستان تک ہے تو مشکل دفع بھی ہو اور جو سب
بدن مین ہو تو وہ لاعلاج ہے +

## اور طریق سے لاعلاج ورم کی علامتین

مرد کے تو پہلے پاون سے لے منہ کے اوپر تک سوجن بڑہے عورت کے پہلے منہ پر ہو پاون تک
آوے وہ لاعلاج ہے اسکا علاج نہین ہے اور پہلے پیڑو مین ہو اور پھر سب جگہ پھیلے وہ
دونون لاعلاج جانو +

## علاج

سونٹھ ـ بیخ ساٹھی ـ پوست ارنڈ ـ پیپل ـ پیپلامول ـ چیب ـ چترک انکا کاڑہا پیے تو بادی ورم
دفع ہو ـ یا پٹول ـ ترپھلا ـ پوست نیم ـ دارہلدی ـ کا کاڑہا گوگل ڈالکر پیے تو صفرا کی سوجن
زائل ہو اور پیاس اور بخار کو بھی یہ کاڑہا دور کرتا ہے +

## بلغم کی سوجن کا علاج

پیپل یا ہلیلہ کو تھوہر کے دودہ مین بھگو دے پھر تین دن بعد انکو سکھا کر باریک پیس ۲۰ درم
دس دن تک کھاوے تو بلغم اور تینون خلطون کی سوجن دور ہو +

## بھلانوے کی سوجن کا علاج

تل اور گیلی مٹی بھینس کے دودہ مین یا مسکہ مین پیسکر لیپ کرے تو بھلانوے کی سوجن دور ہو
یا اصل السوس ـ تل سیاہ ـ بھینس کا دودہ مسکے مین پیسکر لیپ کرے تو بھلانوے کی سوجن
دفع ہو یا سال کے درخت کے پتون کو پیسکر لیپ کرے تو بھلانوے کی سوجن جاوے اور

زہر کی سوجن کا علاج زہر کے باب مین لکھینگے +

## سوجن کا عموماً علاج

پوست ہلیلہ۔ زردچوب۔ بھارنگی۔ گلو۔ چترک۔ دارہلدی۔ پنچ سانٹھ۔ دیودار۔ زنجبیل انکا کاڑہا پیئے تو پیٹ۔ پاؤن منہ کی سوجن جلد دور ہو اسکا نام پتھیادکواتھہ ہے +

## فوطے کی سوجن کا علاج

ترپھلے کے کاڑہے مین گائے کا پیشاب ڈالکر پیے تو فوطے کی سوجن دور ہو۔ یا پنچ بس کھپرہ۔ دیودار۔ زنجبیل کے کاڑہ سے سوجن جاے۔ یا پنچ املتاس۔ نسوت۔ زنجبیل۔ کالی مرچ۔ پیپل چترک کا کاڑہا پیے تو سوجن جاوے یا سوناکھی۔ پس کھپرہ۔ پوست نیم۔ گائے کے پیشاب کا کاڑہا پیے تو سوجن جاوے۔ یا پنچ سانٹھ۔ دارہلدی۔ زنجبیل۔ پنچ سہنجنہ۔ سرسون کو کانجی کے پانی مین باریک پیس گرم کرکے لیپ کرے تو سب طرحکی سوجن دور ہو یا قندسیاہ ادرک یا قندسیاہ۔ سونٹھہ یا قندسیاہ یا پوست ہلیلہ۔ یا قندسیاہ پیپل انکو باریک پیس ۲۰ درم سے ۴ تولہ تک ہمیشہ بڑہاتے بڑہاتے ایک مہینہ بھر کھاے تو سوجن۔ خناق سے گلے کے عارضے۔ دمہ۔ کھانسی۔ نفرت۔ تپ دق۔ بواسیر۔ سنگرہنی۔ بلغم اور باد کے سب فسادون کو یہ دور کرتا ہے۔ یا پیپل اور زنجبیل کو باریک پیس انکی برابر قند ملاکر کھاوے تو سوجن آنو بدہضمی اور شول کو دور کرے یا قندسیاہ ۶ تولہ۔ زنجبیل ۲ تولہ پیپل ۶ تولہ۔ منڈور ۲ تولہ۔ تل ۲ تولہ۔ انکو باریک پیس خوب ملاوے پھر بقدر ۲۰ درم ہرروز کھاوے تو سب طرحکی سوجن جاوے۔ یا سوکھی مولی۔ پنچ سانٹھ۔ دارہلدی راسنا۔ زنجبیل۔ انکا کاڑہا کرکے اوسکے رس مین تیل پکاوے پھر اس تیل کی مالش کرے تو درد سمیت ورم دور ہو۔ یہ علاج بھاوپرکاش مین لکھے ہین +

## سوجن کی جلن دور کرنیکا لیپ

پھٹیرے کی گٹھلی کو پانی مین پیسکر لیپ کرے تو سوجن کی جلن دور ہو۔ یا پنچ سانٹھی۔ دارہلدی

گلو - پاڑہ - زنجبیل - گوکھرو - ان سبکو برابر لے باریک پیس ۲۰ درم گاے کے پیشاب سے
کھاے تو سب طرحکی بدن مین پھیلی ہوئی سوجن اور آٹھہ قسم کے پیٹ کے عارضے اور
زخم وغیرہ جاوین - اسکا نام پنرنوادچورن ہے - پانچ سانٹھی - پوست ہلیلہ - پوست نیم
دارہلدی - کٹکی - پرور - گلو - زنجبیل کا کارہا گرگاے کا پیشاب ڈالکر پیے تو سب بدن کا ورم
کھانسی - دمہ - پیپ اور یرقان کے عارضون کو یہ نفع کرتا ہے +

## انڈبردہ یعنے فوطون کے بڑہنے کی پیدایش علامت اور علاج

یہ عارضہ چہہ قسم کا ہے - بادکا - صفراکا - بلغم کا - خون کا - چربی کا - پیشاب کا - اور بادیے
آنتون کے بڑہنے کا +

## فوطون کے بڑہنے کی عموماً علامتین

نیچے جانے والی ہوا اپنے آپ مفسد ہو کہ فوطون اور جانگھون کی جڑون مین پہونچ اون مین
گھومتی ہوئی سوجن اور درد کو کرے اور پیچھے اون دونون فوطون کی کھال کے بھنڈار سے
کو بہنے والی جو نسین ہین اون مین وہ بگڑی ہوا پہونچ اون نسون مین درد پیدا کرے اور
اون دونون فوطون اور اونکے بھنڈار ونکو بڑہاوے اوسکو بُدا انڈبردہ کہتے ہین +

## بادکی انڈبردہ کی علامتین

ہوا کی بھری ہوئی لہار کی دہونکنی کی مانند ہو اور روکھی ہو اور بغیر کسی سبب کے اوس مین درد ہو
اوسکو بادی انڈبردہ بولتے ہین +

## صفراکی انڈبردہ کی علامتین

جسکا رنگ پختہ گولر کے پھل کے مانند ہو اور جلن اور پیپ ہو اوسکو صفرا کی انڈبردہ بولتے ہین +

## بلغم کی انڈبردہ کی علامتین

جو انڈبردہ ٹھنڈی بھاری اور چکنی ہو اور اوس مین خارش ہو اور کچھہ درد بھی ہو
تو بلغم کی انڈبردہ جانو +

## خون کے فساد کی اندبردہ کی علامتین

کالی ہوا اور پھوڑے بہت ہون اور خون کی انڈبردہ کی علامتین ملین تو اوسکو خون کے فساد کی انڈبردہ کہنا چاہیے +

## چربی کی انڈبردہ کی علامتین

جسمین سب بلغم کی علامتین ہون اور نازک تاڑ کے پھل کے مانند ہو اوسکو چربی کی انڈبردہ کہنا چاہیے

## پیشاب روکنے کے اندبردہ کی علامتین

جو شخص پیشاب کے زور کو روکے اور راہ چلے اوسکے مشک کے مانند وہ نازک فوطے بڑہین اور اونمین درد ہو پیشاب مشکل سے اوترے اوسکے پیشاب روکنے کی انڈبردہ جانو +

## آنتون کے بڑہنے کی پیدایش علامت اور علاج

جن چیزون سے ہوا مفسد ہو ایسی تو غذا کھاوے اور ٹھنڈے پانی سے نہاوے پاخانہ اور پیشاب کے زور کو روکے - لڑائی مین رہے بوجھ اوٹھاوے راہ چلے - بدنکو توڑے - اور کسی خوفناک کام کو کرے اسلیے ہوا رک کر بدن کی چھوٹی آنتون کے اجزاؤن کو اپنی جگہ سے گراکر پیڑو اور جانگھ کی جڑون مین اپھار کرے جب آدمی فوطون کو ہاتھ سے دباوے تب وہ فوطے بولکر اپنی جگہ بیٹھ جاوین اور پھر کسیطرح اپھار ہو تب باہر نکل آوین اور جس شخص کے ہوا بہت جمع ہو اوسکی آنتون کا جزول کر انتر بردہ یعنے آنتون کے بڑہنے کو پیدا کرتا ہے - یہ آنتونکا بڑہنا ہوا کے بڑہنے کے برابر ہے اور لا علاج ہے +

## علاج

دودہ مین ارنڈ کا تیل ڈالکر ایک مہینے تک پیے تو بادی فوطونکا بڑہنا دور ہو - یا گوگل ارنڈ کا تیل گاے کے پیشاب مین ملاکر پیے تو صفرا کی انڈبردہ دور ہو - یا صندل سرخ - مہوا - کہنول گٹہ - ... کنول کو برابر لے اور دودہ مین باریک پیس فوطون پر لیپ کرے تو صفرا کی انڈبردہ - جلن - ... یہ لیپ دور کرتا ہے - یا زنجبیل - ... - پیپل - ترپہلا -

انکا کاڑھا کر اور اوسمین جوا کھار - سیندھا نمک ڈالکر پیوے تو بلغم سے فوطون کے بڑھنے کا عارضہ دور ہو - یا رو کھی کڑوی تونبی کا گرم گرم لیپ کرے اور رانڈ کے پانی کا تریڑا دے تو سب طرحکا یہ مرض دور ہو - یا برابر جونک لگا کر اوس جگہہ کا خون نکلوایا کرے تو خون کے فساد کی انڈبردہ جاوے - یا جلاب سے خون کی انڈبردہ جاوے - یا مصری اور شہد پانی مین ملاکر پیے تو خون کے فساد کا یہ عارضہ دور ہو یا ٹھنڈی چیزون کے علاج سے خون اور صفرا کی یہہ بیماری جاوے یا تلسی کے پتون کو پیسکر اوسکا گرم گرم لیپ کرے تو میدا انڈبردہ جاوے +

## کوسا اوتر گیا ہو اوسکا علاج

بھیڑ کا گھی کانسے کی تھالی مین مسلکر اوسمین رال ملاوے پھر اور ملے پھر تھوڑا سنگی مہرا ملاوے پھر اوسکو کوسے پر ضماد کرے تو اچھا ہو جاوے +

## انڈبردہ کا علاج

مغز کمیر ۵ا درم - بیج ۱۰ درم - زنجبیل ۵ا درم گاے کا دودھ ۸ تولہ پھر اسمین ثعلب مصری ہر تولہ ملا کر تین درم ہر روز اکیس ۲۱ دن تک ہر روز فوطون پر لگاوے تو یہ عارضہ دور ہو یا فوطون کی سیون پسلیون کے نیچے باریک ہتیار سے چھیدے تو پیشاب کی انڈبردہ جاوے - یہ سب علاج بھاو پرکاش مین ہین - یا راسنا - گلو - ملٹھی - بیخ ارنڈ - مغز املتاس - گوکھرو - پٹول اڑوسہ - انکا کاڑھا کر ارنڈ کا تیل ڈالکر پیے تو آنتون کا بڑھنا دور ہو - یا پوست ہلیلہ - حریاتیہ کشنیز - یہ سب ایک تولہ - لونگ نو تولہ - سونا مکھی ایک درم ان سب کی برابر مصری لے اور مصری کی برابر شہد ملاکر ہر روز ۲ درم کھاوے تو فوطون کا بڑھنا ضرور دور ہو - یہ بید رہس مین لکھا ہے +

## برد ہم جسکو عام مین بد کہتے ہین اوسکی پیدایش اور علاج

بہت بھاری اور بلغم کرنے والی چیز کھاوے یا بھاری یا صفرا کرنے والا گوشت کھاوے آرام و آسایش کے تفرقہ اور عورت سے مباشرت کرنے وغیرہ سے صفرا بادمیت نفسد ہو کر

باد کے پیڑو اور جانگھون کی جڑون مین سوجن کو لیے گانٹھ پیدا کرے اور وہ گانٹھہ بخار اور درد کو پیدا کرے اور بدن کے اعضا مین درد کرتی ہے اوسکو بید بد بولتے ہین +

## بد کا علاج

پوست ہلیلہ - پیپل - سیندہا نمک برابر لے باریک پیس ارنڈ کے تیل مین ڈھونڈے پھر ۲ درم اس مین سے کہاوے تو یہ عارضہ دور ہو - یہ بھاو پرکاش مین لکھا ہے - یا اوسیوقت کانجی کے پانی مین باریک پیس بد پر لیپ کرے تو یہ عارضہ دور ہو - یہ بھاو پرکاش مین لکھا ہے یا اوسیوقت کا مارا ہوا کاگلا اوسکے اندر کا میل لے اوسکو کچھ گرم کر بد مین باندہے یا لیپ کرے تو اوسیوقت بد اچھی ہو یہ بید رہس مین ہے یا گندرو کو بھیڑ کے دودہ مین پیس کر لیپ کرے تو بد اچھی ہو +

## گل گنڈ - گنڈ مالا - اپچی - گرنتھہ - اربد وغیرہ عارضونکی پیدایش علامت اور علاج

جس شخص کے گلے مین انڈے کے مانند سخت سوجن ہو لٹکی اور بڑی ہو یا چھوٹی اوسکو بید گل گنڈ کہتے ہین +

## اسکی عموماً علامتین

باد اور بلغم یہ دونون گلے مین مفسد ہون اور گلے کے بیچ چربی کو پکڑ کر رفتہ رفتہ انڈے کی مانند اپنے نشان کو لیے لٹکا دیتے ہین اوسکو گل گند کہتے ہین وہ گل گنڈ تین قسم کا ہے بادکا - بلغم کا - میدکا +

## بلغم کے گل گنڈ کی علامتین

جسمین بہت درد ہو اور گلے کی نسین سیاہ ہون یا سرخ ہون اوسمین سختی ہو اور دیر مین بڑہے اور نہ پکے اور منہ کی لذت جاتی رہے اور تالو اور گلا سوکھے تو یہ علامتین باد کے گل گنڈ کی جانو +

## بلغم کے گل گنڈ کی علامتین

گلے مین نوطون کی مانند لٹکتی ہوئی سوجن ہو اور بھاری ہو اوسمین کھجلی بہت ہو اور وہ ٹھنڈی

دیرمین بڑھے اور دیرمین پکے اوسمین درد کم ہو اور اوسکا مُنہ میٹھا ہو اور تالو اور گلا بلغم سے لیپا رہے اوسکو بلغم کا گل گنڈ کہنا چاہیے +

## چربی سے گل گنڈ کی علامتین

جو گل گنڈ چکنا نازک اور زرد ہو اور اوسمین کھجلی اور درد ہو گلے مین کدو کی مانند لٹکے اوسکی جڑ تھوڑی ہو اور مریض کے بدن کے موافق گھٹے اور بڑھے اور اوسکا مُنہ چکنا ہو وہ گلے مین ہی بولے یہ علامتین ہون تو اوسکو چربی کا گل گنڈ کہنا چاہیے +

## گل گنڈ کی لاعلاج علامتین

جسکو مشکل سے دم آوے اور کل بدن نازک ہو جاوے دم اچھے نہ نکلین اور اس بیماریکو ہوئے ایک برس گذر گیا ہو غذا کی رغبت جاتی رہے اور بدن کمزور ہو جاوے تو وہ بیمار مر جاوے +

## گنٹھ مالا کی علامتین

جسکے گلے اور بغل یا کندھون مین یا پیڑو اور جانگھون کی جڑ مین بیر یا آملہ کے برابر بلغم کی بہت سی گانٹھین پڑ جاوین اوسکو گنڈ مالا کہتے ہین +

## اپچی بیماری کی علامتین

جو وہی بیماری بہت دنونکی ہو جاوے اور اوسمین یہ علامتین ہون کہ گانٹھین پک کر بہنے لگین اوسکو اپچی جانو

## اپچی کی لاعلاج علامتین

پسلی مین درد ہو اور کھانسی بخار اور ستے ہو یہ علامتین ہون تو لاعلاج ہے +

## گرنٹھ جسکو گانٹھ کہتے ہین اوسکی علامتین

باد صفرا بلغم خون گوشت چربی اور نسونکو خراب کرین اور مد سا وپچی سوجن لیے گانٹھ کو پیدا کرتی ہین اوسکو گرنتھ روگ کہتے ہین وہ گانٹھ پانچ قسم کی ہے باد کی ۱ صفرا کی ۲ بلغم کی ۳ چربی کی ۴ نسون کی ۵ +

## باد کی گانٹھ کی علامتین

پہلے وہ گانٹھ جلد کو کھینچکر بڑی ہو پھر اوسمین ٹھکی چلین درد زیادہ ہو اور جب پھوٹے تو صاف خون نکلے

## صفراکی گانٹھ کی علامتین

جسمین آگ سی جلے اور کھجلی اور سوزش زیادہ ہو اور اوسکا سرخ اور زرد رنگ ہو اور جو پھوٹے تو اوسمین سے بہت بُرا خون نکلے اوسکو صفراکی گانٹھ کہنا چاہیے +

## بلغم کی گانٹھ کی علامتین

وہ گانٹھ ٹھنڈی ہو اور اوسکا رنگ اور کاؤ رہو درد کم اور کھجلی بہت ہو پتھر کے مانند گانٹھ ہو دیرمین بڑھے اور پھٹے اور بدرنگ ہو پیپ اور خون نکلے یہ علامتین ہون تو بلغم کی گانٹھ جانو +

## چربی کی گانٹھ کی علامتین

بدن کے موافق وہ گانٹھ بڑھے اور گھٹے اور چکنی اور بڑی ہو اور اوسمین کھجلی چلے درد بہت ہو اور جب وہ پھوٹے تب بُرا معلوم ہو اور گھی کے مانند میل نکلے اوسکو چربی کی گانٹھ کہنا چاہیے +

## نسون کی گانٹھ کی علامتین

وہ گانٹھ تندرست آدمی کے محنت سے پیدا ہو اور نسون کو سکوڑ دے بادکی گانٹھ کو پیدا کرے اونچی اور گول ہو اور اوسمین درد ہو اور نازک ہو اور درد بھی نہو اور گانٹھ مرم جگہ پر ہو تو ضرور لاعلاج ہے۔ یا مشکل سے اچھی ہو +

## مرم جگہ کا بیان

زخسارہ ۔ گلا ۔ کندھا اور بدن کی جڑین ۔ چھاتی ۔ مقعد کے قریب کی جگہ ۔ پٹھہ یہ مرم جگہ کہلاتی ہین

## اربُد یعنے بد کی پیدایش

جو شخص گوشت بہت کھاوے اور اناج کم ۔ اوسکے باد ۔ صفرا ۔ بلغم ۔ مفسد ہون ۔ اور خون اور گوشت کو بگاڑ کر اوسکے بدن مین یا بدن کے ایک حصہ مین بڑی گول قائم ہو اور جسمین تھوڑا درد ہو اور جسکی جڑ تھوڑی دیر مین بڑھے اور نہ پکے ایسی گوشت کی گانٹھ کو کرین اوسکو بید اربُد روگ کہتے ہین وہ دو قسم کا ہے ۔ ایک تو رکتاربُد یعنے خون سے پیدا ہو دوسرا ۔ مانس اربُد یعنے گوشت سے +

## رکتاربد یعنے خون سے پیدا ہوئی بدکی علامتین

اسنے آپ ہی خون مفسد ہوکر نسون کو سکوڑادیں ورد پیدا کرے اور اونکے گوشت کا بنڈا پیدا کرکے گوشت کے دانون سے مسکے اور بڑہا وے پہرا وسکو پکا کر خون سمیت ہمیشہ بہت سہاوے یہ لاعلاج ہے خون کے زائل ہونے سے یہ بدن مین اور فساد پانڈروگ وغیرہ کو کرتا ہے اسکو رکتاربد کہتے ہین +

## گوشت سے پیدا ہوئی بدکی علامتین

جسکو گہونسے وغیرہ کی ضرب سے کسیطرح کی بدن مین چوٹ لگے اوس جگہہ کا گوشت بگڑ کر سوجن پیدا کرے اور اوس سوجن مین درد نہو اور اوس سوجن کا بدن کی رنگ کے مانند رنگ ہو چکنی ہو پکے نہین پتہر کے مانند سخت اور قائم ہو اوسکو مانسار بد کہتے ہین یہ بھی لاعلاج ہے

## ادہ اربد کی علامتین

جو بد مرم جگہہ پر پیدا ہو یا نسون مین ہو۔ اوسکو ادہ اربد بولتے ہین +

## جو بد نہ پکے اوسکا سبب

یہ بلغم اور چربی کی زیادتی سے نہ پکے اور یہ لاعلاج ہے +

## ان سبکا علاج

سرسون۔ تخم سہنجنہ۔ تخم سن۔ السی۔ جو۔ تخم ترب انکو برابر لے کھٹے مٹھے مین باریک پیسکر لیپ کرے تو گنڈمالا گل گنڈ۔ گانٹھ ان سب عارضون کو جلد دور کرے۔ یا مہوے کی چھال کھبی کی راکھہ۔ ان دونون کو تیل مین پیسکر لیپ کرے تو گنڈمالا جاوے یا سنکھاہولی کو پانی سے پیس چھانکر صبح کے وقت پندرہ دن تک پیے اور اوپر سے گاے کا بہت سا گھی کھاوے تو یہ مرض دفع ہو۔ یا کنگی کو باریک پیس اوسکو نجتہ کدو کے پانی مین بھگو رکھے پہر اوسی پانی مین اوسکو باریک پیس چھان کر ساتدن پیے تو گل گند جاوے۔ یا گلو۔ پوست نیم۔ جھڑ پوست تن۔ پیپل دونون کھرٹی۔ دیودار۔ یہ سب برابر لے

انکے کاڑھے کے رس میں تیل پکاوے پھر اس تیل کو ۵ درم ہر روز پندرہ تک پیوے تو گل گنڈ جاوے - اسکا نام امرتاد تیل ہے - اور جو - مونگ - پٹول - تخ چیزیں - روکھا اناج کا کھانا اور خون کا نکلوانا یہ گل گنڈ کے بیمار کو مفید ہیں - یا جل کھمبی - سیندھا نمک - پیپل انکو باریک پیس صبح کے وقت زنجبیل ڈالکر پیوے تو گنڈ مالا جاوے - یا بنج پرنا کے کاڑھے مین شہد ڈالکر پیوے تو گنڈ مالا جاوے - یا پوست کچنار ۱۰ تولہ - زنجبیل ۲ تولہ - پیپل ۲ تولہ - مرچ ۲ تولہ - پوست ہلیلہ ۱ تولہ - پوست بہیڑہ ۱ تولہ - آملہ ۱ تولہ - پوست برنا ۱ درم - تج ۱ درم تیج ۱ درم - الایچی ۱ درم - انکو باریک پیس انکی برابر صاف کیا ہوا گوگل ملاکر ۴ ماشہ صبح ہی پانی سے ہمیشہ کھاوے تو گل گنڈ بیگا نٹھ - گولہ - جذام - بھگندر - علیحدہ کے بدخون سے دور کرتا ہے - اسکا نام کچنار گوگل ہے - یا بیج بای ٹنگ کا کاڑھا کر اوس مین جل بھانگرے کا رس ڈالکر اندازے کے موافق تیل ڈالے اور نرم آنچ سے پکاوے جب رس جل جاوے اور تیل رہجاوے تب اوسمین سیندھو رڈال کر اسکا لیپ کرے تو کنٹھ مالا جاوے اسکا نام چکرمرد تیل ہے - یا چرمٹی کا پنچانگ لے پانی سے باریک پیس اندازسے اوسمین تیل ڈالکر نرم آنچ سے پکاوے جب رس جل جاوے اور تیل رہجاوے تب اسکی مالش کرے تو کنٹھ مالا جاوے ✤

## اپچی کا علاج

سرسون - برگ نیم اور بھلانوے کو سیاہ بکری کے پیشاب مین باریک پیسکر لیپ کرے تو اپچی جاوے - یا صندل سرخ - پوست ہلیلہ - لاکھ - بچ - کٹکی کو پانی مین پیسکر اس پانی مین تیل پکاوے پھر اسکی مالش کرے تو یہ مانند دوا ہو - اسکا نام چندنادی تیل ہے - یا زنجبیل فلفل سیاہ - پیپل - بای برنگ - چھوا - سیندھا نمک - دیودار - انکو پانی سے باریک پیس اسمین تیل ڈال نرم آنچ سے پکاوے - جب پانی سوکھ جاوے اور تیل رہجاوے تب اس تیل کی مالش کرے تو اپچی جاوے ✤

## گانٹھہ کا علاج

ترب کے کھار اور سنکھہ کے چورن کو پانی مین باریک پیس لیپ کرے تو گانٹھہ اور بد کو دور کرتا ہے اور جاتیا دگھرت آگے برن کے عارضہ مین کہا ہے اوس سے گانٹھہ وغیرہ سب برن جاوینگے

## اربد کا علاج

زرد چوب - لودہ - تنپنگ - وہاسہ - مینسل - انکو شہد مین باریک پیس لیپ کرے تو چربی کی گانٹھ دور ہو - یا ترب کا کھار - زرد چوب - اور سنکھہ کے چورن کو پانی مین باریک پیس کر لیپ کرے تو یہ عارضہ جاوے یا کوٹ - کھاری نمک - بکہ گرقدودہ کو باریک پیس لیپ کرے اور اوپر برگد کے پتے سات دن باندہے تو اربد جاوے یا تخم سہنجنہ - بیج سہنجنہ - سرسون - برگ تلسی - جو - پوست کنیر - اندرجو - برابر لے اور مٹھے سے باریک پیس لیپ کرے تو یہ عارضہ جاوے - یہ سب بھاوپرکاش مین لکھے ہین یا بیخ سرخ ارنڈ - اور بیج جبیلہ کو بیخ کے پانی مین پیس کر لیپ کرے تو گنٹھہ مالا جاوے یا بیج سمہالو کو پانی سے پیس لیپ کرے تو گنٹھہ مالا جاوے - یا سرسون - ستور کا غلیظ انکو برابر لے باریک پیس روغن تلخ ملاکر صاف برتن مین رکھے پھر لیپ کرے تو گنٹھہ مالا جاوے یہ سب بید رہس مین لکھے ہین +

## شلیپد روگ یعنی فیل پاؤن کی پیدایش علامت اور علاج

جسکے پیڑو اور جانگھون کی جڑون مین بہت سوجن ہو اور بیٹھنے مین درد بہت کرے اور وہ درد تپ کو پیدا کرے پھر وہ سوجن اوسجگہ سے بڑہکر ترتیب سے پاؤن تک آوے اوسکو بید شلیپد کہتے ہین اور کوئی لائق طبیب اگر ہاتھہ کان - آلت - آنکھین لب اور ناک مین سوجن ہو اوسے بھی شلیپد کہتے ہین یہ عارضہ چار قسم کا ہے - بادکا - صفرا کا - بلغم کا - سنپات یعنے تینون خلطون کا +

## بادسے شلیپد کی علامتین

سیاہ اور رکھا ہو کر پھٹ جاوے اور اوس مین بہت درد اور بخار ہو +

## صفرا کے شلیپد کی علامتیں

جسکا زرد رنگ ہو اور سوزش اور بخار کو لیے ہو اور پھوڑے میں علامت معلوم ہو اوسکو صفرا شلیپد جانو +

## بلغم کے شلیپد کی علامتیں

چکنا زرد ہو اور ایک ہی جگہ رہے اور سفیدی لیے ہو تو بلغم کا جانو - یہ تینوں شلیپد بلغم کی زیادتی سے پیدا ہوتے ہیں کیونکہ بغیر بلغم کے ذردن اور مرض نہیں ہوتا +

## سنیات یعنی تینوں خلطونکی شلیپد کی علامتیں

جس شلیپد میں بہت سے چھید ہوں اور سکنے لگے اور بانی کیطرح ہو وہ شلیپد سنیات کا جانو +

## علاج

اس بیمار کو فاقہ کراوے یا لیپ کراوے یا پسینا لواوے اور جلاب دیسے یا خون نکلواوے اور گرم چیزیں کھانے کو دے یہ سب مفید ہیں - یا سرسوں - بیج سہنجنہ - دیودار - زنجبیل کو گاے کے پیشاب میں باریک پیسکر لیپ کرے تو یہ عارضہ دور ہو - یا بیخ سانٹی - زنجبیل سرسوں انکو کانجی میں پیسکر لیپ کرے تو یہ عارضہ دفع ہو - یا بیج دہتورہ - بیج ارنڈ - بیخ سمہالو بیخ سانٹی - بیج سہنجنہ اور سرسوں کو پانی میں پیسکر لیپ کرے تو سلیپد جاوے - یا سہندی کو تال پھل کے رس میں پیسکر لیپ کرے تو یہ عارضہ دفع ہو - یا ساکھوٹک درخت کے پوست کے کاڑہے میں گاے کا پیشاب ڈالکر پیے تو شلیپد جاوے - یا زردچوب اور قند سیاہ دونونکو برابر لے باریک پیس گاے کے پیشاب سے پیے تو یہ جاری جاوے اور جذام - سوزش وغیرہ کو بھی دور کرتا ہے - یا بیخ سانٹی - ترپھلا اور پیپل کو برابر لے باریک پیس ۲ ۰ درم شہد سے کھاوے تو بہت دنوں کا بھی شلیپد جاوے - یا ہلیلہ کلاں کے چورن میں ارنڈکا روغن ملاکر اوسمیں گاے کا پیشاب ڈال ہمیشہ دن پیے تو یہ عارضہ دفع ہو - یہ سب علاج بہاو پرکاش میں لکھے ہیں - یا بھدایرہ - پیپل - زنجبیل - کالی مرچ اور بائی ڈہنگ کو پانی میں پیس انداز سے تیل ملاکر نرم آنچ سے پکاوے جب پانی جل جاوے اور تیل رہجاوے تب اوتارلے پھر اسکی

مالش کرے تو یہ عارضہ دور ہو۔ یا دھتورے کے بیجون کو ایک سے بیس تک بڑھا کر کھاوے
اوسکے اوپر ٹھنڈا پانی پیے تو یہ عارضہ دفع ہو۔ یہ سب علاج پکاش مین لکھے ہین۔ یا مجیٹھ
مہوا۔ راسنا۔ چھال۔ بیج سانٹھی۔ انکو کانجی مین باریک پیسکر لیپ کرے تو صفرا کا عارضہ دفع ہو
یا انگوٹھے کے اوپر کی نسونکا خون نکلواوے تو صفرا کی یہ بیماری دور ہو۔ یا پنچ کسو ندہ کی جڑ
گاے کے گھی کے ساتھ پیے تو شلیپد جاوے۔ یا پیپل۔ ترپھلا۔ دیودار کو باریک پیس ۶ ماشہ
ہر روز کانجی کے پانی سے کھاوے تو یہ بیماری۔ بدہضمی۔ بادی بیماریان۔ چھیا۔ وغیرہ عارضونکو
دور کرکے اشتہا بہت بڑہاتا ہے۔ اسکا نام پپلادچورن ہے۔ یہ برندمین لکھا ہے +

## بدردہ کی پیدایش علامت اور علاج

جو ہڈیون مین باد صفرا اور بلغم رہتے ہین وہ بدن کی جلد خون گوشت اور چربی کو بگاڑ کر رفتہ
رفتہ ... کے خوفناک سوجن پیدا کرتے ہین وہ سوجن گول ہو اور درد کو لیے ہو اور بہت
گہری اور بہت بڑی ہو۔ یہ جسمین علامتین ہون اوسکو بید بدردہ کہتے ہین وہ عارضہ چھ قسم کا ہے
بادکا۔ صفرا کا۔ بلغم کا۔ سنپات کا۔ ضرب لگنے کا۔ خون کا +

## بادی بدردہ کی علامتین

وہ سوجن کالی یا سرخ ہو ایک لحظہ مین تو تھوڑی ہو اور دو تھے ہی پکنے لگے یہ علامتین ہون
تو بادی بدردہ کہنا چاہیے +

## صفرا کی بدردہ کی علامتین

وہ سوجن پکنے پر گولر کے پھل کے مانند ہو اور سیاہ ہو اور سوزش اور بخار لیے ہو اور جلدی
پک جاوے یہ علامتین ہون تو صفرا کی بدردہ کہنا چاہیے +

## بلغم کی بدردہ کی علامتین

زرد رنگ اور ٹھنڈی اور چکنی ہو اور اوسمین درد کم ہو بہت دنون مین پکے اوسکو
بلغم کی بدردہ جانو +

## سنپات کی بدردہ کی علامتین

جس سوجن مین طرح طرح کے رنگ ہون اور وہ گلے کے نزدیک اور ناہموار ہو کبھی تو گھٹے اور
کبھی بڑی ہو اور کبھی تو جلدی اور کبھی دیر سے پکے تو سنپات کی بدردہ جانو +

## ضرب لگنے کی بدردہ کی علامتین

جس جگہ ضرب لگے وہان کی ہوا صفرا سے ملکر خون کو بگاڑے پھر اوسجگہ سوجن کو پیدا کرے اور
بخار۔ پیاس۔ جلن ہو اور اوس بدردہ مین صفرا کی بھی علامتین ملی ہون اوسکو
چوٹ لگنے کی بدردہ جانو +

## خون کی بدردہ کی علامتین

سوجن سیاہ ہو اور اوسمین بہت سے پھوڑے ہون اور درد جلن اور بخار بھی ہو اور صفرا کی
بدردہ کی علامتین ملی ہون اوسکو خون کی بدردہ کہنا چاہیے +

## باعلاج اور لاعلاج بدردہ کی علامتین

علیحدہ علیحدہ یا ملے ہوے باد صفرا بلغم یہ بدپرہیزی سے بگڑکر بدن مین ایک گانٹھ گوسلے
کے مانند یا بانبی کے مانند اونچی کرتے ہین اوسکو بید انتر بدردہ کہتے ہین وہ بدردہ دس قسم
کی ہے۔ مقعد مین۔ پیڑو کے منہ مین۔ ناف مین۔ کوکھ مین۔ پیڑو اور جانگھ کے جوڑ مین
اور چھاتی مین اور پیاس کی۔ چھپا مین۔ سینہ مین۔ لاف کی دہنی طرف۔ پیاس کی جگہ مین

## مقعد کی بدردہ کی علامتین

مقعد مین بدردہ ہو تو ریاح بخوبی تمام صادر نہو یا ریح رک جاوے اور پیڑو کے منہ مین بدردہ ہو تو
اوسکے موتر کرچھر کا عارضہ ہو۔ ناف مین بدردہ ہو تو اوسکو ہچکی بہت آوین اور پیٹ مین بھاری
بہت رہے۔ کوکھ مین بدردہ ہو تو اوسجگہ باد بگڑی ہو پیڑو اور جانگھ کے جوڑ مین بدردہ ہو تو
کمر مین درد بہت ہو سینہ اور پیاس کی جگہ مین بدردہ ہو تو پسلیان سکڑ جاوین اور اوسجگہ
درد زیادہ ہو۔ چھپا مین بدردہ ہو تو دم نہ آوے سینے مین بدردہ ہو تو سب اعضا مین درد ہو

اعضا رک جاوین اور کھانسی ہو اور ناف مین دہنی طرف بدردہ ہو تو دست کا عارضہ ہو اور پیاس کی جگہ بدردہ ہو تو پانی بہت پیے +

## بدردہ کی باعلاج علامتین

ناف کے اوپر جو بدردہ پک کر پھوٹے اوسکا پیپ نیچے کو جاتا ہے جو بدردہ کا پیپ نیچے کو جاوے تو وہ بیمار زندہ رہے اور جس بیمار کا پیپ پھوٹ کر اوپر کو جاوے وہ مریض مرجاوے یا ناف سینہ اور پیڑو مین بدردہ ہو وہ اچھی نہین اور جگہ ہو تو وہ اچھی ہو اور اگر بدردہ کچی یا پکی یا جل گئی ہو اوسکو سوجن کیطرح دیکھہ لینا +

## اندر کی بدردہ کی لاعلاج علامتین

اپھار - قے - ہچکی اور پیاس بہت ہو اور درد زیادہ پیدا کرے یہ علامتین ہون تو وہ مریض مرجاوے

## وہ بدردہ جو مشکل سے اچھی ہو اوسکی علامتین

بدردہ کچی ہو اور بادی ہو اور بڑی ہو یا چھوٹی ہو یا مرم جگھون مین ہو تو مشکل سے اچھی ہو اور جو بدردہ سنپات کی ہو اور چھاتی ناف اور پیڑو مین ہو اور وہ مٹھی کے برابر ہو تو لاعلاج ہے اور مٹھی کے برابر گوشت اور خون کا گولا بھی ہوتا ہے وہ بدردہ پک جاتی ہے گولا نہ پکے یہی اسمین فرق ہے +

## بدردہ کا علاج

سب بدردہ مین جونک لگاوے اوسکا خون نکلواوے تو اچھی ہو یا جلاب دے صفرا کی بدردہ جاوے یا بدردہ پکی نہو تو اوسکا سوجن کا سا علاج کرے یا ارنڈ کی جڑ کا کاڑھا کرا دسمین تیل یا گھی پکا کر اوسکا نیگرم سینک کرے تو بادی بدردہ جاوے یا جو گیہون اور مونگ کا چورن گھی سے پکا کر لیپ کرے تو بادی بدردہ بغیر پکی بھی اچھی ہو - یا اسگندہ خس مہوا سرخ صندل کو دودہ سے باریک پیس اسمین گھی ملا کر گرم گرم لیپ کرے تو صفرا کی بدردہ دور ہو - یا انیٹ کی ریت لوہے کا میل اور گوبر انکو باریک پیس گاے کے پیشاب مین بجھا کر اسکا گرم گرم سینک کرے یا لیپ کرے تو بلغم کی بدردہ دور ہو - یا دہمول کے کاڑہے مین تیل یا گھی ڈالکر اوسکا تریڑا دے

تو بدردہ گھاو کی سوجن جاوے اور اوسکا درد بھی دفع ہو۔ یا صندل سرخ مجیٹھ۔ زرد چوب میدہ۔ گیرو کو دودہ مین سجھاکر لیپ کرے تو خون کی اور ضرب کی بدردہ جاوے۔ یا زیرہ سیاہ بیخ اندراین۔ اور توڑ کا کاڑہا ڈہائی درم لے تو معدہ کی پیدا ہوئی بدردہ جاوے۔ بانج سہنجنہ کا رس شہد ملاکر پیئے تو انتر بردہ یعنے انتونکا بڑہنا دور ہو۔ یا سہنجنہ کے کاڑہے مین بھنی ہوئی ہینگ اور سیندہا نمک ڈالکر صبح کے وقت پیئے تو آنتون کا بڑہنا جاوے یہ سب علاج بھاؤ پرکاش مین لکھے ہین +

## برن شوتھہ روگ یعنی جراحت کی پیدایش علامت اور علاج

یہ عارضہ چھہ قسم کا ہے۔ باد کا۔ صفرا کا۔ بلغم کا۔ سنپات یعنے تینون خلطون کا۔ خون کے بگڑنیکا اور کسی طرحکی لکڑی وغیرہ کے ضرب لگنے کا۔ اتنے سببون سے پہلے زخم ہون پھر زخم مین شوتھہ یعنے ورم ہو +

## علامتین

باد کا زخم بخوبی تمام نہ پکے صفرا کا جلد پک جاوے بلغم کا دیر سے پکے اور خون اور چوٹ لگنے کا بھی بہت جلد پکے +

## برن شوتھہ نہ پکا ہو اوسکی علامتین

اس برن شوتھہ مین گرمی اور سوجن کم ہو اور کرڑا ہو اور اوسکے بدنکی جلد کے موافق رنگ ہو اور درد بھی کم ہو یہ علامتین ہون تو برن شوتھہ کی پھنسی کچی جانو +

## پکے ہوے برن شوتھہ کی علامتین

سوجن آگ کیطرح جلے اور کھار کیطرح پکے اور چیونٹی کیطرح کاٹے اور ڈنڈے کیطرح مارے اور ہاتھ کے چھونے سے درد ہو گویا سوئی سے چھدا ہوا ہے اور اوسمین سوزش ہو اونگلی کے دبانے سے درد ہو اور کسیوقت آرام مطلق نہو اور اوسمین بچھو کے کاٹنے کا سا درد ہو اور یہ سوجن گاڑھی ہو اور کسی تدبیر سے نہ پھوٹے اور اوس سوجن مین بخار۔ پیاس نفرت ہو

یہ علامتین ہون تو سوجن پکی ہوئی جانو +

## برن شوتھہ پک گیا ہوا وسکی علامتین

اوس برن شوتھہ مین درد نہو اور سرخی لیے بہت تھوڑی ہو اور اوسکی سوجن مین تہ پڑجاوین اور درد ہو خارش معلوم ہو۔ سب فساد جاتے رہین پھر وہ سوجن نجاوے جلد پھٹنے لگے اور اوسمین اونگلی لگنے سے درد ہوا اور پیپ نکلے یہ علامتین ہون توجانو کہ برن شوتھہ پک گیا ہے اوسمین بھی ہوا بغیر درد نہین۔ صفرا بغیر پکتا نہین۔ بلغم بغیر پیپ نہین اسلیے پکنے کے وقت یہ تینون ہوتے ہین +

## جراحتون کی پختگی کے لیے اور بھی رائے ہے

اوسکے علاج کرنے مین دیر کرے تو صفرا اٹھکر بلغم کو لے خون کو پکاوے وہ پکا ہوا خون پیپ پیدا کرے یا پیپ کو نہ پکاوے اوسکے لیے ایک مثال لکھتے ہین کہ جیسے تنکون کے مجموعہ کو جو ہوا سے متحرک ہون آگ جلا ڈالتی ہے ویسے ہی اوسکی پیپ نہ نکالے تو اوسکے بدن کے گوشت اور نسون کو یہ پیپ کھا جاتا ہے +

## کچے پکے کے جاننے کے لیے بید کی ہوشیاری کی صفتین

جو کچے اور پکے ہوئے زخم کو جانے وہ تو بید ہے اور جو نہ جانے وہ بید نہین وہ چور کا کام کرنے والا چور ہے اور جو بید پھوڑے کو یا زخم کو کچا پھاڑے اور پکے کو نہ پھاڑے اور جسکو کچے اور پکے کا علم نہوا وسکو چنڈال جانو +

## زخم کے روگ کی پیدایش علامت اور علاج

یہ زخم آٹھ قسم کے ہین۔ بادی صفرا اور بلغم کے فسادون کا۔ ہتھیار کے لگنے کا۔ باد صفرا بلغم کا۔ خون کا۔ باد صفرا کا۔ باد بلغم کا۔ بلغم صفرا کا۔ سنپات یعنی تینون خلطون کا +

## بادی زخم کی علامتین

زخم قائم اور سخت ہو کم بہے درد بہت ہو بہت تڑہ کی سیاہ ہو یہ علامتین ہون تو اوسکو بادکا زخم جانو +

## صفرا کے زخم کی علامتین

پیاس غفلت اور بخار ہو اور تری۔ سوزش اور درد ہو۔ سڑنے تو بدبو لیے پیپ نکلے یہ علامتین ہون تو اوسکو صفرا کا زخم کہنا چاہیے +

## بلغم کے زخم کی علامتین

جسمین زیادہ سستی اور بھاری پن اور چکنا پن ہو اور جسمین درد ہو۔ زرد ہو دیر سے پکے ان علامتون سے بلغم کا زخم جانو +

## خون کے زخم کی علامتین

زخم سرخ ہو اوسمین خون بہت نکلے جس زخم مین بادی صفرا کی علامتین ہون تو اوسے باد صفرا کا کہنا چاہیے جسمین ہوا بلغم کی علامتین ہون اوسکو باد بلغم صفرا کا کہو جس مین سب علامتین ملی ہون اوسکو سنپات کا جانو +

## زخم کے صاف ہونیکی علامتین

زبان کے نیچے کا پنڈ سے کے مانند رنگ ہو اور نہایت نازک اور صاف اور چکنا ہو درد نہو اور اوسکی اچھی حالت ہو اور اوسمین سے پیپ وغیرہ نہ نکلے تب جانو کہ زخم صاف ہوا +

## فساد کرنیوالے زخم کی علامتین

جسمین سے پیپ اور خون بدبو لیے نکلا کرے اور سوجن ہو اور قائم رہے اوسکو دشٹ زخم کہنا چاہیے +

## انکرت شدہ برن کی علامتین

جو زخم زرد یا بدرنگ ہو اور پیپ وغیرہ اور دانون مین سے نکلنے لگین اوسکو انکرت برن جانو +

## اچھی طرح زخم بھرتا ہو اوسکی علامتین

جس زخم مین دانے اچھی طرح نکلین اور گانٹھ نہو اور سوجن ہو اوسکو اچھی طرح بھرا ہوا زخم جانو +

## زخم کے باعلاج ہونیکی علامتین

وہ زخم مرم جگھون مین نہو اور جلد اور گوشت مین ہو اور بیمار جوان اور ہوشیار ہو وہ پرہیزگری اور کری

کی

مین ہو تو با علاج ہے یا دی صفرا بلغم کا تو زخم ہو اور چربی اور ہڈی کی بلگی اور سرکہ مغز کی مانند تو اچھا ہوا ور ہتیار وغیرہ کی ضرب کے زخم مین سے بھی جو ہوا چربی اور سر کے میل کے مانند نکلے تو اچھا ہو - کوڑھی اور زہر کھانے والے اور مدہوشی (جریان) والے شخصون کو مشکل سے اچھا ہو +

## زخم کی لاعلاج علامتین

جس زخم مین بہت جلن ہو اور زخم باہر سے ٹھنڈا ہو اور اوس شخص کا گوشت اور خون سوکھ گیا ہو اور دمہ کھانسی نفرت وغیرہ ہون اور وہ بیمار بوڑہا ہو اور اوس زخم مین سے پیپ نکلا کرے مرم جگھون مین ہو تو ایسا زخم اچھا نہو - بید اپنی مشہوری چاہے تو علاج نہ کرے +

## اگنتک برن یعنی تلوار وغیرہ ہتیار کی ضرب سے جو گھاؤ ہو اوسکی پیدایش اور علامتین

تلوار - سیل - تیز چھری - گولی بان کلہاڑہ وغیرہ کسی ہتیار کے کسی عضو مین لگنے سے طرح طرح زخم ہوتے ہین وہ چھ قسم کے ہین - چھن - بھن - بدہ - چیت - پچیت - گہرشٹ +

## چھن زخم کی علامتین

جو شخص تلوار وغیرہ ہتیار سے ٹیڑہا کٹا ہو یا سیدہا کٹا ہو اور گھاؤ بڑا ہوا اور آدمی کے بدنکو زمین پہ ڈال دے اوسکو بید چھن زخم کہتے ہین +

## بھن زخم کی علامتین

جسکو برچھی سیل چھری اور تلوار وغیرہ کی ضرب لگی ہو اوسکا کوٹھا کسیطرح کٹ جاوے اوس کٹے ہوئے کوٹھے سے خون چلے تب خون سے پیٹ بھر جاوے تب بخار اور سوزش کو پیدا کرتا ہے پھر وہ خون آلت - مقعد - منہ - ناک کے ذریعہ سے نکلے اور بیہوشی - دمہ - پیاس - اپھار - نفرت کو پیدا کرے اور پاخانہ اور پیشاب رک جاوے پسینا آوے آنکھین سرخ ہوجاوین منہ مین سے خون اور بدن مین سے بدبو آوے سینہ اور پسلی مین درد ہو - جسمین یہ علامتین ہون اوسکو بھن زخم کہنا چاہیے +

## بدہ زخم کی علامتین

جس شخص کے اندر ہتیار کی نوک لگے اور اوسکا بدن کٹ جاوے اوسکو بدہ زخم کہتے ہین +

## جس زخم مین تیر وغیرہ رہگئے ہون اوسکی علامتین

جو گھاو سیاہ ورم سمیت ہو اور اوسمین پھنسیان ہون اور اوسکے گھاو کا گوشت بدبدی کے مانند اونچا ہو اور اوسمین درد ہو اوس گھاو مین ہتیار جانو +

## معدہ مین تیر رہگیا ہو اوسکی علامتین

بدنکی ساتون جلد اور بدنکی نسون کو طے کرکے اون نسون کو پھاڑ ڈالے اور معدہ مین جو تیر رہا ہے وہ اپھار کو کرے اور زخم کے مُنہ مین غذا اور پاسخانہ اور پیشاب کو لے آدے تب جانو کہ اسکے گوشت مین تیر ہے +

## لادوا خون کی علامتین

گوشت مین رہنے والا خون زرد ہو کر بدن کو زرد کرے ہاتھ پاوُن مُنہ ٹھنڈے ہون اور اوسکی ناک کا دم ٹھنڈا چلے آنکھین سرخ ہون ان علامتون سے یہ خون لادوا ہے +

## چہت برن کی علامتین

جسمین ات چھن ات بھن کی علامتین نہ ملین دونون کی علامتین ملی ہون وہ زخم بکہم ہے

## پچیت برن کی علامتین

جو عضو گدرا اور دروازے وغیرہ کسی بھاری چیز سے کچل جاوے اور ہڈیون مین زخم ہوجاوے اوسکو پچیت کہنا چاہیے +

## گھرشٹ برن کی علامتین

جسکے اینٹ پتھر دیوار وغیرہ کی رگڑ سے بدن کا چمڑا گھس جاوے اور بدن سے دور ہوجاوے اور اوسمین سے چیپ نکلا کرے اور جلن ہو اوسکو گھرشٹ برن کہنا چاہیے +

## جسکے گوشت نس اور مرم جگھو نمین ضرب لگی ہو اوسکی عموماً علامتین

مدہوشی اور بکواد ہو۔ گر پڑے غفلت ہو ہوش جاتے رہین نفرت اور سوزش ہو عضو کمزور پڑ جاوین۔ درد زیادہ ہو اور گوشت کے پانی کے مانند اوسکا خون ہو اور حواس خمسہ گند ہون اور پیچھے جو پانچ مرم جگہہ کہی ہین اون مین ضرب لگے +

## مرم جگہہ عضو ہڈی وغیرہ جو زخم سے چھید گئی ہون اونکی علیحدہ علیحدہ علامتین

اندر ہکے دہنکہے اور ساون کی بیر بہوٹی کے مانند جسمین سے خون نکلے اوسکو چپت زخم کہنا چاہیے یہ گھاو باد کے سبب تعداد عارضون کو پیدا کرتا ہے اور تیر تلوار وغیرہ ہتیار سے نسین چھید جاوین اوس سے زخم پیدا ہو اوس سے بدن کبڑا ہو جاوے ہر ایک عضو مین درد ہو چلا نہجاوے اور عرصہ کے بعد اوسمین انگور آوین تب جاننا چاہیے کہ نس چھید جانے کا زخم ہے جس زخم مین بہت سوجن ہو طاقت زائل ہو جاوے اور اعضا مین گھاو لگے ہون تو اعضا کی حرکت بند ہو جاوے اور اوسمین درد ہو اور رات دن آرام نہ پاوے اوسکی ہڈی مین ہتیار کی ضرب سے پیدا ہوا زخم جانو۔ اور مرم جگہون پر چوٹ لگنے سے زخم ہون اوسکے بدن کا رنگ بھی زرد ہو اور زخم چھونے کی برداشت نہو +

## زخم کے سولہ فساد

بسرپ روگ۔[1] پچھیا گھات۔[2] سر نہ گھومے۔[3] اپھان۔[4] جریان۔[5] خفقان۔[6] بدن ٹوٹن۔[7] درد۔[8] بخار۔[9] پیاس۔[10] گند ہائے پیچھے کو نہ جھکے۔[11] کھانسی۔[12] قے۔[13] اسہال۔[14] ہچکی۔[15] دمہ۔[16] غشہ وغیرہ سولہ فساد ہون +

## اگن دگدہ یعنی آگ سے جلی ہوئی کی پیدایش اور علامتین

پہلے اگن دگدہ دو قسم کا ہے ایک تو تیل وغیرہ سے جلا ہوا۔ دوسرا وہ ہے آگ سے دگدہ پھر اگن دگدہ چار قسم کا ہے۔ پلشٹ۔[1] دُردگدہ۔[2] سمیک دگدہ۔[3] اَت دگدہ۔[4] +

## پلشت وگدہ کی علامتین

جسکی آگ سے جلکر اوری قسم کی رنگت ہوجاوے اوسکو پلشٹ کہنا لازم ہے +

## ڈرو گدہ کی علامتین

جسمین سوزش اور درد ہو اور پھوڑے ہو جاوین اور بہت دنون مین مٹے اوسکو ڈرو گدہ کہنا چاہیے

## سمیک وگدہ کی علامتین

جسکے بدن کا تالبنے کا سا رنگ ہو جاسے اور دہ مدیم ہو اور اوسمین سوزش اور درد ہو اور نہ پھیلے اوسکو سمیک وگدہ کہنا چاہیے +

## ات وگدہ کی علامتین

جسکی جلد اور گوشت سب جل جاوین اور انسے بدن علیحدہ ہو جاوے اور نسین الگ ہون یہ سب جل جاوین اور اونمین درد ہو اور سوزش بخار پیاس بیہوشی ہو اور جسمین ماننے دیر سے آوین رنگت اور ہو جاوے اوسکو ات وگدہ جانو +

## ان فسادون سے جو زخم پیدا ہوا اوسکا علاج

اسکے علاج گیارہ قسم کے ہین وہ ترتیب سے لکھے جاتے ہین۔ اور نشتر اور جرک مین زخم کے علاج ساٹھ قسم کے ہین۔ لیپ کرے۔ دوائیون کے پانی سے گرم گرم تریٹیا وے بانس کی لکڑی سے انگوٹھا اوسکے پسینا لواوے۔ کسیطرح خون نکلواوے۔ دواؤن سے پٹی باندہ اوسکے پسینا لواوے۔ اوسے پکاوے۔ ہتیار وغیرہ سے چیر دے۔ زخم کو انگوٹھے سے دباکر اوسکا پیپ نکالنا۔ زخم کا صاف کرنا جراحت کا صاف کرنا انگور لانا جلد کے رنگ کے موافق کر دینا +

## ابادکی سوجن کے دور کرنیکا لیپ

بیخ بجورہ۔ چیتر۔ دیودار۔ زنجبیل۔ راسنا۔ ارنڈ۔ سب برابر لے انکو پانی سے باریک پیسکر گرم گرم لیپ کرے تو وہ سوجن دور ہو +

## صفرا کی سوجن کا لیپ

مہوا - سرخ صندل - دوب - آمله - بیج کمل - خس - نیتر بالا - پدماکھ - یہ سب برابر لے پانی سے باریک پیس ٹھنڈا لیپ کرے تو صفرا کی سوجن دور ہو - یا برگد - گولر - پیپل - پاکر اور بیج بید کا پوست لے پانی سے باریک ان مین دواؤن سے دسوان حصہ گھی ملا کر لیپ کرے تو صفرا کی سوجن دور ہو +

## بلغم کی سوجن کا لیپ

اجمود - باوچی - سونٹھ - ہلدی - سنگی - مجیٹھ - رال - اسگندہ - چھتا ور کو پانی مین پیس گرم گرم لیپ کرے تو بلغم کی سوجن دور ہو - یا بیل - پرانی خس - پوست سہنجنہ - ریت پوست ہلیلہ انکو گاے کے پیشاب مین باریک پیس گرم گرم لیپ کرے تو بلغم کی سوجن دور ہو - اور رات کو لیپ نہ کرنا چاہیے + نیچے لکھی ہوئی دواؤن سے گرم گرم ترڑا دے اوسی ترتیب سے لکھتے ہین - ہلیلہ کے پوست کو اوٹا کر اسکا گرم گرم اوس سوجن کی سوزش پہ ترڑا دے تو جلن جلد دفع ہو یا باد کو دور کرنے والی دوا کے کاڑہے سے پانیکا اوپر ترڑا دے یا تیل کا ترڑا دے یا گوشت کے پانی کا ترڑا دے یا گرم گرم گھی کا یا گرم گرم کانجی کا ترڑا دے تو باد کی سوجن دور ہو +

## صفرا کی سوجن کے دور کرنیکا ترڑا

ٹھنڈی دواؤن کے کاڑہے کا ترڑا دے اور دودہ گھی شکر سانٹھے کے رس کے ترڑون سے صفرا کی سوجن جاوے +

## بلغم کی سوجن کا ترڑا

بلغم کو دفع کرنے والی دواؤن کا گرم گرم ترڑا دے تو بلغم کی سوجن دور ہو خون صفرا اور سوجن کا علاج ایک ہی ہے اور زخم کی سوجن کو انگوٹھے وغیرہ سے مسلکر پینیا لوا دے جو زخم سخت ہو اوسے انگوٹھے یا بانس کی صاف لکڑی سے آہستہ آہستہ مسلوا دے تو وہ ڈہیلا پڑ کر اچھا ہو جاوے اور اوسکی رنگت اور سی اور ہو جاوے سیاہ ہو وہ بہت ہو ایسے زخم کی سوجن کے

یا کسی زہریلے جانور کے کاٹنے کی سوجن سے جونک لگاکر اوسکا خون نکلوالے یا پچھنا دلواکر خون نکلوالے یہ ایک ہی علاج سب کے برابر ہے +

## کچے زخم کے پکانے کی دوا

دھمول - کھرٹی - راسنا - اسگندھ - کیپ - بیج ارنڈ یا اسکا پھل نرگنڈی - ساٹھا سہنجنہ - پیپل - سیندھا نمک - زنجبیل - تخم سن - تخم کپاس - السی - کلتھی - تل - جو - سرسون تخم ترب - سونف - برگ نیم - برگ تنبول - برگ گلاباس وغیرہ گرم کرکے باندھے یا انکو باریک پیسے یا انکے کاڑھے کا تریڑا دے تو بادکے زخم کی سوجن جاوے +

## زخم کے ورم دور کرنے کا لیپ

بیخ ساٹھی - دیودار - زردچوب - پوست سہنجنہ اور سرسون کو کھٹائی سے باریک پیس گرم گرم لیپ کرے تو سب طرحکے برن شوتھ دور ہون +

## زخم کے پکانیکی ترکیب

زخم لیپ وغیرہ سے نہ پکے تو بیخ سن اور سہنجنہ کا پھل - اور تل اور سرسون - السی - جو - گیہون - برگ نیم کو سجھاکر زخم مین باندھے تو زخم پک جاوے +

## پکے ہوئے زخم مین چیرا دینے کی ترکیب

جس زخم مین پیپ پڑگئی ہو اوسکو ہوشیار بید ہتیارون سے چیرا دلواکر اوسکا پیپ نکلوا ڈالے پھر مرہم وغیرہ لگاوے تو زخم اچھا ہو - اور واسطے لوگ چیرا نہ لگاوین - لڑکا - بوڑھا کہ جس کو چیرنے کی برداشت نہو کمزور آدمی کے - خون زدہ کے - عورت کی مرم جگہون مین - انکو کبھی چیرا نہ دے اونہین دواسے پھوڑا اوسکی پیپ نکلواکر اچھا کرنا چاہیے - بیخ کنگج چترک - بیخ املتاس - بھلاوہ - کنیر - کبوتر کی بیٹ - گیدہ کی بیٹ انہین کیساکر لیپ کرے تو زخم آپ ہی پھوٹے اور پیپ نکلکر اچھا ہو - یا کھاری نمک - جواکھار - سجی - آندہی جہاڑ کا کھار - انہین کسیکا لیپ کرنے تو زخم کا پیپ نکل جاوے - یا زخم کڑا ہو تو ہاتھی دانت کو

پانی مین گھس اوسکا تقطر زخم پر رکھے تو سوجن دور ہو اوسکا پیب نکل جاوے +

## فائدہ

جب مین پیب پڑگیا ہوا ورمرم جگہون مین ہو ایسے زخم کو چیرا دینا چاہیے اور نیچے لکھی ہوئی دوا لگا کر اوسکا پیب نکال ڈالے تو وہ زخم اچھا ہو - دوا یہ ہے - جو - گیہون - ماش کو باریک پیس پانی مین گرم کرے اور زخم کے منہ مین سے پیب نکال ڈالے پھر اوسکے مرہم وغیرہ لگاوے تو زخم اچھا ہو +

## جراحتون کے صاف کرنیکا طریقہ

جو زخم بگڑا ہو تو برگ ببول یا برگ نیم کو جوش کرا نکے پانی سے زخم کو دہووے تو زخم اچھا ہو یا ببول کے کاڑہے سے زخم کو دہووے تو بادکا زخم اچھا ہو - یا پوست گولر کے کاڑھے سے زخم دہووے تو زخم اچھا ہو یا پوست الماس کے کاڑہے سے دہووے تو بلغم کا زخم اچھا ہو - اور پیپل گولر برگد کے پوست کے کاڑھے سے زخم کی سوجن اور سادہ فش کو دہووے تو زخم اچھا ہو یا تل - سیندہا نمک - ملٹھی - برگ نیم - اور دونون ہلدی باریک پیس لیپ کرے تو زخم کے کیڑے جاوین یا لہسن کا لیپ کرے تو زخم کے کیڑے جاوین یا ہینگ اور پوست نیم کا لیپ کرے تو زخم کے کیڑے مرین +

## زخم مین پیب اور کھجلی اور درد ہو اور کیڑے ہون اوسکی دہونی

برگ نیم - بچ - ہینگ - گھی - نمک - سرسون کو اکٹھا گھی مین باریک پیس انکی دہونی دے تو زخم کا پیب اور کھجلی اور کیڑے جاوین یہ سب بھاؤ پرکاش مین لکھے ہین +

## زخم کے بھرنے کا مرہم

روغن تلخ ڈہائی تولہ - پانی ڈہائی تولہ - کانسے کی تھالی مین ایک دن تک ہاتھ سے مسل کر اسمین رال پانچ تولہ باریک پیسکر ملاوے - نیلا تھوتھہ ڈہائی درم سے اور بجورہ سعد درم

امرچ سوا درم پھر انکو خوب ہاتھ سے ملکر زخم مین لگاوے تو زخم اچھا ہو بہت جلد بھر جاوے ۔

## الکشات یعنی تلوار وغیرہ ہتیار کی ضرب لگنے کے زخم کا علاج

جن لوگون کی تلوار وغیرہ ہتیار کی طرح طرح کی دہار سے جلد پھٹ گئی ہو یا جلد کی طرح طرح کی صورت ہو تو اوسے اچھے ہوشیار جراح سے ایسی جگہہ پر کہ جہان ہوا نہ آتی ہو پاٹ کے سوت سے سلاوے پھر ٹانکون کی جگہہ کو گیہون کے میدہ مین پانی اور گھی ملا کر پکاوے جب پانی جل جاوے اور گھی رہجاوے تب اوسکی لوئی بنا کر گرم گرم سینک کرے تو زخم بہت جلد اچھا ہو ۔ یا کنگی ۔ موم ۔ زرد چوب ۔ اصل السوس ۔ بیج کنگج ۔ برگ کنج ۔ اور پٹول کے پھل برگ نیم انکو گھی مین ڈالکر پکاوے جب پانی جل جاوے اور گھی رہجاوے تب اس گھی کا گرم گرم سینک کرے تو زخم بہت جلد اچھا ہو ۔ یہ علاج بیدرہس مین لکھے ہین یا زخمون سے جسکا خون بہت نکل گیا ہو اور اوسکے بادکا درد ہو اسکے دور کرنے کے لیے گھی پلانا چاہیے اور جسکا تلوار وغیرہ سے بدن کٹ جاوے تو بیج کنگیرن کا رس اوس مین بھر دے تو وے زخم بہت جلد اچھے ہو جاوین ۔ اس زخم والے کو ٹھنڈے علاج سب اچھے ہین اور ہتیار لگنے سے جسکا خون آون کی جگہہ مین جا پڑے تو اوس شخص کو قے کراوے کہ اچھا ہو اور پیٹ مین خون جاوے تو وہ جلاب سے اچھا ہو اور پوست بانس ۔ پوست انڈ ۔ گوکھرو یا کھان بھید کا کاڑہا کر اوسمین بھنی ہوئی ہینگ اور سیندہا نمک ڈالکر پیے تو پیٹ کا خون نکلکر اچھا ہو ۔ اور جو کلتھہ ۔ سیندہا نمک ۔ روکھے اناج کا کھانا مفید ہے ۔ یا چمیلی کے پتے برگ نیم ۔ پٹول ۔ کنگی ۔ دارہلدی ۔ سفید سرسون ۔ مجیٹھہ ۔ پوست ہلیلہ ۔ موم ۔ نیلا تھوتھہ شہد تخم کنگج یہ سب برابر لے انکے برابر گاے کا گھی لے اور اس سے چوگنا پانی لے انکو نرم آنچ سے پکاوے جب پانی جل جاوے اور گھی رہجاوے تب اسکی بتی زخم مین رکھے تو گمبھیر وغیرہ سب زخم اچھے ہون اسکا نام جاتیادگہرت ہے ۔ یا چنبیلی ۔ نیم ۔ پٹول برگ املتاس ۔ موم ۔ مہوا ۔ کوٹ ۔ دارہلدی ۔ زرد چوب ۔ کنگی ۔ مجیٹھہ ۔ پدماک ۔

پوست ہلیلہ - لودہ - سج - کنول گٹہ - سفید سرسون - نیلا تھوتھہ - مغز ہلتا ہن کو برابر لے کاڑہا کرا سکے رس مین نرم آنچ سے تل کا روغن پکاوے جب کاڑہے کا رس جل جاوے اور تیل رہجاوے تب اوس تیل کو اوتار اچھے برتن مین رکھے پھر اس تیل کی بتی کر کسیطرح سے زخم مین رکھے تو زخم جلد بھر آوے اسکا نام جاتیادی تیل ہے - یا چترک - لہسن - ہینگ سنگیا جو گوڑ دیس مین ہوتا ہے کلہاری جڑ بکی جڑ سندوریا تیس کوٹ - روغن تل نسلے اور انمین انداز پانی ڈالکر نرم آنچ سے پکاوے جب پانی جل جاوے اور تیل رہجاوے تب اس تیل کو برتن مین بھر رکھے پھر اسکو کپڑے کی بتی وغیرہ سے زخم مین کسی طرح پر لگاوے تو سب طرح کا زخم دشٹ برن - ناڑی برن وغیرہ کو یہ تیل دور کرتا ہے - اسکا نام سریت مل تیل ہے - یا گلو بیج پٹول - ترپھلا - بای ڈبڑنگ - کو برابر یا یک ہیں اسکے برابر گوگل ملا کر دوائی ودم پانی سے ہر روز کھاوے تو زخم - بات رکت - گولا - شکم کے عارضے اور ورم کو یہ تیل دور کرتا ہے اسکا نام امرتادگوگل ہے اور یہ سب علاج بھاوپرکاش مین لکھے ہین +

| | چھہ قسم کے اگن دگدہ کا ترتیب سے علاج | |
|---|---|---|

آگ سے کسیطرح جل گیا ہو اوسکو آگ سے تپاوے تو وہ شخص جلد شفا پاوے یا اوس شخص کے اگر وغیرہ گرم دواؤنکا لیپ کرے تو وہ اچھا ہو یہ پلشٹ پتک کا علاج ہے +

| | دُردگدہ کا علاج | |
|---|---|---|

دواؤن کے گھی کو یا اسی گھی کو گرم کرے پھر ٹھنڈا کرکے لیپ کرے تو دفع ہو +

| | دگدہ سمیک کا علاج | |
|---|---|---|

طباشیر - بیخ برگد - سرخ صندل - رسوت - گیرو - گلو کو باریک پیسکر گرم کرے پھر ٹھنڈا کر سکا لیپ کرے +

| | ات دگدہ یعنی بہت جل گیا ہو اوسکا علاج | |
|---|---|---|

بھسے گوشت کو دور کرے پھر ساٹھی کے چاول اور تیندو کو گھی مین باریک پیسکر لیپ کرے اور اوپر گلو کا پتا باندھے تو ات دگدہ اچھا ہو - یا موم - مہوا - لودہ - رال - مجیٹھ - سرخ صندل

اور ہوریا کو باریک پیس کاسے کے گھی مین پکاوے پھر اس گھی کا لیپ کرے تو اتشک دہ اچھا ہو اور سب بدن مین اور گوشت پیدا ہو۔ اسکا نام سکھتا و گھرت ہے۔ سیا ہٹول کے پنچانگ کا کاڑھا کرا وسمین کڑوا تیل پکاوے جب کاڑھے کا رس جل جاوے اور تیل رہجاوے تب اوتار کر لگاوے تو آگ سے جلے ہوئے کی جلن اور اوسکا بہنا اور پھوڑے سب اچھے ہون یہ سب بھاو پرکاش مین لکھے ہین۔ یا پورانے کھانے کے چونے کو دہی کے پانی مین پیس جلے ہوئے کو لگاوے تو وہ اچھا ہو اگر تیل سے جلا ہو تو اوسکے پھپھولے بھی اچھے ہون۔ یا جو کو جلاکر تلون کے تیل مین پیس جلے ہوے کے اوپر لیپ کرے تو اچھا ہو۔ یا بھنے ہوے زیرے کو باریک پیس اوسکے برابر موم رال اور گھی ملاکر لیپ کرے تو آگ کا جلا ہوا بہت جلد اچھا ہو +

## تیل سے جلے ہوے کا علاج

تل کا تیل پاو بھر اور کھانے کا چونہ چار تولہ اوسکو ہاتھ سے ایک پہر تک مسلے اور رابکیطرح بناکر روئی کے پہل سے اوسکے اوپر لگاوے تو جلا ہوا جلد اچھا ہو +

## برن گرنتھ کے عارضے کی پیدایش علامت اور علاج

بغیر کسی محنت کے بدن سے نکلتا ہوا خراب خون جسے ہوا سکھاکر گانٹھ پیدا کرے اوس گانٹھ مین جلن اور کھجلی بہت ہو اوسکو برن گرنتھ کہتے ہین +

## برن گرنتھ کا علاج

کمیلہ۔ بای برنگ سیج اور ہلدی کو پانی سے باریک پیس اوسمین تل کا تیل ڈال نرم آگ مین پکاوے جب پانی جل جاوے اور تیل رہجاوے تب اس تیل کا لیپ کرے تو برن گرنتھ جاوے +

## بھگن روگ کی پیدایش علامت اور علاج

ہڈیون کے شکست ہونے کو بھگن کہتے ہین وہ دو قسم کا ہے کانڈکا۔ سندہ کا۔ کانڈ کا تو ٹل کھوپڑی۔ کلائی وغیرہ مین ہوتا ہے اور سندہ کا چھ قسم کا ہے اوتپشٹ۔ بشلشٹ۔ بیورتت۔ ترجگ گت۔ چھپت۔ اندہ +

## پہلے لکھے کے موافق کسی جگہہ مین ہڈیکا جوڑ شکست ہوگیا ہو اوسکی عموما علامتین

اوٹھتے بیٹھتے پھیلاتے اکٹھا کرتے جوڑ مین بہت سد ہو اور اوس جگہ کا چہونا اچھا معلوم ہو تو جاننا کہ جوڑ ٹوٹ گیا ہے +

### اتپشٹ سندہ ٹوٹنے کی علامتین

ہڈیون کا جوڑ شکست ہوگیا ہو اوسجگہہ چارون طرف بہت ورم ہو اور درد بھی معلوم ہو تو جاننا چاہیے کہ اوتپشٹ سندہ ٹوٹی ہوئی ہے +

### بشلشٹ سندہ کے ٹوٹنے کی علامتین

اوس جگہہ ورم ہو اور رات کو سوجن اور ورم زیادہ ہو اوسکی بشلشٹ سندہ ٹوٹی ہوئی جانو +

### ببرتت سندہ کے ٹوٹنے کی علامتین

پسلیون مین بہت درد ہو اور اوسجگہہ ورم اور درد رہا کرے تو برتت سندہ ٹوٹی ہوئی جانو +

### ترجک سندہ ٹوٹی ہوئی کی علامتین

اوسجگہہ ورم ہو اور درد بھی زیادہ ہو تو ترجک گت سندہ ٹوٹی جانو +

### چھپت سندہ ٹوٹی ہوئی کی علامتین

جانگھون مین کبھی تو کم کبھی بہت درد ہو اوسکی چھپت سندہ ٹوٹی ہوئی جانو +

### آدہ سندہ ٹوٹی ہو اوسکی علامتین

جو نیچے کا جوڑ شکست ہوگیا ہو اوسکے نیچے درد ہو اوسکو آدہ سندہ کہنا چاہیے +

### جو جوڑ بغیر تل سر اور کلائی کی ہڈیان شکست ہون اوسکی علامتین

نرکل کے موافق وہ ہڈیان سوراخ لیے ہون سیدھی ہون اوسکو تل جانو +

### ہڈیونکا شکست ہونا نیچے لکھے کے موافق بارہ قسم کا ہے

کرکٹ - اشوکرن - بچورنت - بچت - اتہی ٹپلکا - کانڈین بہگن - اتپاتت - جپاگت - پرشٹ - بگر - چھتن - دہدا کرنا +

## ہڈی ٹوٹی ہوا وسکی علامتین

اعضا کمزور ہوجاوین اور اوسجگہ پر چھونا اچھا نہ معلوم ہوا ور طلن ہلن پھڑکے اور بدن مین درد اور شول ہو۔ رات دن کبھی بھی چین نہ پڑے +

## بھگن جو نہایت مشکل سے دفع ہوا وسکی علامتین

ہاضمہ کی آگ سست ہوجاوے۔ بدپرہیزی کیا کرے۔ بادکا بدن ہو۔ تپ اور اسہال بعارضے بھی ہون ایسا مریض مشکل سے شفا پاوے +

## بھگن روگ کی لاعلاج علامتین

جسکا سر پھٹ گیا ہو کر شکست ہوگئی ہو۔ اور جوڑ کھل جاوے جانگھ پس جاوے پستان کی جگہہ ٹوٹ جاوے۔ سینہ۔ مقعد کنپٹی۔ پیشانی پھٹ جاوے وہ لاعلاج ہے۔ دوسرا طریقہ۔ ہڈی کو اچھی طرح باندہے پھر کڑا باندہے اور وہ بری طرح بند ہجاوے اور اوسمین ضرب آجاوے اور جماع وغیرہ کرے تو وہ ہڈی کا شکست ہونا لاعلاج ہوجاوے +

## بدنمین جگہہ جگہہ کی ہڈیون مین ضرب لگی ہوا وسکا نشان

گلا۔ تالو۔ کنپٹی۔ کندہے۔ سرپاون۔ کھوپڑی۔ ناک اور آنکھون مین کسیطرح کی ضرب لگے تو اوس جگہ کی ہڈیان جھک جاوین اور کلائی۔ پیٹھہ وغیرہ کی کہ سیدہی ہڈیان ہین اون مین زخم آجاوے اور کھوپڑی وغیرہ کی جو گول ہڈیان ہین وہ پھٹ جاوین اور دانت وغیرہ چھوٹی ہڈیان ٹوٹ جاوین +

## علاج

پہلے چوٹ وغیرہ سے اگر کسیطرح ہڈی اور جوڑ شکست ہوجاوے تو اوسیوقت اوس جگہہ ٹھنڈا پانی ڈالے پھر عقلمند آدمی اوسکا دواؤن سے سینک کرے یا پٹی باندہے اور اوسجگہ کا ٹھنڈا علاج کرے اور پٹی ڈھیلی نہ باندہے نہ بہت کڑی اچھی طرح باندہے ڈھیلی باندہنے سے اچھی طرح ہڈی مضبوط نہ ملے اور بہت زور کے باندہنے سے جلد مین ورم اور درد ہو

اوریک جاوے اسلیے پٹی نہ بہت زور سے اور نہ بہت ڈھیلی باندھنی چاہیے - ہڈی کی
ٹوٹی جگہ مین گانٹھہ بخوبی تمام باندھے دونون کو تہکر یا چوٹ کی جگہ تر پیاز لگاوے تو ہڈی
اور جوڑ ٹوٹا ہوا اچھا ہو - یا مہوے اور مجیٹھہ کو ٹھنڈے پانی سے باریک پیس ٹوٹی ہوئی
ہڈی پر لیپ کرے تو اچھی ہو یا سو مرتبہ کے دہوئے ہوے گھی مین ساٹھی کے چاول
پیسکر لیپ کرے تو اچھا ہو - یا بیر پوست پیپل - گندم - پوست درخت کاہو کو گھی مین
پیس پانچ درم دودہ سے پیے تو جوڑ اور ہڈی ٹوٹی اچھی ہو - یا لاکھہ - پوست درخت کاہو
اسگندہ - کھریٹی اور گوگل کو برابر لے اور خوب ملاکر ۲ درم دودہ کے ساتھہ کھاوے تو اچھا ہو
یا گیہون کو ٹھیکرے مین رکھکر ادہ جلا کرے پھر اوسکو باریک پیس پانچ دن شہد کے ساتھہ ہر روز
چاٹے تو ٹوٹی ہڈی اچھی ہو - یا میدہ لکڑی آملہ اور تل کو ٹھنڈے پانی مین باریک پیس
اوس جگہہ لیپ کرے اور اوسمین گھی بھی ملاوے تو ٹوٹی ہڈی اور جوڑ اچھا ہو یا مومیائی
اندازسے لیکر شہد کے ساتھہ اوسکو چٹاوے تو ٹوٹی ہڈی اور ٹوٹا جوڑ اچھا ہو اور چوٹ والیکو
گوشت شوربا گھی دودہ وغیرہ قوت پیدا کرنے والی چیزین دوے تو یہ سب اچھی ہین اور اتنی
چیزین اچھی نہین ہین + نمک تلخ چیز کھار کھٹائی کی مداومت روکھا اناج - لڑکے اور جوان کی
چوٹ بہت جلد اچھی ہو بوڑہے اور بیمار کی چوٹ جلد اچھی نہو - یا لاکھہ ۲ درم دودہ سے
پندرہ دن تک پیے تو ٹوٹی ہڈی اچھی ہو - یا زرد کوڑیون کا چونہ دو رتی یا تین رتی اوٹاکر دودہ سے
پیے تو ٹوٹی ہڈی جڑ جاوے - یہ سب بید رہس مین لکھے ہین یا بیر کا پوست ترپھلا - زنجبیل
مرچ - اور پیپل کے برابر گوگل ڈال سبکو خوب ملاکر ڈہائی درم پندرہ دن دودہ سے کھاوے تو
بدن بہت مضبوط پتھر کی مانند ہو جاوے یا بیر کا پوست دو درم باریک پیس شہد سے ایک مہینہ تک
کھاوے تو بدن بہت مضبوط ہو یہ جوگ ترنگنی مین لکھا ہے +

## مگدر وغیرہ سے کسیطرح کی ضرب لگی ہو اوسکے اچھے ہونیکی دوا

میتھی میدہ لکڑی سونٹھہ اور آملہ کو گاے کے پیشاب مین باریک پیس چوٹ پر لیپ کرے تو اچھی ہو

## ناڑی برن کی پیدایش اور علامت

جو بیوقوف بید یا ستھیا زخم کو کچا جان اوسکا علاج نہ کرے اور اوسکا پیب نہ نکالے تو وہ پیب نسون مین گھس جاوے پھر اون جگھون کو بگاڑدے پھر وہ کسیطرح باہر نہ نکلے اور پیب کی زیادتی سے وہ پیب نسون مین تل کی مانند بڑھے کہ جیسے تل مین پانی بڑھتا ہے ویسا ہی نسون مین پیب بڑھے اس عارضے کا نام ناڑی برن ہے یہ بیماری پانچ قسم کی ہے - بادی - صفراوی - بلغمی - سنپات کی - ہتیارونکے چوٹ لگنے کی +

## بادی ناڑی برن کی علامتین

جسکا سخت اور باریک منہ ہو اور سول ہو اور منہ مین پیب رہے اور رات مین بہت رہے تو ان علامتون سے بادی ناڑی برن جانو +

## صفراوی ناڑی برن کی علامتین

جسمین پیاس تپ جلن وغیرہ ہون اور گرم اور زرد پیب نکلے اوسکو صفراوی ناڑی برن جا[نو]

## بلغم کے ناڑی برن کی علامتین

جس زخم کے منہ مین خون لیے بہت بدرنگ سپید پیپ نکلے اور اوسمین کھجلی اور درد بھی ہو اور رات کو بہت درد ہو تو ان علامتون سے بلغم کا ناڑی برن سمجھنا چاہیے +

## سنپات کے ناڑی برن کی علامتین

جس مین جلن تپ - دمہ بیہوشی ہو منہ سوکھے اور پیب بہت دور تک ہو اور بھید پیب نکلے وہ ناڑی برن گویا موت کی نشانی ہے مار ہی ڈالتا ہے یہ علامتین سنپات کی ناڑی برن کی جانو +

## ہتیارونکی چوٹ سے پیدا ہوے ناڑی برن کی علامتین

جسکے بدن مین تیر گولی وغیرہ لگے ہون اور وہ کسیطرح بدن مین رہجاوین اوسکو بید یا ستھیا نکالے اوس سے اوس جگہہ زخم پڑجاوین اور اوس زخم مین سے جھاگ سمیت پیب نکلا کرے کسیطرح بدن مین سلنے سے درد رہے اوسے ہتیار وغیرہ کی ضرب کا ناڑی برن کہنا چاہیے +

## لاعلاج اور مشکل سے اچھی ہونیوالی ناڑی برن کی علامتین

تینون خلطون کا ناڑی برن اچھا نہو اور چارون قسم کا ناڑی برن اچھا سہے اونمین آرام ہوجاتا ہی*

## ناڑی برن کا علاج

چھوٹے منہ کے زخم مین جو پیپ نکلا کرے تو اوسکو تھوہر کے دودہ یا آک کے دودہ مین دار ہلدی بھگو کر گھسے اور اوسکی بتی بناکر اوس زخم کے منہ مین رکھے تو وہ زخم بھرجاوے یا پنج املتاس زرد چوب اور مجیٹھہ کو شہد مین باریک پیس اوسکی بتی کر زخم مین تدبیر سے رکھے تو اچھا ہو۔ یا چمیلی کے پتونکارس۔ آک کی جڑ۔ پنج املتاس۔ داتیونی۔ سیندہا نمک۔ جواکھار۔ ان کو باریک پیس بتی کر زخم کے منہ مین تدبیر سے رکھے تو زخم بھر کر اچھا ہو۔ اور جاتیادگھرت اور جاتیادتیل سے بھی ناڑی برن اچھا ہوتا ہے۔ یا ترپھلا۔ زنجبیل۔ فلفل۔ پیپل اور اونکی برابر صاف کیا گوگل سے انکو باریک پیس خوب ملاکر ۲ درم ہر روز اونچاس دن تک پانی سے کھاوے اور پرہیز سے رہے تو سب طرحکا ناڑی برن وغیرہ اچھا ہو۔ یا گوگل اور سیندور کو باریک پیس تدبیر سے ناڑی برن پر لیپ کرے تو بادی ناڑی برن اچھا ہو یہ بھاؤپرکاش مین لکھے ہین۔ یا تخم آندہی جھاڑہ اور تل کو باریک پیس تدبیر سے ناڑی برن پر لیپ کرے تو بادی ناڑی برن اچھا ہو۔ یا تل ملٹھی۔ داتیونی۔ پوست نیم اور اوہی کے پتے۔ سیندہا نمک باریک پیس لیپ کرے تو ناڑی برن اچھا ہو۔ یا تل شہد اور گھی اکٹھا کرکے لیپ کرے تو ناڑی برن اچھا ہو۔ یا شہد کی بتی یا نمک کی بتی سے فساد کیستے والا زخم اچھا ہو یا تھی جواکھار۔ کمیلا۔ منہدی۔ سہاگہ اور سپید کتھ سار کو برابر لے گھی مین باریک پیس کر ایک دن پیچھے زخم مین بھرے تو زخم کے کیڑے مرجاوین اور کھجلی جاتی رہے اور زخم اچھا ہو اسکا نام سورجبا گھرت ہے اور چکروت مین لکھا ہے۔ یا سنبھالو کے پتون سکے رس مین تیل پکاکر اوس تیل کی بتی زخم مین رکھے تو اچھا ہو۔ اسکا نام مرگنڈی تیل ہے اور برند مین لکھا ہے*

## سفید مرہم کے بنانیکی ترکیب

تل ا تولہ - سفید موم ۲ تولہ - مردارسنج ا تولہ - انکو باریک پیس اوسمین گاسے کا گھی ۲ تولہ بھر
گرم کرکے اوسمین موم پگھلاکر درست کرے پھر وہ دوا بھی موم کے گھی مین اوسیوقت ڈالے
پھر اوسکو کانسے کی تھالی مین پانی ڈال اوس پانی مین موم سمیت سب دوا ڈال ہاتھ سے
خوب ایک سئو مرتبہ دہووے پھر زخم مین لگاوے تو زخم اچھا ہو یا پارہ مصفا اور آنولا سار
گندہک اوران دونون کی برابر مردارسنج لے اوران تینون کی برابر کمیلا لے اوران مین
تھوڑا سا نیلا تھوتھہ ڈالے اوران سب سے چوگنا گاے کا گھی ملاوے اور نیم کے پتونکا
رس اندازسے ڈالے پھر ان سبکو گھی مین خوب دو دن تک پیسے پھر زخم مین لگاوے تو
سب زخم اچھے ہون - یہ بیدرہس مین ہے یا سفید موم مصطگی گوند - میرل - نیلا تھوتھہ
سُہاگا - سجی - سندور - کمیلا - مردارسنگ - گوگل - فلفل سیاہ - سون گیرو - الایچی
بیر - سپیدا - شنگرف - اور گندہک مصفا - ان سبکو برابر لے موم بغیر سب کو اکھٹا کر علیحدہ
علیحدہ باریک پیسے اور موم کو گاے کے گھی مین آگ پر تپاکر درست کرے پھر یہ سب دوائین
اس موم مین ملاکر کھرل مین خوب باریک پیسکر لگاوے تو اس سے ہتیار کی ضرب کا زخم
اور دُشٹ برن بھی دفع ہون - یہ بید کُتُوہل مین لکھے ہین - یا نیلا تھوتھہ - مردارسنج
سپیدہ - کھیرسار - سفید اسندور - شنگرف - موم کیسر گاسے کا گھی یہ سب برابر لے اور
گاسے کے گھی کو گرم کرکے نیچے اوتار پہلے اسمین نیلا تھوتھہ پیسکر ڈالے پھر اوسیوقت
اوسمین موم ڈالے اور پگھلائے پھر اسمین یہ دوا باریک پیسکر ڈالے پھر انکو خوب ملاکر
کانسے کی تھالی مین بہت سا پانی ڈالے اوسمین موم سمیت یہ سب دوا ڈالے اور ہتیلی سے
ایک دن تک اچھی طرح سے ملے پھر اسکو زخمون مین لگاوے تو زخم اور جانزہ وغیرہ سب
اچھے ہون - یہ بھی بید کُتُوہل مین لکھا ہے - یا شنگرف تین تولہ - سفید موم تین تولہ
سجی ایک تولہ نیم کے پتون کی ٹکیا کر گاسے کے گھی مین پکاوے اور موم گھی مین پگھلاکر

مردار سنگ ایک تولہ لیوے پھر انکو باریک پیس خوب ملا کر زخم مین لگاوے تو سب طرح کے زخم اچھے ہون

### بدنمین ہاتھہ پاؤن وغیرہ پھٹین اورا ونمین بوائی سی پڑجاوے اوسکا اچھی ہونیکا مرہم

رال ایک تولہ۔ کتھہ ایک تولہ۔ مرچ سیاہ ایک تولہ۔ گائے کا گھی ۲ تولہ۔ چمیلی کا تیل ۴ تولہ۔ یہ سب
دوائین برابر پیس لوہے کی کرچھلی مین مرہم کرے پھر اسکو لگاوے تو ہاتھہ پاون وغیرہ کا
پھٹنا ضرور اچھا ہو۔

### نیم کا مرہم

نیم کے پتونکا رس ایک سیر نکالے پھر گائے کا گھی پاؤ بھر کرچھلی مین چڑھاوے اور اوسمین
گرم کرے جب گرم ہوجاوے تب اوسمین چار تولہ ڈالکر اوسکو پکھلاوے جب اون پتون کا
رس اون مین سوکھہ جاوے اور گاڑہا ہوجاوے تب کتھہ ایک تولہ نیلا تھوتھہ ایک تولہ
مردار سنگ ایک تولہ انکو باریک پیس اوسمین ڈال خوب ملا کر اور کپڑے مین لگا کر زخم کے
اوپر لگاوے تو زخم بہت جلد اچھا ہو +

### زخم کے جگہہ کی جلد کا رنگ اچھا کرنے کی دوا

مینسل مجیٹھہ لاکھہ اور دونون ہلدی برابر لے انکو گھی اور شہد مین باریک پیس جلد پر لیپ کرے
توزخم کی جلد اچھی ہو +

## باب شانزدہم

## دربیان امراض بھگندر وغیرہ

### بھگندر کے عارضے کی پیدایش علامت اور علاج

مقعد کے آس پاس چارون طرف دو دو انگل کے فاصلے مین پھنسی ہون اور پھوٹین تب وہان
درد ہو اور اوس جگہہ پھنسی بہا کرے اوسکو بھگندر کہتے ہین اور فرج۔ مقعد کے بیچ مین یہ ہوتی
ہے فرج کی طرح عارضہ ہوتا ہے اسیواسطے اسکو بید بھگندر بولتے ہین یہ پانچ
قسم کا ہے۔ بادی۱۔ صفراوی۲۔ بلغمی۳۔ سنپاتی۴۔ اور ہتھیار وغیرہ کی ضرب کا۵ +

## بادی بھگندر شت جونک کی علامتین

جو شخص کسیلی اور روکھی بہت غذا کھاوے اوسکی باد مفسد ہوکر مقعد کے پاس پھنسی پیدا کرے اور جو شخص سستی کرکے اوسکا علاج نہ کرے تب وہ پھنسی پکے اور اوسجگہہ درد بہت پیدا کرے اور وہ پھوٹے تب اوسمین سے پیپ وغیرہ اور پاخانہ اور پیشاب بھی نکلا کرین اور اوسمین چلنی کے مانند سنو سوراخ ہوجاوین اسلیے اوسکو شت جونک بھگندر کہتے ہین +

## صفرا کے اوشٹ گریو بھگندر کی علامتین

گرم چیزون کے کھانے سے صفرا مفسد ہوکر مقعد کی چارون طرف دو او نگل کے فاصلے مین سرخ پھنسی پیدا ہو اور وہ جلد پک جاوے اور اوسمین سے گرم گرم پیپ نکلے اور وہ پھنسی اونٹ کی گردن کے مانند اونچی ہو اوسکو صفرا کا اوشٹ گریو کہنا چاہیے +

## بلغم کے پرسراوی بھگندر کی علامتین

اوسمین کھجلی بہت چلے اور گہرا پیپ نکلے وہ پھنسی سفید ہوکر بہا کرے اوسکو پرسراوی بلغم کا بھگندر بولنا چاہیے +

## سنپات کی شمبو کاورت نامے بھگندر کی علامتین

اوس پھنسی مین بہت طرحکا درد ہو اور بہت قسم کے رنگ ہون اور وہ بہا کرے اور وہ پھنسی منکہ داکھہ کے مانند ہو اور سنکھہ کے اندر کے جوف کے مانند ہو اوسکو شمبو کاورت بھگندر بولنا لازم ہے +

## ہتیار کی ضرب لگنے سے پیدا ہوے بھگندر کی علامتین

مقعد کے پاس کانٹے وغیرہ لگے ہون یا وہان کھجلانے سے ناخن وغیرہ لگ جاوین تب وہان پھنسی ہو اور وہ پھنسی پھوٹے تب اوسکے پیپ کی جیب سے وہان اور پھنسیان ہوجاوین اور بہا کرین اوسسے اوسکا نام ہتیار کی ضرب کا بھگندر کہنا چاہیے +

## علاج بھگندر کی علامتین

بھگندر تو سب ہی مشکل سے اچھے ہوتے ہین مگر سنپات کا اور ضرب کا بھگندر اچھا نہو +

## بھگندر کا علاج

مقعد کی جگہ بھگندر پیدا ہوا جانے تب بید جونک لگا کر اوسجگہ کا خون جلد نکلوا ڈالے تو وہ پھنسیان نہ پکین یا اوسجگہ پھنسی پیدا ہوئی جانے تو وہان سانٹی کی جڑ۔ گلو۔ سونٹھ۔ ملہٹی اور برگد کے نازک پتون کو باریک پیس گرم گرم لیپ کرے تو بھگندر کی پھنسی اچھی ہو۔ یا تل نیم کا پوست اور موسے کو باریک پیس ٹھنڈے پانی سے لیپ کرے تو صفراوی بھگندر اچھا ہو یا چمیلی کے پتے برگد کے پتے۔ گلو۔ زنجبیل۔ سیندھانمک کو باریک پیس بھگندر پر لیپ کرے تو بھگندر اچھا ہو یا ہلدی۔ آک کا دودہ۔ سیندھانمک۔ گوگل نیم کے پتے انکو اوٹا کر اندر سے تیل لگا دے جب پانی خشک ہوا ور تیل رہجاے تب اس تیل کی مالش کرے تو بھگندر جاوے یا گوگل ترپھلا پیپل کو برابر لے باریک پیس سوا درم پانی سے کھاے تو ورم۔ گولہ۔ بواسیر اور بھگندر کو یہ دور کرتا ہے۔ اسکا نام نو روپکا گوگل ہے۔ یا بہت ہوشیار بید اور ہتھیے سے چیر لگاوے اور مرہم وغیرہ لگا کر زخم کا علاج کرے تو بھگندر اچھا ہو۔ اور بھگندر کا مریض اتنی باتین کرے محنت۔ جماع۔ لڑائی۔ گھوڑے کی سواری اور نیا اناج نہ کھاوے اور جو بھگندر اچھا ہو گیا ہے تو بھی ایک برس تک اتنی باتین نہ کرے۔ یہ بھاو پرکاش مین لکھا ہے۔ یا رسوت دونون ہلدی۔ مجیٹھ۔ نیم کے پتے نسوت۔ تیج بل اور داتیونی کو باریک پیس بھگندر مین لیپ کرے اور انھین سے اوسکو دہووے تو بھگندر اچھا ہو یا گتے کی ہڈی اور کیچوے کو گدہے کے خون سے باریک پیسکر لگاوے تو بھگندر اچھا ہو۔ یا بلی اور کتے کی راکھہ کو لوہے کے برتن مین گاے کے گھی سے گھس لیپ کرے تو بھگندر جاوے یا بلی کی ہڈی کو ترپھلے کے رس سے باریک پیس بھگندر مین لیپ کرے تو بھگندر جاوے +

## روپ راج رس کے بنانیکا طریقہ

پارہ ایک حصہ تانبے کا میل چار حصہ ان دونون کو اکٹھا کر کاگ لہری کے رس مین پانچ دن کھرل کرے پھر انکو تانبے کی سمپٹ مین رکھے اوسکے چارونطرف اور اوپر ریت سے ہنڈیا بھرے پھر اوسکے نیچے لکڑیون کی آٹھ پہر آنچ دے جب ٹھنڈا ہو جاوے تو اوسمین سے نکال لے پھر اونکو نکالکر گھی مین ڈبو دے تو بھگندر ضرور اچھا ہو اوپر سے ترپھلے کا کاڑھا پیے اور پرہیز سے رہے

## رب سندر رس

پارہ ایک حصہ - آملہ سار گندہک دو حصہ لیکر کھرل مین حل کرے پھر گوار کے پٹھے کے رس مین کھرل کرے پھر اسکا گولا بنا کر تانبے کے سمپٹ مین رکھے اور اوس سمپٹ کو ہنڈیا کے چارون طرف اوپر نیچے راکھ بھر کر بیچمین رکھے پھر اوسکے نیچے ایک دن تک آگ جلاوے جب درست ہو کر ٹھنڈا ہو جاوے تب اوسکو نکالے پھر اسمین جمبیری لیمو کے رس کی سات پٹ دے پھر اسکو ایک رتی شہد اور گھی سے چاٹے تو بھگندر جاوے اسکے اوپر موسلی پیے اور جب یہ دوا کھاوے تو شیرین غذا نہ کھاوے اور دن مین نہ سووے اور جماع نہ کرے اور ٹھنڈی غذا بھی نہ کھاوے *

## اوپدنش کے عارضہ کی پیدائش علامت اور علاج

جلق لگانے سے اور آلت مین کسیطرح ناخن اور دانت کے لگنے سے یا عورتون کے مقام مخصوص کے اوپر سخت بالون کے ہونے سے یا فرج کے سوراخ باریک ہونے سے یا فرج خراب ہونے سے یا آلت کو نہ دہونے سے یا عورت مرد سے جماع بہت کرے تو مرد کے آلت مین پانچ قسم کا اوپدنش ہوتا ہے - بادی - بلغمی - صفراوی - سنپاتی - اور آلت مین کسیطرح ناخن اور دانت وغیرہ کی ضرب کا *

## بادی اوپدنش کی علامتین

آلت مین گرمی کے سبب درد ہو اور ہوائی کے مانند پھٹ جاوے اور وہ پھڑکے اور

اور اوسجگہ سیاہ پھنسیان ہوجاوین تو جانو کہ بادی اپدنش ہے +

## صفراوی اوپدنش کی علامتین

اوسجگہ زرد پھنسیان ہوجاوین اور اونمین بہت چیپ نکلے اور گلے مین جلن بہت ہو یا پھنسیان سرخ ہون تو صفراوی اوپدنش جانو +

## بلغم کے اوپدنش کی علامتین

جسمین بہت کھجلی ہو اور سفید پھنسیان ہون اور گاڑہی پیپ بہے اوسکو بلغم کا اوپدنش کہنا چاہیے اور جسمین یہ سب علامتین ملی ہون اوسکو سنپات کا اپدنش جانو +

## لاعلاج اوپدنش کی علامتین

جو آلت کا گوشت بکھر جاوے اور اوسمین کیڑے پڑجاوین آلت گل جاوے فوطے باقی رہجاوین وہ اوپدنش لاعلاج ہے + یا ایسا مریض علاج نہ کرے اور جماع کرتا رہے اوسکے وقت باکر آلت مین سوجن ہوآوے اور آلت پک جاوے اور اوسمین کیڑے پڑین اور آلت گل جاوے وہ شخص مرجاوے +

## لنگارش کی علامتین

جس شخص کے آلت مین وہان کے انکھوے کے مانند اوپر ہوجاوے یا تے کے سر کے بال کے مانند ہوجاوے اور آلت مین اور اوسکے جوڑ کی نسون مین درد بہت ہو اور اوسکا جوڑ اور آلت ٹپکنے لگے اوسکو لنگارش کہنا چاہیے +

## اوپدنش کا علاج

جونکین لگا کر اوس جگہ کا خون نکلواوے اور اوسکو پکنے نہ دے تو اپدنش جاوے - بانج سانی گلو - زنجبیل - اصل السوس - برگد کے پتے جو بہت نرم ہون اونکو اوٹا کر اون کے پانی سے آلت دہووے تو اپدنش جاوے یا آلت کی فصد کھلواوے تو اپدنش جاوے یا برگد کے نرم پتے پوست مہوا - پوست جامن - بیدہ - پوست ہلیلہ - زرد چوب - یہ سب

برابر لے انکو پانی مین باریک پیس آلت کے اوپر لیپ کرے تو سب تکلیفین دور ہون - اگر
آلت پک جاوے تو انھین دواؤن سے دہووے تو اوپدنش جاوے یا ترپھلے کے
کاڑھے سے دہووے یا لیپ کرے تو اوپدنش جاوے یا سہنجنے کے درخت کی پوست کا
چورن یا مالتیونی کے پوست کے چورن کو باریک پیس آلت پر لیپ کرے تو اپدنش جاوے
یا سپاری کو پانی مین گھس کر لگاوے تو اوپدنش جاوے یا کڑاہی مین ترپھلے کو جلا کر اوسکی
راکھ کو شہد سے اوپدنش پر لیپ کرے تو یہ عارضہ دور ہو - یا پٹول - پوست نیم - ترپھلا
چراتیہ - کھیر سار - سنبھے سار اور گوگل کو اوٹا کر پیے تو اوپدنش جاوے یا چراتیہ پوست نیم
ترپھلا - پٹول - بیج کنگج - آملہ - کھیر سار - بجے سار - انکی کاڑہی کر پانی مین گھی پکاوی جب پانی جل جاوے
اور گھی رہجاوی تب اس گھی کا لیپ کری یا غذا کی ساتھ کھاوی تو اپدنش جاوی - یا جو گھرت عارضہ جذام
اور بہان کی علاج مین لکھا ہی وہ لگاوی یا غذا مین کھاوی تو اپدنش جاوی - یا جلاب لینی سی اوپدنش جاوی -
یا ہلیلہ زنگی آٹھ تولہ - کتھہ سفید ایک تولہ - نیلا تھوتھہ ایک تولہ انکو باریک پیس نئو پکی ہوی لیموں کی رس مین
کھرل کر یہ رس سکھاوی پھر اسکی ایک ماشہ بھر کی گولی بناوی ایک گولی ہر روز پندرہ دن تک دہی کی ساتھ کھاوے
اور پرہیز سے رہے تو اوپدنش ضرور دفع ہو یا نیلا تھوتھہ ایک حصہ - کتھا دو حصہ - مردار سنگ
دو حصہ - سوپاری کی راکھہ دو حصہ انکو باریک پیس اوپدنش پر اوسکو چھڑکے تو اپدنش کا عارضہ
دور ہو - یا پارہ گندہک ہرتال سندور اور مین سل کو تانبے کے برتن مین تانبے کے گھوٹنے سے گھونٹ
تین دن بعد اوسکو لگاوے تو اوپدنش جاوے اور مسّے کے دور ہونیکا معالجہ جو پیچھے لکھا ہے
اوس سے لنگارش کا علاج بید کرے - یہ سب بھاو پرکاش مین لکھے ہین +

## شوک روگ کی پیدایش علامت اور علاج

جو بیوقوف آدمی بغیر سوچے سمجھے کسی بیوقوف آدمی کے کہنے سے آلت مین پٹی باندھے
یا لیپ وغیرہ کرکے بڑہانا چاہتا ہے - اوسکی اٹھارہ قسم کے آلت مین شوک کے عارضے پیدا
ہوتے ہین وہ یہ ہین - سرکپا - اشٹیلکا - گرتھت - کمبھکا - الجی - مروت -

سمور پیرکا - اوَمنتھہ - لِنگرکا - اسپرشن ہان - اُدتما - شت پونک - توک پاک - شون تاربد - مانسارُبد - مانس پاک - بدہ - تل کالک ◆

## سرکہپکا کی علامتین

کسیکے کسیطرح سے آلت مین بلغم اور خون سے سرسون کی مانند پھنسی ہوجاوے اوسکو سرکہپکا نامے شوک روگ کہنا چاہیے ◆

## اشٹیلکا کی علامتین

کسیطرح آدمی کے آلت مین سخت اور ٹیڑھی درد لیے بادی سے پھنسیان پیدا ہون اوس کو اشٹیلا شوک روگ کہتے ہین ◆

## گرتھت کی علامتین

کسیطرح آلت مین بلغم سے پھنسی ہوجاوے اوسکو گرتھت نام شوک روگ کہنا چاہیے ◆

## کمبھیک شوک روگ کی علامتین

کسی سبب خون صفرا سے جسکی آلت مین جامن کی گٹھلی کے مانند پھنسی ہوجاوے اوسکو کمبھکا شوک روگ کہنا چاہیے ◆

## الجی شوک روگ کی علامتین

جسکی آلت مین پرمیہہ کی پھنسی ہوجاوے اوسکو الجی کہنا چاہیے ◆

## مروت شوک روگ کی علامتین

جسکی آلت کسیطرح مسل گئی ہو اور اوسکے باد سے درد ہو اوسکو مروت کہنا چاہیے ◆

## سمور پیرکا شوک روگ کی علامتین

جسکے دونون ہاتھون سے آلت مسل گئی ہو اوس سے پھنسی ہوآوے اوسکو سموپیڑکا کہنا چاہیے

## اومنتھہ شوک روگ کی علامتین

جسکے کسی سبب سے آلت مین بلغم خون کے بگڑنے سے بڑی اور بہت پھنسیان ہون اور اوسمین

درد ہو بال کھڑے ہوآوین اوسکو اومنتھ شوک روگ کہنا چاہیے +

**پشکر کا شوک روگ کی علامتین**

جسکے سپاری کے اوپر صفرا خون کے فساد سے پھنسیان بہت ہون اوسکو پشکر شوک روگ کہنا چاہیے

**اسپرش ہان شوک روگ کی علامتین**

جسکی آلت کسی سبب سے ہاتھ وغیرہ کا چھونا برداشت نہ کرسے اوسکو اسپرش ہان شوک روگ کہنا چاہیے

**اوتما شوک روگ کی علامتین**

جس شخص کے بدہضمی سے مونگ یا ماش کے مانند خون صفرا کے فساد سے آلت مین سرخ پھنسی ہوجاے اوسکو اوتما شوک روگ جاننا چاہیے +

**شت جونک روگ کی علامتین**

جسکے آلت مین کسی سبب سے باد اور خون کے فساد سے زیادہ سوراخ ہوجاوین اوسکو شت جونک کہتے ہین +

**تک پاک شوک روگ کی علامتین**

جسکی آلت باد صفرا اور بلغم کے پیدا کرنے والی پک جاوے اور اوس مین جلن ہو اور درد ہو بدن مین بخار ہو اوسکو تک پاک شوک روگ کہنا چاہیے +

**شونتار بد شوک روگ کی علامتین**

جسکی آلت مین سیاہ سرخ پھنسی ہوآوے اور وہان درد ہو اوسکو شونتار بد بولنا چاہیے

**مانسار بد کی علامتین**

جسکی آلت کا گوشت بھرجاوے اور وہان زیادہ درد ہو اوسکو سب کر فساد کا مانسار بد کہنا چاہیے

**بدردہ شوک روگ کی علامتین**

جسکی آلت مین تینون خلطون کے فساد سے پھنسیان اوٹھین اوسکو بدردہ شوک روگ کہنا چاہیے +

## تل کالک شوک روگ کی علامتین

جسکے آلت مین سیاہ اور طرح طرح کے رنگون کوا ور زہر کو لیے پھنسی ہوا ور پکنے لگے اور اوسمین پیپ پڑے آلت گل جاوے یہ سنپات یعنے تینون خلطون کے فساد سے پیدا ہوتی ہے اسکو تل کالک جانو +

## شوک روگ کی لاعلاج علامتین

مانسار بد - مانس پاک - بدر دہ - تل کالک - یہ اچھے نہین ہوتے +

## علاج

اٹھارہون طرحکے شوک روگون کے دفع کرنے کیلیے زہر کے ہٹانے والے علاج کرنا چاہیے یا آلت مین جونکین لگا کر غلیظ یا خراب خون نکلوا ڈالنا چاہیے تو یہ عارضہ دور ہو یا آلت کو عمدہ جلاب دے تو شوک روگ جاوے - یا کم غذا کھانے سے شوک روگ جاوے یا تہپلے کے کاڑہے سے گوگل کھاوے یا اچھی دواؤن سے لیپ کرے یا سینک کرے یا ٹھنڈی دوائین استعمال کرے تو یہ عارضہ دفع ہو - یا دارہلدی - تلسی - اصل السوس اور دچاسے کو روغن تلخ مین پکاوے جب یہ دوا پک جاوین تب اس روغن کی مالش کرے تو یہ عارضہ دفع ہو یا کھرٹی کے تیل کی مالش کرے تو شوک روگ جاوے یہ علاج سرب سنگرہ مین لکھے ہین +

## کشٹ روگ یعنی جذام کی پیدایش علامت اور علاج

خلاف غذا یا پینے کی چیز یا کوئی رقیق اور بھاری چیز کے کھانے سے اور دھوپ مین رہنے اور ریاض کرنے اور رستے سے اور پاخانہ اور پیشاب کے زور روکنے اور بہت آگ تاپنے اور بہت خوراک کھانے سے اور سردی گرمی کے شمار نہ کرنے سے اور دھوپ اور خوف اور ریاض سے آزردہ ہو کر جلد اسکے اوپر ٹھنڈا پانی پینے اور اجیرن یعنے بدہضمی مین غذا کھانے اور قے اور جلاب وغیرہ مین بدپرہیزی کرنے سے نیا پانی کے پینے اور دہی اور مچھلی اور بہت نمک کھٹائی ماش ترب اور پیا ہوا غلہ زردچوب اور قند سیاہ وغیرہ کے زیادہ

کھانے اور دنکے سونے اور کسی برہمن کی بددعا سے اور طرح طرح کے زیادہ کھانے سے عورت سے زیادہ مباشرت سے اور طرح طرح کے گناہوں کے کرنے سے آدمی کے باد صفرا بلغم اور ساتون دہاتین مفسد ہون اوسکے بدنکا خون گوشت کے خون کو خراب کردے اور اٹھارہ طرح کے کوڑہ کو ظاہر کرتا ہے +

## اٹھارہ طرحکی کوڑہونکا نام

کپال - اودمبر - منڈل - رچھ جہو - پنڈریک - سدہم یعنے بہوت - کاکن - ایک کشٹ - گجچرم - چرم دل - برچھکا - پاما - داد - بسپہوٹک - بپادک - کنبھ - آلس - ستار +

## اس عارضے کی پہلی شکل

پہلے زخم ہون اور وہ زخم نرم ہون یا بہت کھردرے ہون یا روکھے ہون یا اون زخمون مین سوزش ہو کھجلی چلے یا بدن کی جلد سوکھ جاوے زخمون مین بہت درد ہو زخم اونچا ہو درد بہت ہو - بہت جلد پیدا ہو اور بہت دن تک رہے اور تھوڑی بدپرہیزی کرنیسے بھی بہت زور ہو اور باد کے ہونے سے بال کھڑے ہوآوین اور اسمین سے خون سیاہ نکلے جسمین یہ علامتین ہون تو جاننا چاہیے کہ اسکو جذام کا عارضہ ہوگا +

## کوڑہ کی عام علامتین

پہلے جنم کے گناہ سے یا لوگون کے کہنے سننے سے بدپرہیزی کرے اون بدپرہیزیون سے باد صفرا اور بلغم مفسد ہو کر بدن کی نسون مین پہونچکر جلد خون اور گوشت کو خراب کرے اور بدن کی جلد کا رنگ اَور کا اَور کردے اوسکو بید کوڑہ کہتے ہین اور باد بدنمین بہت مفسد ہو کر کپال کشٹ کو پیدا کرے - بدنمین بلغم مفسد ہو تو منڈل کوڑہ کو پیدا کرے - جو صفرا مفسد ہو تو برچی اور رچھ جہو نامے جذامون کو پیدا کرے اور باد بلغم بدنمین مفسد ہو کر گجچرم کنبھہ سدہم - السں - بپادکا - کوڑہون کو ظاہر کرین - صفرا بلغم بدنمین مفسد ہو کر - داد ستار کھجی پنڈریک بسپہوٹک - پامن - چرم - دل - کوڑہون کو ظاہر کرتے ہین - اور باد صفرا بلغم

بدن مین مفسد ہوکر ان کوڑہ کو پیدا کرتے ہین +

## ساتون کوڑہون سے بیچمین یا لک کوڑہ کی علامتین

جسکے بدن کی جلد سیاہ سرخ پھٹی روکھی سخت اور شوکھی ہواور اوسمین زیادہ درد ہو اوسکو بَیدکپال نامے کوڑہ کہتے ہین +

## اودمبر کوڑہ کی علامتین

جسکے بدن کی جلد مین سوزش اور سرخی بہت ہو اور کھجلی چلے روئین روئین مین زیادہ درد ہو اور بدنکی جلد گولر کے پھل کے مانند ہوجاوے اوسکو اودمبر کوڑہ کہنا چاہیے +

## منڈل کوڑہ کی علامتین

جسکے جلد سفید اور سرخ ہو اور وہ ہمیشہ رہے اور چکنی اور اونچی ہو تر رہا کرے اوسکو منڈل نام کوڑہ کہنا چاہیے +

## سدہم یعنی سہوبت کوڑہ کی علامتین

جسکے بدنکی جلد سپید توے کے مانند ہو اور جلد کم ہو اوسمین کھجلی اوٹھے اور باریک باریک جلد اوتر جاوے اور زیادہ کر کے سینے سے بہت ہو اور کدو کے پھول کے مانند ہو اوسکو سدہم بولتے ہین +

## کاکن نامے کوڑہ کی علامتین

جسکی جلد ریشم کے مانند ہو اور درمیان مین سیاہ آخر مین سرخ ہو اور وہ نہ پکے اور اوسمین بہت درد ہو اوسکو کاکن کوڑہ کہتے ہین وہ سنپات یعنے تینون خلطون سے پیدا ہوتا ہے یہ کوڑہ اچھا نہو +

## پنڈریک نامی کوڑہ کی علامتین

جسکی جلد سفید سرخی لیے کنول کے پھول کی پنکھڑی کے مانند ہو اوسکا نام پنڈریک کوڑہ ہے یہ بلغم کے فساد سے عیان ہوتا ہے +

رکش جھو کوڑہ کی علامتین

جسکی جلد خون تک سپید اور سیاہ بھی ہو اوسکو رکش جھو کوڑہ کہتے ہین +

گیارہ چھدر کوڑہ ہین اونمین ایک کشٹ نام کوڑہ کی علامتین

جسکی جلد مین پسینا نہ آوے اور اوسکی بری جگہ ہو اور مچھلی کے ٹکڑے کے مانند ہو اوسکو کشٹ کوڑہ کہتے ہین +

گج چرم کی علامتین

ہاتھی کے چمڑے کے مانند جسکی جلد بدرنگ ہو اوسکو گجچرم کوڑہ کہتے ہین +

چرم دل کوڑہ کی علامتین

جسکے بدن کی جلد دورویے سرخ ہو اور کھجلی ہو اور اوسمین پھٹے ہوے پھوڑے ہون اور ہاتھ کے چھونے کی برداشت نہو اوسکو چرم دل کوڑہ کہتے ہین +

بچرچکا کوڑہ کی علامتین

جسکی جلد مین پھنسیان کھجلی لیے ہون اور سیاہ ہون اور اونمین سے پیپ نکلے اور ہاتھ پاؤن مین ہون اوسکو بچرچکا کوڑہ کہتے ہین +

پاما کوڑہ کی علامتین

جسکے بدن مین چھوٹی چھوٹی بہت پھنسیان ہون اور پیپ نکلے اور کھجلی ہو اور وہ پھنسیان ہون اور جلن ہو اوسکو پاما یعنے پانون کا کوڑہ کہتے ہین +

دادنامے کوڑہ کی علامتین

جسمین کھجلی ہو اور پھنسیان سرخ ہون اور جلد سے اونچی ہو تو داد کوڑہ کہنا چاہیے +

داد کا ایک قسم کچھہ داد ہی اوسکی علامتین

جسکے ہاتھ پاؤن اور کمر مین پھنسیان ہون اور آدن مین سوزش ہو اوسکو کچھہ داد کوڑہ کہنا چاہیے +

### بسپھوٹک نامے کوڑہ کی علامتین

جسکے بدنکی جلد مین پھوڑے سیاہ سرخ اور چھوٹے چھوٹے ہون اوسکو بسپھوٹک کوڑہ کہتے ہین +

### کٹبھہ کوڑہ کی علامتین

جسکے بدنکی جلد سوکھے زخم کے موافق کھردری ہوے اوسکو کٹبھہ کوڑہ کہتے ہین +

### بیپادک کوڑہ کی علامتین

جسمین کھجلی اوٹھے اور درد لیے پاون مین بھی ہو اوسکو بیپاک کہتے ہین +

### السک کوڑہ کی علامتین

جسکی جلد مین سرخ کھجلی لیے پھنسیان ہون اوسکو السک کوڑہ جانو +

### شتارنام کوڑہ کی علامتین

جسکے بدن کی جلد مین پھنسیان سرخ اور سیاہ جلن کو لیے ہون اوسکو شتار کہنا چاہیے +

### ساتون دہاتون مین گھسی ہوئی کوڑہ کی علامتین

جسکے بدن کی جلد مین کوڑہ ہو اوسکی جلد کا رنگ اَور کا اَور ہو اور جلد روکھی ہوجاے اور سوکھ جا
رومین کھڑے ہوجائین پسینا بہت آوے یہ علامتین ہون تو جلد مین پہونچا ہوا کوڑہ جانو +

### خون مین پہونچی ہوئی کوڑہ کی علامتین

جسمین کھجلی ہو اور پیپ نکلے تو جانو کہ خون مین کوڑہ ہے +

### گوشت مین پہونچی ہوئی کوڑہ کی علامتین

جو کوڑہ بہت موٹا ہو اور منہ بہت سوکھے اور پھنسیان بہت سخت ہون اور اونمین بہت درد ہو
تو گوشت مین پہونچا کوڑہ جانو +

### چربی مین پہونچی ہوئی کوڑہ کی علامتین

ہاتھ زائل ہوجائین کہنی آرہے اور چلا نہ جاسے سب اعضا ٹوٹی لگین ہونٹی ضرب سب جگہ پھیل جاوے
منہ سوکھے اور پھنسیان سخت ہون اور اونمین درد ہو تو چربی مین پہونچی کوڑہ جاننا چاہیے +

## شحم مین پہونچی ہوئی کوڑہ کی علامتین

ناک گل جاوے آنکھین سرخ ہوجاوین اور اوس زخم مین کیڑے پڑجاوین اور گلا گھون گھون بولے اور زخم مین درد ہو تب جاننا چاہیئے کہ شحم مین کوڑہ پہونچا ہے +

## منی مین پہونچی ہوئی کوڑہ کی علامتین

جسکے والدین کے نطفے مین کوڑہ کے فساد بہت ہون اوس سے پیدا ہوئی اولاد بھی کوڑہی ہو +

## کوڑہ کی باعلاج اور لاعلاج ہونیکی علامتین

جو کوڑہ باد بلغم کا ہو اور جلد خون اور گوشت مین رہتا ہو وہ تو باعلاج ہے اور جو کوڑہ چربی مین پہونچ جاوے اور کیڑے پڑجاوین اور سوزش ہوآوے اور معدہ ضعیف ہوجاوے اور تردوکھہ یعنے تینون خلطون کا ہو وہ لاعلاج ہے اور جو منی مین کوڑہ پہونچا ہو تو وہ بھی لاعلاج ہے دوسرا طریقہ کوڑہ بکھر جاوے اور بہنے لگے اور آواز گھون گھون بولی اور رستے اور جلاب نہ کرنے دے +

## کشٹ کی ایک قسم شوترہ بھی ہی اوسکی پیدایش علامت اور علاج

جو کوڑہ کی پیدایش ہے وہی اس عارضے کی بھی پیدایش ہے یہ بھی سرخ ہو اور نہ بہے کوڑہ بہے اسمین یہی فرق ہے اور شوتر کی قسم کلاس ہے یہ سرخ ہوتا ہے پھر شوترہ دو قسم کا ہے ایک تو باد صفرا بلغم کا۔ دوسرا زخم کا +

## شوترہ کوڑہ کے باعلاج اور لاعلاج ہونیکی علامتین

باریک ہو اور سیاہ بال مین ہو اور ایک ہی خلط کا ہو اور نیا پیدا ہو آگ سے پیدا ہو تو باعلاج ہے جو اسمین اور علامتین ملی ہون تو لاعلاج ہے یا کوڑہ کے ملنے سے جیسے کوڑہ اور شخصون کو جالگتا ہے ویسے ہی اور بھی یہ عارضے جالگتے ہین۔ ایسے مریضون کا بیان کرے یا کھٹا کھانا کھاوے یا سووے یا آپس مین کپڑے پہنے یا باہم کسی چیز کا لیپ کرنے تو اتنے عارضون مین مبتلا ہو۔ دمہ۔ کوڑہ۔ بخار۔ راج روگ۔ آنکھون کے عارضے سیتلا چیچک وغیرہ

اور یہ اوڑ سے لگتے ہین ۔ دوسرا طریقہ مقعد منہ اور ہاتھون مین ہو تو نجاوے +

## علاج

پوست ہلیلہ ۔ بیج کنگج ۔ سرسون ۔ ہلدی ۔ چب ۔ باوچی ۔ سیندھا نمک ۔ بای بڑنگ ۔ برابر لیکر گاے کے پیشاب مین باریک پیسکر لیپ کرے تو کوڑھ دور ہو ۔ اسکا نام نہیا لیپ ہے یا باوچی کو باریک پیس ادرک کے رس کی او سمین پٹ دے پھر اس کا کوڑھ کے اوپر اوبٹن کرے تو کوڑھ جاوے ۔ یا برہماجی نے مارکنڈے کو جو علاج تبایا ہے وہ کوڑھ وغیرہ اور عارضون کو بھی دفع کرتا ہے ۔ نیم کے پھولنے کیوقت تو نیم کے پھول لے اور اوسکا پھل اور پوست اور بیج اور برگ یہ پانچون چیزین لے اور دونون قسم کی زرد چوب ۔ ترپھلا ۔ زنجبیل کالی مرچ ۔ پیپل ۔ براہمی ۔ گوکھرو ۔ صاف کیا ہوا بھلانوہ ۔ چترک ۔ بای بڑنگ ۔ سار باراہی قند ۔ گلو ۔ باوچی ۔ املتاس ۔ مصری ۔ کوٹ ۔ اندرجو ۔ پارہ ۔ کھیر سار ۔ برابر باریک پیس ناگرموتھے کے رس کی پٹ دے پھر نیم کی پانچون چیزون کی رس کی سات پٹ دے پھر بھانگرے کے رس کی سات پٹ دے پھر اسکو سائے مین سکھا کر باریک پیس چورن کرے پھر اچھا دن دیکھکر کوڑھ والے کو شہد کے ساتھ یا کھیر سار کے کاڑھے کے ساتھ صبح کے وقت گرم پانی سے بقدر چھ ماشہ کا جلاب دے پھر تھوڑا تھوڑا چار تولہ تک بڑہاتا جاوے اور گھی بہت اوسکے اوپر ہلکی غذا کھاوے تو اتنے عارضونکو یہ دور کرے بیوچی کوڑھ ۔ اودم ۔ نپڈریک ۔ کپال ۔ داد ۔ کبھہ ۔ السک ۔ شتار ۔ بسپھوٹک ۔ یہ سب طرحکے کوڑھ اور بسرب جسمین بدن پھیل جاوے بھگندر ۔ سل پاون ۔ بات رکت ۔ اور سب طرحکے زخم ۔ جریان ۔ نزور اور سب طرحکے زہر اور شکم کے عارضونکو یہ سب نجاد چورن دور کرتا ہے ۔ یا باوچی دس تولہ ۔ گوگل مصفا دس تولہ ۔ صاف کی ہوئی سونا مکھی چھ تولہ ۔ سار پانچ تولہ ۔ گورکھ منڈی چھ تولہ ۔ ترپھلا چھ تولہ ۔ کنگج دو تولہ ۔ کھیر سار دس تولہ ۔ گلو چار تولہ ۔ نسوت چار تولہ ۔ ناگرموتھا چار تولہ ۔ بای بڑنگ دو تولہ

زردچوب دو تولہ ۔ بچ دو تولہ ۔ نیم کی پانچون چیزین دس تولہ ۔ چترک چار تولہ ۔ ان سبکو باریک
پیس بقدر ڈہائی درم گھی کے ساتھ گولی بناوے اور صبح کیوقت ایک گولی گاسے کے پیشاب
سے کھاوے تو سب قسم کے کوڑہ اور بات رکت ۔ پانڈو روگ شکم کے عارضے جریان ۔
عارضون کو دور کرتا ہے اور بوڑہاپے کو دفع کر جوان کر دیتا ہے اسکا نام سوامبھو گگل ہے
یا چترک ۔ ترپھلا ۔ زنجبیل ۔ مرچ ۔ پیپل ۔ زیرہ ۔ کلونجی ۔ بچ ۔ سفید ہا نمک ۔ اتیس کوٹ
چیب ۔ الائچی ۔ جواکھار ۔ بائی برنگ ۔ اجمود ۔ ناگرموتھا ۔ دیودار اور اونکی برابر گوگل مصفا
لے ان سبکو باریک پیس خوب ملاوے اور گھی سے چار ماشہ بھر کی گولی بناوے ایک گولی
غذا کے ساتھ کھاوے تو کوڑہ کیڑے زخم سنگرہنی بواسیر گردہرسی گولہ وغیرہ کو یہ دور کرتا ہے
اسکا نام کشور گوگل ہے ۔ یا دو سیر صاف کیے ہوے پھلاوہ کو ۱۶ پانی مین اوٹاوے
اور اوسکے وقت گلو دو سیر کوٹ کر ڈالے جب اس پانی کا چوتھا حصہ رس رہجاوے تب اوتار کر
اس مین گاسے کا گھی آثار اور گاسے کا دودہ ۵ بار ڈالے پھر ابار مصری اور ۱ بار شہد ڈالے پھر
نرم آنچ سے پکاوے جب یہ ٹھنڈی ہوجاوین تب اوسکو آنچ پر سے اوتار یہ دوا ڈالے ۔
باوچی دو درم ۔ تخم پوار چار تولہ ۔ پوست نیم دو درم ۔ پوست ہلیلہ دو درم ۔ آملہ دو درم ۔ سفید ہا نمک
دو درم ۔ ناگرموتھا دو درم ۔ بچ دو درم ۔ الائچی دو درم ۔ ناگ کیسر دو درم ۔ پت پاپڑہ دو درم
پترج دو درم ۔ نیتر بالا دو درم ۔ خس دو درم ۔ چندن دو درم ۔ گوکھرو دو درم ۔ کچور دو درم ۔
سرخ صندل ۲ درم ۔ یہ سب دوا باریک پیس کر اوسمین ملاوے پھر بقدر ایک درم صبح کیوقت
کھاوے تو سب طرح کے کوڑہ بات رکت بواسیر وغیرہ کو دور کرتا ہے اور اس امرت بھلات کا
استعمال کرنے والا اتنی باتین نہ کرے ۔ ریاضت نہ کرے ۔ دہوپ مین نہ رہے ۔ آگ کے
نزدیک نجاوے ۔ کھٹائی گوشت دہی نہ کھاوے ۔ تیل نہ لگاوے ۔ راہ نہ چلے ۔ یا پوست نیم
سفید سرسون ۔ مجیٹھ ۔ کنگی ۔ ترایمان ۔ ترپھلا ۔ ناگرموتھا پت پاپڑہ ۔ باوچی ۔ جواسہ
بچ کمیر ۔ سرخ صندل ۔ پاڑہ ۔ زنجبیل ۔ بھارنگی ۔ اڑوسہ ۔ چراتیا ۔ پوست کٹھا ۔

نسوت ۔ بیج اندراین ۔ مہوبا ۔ بای بڑنگ ۔ اندرجو ۔ چترک ۔ پان پات ۔ گلو ۔ بکاین ۔ پٹول
دونون ہلدی ۔ پیپل ۔ مغزاملتاس ۔ ستیون بید ۔ صاف کی ہوئی مرمٹی ۔ مجیٹھ ۔ بیج کرنجوا
راسنا ۔ بیج سانٹھ ۔ بیج املتاس ۔ جمال گوٹہ ۔ مصفا ۔ بھانگرہ ۔ کٹ سیلا ۔ انکوٹ ۔ شاکھانک
یہ سب دوا علحدہ علحدہ چار چار تولہ بھر لے اور جوکوب کر سولہ اثار پانی مین اوٹاوے جب اس کا
چوتھا حصہ رہجاوے تب اوتار کر چھان لے پھر ایک ہزار بھلانوہ مصفا کو سولہ اثار پانی مین
اوٹالے جب اسکا بھی چوتھا حصہ رہجاوے تب جدا رکھے پھر ان دونون کو اکٹھا ملاسے پھر ان
دونون کے رس مین دو سو تولہ بھر گڑ کی چاشنی مین یہ دوا ڈالے زنجبیل دو تولہ ۔ مرچ دو تولہ
پیپل دو تولہ ۔ ترپھلا چھہ تولہ ۔ ناگرموتھا ایک تولہ ۔ بای بڑنگ دو تولہ ۔ چترک دو تولہ
سیندھانمک دو تولہ ۔ چیندن دو تولہ ۔ کوٹ دو تولہ ۔ اجمود ۲ تولہ ۔ تج دو تولہ ۔ تیرج دو تولہ
ناگ کیسر دو تولہ ۔ الایچی دو تولہ ۔ یہ سب دوا باریک پیس اولیہہ مین ڈال انکو خوب ملاوے
پھر اچھا دن دیکھکر چار تولہ ہر روز کھاوے تو سب طرحکی کوڑھ بواسیر سب طرحکے نم گیرو کا
عارضہ رکت پت اودا ورت کھانسی اور دمہ بھگندر ان عارضون کو دور کرتا ہے اور آون
بات کو بھی دفع کرکے تازگی لاتا ہے اور بدن مین بہت نور لاتا ہے اور بھوکھ بڑہاتا ہے
اسکا کھانے والا کھٹائی گرم چیزین وغیرہ نہ کھاوے اور کسیطرحکی بدپرہیزی نہ کرے یا مجیٹھہ
ترپھلا ۔ کٹکی ۔ بچ ۔ دارہلدی ۔ پوست نیم اور گلو کو برابر لے جوکوب کر دس تولہ کا کاڑھا ہر روز
استعمال کرے تو سب طرحکے کوڑہ ۔ بات رکت ۔ بسرپ ۔ بسپھوٹک کو دور کرتا ہے اسکا نام
لگھو منجشٹادک کواتھ ہے ۔ یا مجیٹھہ ۔ باوچی ۔ پواڑہ ۔ پوست نیم ۔ پوست ہلیلہ ۔ زردچوب
آملہ ۔ اڑوسہ ۔ شتاور ۔ کھریٹی ۔ پوست گنگیرن ۔ اصل السوس ۔ مہوا ۔ کٹیلی ۔ پٹول ۔
خس ۔ گلو ۔ سرخ صندل ۔ انکو برابر لے جوکوب کر پانچ ورم کا کاڑھا پیوے تو کوڑہ بات رکت
کو دور کرتا ہے ۔ یا مجیٹھہ ۔ اندرجو ۔ گلو ۔ ناگرموتھا ۔ بیج زنجبیل زردچوب دونون کٹیلی
پوست نیم پٹول ۔ کوٹ ۔ کٹکی ۔ بھارنگی ۔ بای بڑنگ ۔ چترک ۔ مورہا ۔ دیودار ۔ جل بھانگرا

پیپل - ترایمان - پاڑہ - شتاور - کھیرسار - بیجےسار - ترپھلا - چراتیا - بکاین - مغز املتاس - نسوت - باوچی - سرخ صندل - بارنا - بیج کریلا - شاکھوٹ - اڑوسہ - پت پاڑہ - سفید سرسون اتیس - جواسہ - بیج اندراین یہ سب برابر لے جوکوب کر پانچ درم کا کاڑہا ہر روز پیے تو اٹھارہ قسم کے کوڑہ - بات رکت - خون کے فساد بسرپ روگ - جلدش پڑ گئی ہو ان سب عارضونکو دور کرتا ہے - اسکا نام برہت منجشادک کواتھہ ہے - یا کالی مرچ - نسوت - ناگرموتھا ہرتال بیج اندراین - کلونجی - دونون چیتر - کوٹ - سرخ صندل - مین سل - دیودار - زرد چوب آک کا دودہ - گوبر کا رس یہ سب دوا چھہ چھہ ماشہ لے اور سنگی مہرا ایک تولہ - روغن تلخ اثار پانی سہ بار گاے کا پیشاب ہ بار لے پھر ان سبکو نرم آنچ سے پکاوے جب یہ سب جل جاوین اور تیل رہجاوے تب اوتار کر چھان لے پھر اسکی مالش کرے تو سب طرحکی کوڑہ یہ دور کرتا ہے اسکا نام لگھو مرجاد تیل ہے - یا کالی مرچ - نسوت - بیج املتاس - آک کا دودہ - گوبر کا رس - دیودار - دونون ہلدی - چیتر - کوٹ - سرخ صندل - بیج اندراین - کلونجی - ہرتال - منیسل - بیج کنیر - چیترک - بیج کلہاری - ناگرموتھا - بای بڑنگ - پوآڑ - بیج سرس - پوست کڑا پوست نیم - پوست ستون - گلو - تھوہر کا دودہ - مغز املتاس - کھیرسار - باوچی - بچ - مال کنگنی - یہ سب دوا دو دو تولہ اور سنگی مہرا آٹھہ تولہ - روغن تلخ سہ بار گاے کا پیشاب بار ان سبکو جمع کر نرم آنچ سے پکاوے جب گاے کا پیشاب وغیرہ سب جل جاوین اور تیل رہجاے تب اوتار کر چھان لے پھر اس تیل کی مالش کرے اسکی مالش طیاری اور جوانی لاتی ہے اور یہ آدمی گھوڑا ہاتھی وغیرہ کے باد کو بھی دور کرے اسکا نام مرجاد تیل ہے - یا ہرتال کا عمدہ تر کر چیترک کے رس سے ایک دن کھرل کرے پھر سانٹی کے رس سے ایک دن کھرل کرے پھر اسکی ٹکڑے کر اچھی طرح سکھاوے پھر اس ہرتال کو سانٹی کے پنچانگ کے کھار کے بیچ مین رکھکر چولھے پر چڑہاوے اور اس ہرتال کا دہوان نکلنے نہ دے پھر اوس ٹکڑے کو اوس سانٹی کے کھار کے بیچ مین خوب دباوے پھر اوسکے نیچے برابر ایک رات دن تک نرم آنچ دے

یہ چارون تک دے جب طیار ہوکر ٹھنڈا ہوجاوے تب اس ٹکڑے کو بہت ہوشیار شخص تدبیر سے
نکالے وہ ہرتال وزن مین پوری اوترے بغیر دہوئین کے سفید ہو پہر اسمین سے دورتی آدمی
کھاوے اوسکے اوپر مرچ وغیرہ کا کاڑہا پیے تو اٹھارہ قسم کی کوڑہ - بات رکت - اپدنش فرنگ باو
انکو یہ ہرتال دور کرتا ہے اور اسکا کھانے والا نمک کھٹائی کڑارس نہ کھاوے دہوپ مین
نہ سووے اور نمک بغیر نہ رہا جاوے تو سیندہا نمک کھاوے اور شیرین چیزین بہت کھاوے
یہ ہرتال کے بنانے کا طریقہ ہے اسکو تالکیشر کہتے ہین یا پارہ - گندہک مصفا - تانبے کا کشتہ
گوگل - چترک - سلاجیت - کچلا - بچ - ابرک - یہ سب برابر لیوے اور تخم کنگج ایک دوا کے
حصے سے چوگنا لے پہلے پارہ اور گندہک کو حل کرے پہر اوسمین یہ دوا ڈالکر خوب ملا وے
پہر اوسمین سے دو درم گھی کے ساتھ ہر روز کھاوے اور اوپر سے چانول اور دودہ کھاوے
تو گلت کشٹ جاوے اور اوسکا بدن نہایت خوبصورت ہوجاوے اگر یہ رس کھاوے
تو مباشرت نہ کرے گلت کشٹارس اسکا نام ہے +

## بہوت کا علاج

کوٹ - تخم ترب - سرسون - زرد چوب - کیسر - انکو سرس کے پانی مین پکاکر لیپ کرے تو
بہت دنکی بھی بہوت جاوے یا کیلے کا کھار - زرد چوب - دارہلدی - تخم ترب - ہرتال
دیودار - سنکھہ کا چورن یہ سب برابر لے انکو برگ تنبول کے رس مین باریک پیس لیپ کرے
تو بہوت دور ہو +

## جرم دل کوڑہ کا علاج

امچور مین تھوڑا سا سیندہا نمک ڈالکر پانی سے تانبے کے برتن مین گھوسٹے اور خوب باریک
پیسکر لیپ کرے تو جرم دل کوڑہ جاوے +

## پاو کا علاج

زیرہ ایک درم - سیندور پانچ درم - ان دونون کو روغن تلخ مین خوب پیس پکاکر لیپ کرے

توپا و اچھی ہو یا مجیٹھ ۔ ترپھلا ۔ لاکھ ۔ بیخ کرباری ۔ ہلدی ۔ آملہ سار گندہک انکو برابر لے
باریک پیس دھوپ مین خوب گرم کرے پھر انکا لیپ کرے توپا و اچھی ہو یا پارہ دونون قسم کا
زیرہ ۔ دونون ہلدی ۔ مرچ سیاہ ۔ سندور ۔ آنولاسار ۔ گندہک ۔ مینسل یہ سب برابر لے
پھر پارہ اور گندہک کو حل کرے اور گاسے کے گھی مین ایک دن کھرل کرے پھر اسکی مالش کرے
توپا و دور ہو یا پارہ آنولا سار گندہک ۔ نیلا تھوتھہ ۔ کیتھہ ۔ اجواین ۔ مہندی ۔ خراسانی
اجواین ۔ موم ۔ مال کنگنی کو برابر لے پھر پارہ اور گندہک کو حل کرے اور موم کو گھی مین جدا پگھلاوے
پھر یہ سب دوا علیحدہ پیسکر ملاوے پھر سب دوا گاسے کے گھی مین اکٹھی کرے اور ایک دن تک
پیسکر مالش کرے تو پانو وغیرہ خون کے سب فساد جاوین یا صاف کی ہوئی آنولہ سار گندہک
دودرم ۔ نیلا تھوتھہ ۳ ماشہ پانی سے باریک پیس ایک گولی باندھے اس گولی کو باریک کپڑے
مین باندھکر پوٹلی کرے اور اس پوٹلی کو گیہون کی بغیر نمک کی تین یا چار روٹی مین سینکے پھر
باریک پیس گھی مین چپڑکر کھلاوے یا اسکو چُپڑا کرکے پانچ دن کھاوے تو پانو وغیرہ خون کے
سب فساد دور ہون یا سیندھا نمک ۔ تخم پوا ۔ سرسون اور پیپل کو کانجی کے پانی مین باریک
پیس لیپ کرے تو پانو کی کھجلی دور ہو ✦

## کچھہ داد کی دوا

آک کے تیوان کا رس اور ہلدی کے کاڑھے کے رس کو سرسون کے تیل مین پکاوے پھر اسکی
مالش کرے تو کچھہ داد دور ہو اسکا نام ارک تیل ہے ۔ یا مینسل ہیرا کسیس ا تولہ سار گندہک سونا مکھی
تمبھر ۔ زنجبیل ۔ پیپل ۔ کرہار ۔ کنیر ۔ بای بڑنگ ۔ چترک ۔ بیخ املتاس ۔ برگ نیم چھہ چھہ ماشے
لے اور پانی سے باریک پیس روغن تلخ مین پکاوے اور اوسمین آک آدھ پاؤ ۔ گاے کا
پیشاب ۴ سیر ڈالے پھر اسکو نرم آنچ سے پکاوے جب سب جل جاوین اور تیل رہجاوے تو
اسکی مالش کرے تو لا علاج بھی کچھہ داد دور ہو ۔ اور پانو کھجلی اور خون کے بھی سب عارضے
جاتے ہین اسکا نام کچھہ ساچس تیل ہے ✦

## داد کا علاج

کوٹ - باہی ٹرنگ - تخم پوار - تل - بیندل - سیندہا نمک - سرسون کو برابر لے کھٹائی سے باریک پیس لیپ کریسے تو داد کوڑہ دور ہو - یا تدبیر - پوست ہلیلہ - سیندہانمک - تخم پوار پوست کنیر کو برابر لے کانجی مین یا مٹھے مین باریک پیس لیپ کرے تو داد کھجلی جاوے ❖

## شوتر نامے کوڑہ کا علاج

پوست بہیڑہ - پوست ہلیلہ - کتھ ہرا اور باوچی کا کاڑہا کر کے استعمال کرے تو شوتر کوڑہ جاوے یا ہرتال مینسل - چرمٹی اور چترک کو گاے کے پیشاب مین باریک پیس لیپ کرے تو شوتر کوڑہ جاوے یہ سب علاج بھاو پرکاش مین لکھے ہین یا زرد چوب سولہ تولہ - گاے کا گھی بارہ تولہ گاے کا دودہ چار اثار مصری ۱۰ تولہ - زنجبیل دو تولہ - فلفل سیاہ ۲ تولہ - تج دو تولہ - ناگ کیسر دو تولہ باہی ٹرنگ دو تولہ - نسوت دو تولہ - ترپھلا چھہ تولہ - کیسر دو تولہ - ناگرموتھا دو تولہ انکو جدا جدا باریک پیس گھی ملا کر ہنڈی اور دودہ مین شکر کی چاشنی کر اوسمین یہ سب ملا اوتارلے پھر اسکی دو تولہ بھر کی گولی باندہے ایک گولی ہر روز کھاوے تو کوڑہ کھجلی پھوڑے کی داد وغیرہ عارضون کو دور کرتا ہے اسکا نام ہرد را کھنڈ ہے ❖

## ہرتال مارنے کی ترکیب

عمدہ طبقیہ ہرتال لے اوسمین دسوان حصہ سہاگہ ملا کر اوسکی باندہتے کے کپڑے مین چار پوٹلی بناوے پھر وہ پوٹلیان جمبیری کے رس مین رکھکر ڈولکا جنتر کر اوسکے نیچے دو پہر تیز آنچ دیکر اوتاوے پھر اسیطرح کانجی کے پانی مین اوتاوے پھر تیل مین اوتاوے پھر ترپھلے مین اوتاوے پھر پیٹھے کے پانی مین اوتاوے پھر اس ہرتال کو کسیطرح کی کھٹائی مین دہولے پھر اسکو چھلکے کے پوست کے رس مین دو رات دن کھرل کرے پھر دہوپ مین سکھا کر اس کا گولا بناوے پھر اس گولہ کو سکورے مین رکھہ اوسکے اوپر دوسرا سکورہ نہایت حفاظت سے ڈہک دے اور خوب بند کر دے پھر گجپٹ مین ارنا اوپلے کی آنچ دے ٹھنڈا ہونیکے پیچھے ہرتال کو نکالکر بکری کے

دودہ مین ایک دن کھرل کرے پھر اسکا گولہ کر دہوپ مین سکھا دے پھر پاس کی ۴ بار راکھہ پکی ہنڈیا مین بھرے اوسکے بیچ مین ہرتال کا گولا رکھہ خوب راکھہ مُنہ تک دبا کر بھرے پھر اوس ہنڈیا کو چولھے پر چڑہاکر نیچے آنچ دے اور اوسکا دہوان نکلنے دے اسیطرح ترتیب سے نرم تیز اور بہت تیز بتیس پہر آنچ دینے جب بنکر ٹھنڈا ہوجاسے تو اوس ہرتال کو نکالے اگر ہرتال سفید نکلے اور پوری تول بغیر دہوئین سکے ہو تو اوسکو پورانے قند سیاہ کے ساتھہ ایک رتی اکیس۲۱ دن کھاوے اور اسکے اوپر نان نخود اور برنج سانٹھی اور روغن مادہ گاو کھاوے اور اسکا اکیس۲۱ دن تک استعمال کرے تو اٹھارہ قسم کے کوڑہ بات رکت فرنگ باو کو یہ ہرتال دور کرتی ہے ـ یا پارہ دو درم ـ گندہک مصفا دو درم ـ ہرتال دو درم ـ مینسل دو درم باوچی پانچ درم ـ دہماسہ ـ دو درم ـ سیندور دو درم ـ دونون ہلدی پانچ درم ـ ان سب کو گاے کے گھی سے خوب باریک پیس لیپ کر دو پہر دہوپ مین بیٹھے پھر نہاوے تو کوڑہ داد اور کیڑے تین دن کے استعمال کرنے سے اچھے ہون یا چھیلے کی جڑ کا پوست پچاس تولہ جلاکر راکھہ کرلے ـ اوسکو نئی اور مضبوط ہنڈیا مین بھر اوسکے بیچ مین طبقیہ ہرتال پچیس ماشہ بھر ترکیب سے رکھکر دباوے پھر ہنڈیا کے اوپر سرا رکھہ اور اوس ہنڈیا کو چولھے پر چڑہا اوسکے نیچے پھر خوب تیز آنچ دے جب ٹھنڈا ہو تو نئے کپڑے مین چھان لے پھر بقدر دو رتی ـ اوسمین زیرہ ایک ماشہ خوب ملاکر برگ تنبول اور ٹھنڈے پانی کے ساتھہ کھاوے اسکے اوپر چنے کی الونی روٹی ایک مہینے تک کھاوے تو اٹھارہ قسم کے کوڑہ بات رکت سب قسم کے گھاؤ اور پیپ کا نا سے پھنسیان بادی عارضون کو یہ دور کرتا ہے اور اسکا استعمال کرنیوالا دہوپ اور ہوا نہ کھاوے ✦

## داد کا علاج

تخم پنواڑ ـ باوچی ـ سرسون ـ تل ـ کوٹھ ـ دونون ہلدی ـ ناگر موتھا ـ یہ سب برابر لے اور انکو مٹھے مین خوب باریک پیس لیپ کرے تو داد کنڈو دیوچی دور ہون ✦

## کوڑہ کے دور ہونے کا علاج

نیلا تھوتھ ۔ سہاگہ ۔ دونون دو دو درم ۔ باوچی پانچ درم ۔ ان تینون کو باریک پیس کر جل بھانگرے کے رس کی اسمین سات پٹ دے پھر اسکا لیپ کرے تو کوڑہ دور ہو یہ سب علاج بیدرہس مین لکھے ہین +

## مہا لیپ

باڑہ کا کھار ۔ سنکھہ کا کھار ۔ آندہی جھاڑہ کا کھار ۔ تل کا کھار ۔ سانٹی کا کھار ۔ ہلیلہ کا کھار ۔ اڑوسہ کا کھار ۔ ٹپول کا کھار ۔ ارنڈ کا کھار ۔ جوا کھار ۔ سہاگہ ۔ سجی ۔ نوسادر ۔ آنولا سار ۔ گندہک ۔ پانچون نمک ۔ کوٹ ۔ زنجبیل ۔ کالی مرچ ۔ پیپل ۔ بیج ڈانسرہ ۔ بیج آک ۔ نیلا تھوتھہ بیج کرہاری ۔ ہلدی ۔ زمین قند ۔ گورکھہ منڈبی کا کھار ۔ کاہو کا کھار ۔ رائی ۔ سرسون سیندور ۔ سلاجیت ۔ پاڑیا کھار ۔ کمیلا ۔ لودہ ۔ بیج تھوہڑ ۔ بیج آک اور اک کے پنچانگ کا کھار یہ سب دوا علحدہ علحدہ دو دو تولہ لے پھر ان سبکو باریک پیس اکھٹا کر گاے کے پیشاب مین ملا کر تانبے کے بڑے برتن مین رکھے پھر اسمین بھنیس ۔ گھوڑا ۔ بکرا ۔ ہاتھی کا پیشاب اور لیمو اور جمبیری ۔ بجورہ ۔ نارنگی کا رس ۔ چنے کا کھار ۔ سہنجنہ کا رس ۔ رائی ۔ کانجی ۔ یہ سب اوسکے اندازکے موافق ڈالے پھر اسکا منہ ڈہک کر اکیس (۲۱) دن اچھی طرحسے رکھہ چھوڑے پھر اسکا لیپ کرے تو سب طرح کے کوڑہ دور ہون اور گنڈمالا ۔ بسرب ۔ بواسیر ۔ بیوچی ۔ سب بادی عارضے ایک مہینے مین دور ہون +

## باب ہفتدہم

### دربیان سیت پت اور درد کوڑہ وغیرہ

### سیت پت اور کوڑہ اور کوڑہ عارضونکی پیدایش علامت اور علاج

ٹھنڈی ہوا کے چھونے سے بلغم اور ہوا مع صفرا کے طرح طرحسے مفسد ہوکر جلد مین اور باہر اور بادو بلغم سے سردی اور گرمی کے عارضون کو پیدا کرتی ہے +

## شیت پت کی پہلی شکل

پیاس لگے۔ نفرت ہو۔ قے آوے۔ بدن مین درد ہو۔ بدن بھاری رہے۔ آنکھین سرخ ہوجاوین۔ یہ علامتین ہون تو جاننا چاہیے کہ شیت پت وغیرہ کا عارضہ ہوگا +

## شیت پت اُدرد کی علامتین

جیسے کیڑے کے کاٹے سے چکتے ہوتے ہین ویسے ہی جلد کے اوپر بہت سے چکتے ہون اور اونمین کھجلی چلے اور بہت درد ہوتے اور بخار ہو۔ جلن معلوم ہو تو جاننا چاہیے کہ شیت پت ہے اور اسکو اودرد کہتے ہین بادکی زیادتی ہو تو شیت پت جانو اور بلغم کی زیادتی ہو تو اودرد سمجھنا چاہیے یہ ششرت یعنی کنوار کاتک مین بہت ہوتا ہے +

## کوڑہ اوتکوڑہ کی علامتین

قے کورو کے تو صفرا اور بلغم مفسد ہون اور سرخ سرخ کھجلی کو لیے چکتے بدن مین پیدا کرے اوسکو کوڑہ کہتے ہین یہ تھوڑی دیر رہے اور جو بہی دیر تک رہے تو اوتکوڑہ کہنا چاہیے +

## ان سبکا علاج

دوا کے زور سے قے کراوے تو شیت پت اودرد دور ہو۔ یا پٹول۔ پوست نیم۔ اڑوسہ۔ ترپھلہ۔ گوگل۔ اور پیپل کا کاڑہ دے تو شیت پت اودرد جاوے یا جلاب دے تو عارضہ مذکور دفع ہو یا روغن تلخ کی مالش کرے اور بدن کو گرم پانی سے دہووے تو یہ عارضے دفع ہون یا ترپھلا شہد سے کہاوے تو شیت پت اودرد جاوین یا مصری کے ساتھ کٹکی کا جلاب لے تو شیت پت اودرد جاوے یا قند سیاہ اور آملہ کا استعمال کرے تو شیت پت اودرد جاوے یا اجواین۔ زنجبیل۔ کالی مرچ۔ پیپل۔ اور جواکھار کا چورن بقدر دو درم سات دن تک گرم پانی سے کہاوے تو یہ عارضہ دفع ہو۔ یا ادرک کا رس۔ پرانا گڑ۔ کہاوے تو یہ عارضہ دفع ہو یا سرسون۔ ہلدی۔ تخم پنواڑ۔ اور تل کو روغن تلخ مین ملا کر پیس لیپ کرے تو شیت پت اودرد جاوے۔ یا اجمود پانچ درم۔ قند سیاہ پانچ درم ان دونون کو اکٹھا کر

پانچ دن یا سات دن بلاناغہ کھاوسے توشیت پت اور درد جاوے یا پوست بجاین ایک درم
باریک پیس گاے کے گھی کے ساتھہ پیوے تو یہ عارضے دفع ہون - یا خون نکلوائین تو یہ عارضے
دور ہون - یا برگ آملہ اور نیم کو گھی مین تل کر بقدر دو تولہ پندرہ دن تک کھاوسے تو پھوڑے
کی بیماری پتی کیڑے شیت پت کھجلی اور گرمی کے عارضونکو یہ دور کرتا ہی - یا ایک سیر چھلی ہوئی
ادرک کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرے اور گاے کا گھی ۲ درم لے اور گای کا دودہ ۳۲ درم اور اسکا
ماوا کرا وسمین ادرک کے ٹکڑے گھی سے چپڑ کر ڈالے پھر اوس ماوے کے نیچے آنچ دے اور
اوسکا گاڑہا ماوا کرے اور ایک سیر مصری کی چاشنی رقیق اولیہہ کے مانند بنا کر اوسمین
ماوے کو ڈالے اور یہ دوائین باریک پیسکر ڈالے - پیپل - پیپلا مول - مرچ - زنجبیل
چترک - بای بڑنگ - ناگر موتھا - ناگکیسر تج - الایچی - پترج - پھر یہ دوا علٰحدہ علٰحدہ
دو دو تولہ لے اونکو باریک پیس مصری کی چاشنی مین ڈالے پھر بقدر ۲ تولہ صبح اور شام
کھاوسے توشیت پت اور درد کوڑہ کی عارضے رکت پت کھانسی نفرت باد کا گولا اودا اورت
سوجن کھجلی کیڑون کا عارضہ بیماری شکم کو یہ اولیہہ دور کرتا ہے - اور قوت اور منی کو بڑہا کر
فربہ کرتا ہے اسکا نام آرورک اولیہہ ہے اور بھاو پرکاش مین لکھا ہے - یا سیندہا نمک
کو گھی مین باریک پیس بدن مین مالش کرے پھر سرخ کمل اوڑہے تو پتی کا عارضہ دور ہو
یا گاے کا گھی گیرو سیندہا نمک کسم کے پھول یہ سب برابر لے انکو باریک پیس بدنمین اوبٹن
کرے تو پتی دور ہو - یا چراتیا - اڑوسہ - کٹکی - پھول - ترپھلا - سرخ صندل - پوست نیم
انکا کاڑہا پیے تو پتی کا عارضہ - پھوڑا - جلن کا بخار - مکہہ شوکہہ یعنے منہ کا سوکھنا -
پیاس کی بیماریان سے ان سب عارضون کو یہ کاڑہا دور کرتا ہے - یا ارنے اوپلے کی راکھہ
بدنمین ملے تو پتی جاوے یہ سب علاج بید ہس مین لکھے ہین - یا میتھی کے دانے دو تولہ
کالی مرچ دو تولہ - ہلدی دو تولہ - ان سبکو باریک پیس انکو ادرک کے رس کی تین پٹ دے
پھر ایک گولی بقدر دو درم بنا کر ایک گولی کھاوے تو پتی کی سب بادہ دور ہون - یہ بید رہس مین لکھا ہے

## امل پت کی پیدایش علامت اور علاج

نمک کھٹائی اور گرم چیز کے کھانے سے صفرا مفسد ہوکر امل پت کو پیدا کرے وہ امل پت عارضہ تین قسم کا ہے بادی - بلغمی - بلغمی بادی +

## امل پت کی علامتین

غذا ہضم نہو بغیر ریاض کیے محنت معلوم ہوتے آوے - کڑوی اور کھٹی ڈکارین آوین بدن بھاری ہو چھاتی اور گلے مین جلن ہو - کھانے سے نفرت پیدا ہو - یہ علامتین امل پت کی ہین یہ عارضہ دو قسم کا ہے - ایک اوردہ گامی وہ منہ مین ہی ہوکر جاوے دوسرا ادہو گامی جو مقعد کے ذریعہ سے ہو جاتا ہے +

## اوردہ گامی امل پت کی علامتین

جو تے کرے تو ہرا زرد سیاہ اور سرخ اور بہت صاف گوشت کے پانی کے مانند ہو اور امل پت بلغم سے ملا ہو تو بہت چکنا اور کڑوا نمکین اور تیکھا تے کرے +

## ادہو گامی امل پت کی علامتین

اوسکے پاخانے مین طرح طرح کے رنگ ہون اور پیاس جلن غشی اور غفلت چھاتی مین درد ہو تے آوے - بدن مین چکتے پیدا ہون قوت ہاضمہ سست ہو جاوے بال کھڑے ہون پسینا آوے بدن زرد پڑ جاوے یہ علامتین ہون تو ادہو گامی امل پت جانو +

## غذا کھاکر امل پت کی یہہ علامتین ہوتی ہین

غذا کھاوے یا نہ کھاوے تو بھی تیکھے اور کڑوی تے کرے اور بدن مین کھجلی ہو چکتے پڑ جاوین اور ڈکار بہت آوین - گلے اور سر مین درد ہو ہاتھہ پاون مین جلن غذا سے نفرت اور بخار یہ علامتین ہون تو امل پت کا عارضہ جانو +

## امل پت مین اور بھی فسادونکا میل ہوتا ہے

امل پت مین باد اور بلغم کا میل ہو تو بید بخوبی واقفیت نہ کر سکے - اور جبین رعشہ - غشی

بدن مین جمہ چاہٹ اور بدنمین درد اور سول ہوا ور اندہیری - چکر غفلت اور تکلیف ہو تو جاننا چاہیے کہ امل پت مین باد کا میل ہے - یا بلغم تھوکے - بدن بھاری رہے نفرت ہو بدن مین سردی لگتے ہو قوت ہاضمہ اور طاقت جاتی رہے بدنمین کھجلی ہوا ور نیند بہت آوسے تو امل پت مین بلغم ملا ہوا جانو +

## با علاج لا علاج امل پت کی علامتین

امل پت کا عارضہ ابتدائی ہو تو باعلاج ہے اور بہت دنون کا ہو اور پرہیز نہ کرے تو لا علاج ہے

## علاج

اس مریض کو پٹول - پوست نیم - اڑوسہ برابر لیکر اسکے کاڑھے سے قے کراوے تو امل پت جاے یا جلاب سے یہ عارضہ دفع ہو - یا توت شہد آملہ کا جلاب دے تو امل پت جاوے اور دگامی امل پت ہو تو قے اور جلاب کراوے اور ادہو گامی امل پت ہو تو جلاب دینا چاہیے یا گیہون کا ستو یا چانول کا ستو مصری ملا کر کھاوے تو یہ بیماری دفع ہو - یا جو - اڑوسہ - آملہ - تج - پترج الایچی انکا کاڑھا کرکے شہد ڈالکر پیے تو امل پت بہت جلد دفع ہو - یا گلو - پوست نیم - پٹول انکا کاڑھا کر شہد ڈالکر پیے تو بڑا خوفناک بھی امل پت جاوے - یا اڑوسہ - گلو - پت پاپڑہ چراتیہ - پوست نیم - جل بھانگرہ - ترپھلا - کلتھہ - انکو ٹھنڈے پانی سے پیے تو امل پت جاوے یہ امل پت چورن ہے +

## بسرپ روگ کی پیدایش علامت اور علاج

نمک - کھٹائی اور گرم چیزون کے کھانے سے بسرپ روگ پیدا ہوتا ہے وہ پھیلا ہوا عارضہ سات قسم کا ہوتا ہے - بادی - صفراوی - بلغمی - سنپات کا - بادی صفراوی - بادی بلغمی بلغم صفراوی +

## بسرپ روگ کی علامتین

نمک کھٹائی اور گرم چیز وغیرہ جو اوپر لکھی گئی ہین اونکے بہت کھانے سے باد - صفرا بلغم

مفسد ہوکر بدن کے خون گوشت وغیرہ ساتون دہاتون کو بگاڑکر بدن مین چھوٹی چھوٹی بہت پھنسیون کے گھیرے کو پھیلا دیتے ہین اسی سے بید اسکو بسرپ کہتے ہین +

## بادی بسرپ کی علامتین

بدن مین بدپرہیزی کرنے سے باد مفسد ہوکر بدن مین کئی جگہ چھوٹی بڑی پھنسیان پیدا کرین تب پھنسیان بدنمین پھیل جاوین اور اونمین باتو روگ کے مانند درد اور کھجلی بہت ہو +

## صفراوی بسرپ روگ کی علامتین

بدپرہیزی سے صفرا مفسد ہوکر بدن مین چھوٹی بڑی پھنسیان پیدا کرے اور اوسمین صفراوی بخار کی سب علامتین ہون اور وہ پھنسیان بہت جلد پھیل جاوین اور بہت سرخ ہون +

## بلغم کے بسرپ روگ کی علامتین

بدپرہیزی سے بلغم مفسد ہوکر بدنمین چھوٹی بڑی پھنسیان پھیلا دین اور اونمین بہت کھجلی ہو اور وہ پھنسیان چکنی ہون اور اوسمین بلغمی بخار کی سب علامتین ملین +

## سنپات کے بسرپ روگ کی علامتین

بدپرہیزی کرنے سے سنپات مفسد ہوکر بدن مین چھوٹی چھوٹی پھنسیون کو پیدا کرکے جلد پھیلا دیتے ہین اور اون پھنسیون مین سب علامتین مذکورہ بالا ملین اور سنپات بخار کی بھی سب علامتین ہون +

## باد صفرا کے بسرپ کی علامتین

جسکے بدنمین باد صفرا بدپرہیزی کرنے سے مفسد ہوکر بدن مین چھوٹی بڑی پھنسیونکو پیدا کرین وہ بدن مین پھیل جاوین اون پھنسیون کا نام اگرا کھیہ ہے اونکا رنگ آگ کے مانند ہو اور اوسمین باد صفرا کے بخار کی علامتین ملین اور قے بیہوشی اسہال پیاس غشی بھی ہون اور بدنکی ہڈیان ٹوٹین - اندہیری آوے کسی چیز کی رغبت نہو کل بدن آگ کے مانند جلے - جسجا جگہ ہون اوسکو سیاہ نیلا یا سرخ کرین - مرم جسکو نہیں پھیل جاوین

اوسجگہ بہت درد ہو ہوش جلتے رہین نیند نہ آوے یہ بسرپ روگ لاعلاج ہے - بدنمین چین
نہ پڑے دل اور بدن سب بگڑ جاوین بدن کا ہوش جاتا رہے یہ بسرپ روگ بہت ہی لاعلاج ہے ✤

## بادی بلغمی بسرپ کی علامتین

بدپرہیزی کرنے سے باد بلغم مفسد ہوکر بدنمین چھوٹی بڑی پھنسیون کو پیدا کر پھیلا دیہن اون
پھنسیون کو گرنتھا کیہ کہنا چاہییے وہ گانٹھ کے موافق ہوتی ہین - اور بلغم سے رکی اور
تھکی ہو ابلغم کو بہت طرح سے حرکت دے پھر جلد گوشت اور نسون مین پہونچا ہوا خون اوسے
اور سردی کو کرتا ہے اور کھردرے گول بڑے اور بھاری چکتون کا مجموعہ پیدا کرے اوس مین
بہت سی زرد سرخ بخار کو لیے ہون اور دمہ کھانسی ہو منہ سوکھے اور ہچکی قے تشنگی غفلت ہو
بدنکی رنگت اور کی اور ہو اور غشی - اعضا شکنی - ضعف معدہ بھی ہو تو باد بلغم کا بسرپ جاننا چاہیے

## بلغم صفرا کے بسرپ روگ کی علامتین

اپنے ہی سبب سے بلغم صفرا مفسد ہوکر بدن مین چھوٹی بڑی پھنسیون کو پیدا کرکے پھیلا دین
اون پھنسیون کو کردم نامے خوفناک بسرپ کا عارضہ کہتے ہین اوسمین یہ علامتین ہوتی ہین
بدن مین بخار - درد - اعضا شکنی - بکواد - تشنگی ہو - اشتہا جاتی رہے - ہڈیان ٹوٹین
پیاس ہو - بدن بھاری رہے - آنو پیدا ہو - حواس بک جاوین - بدن مین درد ہو -
کل بدنمین پھنسیان پھیل جاوین اور بہت سرخ چکنی سیاہ سوجن لیے بھاری ہون پھر یہ مین کین
جلن بہت ہو پیپ بہت نکلے رعشہ پیدا ہو - بدنکی نسین نکلی رہین اور مردے کی سی بدبو
آوے یہ علامتین ہون تو کردم نامے بسرپ روگ کہنا چاہیے ✤

## ہتیار کے زخم سے پیدا ہوی بسرپ کی علامتین

ہتیار کی ضرب لگنے سے باد مفسد ہوکر خون سمیت صفرا کو مفسد کرکے کلتھ کے برابر بدن مین
پھنسیون کو پیدا کرین پھر اون پھنسیون کے پھوڑے ہو جاوین اور اون مین سوجن
اور بخار ہو خون سیاہ ہو ✤

## بسرپ کے فساد

بخار۔ اتیسار یعنے اسہال قے اور پیاس ہو گوشت بکھر جاوے عقل درست رہے کسی چیز کی رغبت نہو غذا ہضم نہو یہ اسکے فساد ہین +

## بادصفرا بلغم لاعلاج بسرپ کے پہچاننے کی علامتین

بادصفرا بلغم کا بسرپ اور آگ سے پیدا ہوا جو بسرپ اور مرم جگہونمین جو بسرپ پیدا ہو وہ لاعلاج ہے +

## عام علاج

جلاب قے اور دوائیون کا استعمال اور خون نکلوانا بسرپ کو مفید ہے +

## بادکے بسرپ کا علاج

راسنا۔ کنول گٹہ۔ دیودار۔ سرخ صندل۔ جھوا۔ کھریٹی۔ انکو برابر لے کر دودہ یا گھی سے باریک پیسکر لیپ کرے تو بسرپ روگ اچھا ہو +

## صفرا کے بسرپ کا علاج

کسورا۔ سنگھاڑہ۔ کنول گٹہ پانی کا سوال۔ سرخ صندل کو باریک پیس دہوئے گھی یا ٹھنڈے پانی سے پکاوے تو بسرپ روگ جاوے +

## بلغم کے بسرپ کا علاج

ترپھلا۔ کنول گٹہ۔ خس۔ لجالو۔ بیخ کنیر۔ نرسل۔ جواسہ کو پانی سے باریک پیس لیپ کرے تو بلغم کا بسرپ جاوے +

## وشانگ لیپ

تگر۔ بیخ سرس۔ ملٹھی۔ سرخ صندل۔ الایچی۔ جھٹ۔ دونون ہلدی۔ نتیر بالا۔ انکو پانی سے باریک پیس گاے کا گھی ڈالکر لیپ کرے تو سب طرحکے بسرپ جاوین یا چراتیہ۔ اڑوسہ۔ کٹکی۔ پٹول۔ ترپھلا۔ سرخ صندل۔ پوست نیم۔ یہ سب برابر لے اور جوکوب کرکے ۲ درم کا

کاڑہ پیوے تو سب رپ جلن کا بخار۔ سوجن۔ کھجلی۔ پھوڑے۔ قے۔ اتنے عارضون کو یہ کاڑہا
دور کرتا ہے۔ یا کنگج۔ پوست ستیونیا۔ چترک۔ جل بھانگرہ۔ ہلدی سنگی جھرہ۔ یہ سب دو دو تولہ
اور گاے کا پیشاب ۲۰ مار پانی ۲ مار تلونکا تیل ۱ مار لے پہر انکو جمع کرا سکے نیچے نرم آنچ دے جب
سب جل جاوین اور تیل رہجاے تب اسکی مالش کرے تو سب رپ پھوڑا بیوچی انکو یہ تیل
دور کرتا ہے یہ علاج بھاو پرکاش مین لکھے ہین۔ یا برگدی جٹا۔ ناگرموتھا کیلے کا مغز
دہوئے ہوے گھی سے لیپ کرے تو سب رپ اور گانٹھہ دور ہون۔ یا سرس کے پوست کو
سو مرتبہ کے دہوئے ہوے گھی سے باریک پیس لیپ کرے تو سب رپ روگ اور گانٹھہ کو
دور کرتا ہے اور کوڑہ۔ پھوڑا۔ سیتلا یعنے چیچک یہ سب جونک کے لگانے سے دور ہون
یہ سب علاج بیدرہس مین لکھے ہین ✣

## سنایو روگ یعنی بالا کے عارضے کی پیدائش علامت اور علاج

خراب غذا کھانے اور پانی پینے سے باد مفسد ہوکر ہاتھہ پیرون مین پھپھولے اور سوجن پیدا
کرے پھر اوس پھپھولے کو وہ باد پھوڑ کر اوسجگہ پہونچے وہ صفرا سے نسون کو سکھا کر تانت
کے مانند ڈورے کو وہ مفسد باد پیدا کرتی ہے وہ تانت کے مانند ڈورے کو باندہنے سے
آہستہ آہستہ باہر نکل پڑے اور وہ شکست ہوجاوے تو مفسد ہو اور وہ باہر نکل آوے
تو جاتا رہے ہے اور وہی بدن مین ہوجاوے یا ہاتھہ مین ✣

## بالا کا علاج

پانچ درم انگوزہ ٹھنڈے پانی سے تین دن کھاوے تو بالا کا عارضہ کبھی نہو۔ یا گاے کا
گھی پاو بھر بلاناغہ تین دن پیوے تو یہ عارضہ دفع ہو۔ یا نرگنڈی کا رس تین دن چار تولہ
ہر روز پیوے تو یہ عارضہ دور ہو۔ یا پنچ کلونجی ٹھنڈے پانی سے سات دن پیوے تو
یہ عارضہ جاوے یا پنچ ارنڈ کا رس گھی سے سات دن پیوے تو یہ عارضہ دفع ہو۔ یا تیس
ناگرموتھا۔ بھارنگی۔ زنجبیل۔ پیپل پوست بہیڑہ یہ سب برابر لے انکو باریک پیس ۱۲ درم

سات دن تک گرم پانی سے پیوے تو یہ عارضہ دور ہو - یا بیج سہنجنہ اور پتون کو کانجی کے پانی سے پیسکر سپید ہا نمک ملاوے پھر اوسکو بالا کے اوپر باندہے تو عارضہ جاوے یا کاسٹے والی جاتی کے جڑکو پانی سے پیسکر بالا کے اوپر سات دن باندہے تو بالا ضرور جاوے یہ سب علاج بہاوپرکاش مین لکھے ہین یا کوٹ زنجبیل - بیج سہنجنہ کو پانی سے باریک پیس بالا کے اوپر لیپ کرے یا یہ دوائین پیوے تو یہ عارضہ جاوے یا دہتورے کے پتے تیل لگاکر بالا کے اوپر باندہے تو یہ عارضہ دور ہو - یا تخم مول کو کانجی سے ملاکر بالا کے اوپر باندہے تو دفع ہو یا بالا کے منتر سے بالا جاوے وہ یہ ہے +

## منتر

بروپ نام باون کے پوت کاڑہ کیے بہت پاک پھوٹے پڑا کرے بروپ ناتھ کی آگیا پھرے اس منتر سے بالا کے اوپر گوڑ کو سات مرتبہ منتر پڑہ بالا والے کو کھلاوے تو بالا جاوے یہ علاج بید رہس مین لکھے ہین - یا کبوتر کی بیٹ کی شہد سے گولی باندہکر سات دن نگل جاوے تو بالا کبھی نہ نکلے یہ بید رہس مین لکھا ہے - یا شہد مین سجی پیسکر لیپ کرے تو بالا جاوے +

## بسپھوٹک کی عارضی کی پیدائش علامت اور علاج

تلخ کھٹی گرم روکھی کھاری چیز کے کھانے اور بدہضمی مین دہوپ مین رہنے اور غذا پر پھر خوراک کھانے سے اور سردی گرمی اور برسات یہ جہان ہون یا نہون یا اسکے خلاف ہونے سے باد صفرا بلغم مفسد ہوکر بدن کی جلد مین پہونچ بدن کے خون گوشت اور ہڈیونکو بگاڑ دیتے ہین اور بدن مین خوفناک پھوڑے پیدا کرتے ہین اور پہلے بخار پیدا کرتے ہین اسکو بسپھوٹک کا عارضہ کہنا چاہیے +

## بسپھوٹک روگ کی علامتین

بخار لیے پھوڑے مین آگ سی جلے ایسا پھوڑا پکے تو پھوڑے خون صفرا سے پیدا ہون -

جو تمین سب جگہ ہو جاوین یا کہین ہون اوسکو بسپھوٹک کہتے ہین +

## بادسے بسپھوٹک کی علامتین

درد سر ہو۔ بھوڑے مین بہت درد ہو اور بخار اور پیاس اعضا شکنی ہو۔ زخم سیاہ ہو۔ یہ علامتین ہون تو بادی بسپھوٹک جانو +

## صفرا کی بسپھوٹک کی علامتین

بخار۔ جلن اور بھوڑے مین درد ہو جلد پھوٹے اور پک جاوے پیاس لگے۔ بھوڑے کے زرد سرخ رنگ ہون یہ علامتین ہون تو صفرا کا بسپھوٹک جانو +

## بلغم کے بسپھوٹک کی علامتین

قے لفرت ہو دیر مین پکے اوسکو بلغم کا بسپھوٹک جانو +

## بادصفرا کے بسپھوٹک کی علامتین

بہت درد ہو اور بادصفرا کی علامتین ملتی ہون اوسکو بادصفرا کا بسپھوٹک جانو +

## بادوبلغم کے بسپھوٹک کی علامتین

بدن بھاری ہو کھجلی ہو تو بادبلغم کا جانو +

## صفرا بلغم کے بسپھوٹک کی علامتین

کھجلی جلن قے بخار ہو تو بلغم صفرا کا جانو +

## سنپات کے بسپھوٹک کی علامتین

بھوڑے کے بیچ مین گڑھے ہون اور اونچے بھی ہون اور بھوڑے گاڑھے ہون کم پکین اور اون بھوڑون مین جلن ہو سرخی بہت ہو اور پیاس غفلت غشی ہو اور بھوڑون مین درد اور بخار بکواد ہو بدن مین رعشہ ہو یہ علامتین ہون تو اوسکو سنپات کی علامتین کہنی چاہیین لاعلاج ہے

## خون کے بسپھوٹک کی علامتین

جسمین صفرا کے بھوڑے کی سب علامتین ملی ہون اور بھوڑے کا چرمٹی کے برابر رنگ ہو

خون نکلے جلن ہو یہ عارضہ علاج سے اچھا نہین ہوتا +

## بسپھوٹک کے فساد

پیاس دمہ ہوا ور گوشت سکڑ جاوے اور اوسمین جلن ہو ہچکیان آوین بخار ہو مرم جگہون نہین پھوڑے پھیل جاوین +

## باعلاج اور لاعلاج بسپھوٹک کی پہچاننے کی علامتین

ایک خلط کا باعلاج دو خلط کا مشکل سے تکلیف دیکر اچھا ہوا ور جس مین بہت سے فساد ہون وہ لاعلاج ہے +

## بسپھوٹک کا علاج

بسپھوٹک کے مریض کو فاقہ اور سنے کرانا چاہیے اور جلاب دینا مفید ہے اور پورانے چانول جو۔ گیہون اور ارہر۔ یہ بھی فائدہ مند ہین۔ یا دھمول کا کاڑہا۔ راسنا۔ دارہلدی خس کٹیلی۔ گلو۔ کشنیز۔ ناگرموتھا انکا کاڑہا دے تو باد کا بسپھوٹک جاوے یا داکھہ۔ کمبھیر چھوہارا۔ پٹول۔ پوست نیم۔ اڑوسہ۔ کٹکی۔ چانول کی کھیل۔ جواسہ انکا کاڑہا دے تو صفرا کا بسپھوٹک دور ہو۔ یا چراتیا بچ۔ اڑوسہ۔ ترپھلا۔ اندرجو۔ پوست کڑا۔ پٹول انکا کاڑہا شہد ملا کر دے تو بلغم کا بسپھوٹک جاوے۔ یا چراتیا۔ کٹکی۔ پوست نیم۔ ملہٹی۔ ناگرموتھا۔ پٹول۔ پت پاپڑہ۔ خس۔ ترپھلا۔ پوست کڑا۔ پٹول۔ انکا کاڑہا شہد سے دے تو سب طرحکا بسپھوٹک دور ہو۔ یا چانول۔ پوست کڑا۔ انکو پانی سے باریک پیس کر پھوڑے کے اوپر لیپ کرے تو بسپھوٹک دور ہو۔ یا گلو۔ پٹول۔ چراتیا۔ اڑوسہ پوست نیم پت پاپڑہ۔ کھیر سار۔ انکا کاڑہ دے تو بسپھوٹک کا عارضہ اور بخار دور ہو۔ یا صندل سرخ ناگ کیسر۔ سفید سرسون۔ بیخ چولائی۔ پوست سرس۔ برگ چمیلی۔ انکو پانی سے باریک پیس پھوڑون کے اوپر لیپ کرے تو بسپھوٹک دور ہو یا کنول گٹہ۔ سرخ صندل۔ لودہ خس سفید سرسون انکو پانی سے باریک پیس لیپ کرے تو بسپھوٹک جاوے یا جیا پوتا کی گٹھلی

پانی سے باریک پیس لیپ کرے تو بیسپھوٹک کا کہولائی – گلے کی گانٹھ – کان کی گانٹھ اور پھوڑا پھنسی کو یہ لیپ دور کرتا ہے – یہ سب علاج بھاو پرکاش مین لکھے ہین اور دشانگ لیپ اور کشور گوگل سے بھی یہ عارضہ دور ہوتا ہے +

## فرنگ باد کی پیدایش علامت اور علاج

فرنگ روگ اوپدنش روگ کی ایک قسم مین سے ہے وہ بہت گرمی والی عورتون کے ساتھ جماع کرنے یا اوس سے کسی اور نے قربت کی ہو وہ جہان پیشاب کرے یا اوسکا کسیطرح خوراک وغیرہ مین شامل ہو تو باد اسپنے آپ ہی سے مفسد ہو کر اس عارضے کو ظاہر کرے یا جو دبلا شخص ہو اور بہت زیادہ قربت اختیار کرے تو اوسکو امساک نہین رہتا اور باد کے طرح طرح کی بدن مین درد ہو تب اوسکے باد صفرا بلغم یہ سب بہت مفسد ہو کر اگنتک نامے فرنگ باد کو پیدا کرین وہ فرنگ باد تین قسم کی ہے بدن کی نسون مین دہنس جاوے +

## بدن کی جلد کے باہر ہو اوسکی علامتین

آلت کے اوپر پھنسی اور پھٹنے وغیرہ کے نشان ہون اور وہان کم درد ہو تو با علاج ہے یہ علاج کرنے سے جاتا رہتا ہے +

## بدن کے جوڑون مین اور نسون مین دہس جاوے اوسکی علامتین

بدن مین کیڑون کے کاٹنے کی سی چٹیین پڑجاوین موریان جانگھہ اور پیٹھہ مین بہت درد ہو اور ورم ہو تو مشکل سے آرام ہو +

## بدن کے باہر ہو اوسکی علامتین

یہ سب مذکورہ بالا علامتین ہون اور بہت دن تک رہین تو وہ بہت ہی مشکل سے اچھا ہو +

## فرنگ باد کے فساد

بدن دبلا ہو جاوے طاقت زائل ہو جاوے ناک گل جاوے قوت ہاضمہ سست ہو اور گوشت اور خون سوکھہ جاوے صرف ہڈیان رہجاوین یہ اسکے فساد ہین یہ اچھی ہین +

## فرنگ باو کا علاج

رس کپور کے بنانے اور کھانے کا طریقہ ـ رس کپور چار رتی لیکر گیہون کے آٹے مین پانی سے اوسکے بیچ مین رس کپور کو رکھہ اوسکی گولی بناوے اور باریک پیس اوسکے چورن مین گیہون کے آٹے کی گولی رس کپور سمیت لپیٹے پھر اوس گولی کو ٹھنڈے پانی سے نگل جاوے دانت نہ لگنے پاوین اسکے اوپر پان بغیر کتھے چونے کے چباوے اور نمک کھٹائی نہ کھاوے ریاضت نہ کرے اور دھوپ مین نہ رہے اسیطرح تین دن کرے تو فرنگ باو دور ہو ✤

## سمپرسارن گٹکا

پارہ ایک درم ـ کھپریا ایک درم ـ عاقرقرحا دو درم شہد تین درم ان سبکو باریک پیس خوب ملاکر پھر اسکی گولیان بناکر صبح کیوقت ٹھنڈے پانی سے کھاوے تو فرنگ باو دور ہو اسکے اوپر نمک کھٹائی نہ کھاوے یا پارہ دو درم ـ آنولہ سار گندھک دو درم ـ چانول دو درم ـ ان تینون کو کھرل مین باریک پیس حل کرے پھر انکی سات پڑیان بناوے پھر ایک پڑیا کی ہر روز آلت مین دھونی دے تو فرنگ باو جاوے یا پیلے پھول کی کھڑیا کے پتون کا رس ایک درم پارہ ایک درم ان دونون کو دونون ہاتھون مین ملے پارہ اور وہ رس ہاتھون مین نظر آوے تب تک ملتا جاوے پھر ہاتھون کو کچھہ تپالے یہانتک کہ پسینا آوے اسیطرح سات دن کرے تو فرنگ باو جاوے اور نمک کھٹائی نہ کھاوے ـ یا برگ نیم آٹھہ درم ـ پوست ہلیلہ سات درم ـ آملہ سات درم زرد چوب او درم ـ ان سبکو باریک پیس چار ماشہ ٹھنڈے پانی سے کھاوے تو باہر اور اندر کی فرنگ باو جاوے یا عمدہ چوب چینی کا چورن چار ماشہ لے اور شہد سے پندرہ دن چاٹے تو یہ عارضہ جاوے اسکے اوپر نمک اور کھٹائی نہ کھاوے اور جو کھاوے تو سیندھا نمک کھاوے یا ایک درم پارہ کو سیلے کے رس مین کھرل کرے پھر اوسمین گوگل پانچ درم ـ عاقرقرحا پانچ درم ترپھلا چار درم ـ یہ سب باریک پیسے اور شہد پانچ درم گاے کا گھی پانچ درم ملاکر اس چورن کو ہر روز اکیس دن تک پانچ درم کھاوے یا اسکی مالش کرے تو فرنگ باو جاوے اسکے اوپر

نمک اور کھٹائی نہ کھاوے یہ سب علاج بھاو پرکاش مین لکھے ہین اور جلاب لینے اور زہرن نکلوانے
سے بھی فرنگ باو جاتا ہے۔ یا پارہ شنگرف نیلا تھوتھہ۔ ہیراکسیس۔ آنولا سار۔ گندھک مصفا
یہ سب برابر لے انکو کھرل مین پیس خوب ملاوے اور اسکا بھرکا دے یا لیپ کرے تو یہ جاوے
اسکا نام سوتکا لیپ ہے۔ یا سو مرتبہ کے دہوے ہوے گھی کا لیپ کرے تو فرنگ باو جاوے۔
یا نیلا تھوتھہ اور موم کو گھی مین پکا کر لیپ کرے تو فرنگ باو دفع ہو۔ یا روغن تلخ دو تولہ۔
موم پانچ درم۔ کمیلہ۔ بیر۔ یہ دونون چھہ چھہ ماشہ۔ سندور ۲ درم۔ شورہ دو درم۔
مردار سنگ دو درم۔ انکو باریک پیس پیتل کے برتن مین نرم آنچ سے پکاوے پھر ہاتھون سے
ملکر ڈبیا مین بھر رکھے پھر اسکی لگایا وے تو فرنگ باو کے پھوڑے اور پنش کو یہ مرہم اچھا
کرتا ہے اسکا نام ملہر مرہم ہے۔ یا سندور آدہ پاؤ گاے کا گھی ایک اٹہ ان دونون کو ملکر زخمین
لیپ کرے۔ اسیطرح تین دن کرے اور اسکے اوپر کھیر کھاوے تو سب طرحکا زخم بسبب فرنگ
فرنگ باو کے چکتے یہ سب سوکھہ جاوین۔ یا پارہ اور سیسہ کو کھرل مین حل کرے اور گیہون
کی بھوسی اور پکی املی اور نیم کے پتے دہوسہ یہ سب برابر لے لیمو کے رس سے کھرل کرے پھر
دو درم بھر کی گولیان بناوے اور کپڑے سے بدن کو ڈہک کر ایک گولی کی دہونی لے اور اسیطرح
سات دن کرے تو سب طرح کا بسبب فرنگ دور ہو اسکے اوپر کھیر اکیس[۲۱] دن یا چودہ روز تک کھاوے
یا ترپھلا۔ کھیر سار۔ جاوتری برابر لے اور پانی مین اوٹا کر منہ دہووے پھر دہونی لے تو فرنگ باو
جاوے یا زیرہ سیاہ اور کوٹ دونون تین تین درم لے اور پورانا گڑ اس سے تین حصے زیادہ لے
انکو کوٹ انکی پندرہ گولیان بناوے ایک گولی صبح اور ایک شام کیوقت کھاوے تو فرنگ باو
دور ہو اسکے اوپر گیہون کی روٹی گھی سے چپڑ کر کھاوے اسکا نام فرنگ گج کیسری رس ہے۔
یا شنگرف چھہ ماشہ۔ سہاگہ دس ماشہ۔ عاقرقرحا دس تولہ۔ موم دس ماشہ۔ انکو باریک پیس
انکی ایک ایک رتی کی گولیان بناوے۔ پھر ایک گولی کی بیری کی کونپل مین سات روز تک
دہونی دے تو فرنگ باے جاوے یا پوست سہنجنہ۔ پوست برگد۔ پوست کاہو انکا کاڑھا

توسات دن مین زنگ باسے دفع ہو۔ یا شنگرف چار ماشہ۔ مینسل چار ماشہ انکو باریک پیس بیرکی لکڑی کی آگ مین دو ماشہ کی کپڑا اوڑھاکر جہان ہوا نہ آتی ہو ایسی جگہ مین دھونی دے تو فرنگ باسے دفع ہو۔ یا ہنگا دکا دھوان مقعد مین دے +

پوست پیپل۔ پوست گولر۔ پوست پلمہ خرد وکلان۔ پوست برگد۔ پوست جامن انکا کاڑھا کر انکی کلی کرے تو موڑے کی سوجن دور ہو یا زیرہ پانچ درم۔ کھیر سار دو درم انکو پانی سے باریک پیس پھالے مین لگا وسے تو منہ کا پکنا دور ہو +

## مسوریکا نام سیتلا کی پیدایش علامت اور علاج

تلخ اور نمک کھٹائی کی چیز اور خلاف ستھے کے کھانے اور غذا کے اوپر پھر خوراک کھانے سے اور بہت ساگ نمک اور گوشت کھانے سے یا خراب ہوا کے استعمال سے یا بدستارے کے آنے سے شہر مین سیتلا کے فساد سے بدن کے خون کو خراب کرکے مسور کے مانند پھنسیونکو پیدا کرتے ہین۔ یہ عارضہ چودہ قسم کا ہے بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ خونی۔ سنپات یعنے تینون خلطون کا۔ چرمج یعنے چمڑے سے پیدا ہوا۔ رومانتکا۔ ساتون بات گت رکت گت۔ مانس گت۔ وش میدگت۔ استھہ گت۔ مجیاگت۔ شکر گت +

## بادی مسوریکا کی علامتین

اوسکی پھنسیان سیاہ اور روکھی ہون اور بہت درد ہو۔ سخت ہون۔ یہ علامتین ہون تو بادی مسور کا جانو +

## صفراوی مسوریکا کی علامتین

جسکی پھنسیان سرخ زرد سیاہ جلن لیے ہون اور اون مین بہت درد ہو اور جلد پکین تو صفراوی مسور کا جانو +

## خونی مسوریکا کی علامتین

جسمین اسہال اور بہت بخار ہو اور صفرا کی بھی علامتین ہون اوسکو خونی مسور کا جانو +

## بلغمی مسورکا کی علامتین

جسمین سپیدیا اور بڑی چکنی پھنسیان هون اور اون مین کھجلی آوے اور درد کم هو دیر مین پکین یه علامتین بلغمی مسورکا کی هین +

## سنیپات کی مسورکا کی علامتین

جسمین پھنسیان نیلی اور چپٹی هون اور پھیل جاوین اور بیچ مین کھلی سیلیے هون درد بهت هو بیچ پیڑ گیا هو دیر مین پکین اور بهت هون تو سنیپات کی مسورکا جانو +

## رس مین پهونچی هوئی مسورکا کی علامتین

جلد مین پهونچی هوئی مسورکا پانی کے ببلے کے مانند اور انمین کم فساد هوا ور وه پھوٹین تو اونمین سے پانی برآمد هو +

## خون مین پهونچی هوئی مسورکا کی علامتین

وه پھنسیان سرخ هون اور بهت جلد پکین جلد مین هوجاوین اور یه بهت مفسد هین با علاج نهین هین اور یهی پھٹے هوسے خون کو بہاوین +

## گوشت مین پهونچی هوئی مسورکا کی علامتین

وه پھنسیان سخت اور چکنی هون دیرمین پکین جلد مین هوجاوین بدن مین سول چلے اور کھجلی هوا ور سوزش غشی اور پیاس هو +

## چربی مین پهونچی هوئی مسورکا کی علامتین

وه پھنسیان مدور اور نازک اور کچه اونچی هون اور اونمین وحشت ناک بخار هووے پھنسیان بڑی اور چکنی هون اور درد کو لیے هون اور جو اس بیماری مین نفرت اور جلن هو تو شاید کوئی آدمی زنده رهے +

## هڈیون مین پهونچی هوئی مسورکا کی علامتین

پھنسیان چھوٹی اور بدن کے مانند روکھی چپٹی اور کچه اونچی هون +

## منی مین پہونچی ہوئی مسورکا کی علامتین

پھنسیان پکی ہوئی نظر اوین اور چکنی ہون اور اونمین بہت درد ہو اور نفرت غفلت اور ہولدل بھی ہو ایسی علامتین ہون تو وہ شخص زندہ نرہے +

## چمڑے مین پیدا ہوئی مسورکا کی علامتین

چمڑے مین جو مسورکا پیدا ہوئی ہو وہ گلے کو روک کر نفرت غنودگی تک پیدا کرے یہ بہت علاج کرنے سے اچھی ہو +

## روما نتکا یعنے روئین مین پہونچی ہوئی مسورکا کی علامتین

پہلے بخار ہو پھر روئین روئین مین بلغم صفرا سے پھنسیان ہون وہ کچھ اونچی ہون اور اون مین کھانسی اور نفرت ہو تو روما نتکا کہنا چاہیے +

## با علاج مسورکا کی علامتین

جلد خون مین مسورکا ہوا ور صفرا یا بلغم سے پیدا ہوئی ہو وہ تو با علاج ہے بغیر علاج کے ہی اچھی ہوتی

## لا علاج مسورکا کی علامتین

جو سنپات سے پیدا ہوئی اور مونگا یا جامن یا خون یا السی کے پھول کی مانند اوسکی رنگت ہو تو یہ مسورکا لا علاج ہے اسکے طرح طرح کے رنگ ہین اور اسمین یہ علامتین ہون اوسکو بھی لا علاج جانو +

## مسورکا کا علاج

مسورکا کے شروع مین سپید صندل کو بھگو کر سات دن لیپ کرے تو مسورکا تھوڑی نکلے +

## بادی مسورکا کا علاج

دسمول - راسنا - آملہ - خس - دہاسہ - گلو - کشنیز - ناگر موتھا - انکا کاڑہ دے تو بادی مسورکا جاوے یا مجیٹھ - برگد کے انکھوے - پوست سرس - پوست گوگل - انمین گھی ملکر لیپ کرے تو بادی مسورکا اچھی ہو - یا گلو - مہوا - داکھ - موربا - پوست اندر انکا

کاڑھا کر قند سیاہ ڈالکر پیے تو بادی مسورکا اچھی ہو اور پکے نہیں۔ مسورکا میں شالی کے چاول مونگ۔ مسور۔ مصری کھاوے اور نمک اور کھٹائی نہ کھاوے اور سیندھا نمک بیش و کم کا استعمال رکھے +

## صفراوی مسورکا کا علاج

پٹول کی جڑ کا کاڑھا یا پانون کا رس پیے تو صفرا کی مسورکا دور ہو۔ یا پوست نیم۔ پت پاپڑہ پاڑہ۔ پٹول۔ دونون صندل۔ خس۔ کٹکی۔ آملہ۔ اڑوسہ۔ انکا کاڑھا مصری ملاکر پیے تو صفراوی مسورکا دور ہو +

## خون کی مسورکا کا علاج

اسمین سے خون نکلواوے تو خون کی مسورکا جاوے +

## بلغم کی مسورکا کا علاج

اڑوسہ۔ چراتیا۔ ترپھلا۔ جواسہ۔ پٹول۔ پوست نیم۔ انکا کاڑھا شہد ڈالکر دین تو بلغم کی مسورکا جاوے +

## سب قسم کی مسورکا کا علاج

پاڑہ۔ پٹول۔ کٹکی۔ دونون قسم کے صندل۔ خس۔ آملہ۔ اڑوسہ۔ جواسہ۔ انکا کاڑھا مصری ڈالکر دین تو سب طرح کی مسورکا اچھی ہون +

## مسورکا کا گلے مین زخم ہو گیا ہو اوسکا علاج

آملہ اور مہوے کے کاڑھے مین شہد ملاکر کلی کرے تو گلے کے زخم اچھے ہون +

## مسورکا مین آنکھ چپٹ گئی ہو اوسکا علاج

مہوے کے پانی سے پوٹون کا سینک کرے تو آنکھین کھلین +

## مسورکا مین آنکھون مین زخم ہو گئی ہون اوسکا علاج

مہوا۔ ترپھلا۔ مورہا۔ دارہلدی۔ کنول گٹہ۔ خس۔ لودہ۔ مجیٹھ کا لیپ کرے تو آنکھ نکا

زخم اچھا ہو پھر اوجگہ زخم ہو سیاپوست برگد۔ پوست گولر پوست پیپل پیسکر آنکھون سے اوپر لیپ کرے تو آنکھیں اچھی ہون۔ یا ارنے کنڈے کی راکھ کے لگانے سے مسورکا اچھی ہو یہ سب علاج بھاوپرکاش مین لکھے ہین +

## مسورکا کی ایک قسم سیتلا ہے اوسکی شکل

پہلے کبھی بکھم جور بہت ہو کبھی تھوڑا۔ کبھی سردی لگے کبھی گرمی اور اسکا بھی کچھ ٹھیک نرہے پھر مسور کے مانند پھنسیان نکلین وہ بڑی ہوجاوین بخار کے بعد سات دن تک نکلا کرین اور پھر ڈھلین۔ اوسکو سیتلا کہتے ہین۔ وہ سیتلا سات قسم کی ہے +

## سیتلا کا علاج

سیتلا نکلی ہو تو ارنے کنڈے کی راکھ نیچے بچھانی چاہیے یا نیم کی ٹہنی سے کھیان اوڑانا مفید ہے اسکے بخار مین ٹھنڈا پانی پلانا چاہیے یا سیتلا کسی عمدہ پاک جگہ مین استھاپنا یعنے قائم کرے اور پاک ہوکر سیتلا دیبی کی پرستش کرنی چاہیے اور سیتلا کا بہت علاج نکرنا چاہیے یا ٹھنڈے پانی کو ہلدی سے پیے تو سیتلا کے پھوڑے بہت کم ہون یا کیلے کے پانی سے سپید صندل کو یا اڑوسہ کے رس مین مہوے کو یا شہد کے ساتھ مہوے کو پلانا مرد اور لڑکی کے لیے مفید ہے اس سے کوئی فساد سیتلا کا ظہور مین نہین آتا +

## سیتلا والے کی رچھیا یعنی حفاظت کا طریقہ

جس گھر مین سیتلا والا رہے اوس گھر کے دروازون مین نیم کے پتے باندھنے چاہیین۔ یا صندل اڑوسہ ناگرموتھا گلو اور داکھہ کا کاڑہا دین تو سیتلا کا بخار دور ہو۔ یا جپ ہوم خیرات برہمنون کے کھانا کھلانے سے یا شیوجی کی پرستش نہایت پاک ہوکر کرانے سے دفع ہو۔ یا سیتلا کے آگے سیتلا کا استوتر پڑہنا چاہیے وہ یہ ہے +

## اشلوک

(۱) بھگوان دیودیویش۔ سیتلا یاستوم شبھم۔ کبتوم رہسیہ شکیمین بسپھوٹک بھیا پہم۔

ایشر و باج - (۲) سندیہیم شیتلام دیہیم - سرب روگ بھیا بہا تریا یا ساویہ نرتیت - بسپھوٹک بہیم جیت
(۳) سیتلے شیتلے جیتی - یو بروپاداہ پیڑتہ - بسپھوٹک بہیم گھورم - کہہرم تسیہ نشیت (۴)
جستوا مرک مدہتیو دہر توا سپو جیت نرہ - بسپھوٹک بہیم گھورم سکلے تسیہ نجاتیے (۵) شیتلے
تنو جان روگان نرنام ہرنہام ہرس سدستان - بسپھوٹک بشیر ناتام - تمیکا مرت برکھنی -
(۶) گلگنڈ گرہا روگان - سیے چاسنیے دارنام نرنام - تدنو دمیان ماترین - شیتلے یانت
سنجہیم (۷) نہ منترم توکہدم کنجت سباپ روگسیہ بدتیے - تمیکا سیتلے دہا تری نانیام
پسیام جلوتام (۸) مرنال تم توسدرشیم - نابجہ ہرنمدہیہ سنستہام ہوتوام بجنتیت دیی ملتیتیے تود
نجاسیے (۹) شروبتیم شپتبیم وسے - نرید ہکت سمنتہ - او پسرگ نباشارتہم - یدم ستبیم بہت
(۱۰) سیتلاشٹک پتیدوسے - ندبیم پسیہ گیہ جپت - کنتو تسیے پرداتویم - شروہا بجگت
سمنوتہ - یہ سیتلا شٹک اسکندہ پوران مین لکھا ہوا ہے ÷

## سیتلا کی اور قسم

باد بلغم سے پیدا ہوا وسکو کودروا کہتے ہین اوسکی کودون کی سی شکل ہو باد بلغم کی سی بھی ہو جاکے اوسمین بدن مین گرمی ہوا وکل بدن دردرا سا ہو جاوے - یہ سات دن مین یا بارہ روز مین بغیر کسی دوا کے اچھا ہوا اسکو عوام مین بودری اور بھوری کہتے ہین اسمین بہت گرمی ہو اور بدن مین سرسون کے مانند زرد زرد پھنسیان ہون یہ سب لڑکون کے ہوتا ہے یہ سب سیتلا کی قسم ہے ÷

# باب ہیجدہم پھنسیونکے بیان مین

## چھدر روگ یعنے چھوٹی چھوٹی پھنسیونکی پیدائش

## علامت اور علاج

### اجگلکا نامے پھنسی کی علامتین

یہ پھنسی چکنی ہوا ور بدنکے رنگ کے مانند ہوا ور اوسمین درد نہو اور مونگ کے برابر ہو یہ بلغم

باد سے پیدا ہوتی ہے +

## جو پیہ چھا پھنسی کی علامتین

جو کے مانند ہو اور سخت گٹھیلی ہو گوشت مین رہتی ہو یہ بلغم باد سے پیدا ہوتی ہے +

## انترالجا پھنسی کی علامتین

وہ پھنسی بھاری اور سیدہی اور اونچی ہو گھیرا کیے ہو اور اوسمین پیپ کم ہو یہ بلغم باد سے پیدا ہوتی ہے +

## ببزنا نامے پھنسی کی علامتین

سیچے منہ کی ہو اور اوسمین بہت جلن ہو اور پکے ہوئے گولر کے پھل کے مانند مع گھیری کی ہو +

## کچھپکا پھنسی کی علامتین

پانچ یا چھہ گانٹھین دہشت ناک ہون اور کچھوے کیطرح اونچی ہون یہ بلغم بادسے پیدا ہوتی ہے +

## بالمیک پھنسی کی علامتین

کندھے اور بغل اور ہاتھہ پانون اور گلا ان جگہون مین بد پرہیزی سے بانبی کے مانند جو گانٹھہ ہو پھر وہ بڑھے اوسکے بے تعداد منہ ہون اونکے منہ مین سے پیپ نکلے اور درد ہو اور وہ اونچی ہون اور بسرپ روگ کے موافق پھیل جاوین اسکا علاج نہین ہے

## اندر بردہ نام پھنسی کی علامتین

کنول کے پھول کے بیچ مین جو کنول گٹے کا گھر ہے اوسکے مانند پھنسیان چارون طرف باد صفرا سے ہون اوسکو اندر بردہ پھنسی کہتے ہین +

## گردہبکا پھنسی کی علامتین

دایرے کے مانند گول اور اونچی اور سرخ ہو اور اوسمین درد ہو وہ باد صفرا سے پیدا ہوتی ہے اوسکو گردہبکا کہتے ہین +

## پاکھان گردبھکا پھنسی کی علامتین

یہ ڈہاری کے جوڑ مین سوجن کو لیے بلغم سمیت ہوا وسمین کم درد ہوا ورچکنی ہو اوسکو پاکھان گردبھگا پھنسی کہنا چاہیے +

## نپسکا پھنسی کی علامتین

کان کے بیچمین ہوا وسمین بہت درد ہوا وروہ قائم ہو وہ بادبلغم سے ہوتی ہے اسی نپسکا کہتے ہین +

## جال دربھکا پھنسی کی علامتین

جو سوجن پہلے کم ہوا وربسرپ روگ کے مانند پھیل جاوے اوروہ نہ پکے جلن اور بخار کو کرے اوسکو جال دربھکا پھنسی کہتے ہین +

## اربیکا پھنسی کی علامتین

جو سر مین گول پھنسی ہوا ورجسمین بخار لیے بہت درد ہو یہ سنپات سے ہوتی ہے اوسکو اربیکا کہتے ہین +

## کانکھولائی کی علامتین

بازوسنکے ایک حصہ مین یا پسلیون کے ایک حصہ مین یا کندہون کے ایک حصہ مین درد لیے صفرا کے فساد سے سیاہ پھوڑا ہوتا ہے اوسکو کانکھولائی کہتے ہین اور کئی ایک کے فساد سے بغل مین پھوڑے ہوتے ہین اوسکو بھی کانکھولائی کہتے ہین +

## اگن روہنی پھنسی کی علامتین

بغل کے ایک حصے مین جو گوشت کا پھاڑنے والا پھوڑا دہشتناک ہوتا ہے اور اوس پھوڑے مین جلن کا بخار بھی ہو گویا اوس پھوڑے مین یہ سب بھرے ہین وہ پھوڑا سات دن یا بارہ دن یا سولہ دنون مین آدمی کو مار ڈالتا ہے اسکو اگن روہنی کہتے ہین یہ سنپات سے پیدا ہوتا ہے اور لاعلاج ہے

## چپ نام پھنسی کی علامتین

باد صفرا ناخن کے گوشت مین رہکر سوزش اور پیپ کو پیدا کرتے ہین تب چپ نام پھنسی ہوتی ہے +

## کنکھہ روگ یعنے جسکا ناخن جاتا رہا ہو اوسکی علامتین

باد صفرا بلغم یہ تینو مفسد ہو کر کنکھہ کا عارضہ پیدا کرتے ہین +

## انوشئی پھنسی کی علامتین

وہ پھنسی گہری ہو اور اوسکی ابتدا کم ہو اور بدن کے رنگ کے مانند پاون پر ہو اور فساد پیدا کرے

## بدارکا پھنسی کی علامتین

وہ پھنسی بہاری قند کے مانند گول ہو اور بغل مین سنبات سے پیدا ہوتی ہے +

## شرکرا پھنسی کی علامتین

بلغم چربی باد گوشت اور نسون مین پہونچ گانٹھہ کو شہد یا گھی یا چربی کے مانند ہے اور وہ گانٹھہ ٹیڑہی ہو کر میلے خون کو چلاوے اور بدن کے گوشت کو سکھاوے اوسکو شرکرا بولتے ہین +

## شرکرا ربد پھنسی کی علامتین

وہ خراب گانٹھہ ہو اور اوسمین طرح طرح کے رنگ کا بہت پیپ نکلے اور اوسکی نسین خون بہایا ہی کرین +

## بباو کی علامتین

پاون بہت روکھا ہو اور پھرا کرے اوسکے پاون کی تلی مین باد بباو کو پیدا کرے +

## کدر پھنسی کی علامتین

پاون مین یا ہاتھہ مین کنکری چبی ہو یا کانٹا چبھا ہو اوس سے بیر کی مانند اونچی گانٹھین ہوتی ہین

## کھرو کی علامتین

خراب کیچڑ چھونے سے پاون کی اونگلی کے نیچے گیلی ہو اور اوسجگہ جلن اور درد ہو +

## اندرلپت جسکو عوام مین اوری لاگی کہتے ہین اوسکی علامتین

ہر ایک رویمین مین جو صفرا رہتا ہے وہ باد بلغم سے ملکر بڑہے ہوئے بالون کو دور کرتا ہے پھر مع خون کے بلغم رویون کو پیدا ہونے سے روک دے اوسکو اندرلپت یا چانہ بالا کہتے ہین +

## ارنکھکا اسی کی قسم ہے اوسکی علامتین

بالون کی زمین مین کھجلی بہت چلے اور وہ زمین باد کے فساد سے روکھی پڑجاوے اسکو دارن کہتے ہین۔ بلغم اور خون سر مین مفسد ہون تو ارنکھکا ظاہر کرتے ہین +

## جوانی مین سپید بال ہون اوسکی علامتین

غصہ سے یا فکر سے بدن کی گرمی سر مین جاوے تب صفرا بالون کو سفید کردیتا ہے +

## لہسن کی علامتین

سیاہ اور چکنا ہوا اور اوسمین درد نہو اور گول ہو یہ بلغم خون سے پیدا ہوتا ہے اور یہ بدن کی ساتھ پیدا ہوتا ہے اسکو لہسن کہتے ہین +

## مسون کی علامتین

اون مین درد نہو اور قائم اور سیاہ ہون اور بدن مین ماش کی برابر اونچی ہون یہ بادسی ہوتی ہین

## تلکا کی علامتین

سیاہ تل کے برابر ہون اور اومین درد نہو بدن کے برابر ہون یہ باد صفرا اور بلغم کی زیادتی سے ہوتی ہین اور بہت ہوتی ہین +

## نیجھہ کی علامتین

بڑا یا چھوٹا ہوا اور سیاہ سفید ہوا اور گول بغیر درد کے ہوا اوسکو نیجھہ کہتے ہین +

## لنگ برتکا کی علامتین

آلت کے مسلنے یا اوسکے دبلنے سے یا وہان ضرب لگنے سے آلت کی ہوا گھومتی رہے آلت کے چمڑے کو اولٹا دے اور سپاری کے نیچے ایک لمبی درد لیے گا نٹھہ کردے یہ باد سے پیدا ہوتی ہے +

## اوپانکا روگ کی علامتین

جس عورت کے خاص مقام کا منہ بہت چھوٹا ہوا اوس عورت کے ساتھ مرد قربت کرنیکی لیے جاوے

کسی خوشی سے یا اپنی طاقت سے بہت قربت کرے اوس سے کی آلت کا چمڑا اوتر جاوے اوسکو اوپاٹکا کہتے ہین +

## نرده پرکاش روگ کی علامتین

آلت مین باد آکر دہس جاوے تب ہاری کی چمڑی مین رہکر سپاری کے چمڑے سے آلت کو ڈہک کر پیشاب کی راہ کو روک دیوے اور وہان باد سے مل کر درد پیدا کرے +

## من روگ کی علامتین

نرده پرکاش ہونیکے بعد پیشاب کی دہار باریک بغیر درد کے چلے اور اوس سوتے کا منہ چوڑا ہوجاوے اوسکو من روگ کہتے ہین +

## سنرده گدروگ کی علامتین

جو شخص پاخانہ کے زور کو روکے اوسکی مقعد کی بڑی راہ کو باد چہوٹا کردیتا ہے تب اوس چھوٹی راہ کے سبب روکہا مواد بہت مشکل سے اوترے +

## برکہن یعنے کھجو روگ کی علامتین

جو شخص نہین نہاتا اوسکے جسم مین میل بہت ہوجاوے جسمین پسینا آوے کھجلی چلے تب اوس کھجلانے سے پھوڑے ہوجاوین اون پھوڑون مین پیپ بہت نکلے تب اوسجگہ بلغم اور خون کے فساد سے برکہن یا کھجو روگ پیدا ہوتا ہے +

## گدبہرنش روگ کی علامتین

موڑا بناہی اور اتیسار یعنے اسہال ان دونون سے ہی آدمی کمزور ہوجاتا ہے اور اوسکا بدن روکہا پڑجاوے اور وہ دبلا ہوجاوے تب اوس بیمار کی مقعد باہر نکل آوے اوسکو عوام مین کانچ کہتے ہین +

## شوکردنشٹ روگ کی علامتین

جیلی جلد پک جاوے اور اوسجگہ بہت درد ہو جلن ہوتی رہے اور وہ جگہ سرخ ہو وہان بہت

کھجلی آوے اور بخار ہو اوسکو شوکر نشت کہتے ہین +

### ان سبکا علاج

آجکلکا وغیرہ جو پھنسیان ہین انکا جونکین لگاکر خون نکلوالین یا پکے ہوے برن یعنے زخم کا جو علاج پیچھے لکھاہے وہ کرنا چاہیے یہ عارضہ اچھا ہو - یا پھٹکری سونٹھ پیاز ان کو ٹھنڈے پانی سے باریک پیس لیپ کرے تو پھنسیان اچھی ہون یا مینسل - دیودار - کوٹ کو پانی سے باریک پیس لیپ کرے پھر ہتیار سے چیر کر پیپ نکالے پھر جو مرہم پیچھے کہاہے اوسکے لگانے سے یقیناً دور ہو یا سہنجنہ اور دیودار کو پانی سے باریک پیس لیپ کرے تو بدار کا پھنسی اچھی ہو +

### ارتیلکا پھنسی کا علاج

جو صفراوی بسرپ کا علاج ہے وہی اسکا بھی ہے +

### پنسکا پھنسی کا علاج

پہلے برگ نیم باندھکر اسکو پکاوے پھر مینسل - کوٹ زردچوب اور تل کو باریک پیس انکا لیپ کر اسکو پکاوے پھر چیرا دیکر اسکا پیپ نکالے یہ مرہم لگاوے تو پنسکا اچھی ہو +

### پاکھان گردبھکا کا علاج

پہلے جونکین لگاکر خون نکلواسے اور گرم لیپ کرکے اسکو پکاوے پھر برن یعنے زخم کے علاج سے اسکا علاج کرے +

### بالمیک پھنسی کا علاج

اسکو پکاکر چیرا دینا چاہیے پھر نمک اور جیرک کا لیپ کرے پھر لہو سکی پیپ نکال ڈالے پھر اربد یعنے بدکا علاج کرکے اوسکو بھر دے یا جونک وغیرہ سے اسکا خون نکلوالے یا بیخ کلتھہ - گلو نمک - بیخ املتاس - داتیونی - نسوت انکو پانی سے باریک پیس گرم کر اسمین تھوڑا گھی ڈالکر لیپ کرے تو یہ پک جاوے پھر چیرا دیکر مردار گوشت نکال ڈالے پھر زخم کے اچھے

ہونیکے مرہم سے یہ اچھا ہو - یا مینسل - الائچی - سرخ صندل - کوٹ - برگ چمیلی بھلاوہ میٹھا برگ نیم انمین تیل پکاکر اسمین پکاوے تو بالمیک مع سوجن پھنسی دور ہو اسکا نام سنہ شلاد تیل ہے

## کان کھولائی اور اگن وہنی پھنسیونکا علاج

پہلے جونکون سے خون نکلوانا چاہیے - یا جو صفراوی بسرپ کا علاج ہے وہی اسکا بھی کرنا چاہیے یا دیودار - مینسل اور کوٹ کو برابر لے باریک پیس پانی سے کچہ گرم کر اسکا لیپ کرے یا گرم گرم اسکا پنڈا باندہے تو کان کھولائی اچھی ہو +

## او پاٹکا کا علاج

چکنی چیزون سے رفتہ رفتہ سینک کرے تو اوپاٹکا اچھی ہو +

## نردہ پرکاش کا علاج

چوسے کے رس مین تیل کو پکاکر اس تیل کا سینک کرے یا سور کی گھی کا سینک کرے تو نردہ پرکاش اچھا ہو +

## سنردہ گدا کا علاج

گرم گرم تیل کا سینک کرے یا بادی کے دور کرنے والے تیل کا سینک کرے تو سنردہ گدا کا عارضہ دور ہو

## برکھن کھپورگ کا علاج

رال کوٹ - سینندھا نمک اور سرسون کو پانی سے باریک اوبٹن کرے تو یہ عارضہ دور ہو +

## گدبھرنش یعنے کانچ کے عارضی کا علاج

گاے کے گھی وغیرہ چکنی چیزون کا گرم گرم سینک کرے تو یہ عارضہ دفع ہو - یا کملنی کے نرم پتے سکھا کر اور اسمین مصری ملاکر ڈہائی درم ہر روز کھاوے تو کانچ نکلنی بند ہو - یا چوہے کے گوشت کا روغن کانچ پر لیپ کرے تو کانچ نکلنا بند ہو - یا ڈانسرہ - چترک لُنیا مغز بیل پاڑہ جوا کھار یہ سب برابر لے انکا باریک چورن کر بقدر ڈہائی درم گاے کی مٹھے سے ہمیشہ پیوے تو گدبھرنش دور ہو یا چوہے کا گوشت اور دسمول کا اس مین پانی ڈالکر اسکا کاڑہا بناوے پھر اسمین تیل پکاکر اسکی مالش کرے تو کانچ کا نکلنا مقعد کا دور

ہو

دور ہو یا چوہے کا گوشت اور دسمول کا اسمین پانی ڈالکر اسکا کاڑہا بناوے پھر اسمین تیل پکاکر اسکی مالش کرے تو کانچ کا نکلنا مقعد کا درد اور بھگندر کا عارضہ دور ہو۔ یا چھچھوندر کا تیل جو بے کے تیل کیطرح نکالکر اوسکا لیپ کرے تو گدہہرنش یعنے کانچ کا نکلنا بند ہو۔ یا لینا کا رس ۔ بیر کی جڑ کا رس ۔ دہی مٹھا ۔ اسمین زنجبیل اور جوا کھارا اور گھی ڈالکر پکاوے پھر اس گھی کو پانچ درم ہر روز کھاوے تو گدہہرنش کا عارضہ دور ہو اسکا نام چنگیری گھرت ہے +

## شوکر دنشٹ روگ کا علاج

بیج جل بھانگرہ اور زرد چوب کو باریک پیس پانی سے جہان سور نے کاٹا ہو وہان اسکا لیپ کرے تو شور کی داڑہ کا زہر دور ہو +

## الس یعنے کہار کا علاج

ٹیول ۔ مینسل ۔ لیمو ۔ گولوچن ۔ کالی مرچ ۔ تل کٹیلی کا رس اور کانجی مین روغن تلخ پکاوے پھر اسکو کہروے مین بھر کر مالش کرے تو کہروا اچھا ہو ۔ یا تخم کنگچ ۔ زرد چوب ۔ ہیراکسیس مہوا ۔ گولوچن ہرتال یہ سب برابر لے انکو شہد سے باریک پیس لیپ کرے تو کہروا اچھا ہو +

## بیاو کا علاج

گرم تیل کا سینک کرے یا موم اور جوا کھار کو گھی مین ملاکر گرم گرم بیاو مین بھرے تو بیاو اچھی ہو ۔ یا رال سینڈ ہا نمک ۔ شہد اور گھی کو روغن تلخ مین ملاکر سلے پھر اس کو بیاو مین بھرے تو بیاو اچھی ہو ۔ یا شہد موم ۔ گیرو ۔ گھی ۔ قند سیاہ ۔ گلو ۔ رال کو باریک پیس خوب ملاکر بیاو مین بھرے تو بیاو اچھی ہو ۔ یا تخم دہتورہ اور جوا کھار کو کڑوے تیل مین پکاکر مالش کرے تو بیاو اچھا ہو +

## کدر کا علاج

جسکے پانوں مین کانٹا یا کنکڑی چبھ گئی ہو اور اوس مین زخم پڑگیا ہو وہ گرم تیل سے سینک کرے یا آک مین دودہ اور گڑ ملاکر باندہے تو کدر اچھا ہو +

## تل کا علاج

سرسون - سجی - زرد چوب - اور کیسر کو پانی سے باریک پیس کر اوبٹن کرے پھر جھری وغیرہ سے رگڑے تو بدن کے تل دور ہون +

## مستے کا علاج

سجی - چونہ اور صابون کو پانی سے باریک پیسکر مسون پر لگاوے تو مستے دور ہون +

## لہسن کا علاج

لہسن کو پچھنے سے رگڑے پھر سرسون - ہلدی کوٹ سجی جواکھار کیسر کو پانی سے باریک پیس اوبٹن کرے تو لہسن دور ہو +

## چھیپ کا علاج

اس عارضے مین جونکین لگا کر خون نکلوا دے یا سپاری اور زرد کوڑی کی راکھ کتھہ کیلا مردار سنگ نیلا تھوتھہ کو بُرکے تو چھیپ دور ہو +

## کنٹھہ روگ کا علاج

سار ایک ماشہ ہر روز شہد سے کھاوے یا کنگی کو استعمال کرے تو کنٹھہ کا عارضہ دور ہو +

## مستے تل اور لہسن کا علاج

سنگرف بھنا ہوا نیلا تھوتھہ دونون تولہ تولہ بھر اور سفیدہ ایک درم - رال سات درم ان سبکو گاے کے گھی مین بارہ پہر کانسے کی تھالی سے یا لوہے یا تانبے کی گھوٹنے سے تین دن رگڑے جب وہ پانی کے مانند ہو جاوے تب اسکا لیپ کرے تو مستہ لہسن کھروا پھوڑا اور کھجلی یہ سب دور ہون - یا کالی زیری ۴ درم نوسادر ۵ درم - سیپ کا چون ۶ درم - نیلا تھوتھہ چار تولہ - ان سبکو باریک پیس ارنی کے رس کی تین پٹ دے پھر جل بھانگرے کے رس کی تین پٹ دے انکو دہوپ مین سکھا کر گاے کے بچھڑے کی پیشاب مین اسکی گولی باندھے پھر ایک گولی اوسکے پیشاب سے گھسکر لگاوے تو تل مستہ اور لہسن سب دور ہون +

## کھجلی کا علاج

لوہے کے برتن مین لوہے کے گھوٹنے سے آنولا سار گندھک ایک حصہ پارہ دو حصہ - نیلا تھوتھہ
تین حصہ گاے کے گھی سے خوب گھوٹ کر لیپ کرے تو کھجلی دور ہو +

## چیپ کا اور علاج

لوہے کے برتن مین ٹہر کو ہلدی کے رس سے رگڑے پھر گرم کرکے لگاوے تو چیپ دور ہو +

## پتل یعنے عالم شباب مین بال سپید ہون اوسکا علاج

لوہے کا چورن ۲۰ درم - آنب کی گٹھلی ۲۰ درم - آملہ ۲ درم - بڑی ہر کا چورن ۲ درم - بہیڑہ
۲۰ درم - ان سکو باریک پیس لوہے کے برتن مین بھانگرے کے رس سے دو دن بھگو
رکھے پھر سپید بالون مین لیپ کرے تو سیاہ ہوتا - یا پنج کیشنکی - یا پنج کیوڑہ - سہنجنہ کا
پھول - بیخ بیر - لوہ چورن - جل بھانگرہ - ترپھلا - ان سب کو تیل مین پکاوے پھر
لوہے کے برتن مین رکھکر زمین مین گاڑ رکھے ایک مہینے کے بعد اوس تیل کو سپید
بالون مین لگاوے تو سپید بال سیاہ ہون - یا ترپھلا - برگ نیم لیمون - جل بھانگرہ کا رس
گاے کے پیشاب مین اسکو سپید بالون پر لگاوے تو بال سیاہ ہو جاوین - یا پانچ کمہار
ایک ماشہ - سندور ایک ماشہ مردار سنگ ایک ماشہ - کھانے کا چونہ آٹھ ماشہ - انکو پانی سے
تہمر مین تین گھڑی تک پیسے جب اسکا رنگ ناخن کے اوپر سیاہ آوے تب سپید بالون مین
لگاوے تو وہ بال سیاہ ہون - یا موٹا نیا مازوپھل لیکر بھوبھل مین ایسی ہوشیاری سے
سینکے کہ نہ اوسکو پھٹنے دے اور نہ جلنے پاوے پھر ایک عدد ماجو پھل - سنگ راس ایک ماشہ
نیلا تھوتھہ چار رتی - نوسادر تین رتی - لونگ تین رتی پھٹکری تین رتی - لیمون ایک ماشہ
ان سکو آملہ کے پانی مین اور لوہے کے برتن مین لوہے کے گھوٹنے سے ایک پہر رگڑے جب
اوسکا رنگ ناخن پر آوے تب سپید بالون کو آٹے کے پانی سے دہوکر بالون پر گہر الیپ کرے
اور لیپ اوپر نہ آوے پھر سپید بالون کو کسنے سے دہوڈالے تو بال سیاہ ہون یا کھانیکا چونہ

یا ارہر کی راکھہ یا کوڑیونکی راکھہ کو سیسے سے رگڑے اور اسمین تھوڑا سا گوپی چندن ڈالکر ایک ماشہ مردار سنگ ڈالے جب رگڑتے رگڑتے ناخن پر رنگ سیاہ آوسے تب بالون پر لیپ کرے اور اوپر سے ارنڈ کا پتا باندہے تو بال سیاہ ہون +

## اندر لپت جسکو عوام مین اودری لاگی بولتے ہین اوسکا علاج

بیل کے پتے کے رس مین گنگی کو پیسکر جہان بال گئے ہون وہان لیپ کرے تو بال جم آوین یا گوکھرو اور تلوسنکے پھول برابر لے اور گھی مین پیس جہان بال سگئے ہون وہان لیپ کرے تو بال جم آوین - یا ہاتھی دانت کی راکھہ کو بکری کے دودہ مین لگاوے تو بال ہو آوین - یا نیم کنول راکھہ تیل گھی دودہ ان سبکو باریک پیس لیپ کرے تو بال ہو آوین یا برگ چمیلی بیج کنگنج اور چترک کو تیل مین لگا کرے تو بال جم آوین +

## چیپ کا علاج

جیرو بجی کی کر چھلی مین سجی جلا کر لیپ کرے تو چیپ کا عارضہ دور ہو یہ بھاو پرکاش مین لکھا ہے

## سر کے عارضون کی پیدایش اور علامات

سر کے گیارہ قسم کے عارضے ہین - بادی - صفراوی - بلغمی - سنپات کا - خون کا - دبلی پن کے کیڑون کا - سورجاپرت - اننت بات - شکر یعنی کنپٹی کے درد کا - اردہا و بہیدک - یہ گیارہ قسم کے سر کے عارضے ہین سو یہ خاصکر خلاف زمانہ کے کہانے سے پیدا ہوتے ہین +

## بادی سر کے درد کی علامتین

بغیر کسی سبب کے سر مین بہت درد ہو اور رات کو زیادہ ہو اور دوائیون کے لیپ یا سینک کرنے سے آرام ہو تو جاننا چاہیے کہ بادی سر کا درد ہے +

## صفراوی سر کے درد کی علامتین

جیسکی پیشانی آگ کے مانند جلے سر کے ٹکڑے ہوتے جاوین اور آنکھون مین بہت درد ہو رات کو سردی زیادہ لگے تو صفرا کا درد سر جاننا چاہیے +

## بلغمی درد سر کی علامتین

جسکا سر بلغم سے لپا رہے اور بھاری اور ٹھنڈا ہو اور آنکھ ناک منہ مین سوجن ہو اور سر جلے تو ان علامتون سے مریض کو بلغم کا درد سر جانو +

## سنپات کے شرو روگ کی علامتین

اوپر لکھی ہوئی سب علامتین ملین تو سنپات کا درد سر جاننا چاہیے +

## خون کے درد سر کی علامتین

جو صفرا کے درد سر کی علامتین لکھی ہین وہ سب ہون اور پیشانی ہاتھ چھونا برداشت نکرے تو خون کا درد سر جانو +

## دُبلے پن سے پیدا ہوی سر درد کی علامتین

بدنکی قوت زائل ہوجاوے تب سر خالی پڑ جاوے اور جلے۔ بہت درد ہو تو چھین سنے کا یعنے دُبلے پن سے درد سر جانو +

## کیڑون سے پیدا ہوے درد سر کی علامتین

جسکا سر بہت درد کرے اور پھڑکے اور جسکی ناک سے خون اور پیپ بہت نکلے اور اوسکا سر بہت ٹپکے تو کیڑون کا درد سر جانو +

## سورجا ورت درد سر کی علامتین

آفتاب کے طلوع ہوتے وقت آہستہ آہستہ درد ہو اور جیون جیون دن چڑھے تیون تیون دوپہر تک درد بڑھے اور آنکھین اور ابرون مین بہت درد ہو اور دوپہر کے بعد درد کم ہوتا جاوے اسکو سورجا ورت روگ کہتے ہین +

## اننت بات شرو روگ کی علامتین

باد صفرا اور بلغم ان تینون کے خراب ہونیسے گردن کی نسین اور آنکھین اور کنپٹیون مین بہت درد ہو اور ہونکو ہلنے ندین۔ رخسارون مین رعشہ آنکھون مین فساد سر مین بہت درد پیدا کرے

اسکو انت بات کہتے ہین +

## کنپٹی مین درد ہو اوسکی علامتین

صفرا خون اور باد مفسد ہوکر کنپٹی مین بہت درد پیدا کرین اور بدن مین جلن ہو اور کنپٹی کو سرخ کر دین اور سر کے ٹکڑے ٹکڑے کرین اور گلے کو روک دین اسکو سنکہ نام سر کا درد کہتے ہین ایسا مریض تین دن تک زندہ رہے +

## اردہا و بھید ک نامی درد سر کی علامتین

روکھی چیزون کے کھانے اور خوراک پر خوراک کھانے سے اور مشرقی ہوا سے اور بہت جماع کرنے اور پاخانہ اور پیشاب کے روکنے اور ریاضت کرنے سے باد مفسد ہوکر بلغم کو لیلے پھیر وہ باد کندہے کنپٹی کان پیشانی اور بھونھ کے آدہے آدہے حصے مین کسی بڑے ہتیار کے لگنے کا سا درد کرے اوسکو اردہا و بھیدنک کہتے ہین اور یہ درد آنکھ اور کان مین بہت ہونے سے آدمی کو مار ڈالتا ہے +

## باد کے درد سر کا علاج

باد کے دفع کرنے کا تیل یا عام تیل کی مالش کرین اور باد کے دور کرنے والی چیزون کا استعمال کرین تو یہ عارضہ دور ہو - یا کوٹ - بیخ ارنڈ - زنجبیل کو مٹھے مین باریک پیس گرم کرکے پیشانی مین لیپ کرین تو بادی درد سر دور ہو - یا سواس کٹھا رس کا ناس لین تو طرح طرح کا درد سر دور ہو - یا ماش کی چون کو اوسن کر روٹی کر اوس روٹی کو سر پر ایک پہر باندہے تو درد سر دور ہو +

## شربت

ماش کے آٹے کو پانی مین اوسن سولہ انگل یا آٹھ انگل کی روٹی کر اوسکو گرم تیل سے سینکے پھر وہ تیل ایک پہر یا چار گھڑی قائم جگہ مین سر کے اوپر رکھے تو بادی درد سر دار ہین - کندہے آنکھ اور کان کے عارضونکو اور پیشانی کے رعشہ کو دور کرتا ہی اسکا استعمال پانچ سات دن کرے +

## صفراوی سردروگ کا علاج

صندل اور کنول گٹے کو ٹھنڈے پانی سے پیسکر لیپ کرے تو صفراوی درد سر دور ہو یا سو دفعہ کے دہوے ہوے گھی کا لیپ کرے تو صفراوی درد سر دور ہو۔ یا زنجبیل اور قند سیاہ کو پانی مین پیس ناس لے تو سب قسم کا درد سر دور ہو +

## خونی درد سر کا علاج

صفراوی سر درد اور اسکا ایک ہی علاج ہے اسمین خون نکلوانا زیادہ ہے +

## بلغمی سر درد کا علاج

اس بیماری مین فاقہ کرانا چاہیے یا بلغم دفع کرنے والی دوائین پیسکر گرم گرم لیپ کرنا مفید ہے

## سنپات کے سر درد کا علاج

سنپات کے دور کرنے والی دوائیون کا لیپ کرنا چاہیے یا انکو کھاوے تو درد سر دور ہو +

## کھڈ بندو تیل

بیج ارنڈ۔ تگر۔ سونف۔ جیونتی۔ سیندھا نمک۔ راسنا۔ جل بھانگرہ۔ بائبڑنگ۔ ملہٹی۔ سونٹھ تلون کا تیل۔ ان سب دوائون سے آٹھ حصہ زیادہ لے چوگنا جل بھانگرے کا رس لے اور تیل سے چار حصے زیادہ بکری کا دودھ لے پھر ان سبکو جمع کرکڑاہی مین نرم آنچ سے پکاوے جب سب جل جاوین اور تیل رہجاوے تب اسکے چھ قطرون کی ناک مین لے تو سر کے سب درد دور ہون۔ اور ڈھیلاپن کا دمدمہ مقوی علاج سے دفع ہوتا ہے +

## کیڑون سے پیدا ہونے سر درد کا علاج

زنجبیل۔ فلفل۔ پیپل۔ بیج املتاس۔ اور تخم سعتوبہ کو برابر لے بکری کے پیشاب مین باریک پیسکر ناس لے تو سر کے سب کیڑے جاوین اور درد سر اچھا ہو +

## سورجاورت آدھا سیسی کا علاج

ونفہ اور گھی ملاکر ناس لے تو آدھا سیسی دور ہو۔ یا سنگی مہرہ۔ افیون۔ بیج آک۔ بیج دھتورہ

زنجبیل - کوٹ - لہسن - انگوزہ - انگناسے کے پیشاب مین باریک پیس گرم کرکے لیپ کرے
تو آدہاسیسی دور ہو +

## آدہاسر درد کرے اوسکا علاج

جلاب دے تو یہ عارضہ دور ہو - یا گرم غذا کہانے سے جاوے - یا بابی ٹرنگ سیاہ تل
یہ دونون باریک پیس لیپ کرے تو یہ اچہا ہو - یا مصری دودہ کچے ناریل کا پانی آپس مین
ملاکر پیے یا اسکا ناس لے تو آدہاسیسی اچہی ہو +

## اننت باے درد سر کا علاج

آدہاسیسی کا اور اسکا ایک ہی علاج ہے یا پیشانی کی رگ کی فصد کہلواوے تو یہ اچہی ہو یا شہد
کی مال پوریان کہاوے تو اننت بات سر کا عارضہ دور ہو +

## تہیاد کاڑہا

پوست ہلیلہ - بہیڑہ - آنولا - ہلدی - گلو - چرائتا - پوست نیم - قند سیاہ - یہ سب برابر لے
انکو جوکوب کر انکا کاڑہا کرے یا ناس لے تو ابرہ او کنپٹی کا درد اور آنکہونکا عارضہ آدہاسیسی دور ہو

## کنپٹی مین درد کا علاج

دار ہلدی - ہلدی - مجیٹھہ - سفید سرسون - خس - کنول گٹہ انکو پانی سے باریک پیس کنپٹیون
مین لیپ کرے تو اچہی ہو یا ٹھنڈے پانی سے ٹھنڈی دواؤن کا لیپ کرے تو کنپٹی
اچہی ہو - یا اصل السوس اور ماش برابر لے اور انکا چوتہا حصہ سنگی مہرہ لے پہر انکو باریک
پیس سرسون کے برابر لے تو سب قسم کا درد سر دور ہو - یا گلو - سیپ کا چونہ اور نوسادر
انکو باریک پیس ناس لے تو سب قسم کا سر کا درد جاوے +

## آدہاسیسی کا اور علاج

مصری اور کیسر کو گہی مین سینک کر اسکا ناس لے تو آدہاسیسی اور کنپٹی اور آنکہہ کا درد سب
دور ہون - یہ سب بہاو پرکاش مین لکہے ہین - یا زنجبیل مرچ - پیپل - پوہکرمول

ہلدی - راسنا - دیودار - اسگندہ انکا کاڑہا بنے تو سب قسم کے سر کے درد دور ہون یا مصری
و دراس سے آدہی انار کی کلی کو ایک پیس ناس لے تو سب قسم کے سر کے درد دور ہون - یا گوکہ
بیج ارنڈ کو کانجی مین باریک پیس لیپ کرے تو درد سر دور ہو - یا مچکند کے پہولون کا
لیپ کرے تو درد سر دور ہو - یا دیودار - تگر - کوٹ - خس - زنجبیل - انکو کانجی مین
گہوٹ کر لیپ کرے تو درد سر دور ہو - یا مصری اور مینسل کو گاے کے پیشاب مین
باریک پیس ناس لے تو آدہا سیسی دور ہو - یا خرگوش کے شوربے مین مرچ ڈالکر غذا کیونت
سات دن کہاوے تو آدہا سیسی وغیرہ سب سر کے درد دور ہون - یہ سب علاج بید رہس
مین لکہے ہین - یا سرخ صندل - لونگ - زنجبیل کو پانی مین پیس لیپ کرے تو درد سر جاوے
یا پوست انبہ کا لیپ کرے تو سر کا درد اچہا ہو - یا جل بہانگرے کے رس اور گاے کے مسکہ کا
لیپ کرے تو درد سر دفع ہو یا پیپل - مرچ لودہ یہ سب برابر لے باریک پیس انکا تین دن
ناس لے تو آدہا سیسی وغیرہ درد سر دور ہو

## سر کے کیڑون کا علاج

کڑوی کگوڑے کے پتون کے رس کا ناس لے تو کہوپڑی کے کیڑے دور ہون - یا پیپل - آندہی جہاڑہ
سرسون آک کی ڈوڈی کی بیج انکا ٹھنڈے پانی سے لیپ کرے تو درد سر دور ہو - یہ بید بلبہ
مین لکہا ہے

## سر کے بالون کے بڑہنے کی ترکیب

جہاڑ چھبیلا - کوٹ - سیاہ تل - سفید سرسون - کنول گٹہ انکو شہد اور دودہ سے باریک پیس
لیپ کرے تو سر کے بال بڑہین یا جیٹھی مدہی باریک پیس جل بہانگرے کے رس مین وہ چوٹن
اور تل کا تیل پکاکر اوس تیل مین الایچی - جہاڑ چھبیلا - کوٹ کو باریک پیسکر لیپ کرے
تو بال بڑہین - یا چہڑ کدیٹی - پوست مول سری - آملہ - اور کوٹ کو پانی سے
باریک پیس لیپ کرے تو بال بڑہین

## درد سر کا اور علاج

لونگ ایک عدد - مرچ تین عدد ہینگ ایک چنے کے برابر ان تینون کو پانی سے ناس لے تو
تو درد سر یقیناً دور ہو +

## آدھا سیسی کا منتر

اوم کیا پالی ناشے جا جا ری پانی جا جا ری ہتیاری نہ جاے تو تیرے گرو کی آگیا مہو منت بیر کی
آگیا گرو رہ نیلکھڑی کی آگیا میری بھگت گرو کی شکت پھرو منتر ایشر وباچ اس منتر سے سر کے
رفتہ رفتہ اکیس مرتبہ پھونک دے تو ادھا سیسی دور ہو - جو کالے پاکھ کی چودس کو اپنی
طاقت کے موافق اس منتر کا جاپ کرے تو منتر سدہ رہے +

## دوسرا منتر

اونگ نمو آدھا سیسی ہینگ ہنگ کاری مہر بچاری مکھ مونڈ پاٹ سے دارتی اہنکار سے سیس رہے
لکھ مہیشر کی آگیا پھرے اونگ ٹھنگ ٹھنگ سوا ہا اکیس مرتبہ اس منتر سے اونگلی
سر کے اوپر پھیرے تو آدھا سیسی دور ہو +

## آنکھون کے عارضون کی پیدایش علامت اور علاج

آنکھون کا دائرہ دو ڈہائی اونگل کے برابر ہے یا اپنے انگوٹھے کے پیٹ کے برابر ہے سوشرت
کے موافق اوس آنکھ کے گھیرے مین چورانوے ۹۴ عارضے ہین اور کئی عقلمند لوگون کی راے سے
اٹھتر عارضے خاص ہین - پتلی مین تو بارہ ۱۲ عارضے ہین - آنکھون مین دو عارضے ہین
آنکھون کی سیاہ جگہ مین چار بیماریان ہین - آنکھ کے سپید حصے مین گیارہ عارضے ہین
آنکھون کی مارگ مین جہان سے پانی نازل ہو اوسکا نام مارگ ہے نو عارضے ہین آنکھون کی
باسنی مین دو بیماریان ہین آنکھون کے جوڑون مین نو عارضے ہین سب آنکھ مین ستر ہ
عارضے ہین اسیطرح آنکھون مین اٹھتر عارضے ہین - یہ چرک اور سسرت مین لکھے ہین
بادی دس - صفراوی دس - بلغمی تیرہ - خونی سولہ - سنپات کے پچیس

آنکھون کے باہر کے درد ایسی جہیتر بیماریان ہین +

## آنکھون کے عارضون کی پیدایش

دہوپ وغیرہ سے بدن مین گرمی ہوئی ہو پہر دریا تالاب یا باولی وغیرہ کے پانی مین جانے سے یا دور کے دیکھنے سے دن کے سونے یا پسینے سے آنکھون مین خاک کے پڑنے سے آنکھون مین دہوئین کے جانے سے سوتے کے روکنے سے یا بہت سے کرنے سے گرم چیز اور کانجی کلتہ اور ماش کے کہانے سے اور ریاح پاخانہ اور پیشاب کے روکنے سے اور موسم کے خلاف ہونے سے تکلیف اور بہت جماع کرنے سے آنسوؤنکے روکنے سے باریک چیز کے دیکھنے سے آنکھون مین جہیتر عارضے پیدا ہوتے ہین +

## درشٹ روگ کی علامتین

اس آنکھ کے گہیرے کی کالی جگہ مین مسور کی دال کے برابر ایک سے سے دو مٹہ پانچ مہابہوت سے پیدا ہوا ہے اور وہ آگ کے مانند چمکیلے اور ہمیشہ بہنے والا ہی اور وہ مٹہ پانی اور خون کے سہارے ہے اس نظر کی چار جہلیان ہین پہلی جہلی تو نور اور پانی کے سہارے ہے دوسری جہلی گوشت کے سہارے ہے تیسری جہلی چربی کے سہارے ہے اس سے نور گوشت چربی ہڈی ان چارون کے سہارے ہے +

## پہلی جہلی مین پیدا ہوے عارضون کی پیدایش علامت اور علاج

پہلی آنکھ کی جہلی کی نظر مین جو عارضے رہتے ہین اوس شخص کو جو نظر آوے وہ درست اور پورا نہو کیونکہ پہلی جہلی مین تہوڑے فساد رہتے ہین +

## دوسری جہلی مین پیدا ہوئے عارضونکی علامتین

دوسری جہلی مین جو فساد ہو تو مکہی مچہر وبالون کا مجموعہ نظر نہ آوے اور بعد کی نزدیک اور نزدیک کی دور چیز نظر آوے ۔ نظر چکر کہاتی رہے اور بہت تدبیرون سے بہی سوئی کا سوراخ نظر نہ آوے کیونکہ اوس جگہ نظر بہت پریشان ہوجاتی ہے +

## تیسری جھلی مین جو فساد ہو اوسکی علامتین

اونچا نظر آوے اور نیچے کی چیز نظر نہ آوے اور صورتون کا اسطرح مجموعہ نظر آوے گویا کپڑا بیچ مین آگیا ہے اور کان ناک آنکھین اور سب نظر آوین۔ نظر مین بہت فساد آجاوے اور جو نیچے کی چیز ہے وہ اوپرا اور جو اوپر کی چیز ہے وہ نیچے نظر آوے۔ جو آنکھ کی پسلیون مین بہت فساد آگیا ہو تو اوسکو نزدیک کی چیز کوئی نظر نہ آوے اور آنکھ کے چارون طرف جو فساد رہے ہون تو چکا چوندہی نظر آوے اور نظر کے بیچ مین جو فساد رہتے ہین اوسکو بڑی چیز چھوٹی اور چھوٹی چیز بڑی نظر آوے اور نظر مین جو فساد ہین اوسکو نزدیک کی چیز ایک کی دو نظر آوین اور بغل کی جو دو چیزین ہین وہ تین نظر آوین اور بغل مین بہت چیزین ہون تو اونکا شمار نہو یہ علامتین تیسری جھلی کی جانو +

## چوتھی جھلی مین جو فساد ہو اوسکی علامتین

چوتھی جھلی مین جو فساد آگیا ہو اوسکو عوام مین تمر روگ کہتے ہین اور کئی بید اوسکو لنگ ناشک بولتے ہین یعنے لنگ ناشک وہ چیز ہے جنکی آنکھون کی جوت کی تپلی نیلی کانچ کے مانند ہو جاوے اور جسمین یہ علامتین ہون اوس جھلی مین بہت فساد ہون آفتاب ماہتاب اور ستارے آسمان اور بجلی جنکی صاف روشنی ہے وہ اچھی طرح نظر نہ آوین بلکہ یہ گھومتی ہوئی نظر آوین اور اس عارضے کو نزلہ کہتے ہین اور کوئی کوئی موتیا بند بھی کہتے ہین۔ یہ عارضہ چھہ قسم کا ہے۔ بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ سنباٹ کا۔ خون کا پیٹاین یعنے خون سے بیہوش ہوسے صفرا کا۔

## موتیا بند کی علامتین

جسکو بادی موتیا بند ہو اوسکو سب چیزین گھومتی ہوئی اور میلی نظر آوین اور سب چیزین کچھ سرخ معلوم ہون اور ٹیڑھی نظر آوین +

## صفرا کے موتیا بند کی علامتین

جسکے صفرا کا موتیا بند ہوا وسکو آفتاب ماہتاب ستارے آگ اندر کا دہنک بجلی گھومتی ہوئی نظر آوین اور سب چیزین نیلی سی نظر آوین +

## بلغم کے موتیا بند کی علامتین

جو بلغم کا موتیا بند ہوا وسکو چکنا اور سپید نظر آوے اور اوس بیمار کی آنکھین پانی سے بھری ہوئی نظر آوین +

## سنپات کے موتیا بند کی علامتین

جسکے سنپات کا موتیا بند ہوا وسکو طرح طرح کی شکلین نظر آوین اور سب چیزین نورانی نظر آوین اور مذکورۂ بالا سب علامتین ہون +

## خون سے پیدا ہوی موتیا بند کی علامتین

جسکے خون کا موتیا بند ہوا وسکو سرخ سپید ہری سیاہ اور زرد چیزین سب نظر آوین +

## پرملاین سے پیدا ہوے موتیا بند کی علامتین

جو خون سے صفرا مفسد ہوا ہے اوسکو پرملاین کہتے ہین جو ایسا بیمار ہوا وسکو دسون اطراف زرد ہی نظر آوین گویا سب طرف آفتاب ہی طلوع ہوے ہین اور درخت وغیرہ سب چیزین جلی ہوئی آگ کے مانند نظر آوین +

## موتیا بند کی شکل

بادکا موتیا بند قرمزی اور زردی لیے نیلا ہوا ور ایسا ہی صفرا کا ہوا ور بلغم کا سپید ہوا ور خون کا سرخ ہوا ور سنپات کا عجیب وغریب طرح طرح کا ہو +

## بادی وغیرہ جو چھ قسم کے موتیا بند کہے ہین اونکی آنکھونکی گھیرکی علیحدہ علیحدہ شکل

بادی آنکھون کا دائرہ سرخ متحرک اور سخت ہو صفرا کی آنکھون کا دائرہ کانسے کے رنگ کے مانند اور زرد ہو بلغم کا دائرہ بہت چکنا ہووے اور شنکھ یا کُند کے پھول کے مانند

اور متحرک ہوا ور اون آنکھون سکے دائرے مین سپید بند ہو +

## سنیپات سکے آنکھہ سکے دائرہ کی علامتین

اسمین مونگے یا کنول سکے پتے کی مانند آنکھہ کا دائرہ ہوا ور مذکورہ بالا علامتین بھی ہون +

## خون سکے آنکھہ سکے دائرہ کی علامتین

اس آنکھہ کا دائرہ سرخ ہو +

## پرماین آنکھہ سکے دائرہ کی علامتین

اس آنکھہ کا دائرہ بدرنگ کانچ کے مانند زرد ہوا ور یہ دائرہ سرخ رو کھا میلا اور نیلا ہو +

## پت بدگدہ درشٹ کی علامتین

جسکے بدنمین صفرا خراب ہوا ہو اوس شخص کی نظر زرد ہو جاوسے اور اوسکو سب چیزین زرد ہی نظر آوین +

## خراب صفرا تیسری جھلی مین پہونچے اوسکی شکل

اوس شخص کو دن مین نظر نہ آوسے اور رات کو نظر آوسے کیونکہ ماہتاب کی سردی سے کچہ صفرا رات کو کم ہو جاتا ہے +

## بلغم سے خراب ہوئی نظر کی علامتین

جسکی نظر بلغم سے جلی ہوا وسکو سب چیزین سپید نظر آوین یہ عارضہ پہلی اور دوسری جھلی مین ہوتا ہے +

## نکلاندہ یعنی رتوندی کی علامتین

تیسری جھلی مین بلغم آوسے تب نکلاندہ یعنے رتوندی ہو انکو نظر آوسے تاکو نظر نہ آوسے +

## دہوم درشی روگ کی علامتین

تفکرات باطنی یا تپ یا ریاض سے گرمی سر مین پہونچے تب آدمی کی نظر دہوئین سے مل جاوے تب اوسکو سب چیزین دہوئین سکے مانند نظر آوین +

## ہرسوجات روگ کی علامتین

جو شخص شکل سے بڑی چیز کو دیکھے اور وہ چیزون مین چھوٹی نظر آوے اور بات کو درست معلوم ہو۔ اوسکو ہرسوجات بولتے ہین +

## نکلاندہ کی علامتین

جس شخص کی نظر دیکھنے مین تو اچھی معلوم ہو اور اوس نظر مین فساد آجاوے تو اوسکو رات عجائب غرایب نظر آوے اوسکو نکلاندہ بولتے ہین +

## گمبھیر کی علامتین

جس شخص کی نظر کی پتلی بالکل اندر دہس جاوے اور آنکھہ مین درد ہو اوسکو گمبھیرال روگ بولتے ہین +

## جو بغیر کسی سبب کے موتیا بند ہو اوسکی علامتین

جسکی نظر بہت صاف اور اچھی ہو وہ بغیر کسی سبب کے سیاہ ہو جاوے اوسکو بغیر کسی سبب کا موتیا بند جانو +

## آنکھون کے دائرہ مین جو عارضے ہوتے ہین اونکے نام اور علامتین

یہ چار عارضے کالے دائرے مین ہوتے ہین۔ سبرن شکر۔ ابرن شکر۔ اجکاتے۔ اجگاجات

## سبرن شکر کی علامتین

آنکھون کی سیاہ جگہہ مین پتلی کے اوپر فساد آگیا ہو اور اوس فساد کے سبب تارہ ڈھک جاوے اور وہ قطرہ آنکھہ مین گرجاوے اور اوسمین سوئی کے چبھنے کے مانند معلوم ہون اور گرم گرم پانی آنکھون مین سے گرا کرے تو اوسکو سبرن شکر کہتے ہین +

## باعلاج لاعلاج شکربرن کی علامتین

وہ قطرہ نظر کی پتلی کے نزدیک گہرا اور پختہ جلد مین نہو۔ اور آنکھون مین بہت پانی نہ پڑے اور اوسمین کم درد ہو اور ایک آنکھہ مین ہو وہ شاید دفع ہو اور اسکے خلاف علامتین ہون تو لاعلاج ہے +

## ابرن شکر کی علامتین

جسکی سیاہ پتلی کے تارے پر منی کا قطرہ آیا ہوا ور وہ قطرہ ہلے اور چلے اور شنکہ یا ماہتاب یا کند کے پھول یا آسمان یا بادل کے مانند ہوا وسکو ابرن شکر کہتے ہین یہ باعلاج ہے - اگرچہ یہ باعلاج ہے مگر نیچے لکھی ہوئی علامتین ہون تو لاعلاج ہے - کہ جسکی آنکھہ کا گوشت بگھر جاوے اور وہ قطرہ اُڑا ہوا اور نسو نمین ہوا ہوا ور بدرنگ ہو اور دوسری جھلی مین ہو اور چارون طرف سرخ ہو اور بہت دنون کا ہو تو اسکا علاج نہ کرنا چاہیے - یا جسکے آنکھون مین سے آنسو گرم او تر ین اور آنکھو نمین پھنسیان ہون اور تیلیون کے اوپر منی کا قطرہ مونگ کے برابر ہو اور تیتر کے پر کی مانند اوسکا رنگ ہو وہ ابرن شکر بھی لاعلاج ہے +

## اچھپاتے کی علامتین

جسکی آنکھہ کی سپید جگہہ سب سوج جاوے اور آنسو بہت گرین اور اوسجگہہ بہت درد ہوا ور وہ آنکھون کے فسادون سے پک جاوین - یہ بھی لاعلاج ہے +

## اجکاجات کی علامتین

جسکی آنکھہ بکری کی مینگنی کے مانند ہو جاوے اور اوسمین درد ہو اور سرخ رہین اور اونمین سے سرخ ہی آنسو چلین تو یہ اجکاجات ہے یہ چارون دائرہ سیاہ کے عارضے ہین +

## آنکھہ کے سپید حصے مین جو عارضے ہین اونکا نام اور تعداد

آنکھون کے سپید حصے مین گیارہ عارضے رہتے ہین - پرستار بہہ - شکلارہبہ - رکتارہبہ - ادہ مانسارہبہ - سناہیرم - شکت - ارجن - پشٹک - شراجال - شرپڑکا - بالاسکرہت - یہ بلغم کے فساد کی آنکھہ کے سپید حصے مین ہوتے ہین +

## پرستار بہہ آنکھہ کے عارضی کی علامتین

آنکھہ کے سپید حصے مین گرمی سے لمبا سیاہ اور سرخ نشان ہو +

## شکلار بہہ کی علامتین

آنکھہ کا سپید ابر نرم گوشت بڑہے اوسکو شکلار بہہ کہتے ہین +

## رکتار بہہ کی علامتین

آنکھہ کے سپید حصے مین کنول کے پہول کے مانند نرم گوشت بڑہے اوسکو رکتار بہہ کہتے ہین +

## ادہ مانسار بہہ کی علامتین

آنکھہ کے سپید حصے مین بڑا نرم اور موٹا نشان ہو اوسکو ادہ مانسار بہہ کہتے ہین +

## شکت روگ کی علامتین

جس آنکھہ کے سپید حصے مین سیاہ اور گوشت کے مانند بہت قطرے ہون اوسکو شکت نامے آنکھہ کا عارضہ بولتے ہین +

## ارجن روگ کی علامتین

جسکی آنکھہ کے سپید حصے مین خرگوش کے خون کے مانند ایک قطرہ ہو اوسکو ارجن نامے آنکھہ کا عارضہ بولتے ہین +

## پشٹک آنکھہ کی عارضہ کی علامتین

جس آنکھہ کے سپید حصے مین باد اور بلغم کے فساد سے پسے ہوے آٹے کی مانند گوشت اونچا ہو اوسکو پشٹک کہتے ہین +

## سرجالا آنکھہ کی بیماری کی علامتین

جس آنکھہ کے سپید حصے مین نسون کا مجموعہ سخت اور زرد ہو آوے اوسکو سرجالا آنکھہ کا عارضہ بولتے ہین +

## شراپیرکا کی علامتین

جسکے سپید حصے مین نسون سے ڈہکی ہوئی سپید پہنسیان ہون اوسکو شراپیرکا آنکھہ کی بیماری کہتے ہین +

## بلاس گرتھت آنکھ کی بیماری کی علامتین

جس آنکھ کے سپید حصے مین کانسے کے مانند سپید یا کنول کے پھول کے مانند رنگ اور سخت نشان ہو اوسکو بلاس گرتھت کہتے ہین +

## آنکھ کے مرم استھان مین اکیس عارضہ جو اوپر کی اور نیچے کی پلکھڑی مین رہتی ہین

اوتسنگ پٹرکا۔ کنبھیکا۔ پوتھکی۔ برتم شرکرا۔ ارشو برتما۔ ششکارش۔ انجن نامکا۔ بہل برتما۔ برتم بندہ۔ کلشٹ برتما۔ برسم کردم۔ شیاو برتم۔ پکلن برتما۔ اکلن برتما۔ بات ہت برتما۔ برتمار بد۔ اسرست نمیکہ۔ شونتارش۔ لگن بس برتما۔ کچھن +

## اوتسنگ پٹرکا کی علامتین

آنکھون کے مارگ مین پھنسی ہو اور اوس پھنسی مین منہ ہو وہ پھنسی سرخ اور اونچی ہو اور خون سے پیدا ہوئی بری ہو اور اوسمین کھجلی ہو +

## کنبھیکا پٹرکا کی علامتین

جسکی آنکھ کے مارگ کے آخر مین گھڑے کے بیج کے مانند پھنسیان ہون اور وہ پھنسیان پھوٹ کر بہا کرین اور کوئے مین سوجن ہو +

## پوتھکا آنکھ کے عارضہ کی علامتین

جسکے کوئے مین سرخ سرسون کے برابر پھنسیان ہون اور وہ جھڑین اور بہت کھجلی اور درد ہو اوسکو پٹر کی پھنسی کہتے ہین +

## برتم شرکرا پھنسی کے عارضہ کی علامتین

جسکے کوئے مین ککڑی کے بیج کے مانند پھنسیان ہون اور درد کم ہو اوسکو برتم شرکرا کہتے ہین +

## ارشو برتم آنکھ کے عارضہ کی علامتین

جو پھنسی چکنی اور سخت ہو اوسکو ارشو برتم کہتے ہین +

## ششکارش کی علامتین

جسکی آنکھ کے کوئے مین بڑے بڑے دانے درد سے خوفناک ہون اوسکو ششکارش کہتے ہین +

## انجن نامکا کی علامتین

جسکی آنکھ کے کوئے مین پھنسیان جلن لیے ہون اور سرخ اور نرم اور چھوٹی ہون اور اون مین کم درد ہو اوسکو انجن نامکا پھنسی کہتے ہین +

## پچھل برتما آنکھ کے عارضہ کی علامتین

جسکے کوئے مین چارون طرف ایک رنگ کی بہت سی پھنسیان ہون اوسکو پچھل برتما کہتے ہین +

## برتم بندہک کی علامتین

جسکی آنکھ کے کوئے مین ورم ہو اور اوسمین تھوڑی کھجلی ہو اور کچھ درد ہو اور سوجن سے آنکھ رک جاوے اوسکو برتم بندہک کہتے ہین +

## کلشٹ برتما آنکھ کے عارضہ کی علامتین

جسکی آنکھ کے کوئے کا مارگ یکبارگی سرخ ہو اور کم درد ہو اوسکو کلشٹ برتما کہتے ہین +

## برتم کردم کی علامتین

جسکی آنکھ مین مع صفرا کے بدپرہیزی سے خون جل گیا ہو اور آنکھ سے کیچڑ بہت بہے اوسکو برتم کردم آنکھ کا عارضہ جانو +

## شیاوبرتما آنکھ کے عارضہ کی علامتین

جسکی آنکھ کے کوئے کے مارگ مین اور باہر سیاہ سوجن ہو اور اوس ورم مین درد ہو اور کھجلی ہو اور کیچڑ بھی آوے اوسکو شیاوورت کہتے ہین +

## پرکلن برتما کی علامتین

جسکی آنکھ کے کوئے کے باہر سوجن ہو اور اوس مین درد نہو اور کیچڑ بہت آوے اوسکو پرکلن برتما کہتے ہین +

## اکلن برتما نامی آنکھہ کی عارضی کی علامتین

جسکی آنکھہ دہونے سے نہ کھلے اور بند رہے اوسکو اکلن برتما کہتے ہین +

## بات ہت برتما کی علامتین

جسکے پلک اچھی طرح بند نہون اور کھلی ہی رہین اور درد رہے یا نہ رہے یا ایک بند رہے اوسکو بات ہت برتما کہتے ہین +

## برتم ارتبد کی علامتین

جسکی آنکھین اندر کو بیٹھہ جاوین اور باد سے بامنی جلا کرے اوسکو برتما ربد آنکھہ کا عارضہ ہوتی ہین اور اسرت نیکھہ بھی اسیکا نام ہے +

## شونتارش کی علامتین

جسکے کویے کے پلک کی مارگ مین پیدا ہوئی پھنسی کے نرم نرم دانے ہون اونکے دور کرنے کے لیے باندھکر سوءے وہ دانے بڑہا کرین اوسکو شونتارش کہتے ہین +

## لگن نامے آنکھہ کے عارضی کی علامتین

جسکی آنکھہ کے کویے کی مارگ مین بیر کے برابر گانٹھہ ہو اور وہ گانٹھہ نہ پکے اور سخت ہو اور اوسمین کھجلی ہو اور آنکھون مین سے کیچ آوے اوسکو لگن کہتے ہین +

## بکھہ برتما آنکھہ کی عارضی کی علامتین

جسکی آنکھہ کے کویے مین بہت سے سوراخ ہو جاوین اور کویے کے اوپر سوجن چڑہہ جاوے اور آنکھون مین بہت سے آنسو آوین اوسکو بکھہ برتما کہتے ہین +

## کیچن آنکھہ کے عارضی کی علامتین

جسکی راہ کو باد صفرا اور بلغم سکوڑے اور کویے کو آنکھو نمین اوٹھنے نہ دے کوئی چیز نظر نہ آوے اوسے کیچن کہتے ہین صرف اتنے ہی کویے کے عارضے ہین۔ اور آنکھون کی پانسی مین دو عارضے ہوتے ہین۔ پچھم کوپ۔ پچھم شاتت +

## پچھم کوپ کی علامتین

جسکی کویے کی پانی جاتی رہے یا کویے مین گھس جاوے یا پانی مین بہت کھجلی ہو یہ بادسکے فساد سے ہوتا ہے اور بہت دہشتناک ہے اور اسمین سوجن بھی بہت ہو لاعلاج ہے +

## پچھم شانت کی علامتین

آنکھون کے کویون کی پانی بہاتی رہے اور اوسمین کھجلی ہو اور جلتی رہے یہ صفرا کے فساد سے ہوتا ہے - آنکھ کے جوڑ مین نو عارضے ہوتے ہین جنکا ذکر ذیل مین ہے پویالس - اوپناہ پتیک شراو - کف شراو - سنپات شراو - رکت شراو - پرہنی شراو - آنجی - جنت گرنتھ +

## پویالس آنکھ کے جوڑ کی علامتین

آنکھ کے نزدیک پتلی کے پاس کویے کے آخر مین جو جوڑ رہے اوسمین ورم پیدا ہو اور پک کر اوسمین ورم ظاہر ہو اور اوسمین سے کیچڑ پیپ کے مانند بہت گاڑا آوے اوسکو پویالس کہتے ہین +

## اوپناہ آنکھ کے جوڑ کی عارضہ کی علامتین

آنکھ کی نظر کے جوڑ مین بڑی گانٹھ ہو اور وہ نہ پکے اور اوسمین کھجلی آوے اور درد نہو اوسکو اوپناہ کہتے ہین +

## پتیک شراو آنکھ کے جوڑ کی علامتین

جسکی آنکھ مین درد بہت ہو اور روئین کھڑے ہو جاوین اور آنکھ مین کھجلی ہو آنکھ کڑوی ہون اور سر گرم رہے اور آنکھ کے جوڑ سے بہت سے آنسو ہلدی کے مانند زرد ہون اوسکو پتیک شراو کہتے ہین +

## کف شراو آنکھ کی جوڑ کی عارضی کی علامتین

جسکی آنکھ کے جوڑ مین سپید بدرنگ اور چکنے آنسو آوین اوسکو کف شراو کہتے ہین +

## سنپات نتیر شراو کی علامتین

آنکھ کے جوڑ مین ناسور پڑ جاوے اور اوسمین بلبلے لیے پیپ نکلا کرے اوسکو سنپات نتیر شراو

آنکھہ کے جوڑکا عارضہ بولتے ہین +

## رکت شراو کی علامتین

جسکی آنکھہ کے جوڑ مین سے گرم گرم خون بہت نکلے اوسکو رکت شراو آنکھہ کی جوڑکا عارضہ جانو +

## پربنی کی علامتین

جسکی آنکھونکا جوڑ تانبے کے مانند سرخ ہوجاوے اور باریک ہوا ور اوسمین درد ہوا ور ورم گول ہو اوسکو پربنی کہتے ہین +

## الجی آنکھہ کے جوڑکی علامتین

جسکی آنکھہ کا جوڑ تانبے کے مانند سرخ ہوا ور باریک ہوا ور سوزش اور درد لیے ہوا ور اوس کا ورم گول ہو اوسکو الجی کہتے ہین اسکی اور پربنی کی ایک ہی علامتین ہین +

## جنت گرنتھہ آنکھہ کی جوڑکی علامتین

جسکی آنکھہ کے جوڑکی گانٹھہ مین کیڑے پڑجاوین اور اوس سے پانی جاتی رہے اور اوسجگہ کھجلی آوسے اور اوسکی آنکھون کے جوڑون مین بہت سے باریک سوراخ ہوجاوین اور آنکھونمین زیادہ درد ہوا اوسکو جنت گرنتھہ بولتے ہین — صرف اتنے ہی جوڑکے عارضے ہین +

## آنکھہ کے سب عارضونکی تعداد اور انکا نام

بادکا ابھکھند — صفراکا ابھکھند — بلغم کا ابھکھند — خون کا ابھکھند — بادکا ادھیمنتھہ — صفراکا ادھیمنتھہ بلغم کا ادھیمنتھہ — خون کا ادھیمنتھہ — سشوتھہ پاک — اشوتھہ پاک — ہتادھیمنتھہ — بات پرجاے شتکاچہ — پاجیک — انیوبات — املادھیمنت — سروتیابات — شروبرکھہ — اور آنکھون کی سامنے آنکھون کی ترامتا +

## آنکھون کے بادکے ابھکھند کی علامتین

جسکی آنکھون مین زیادہ درد ہوا ور روئین کھڑے ہوجاوین اور آنکھون مین کھجلی آوسے اور سخت ہوجاوین اور سرگرم رہے اور آنسو ٹھنڈے گرین تو اسکو بات ابھکھند بولتے ہین اسکو

عوام نیتر پیڑا یعنے آنکھون کا درد کہتے ہین +

## صفرا کے ابھکھند کی علامتین

جسکی آنکھون مین بہت جلن ہو اور آنکھین پک جاوین - آنکھون مین ٹھنڈی چیز اچھی معلوم ہو اور دھوان سا نکلے اور گرم آنسو گرین اور آنکھین زرد ہو جاوین تو صفرا کا ابھکھند جانو اسکو عوام مین گرم سے آنکھ کا درد بولتے ہین +

## بلغم کے ابھکھند کی علامتین

جسکی آنکھ مین گرمی اچھی ہو اور آنکھین بھاری ہون اور اوپر سوجن ہو اور آنکھون مین کھجلی معلوم ہو اور کیچڑ بہت گرے اور آنکھین بہت ٹھنڈی رہین اور بہت جھڑین اسکو بلغم کا ابھکھند بولتے ہین +

## خون کے ابھکھند کی علامتین

جسکی آنکھون کے کوے سرخ ہون اور آنکھون کے آنسو تانبے کے مانند گرین اوسکو خون کا ابھکھند جانو +

## باد کے ادہ منتھ جسکو عوام مین بڑا آنکھونکا درد کہتے ہین اوسکی علامتین

جب آنکھ درد کرے تو بدپرہیزی کرے تب آنکھون مین بہت درد ہو اور ایسے روئے چلین گویا آنکھین پھوٹی سی جاوین آدہا سر نیچے ہو جاوے سرچل اوٹھے آنسو ٹھنڈے آوین تو جاننا چاہیے کہ باد کا ادہ منتھ ہے +

## صفرا کے ادہ منتھ کی علامتین

جسکی آنکھ مین درد ہوا ہو وہ گرم چیزین اور کھٹائی وغیرہ استعمال کرکے بدپرہیزی کرے تب اوسکی آنکھون مین بہت روئے چلین گویا آنکھ درد سے پھوٹی جاوے جلن ہو اور پک جاوین اور ٹھنڈی چیزون کا لگانا اچھا معلوم ہو آنسو بہین اور زرد آنکھین ہون تو صفرا کا ادہ منتھ جانو +

## بلغم سے ادہ منتھہ کی علامتین

جسکی آنکھون مین بہت روے چلین گویا آنکھہ پھٹی جاتی ہے اوسمین گرم چیزون کا لگانا اچھا معلوم ہوا اور آنکھون مین ورم ہو کھجلی آوے اسکو بلغم کا ادہ منتھہ آنکھہ کی بیماری جانو +

## خون سے ادہ منتھہ کی علامتین

جسکے آنکھونکی بیماری ہوا اور وہ ایسی بدپرہیزی کرے کہ خون بگڑے اوسکی آنکھون مین ترودے بہت چلین گویا آنکھہ پھٹی جاتی ہے اور تانبے کے مانند آنسو گرین اور آنکھین سرخ ہون اور سوزش ہو پک جاوین گرم آنسو گرین تو خون کا ادہ منتھہ جانو - یہ بیماری سات روز مین آنکھہ کو پھوڑے بادی ادہ منتھہ چھہ دن مین اور صفرا کا ادہ منتھہ جلدہی آنکھون کو پھوڑ ڈالتا ہے +

## سشوک پاک آنکھون کی بیماری کی علامتین

جسکی آنکھون سے آنسو آوین اور خارش معلوم ہو اور آنکھین پکے ہوے گولر کے مانند پک جاوین اور آنکھین سرخ ہون اوسکو سشوتھہ پاک آنکھونکی بیماری جانو +

## اشوتھہ پاک کی علامتین

جسکی آنکھہ کے اوپر ورم ہو اور خارش ہو اور پکے ہوے گولر کے مانند پک جاوے اور آنکھین سرخ ہون اوسکو اشوتھہ پاک جانو +

## ہتادہ منتھہ کی علامتین

جسکو آنکھون سے نظر نہ آوے اور اونمین درد بہت ہو اور جیسے کنول کا پھول سوکھتا ہے ویسے ہی شوکھہ جاوین اوسکو ہتادمنتھہ بیماری بولتے ہین +

## بات پرجاے کی علامتین

جسکے ابرو اور آنکھون مین بار بار بہت درد ہو اوسکو بات پرجاے کہتے ہین +

## ششکا چھہ پاک کی علامتین

جسکی آنکھین بند ہوجاوین اور جلین اور سرخ ہون اور بجز بی تمام نظر نہ آوی اور آنکھین رُوکھی ہوجاوین اسکو ششکا چھہ بولتے ہین +

## انیتوبات آنکھہ کی بیماری کی علامتین

جسکے کندہے سر داڑہی کان ابروا اور آنکھوںمین بہت درد ہوا وسکو انیتوبات کہتے ہین +

## املادہیکمد آنکھہ کی بیماری کی علامتین

جسکی آنکھین سیاہ اور سرخ ہوکر پک جاوین اور اونمین ورم ہوا آنکھونمین سے پانی آوے اوسکو املادہیکمد آنکھہ کی بیماری بولتے ہین +

## شروتیات جسکو عوام مین سبل بایو کہتے ہین اوسکی علامتین

جسکی آنکھون مین درد ہو یا نہو یا آنکھون کی نسین چارون طرف تانبے کے مانند سرخ ہوان اسکو شروتیات بولتے ہین +

## شروہر کھہ کی علامتین

جو شخص بیوقوفی سے سبل بائے کا علاج نہ کرے اوسکی آنکھون سے آنسو بہت گرتے رہین اور اوسکو آنکھون سے کچھہ بھی نظر نہ آوے +

## آنکھہ کی بیماری کی علامتین

آنکھون مین بہت درد ہو اور اونمین سرخی رہے کھجلی ہو شول چلے تو جاننا چاہیے کہ آنکھون مین بیماری ہے +

## صاف آنکھہ کی علامتین

آنکھون مین کچھہ بھی درد نہ رہے اور کچھہ کھجلی اور ورم نہو اور آنسو وغیرہ نہ آوین آنکھون کا اچھا رنگ ہوا اور چیز باریک بھی درست طور سے نظر آوین تو آنکھون سے بیماری گئی ہوئی جانو اور جب تلک آنکھون مین بیماری رہے تب تک مذکورہ ذیل باتین دیکھنی چاہیین کہ سر

اور کاجل نہ لگاوے گھی اور کھٹائی اور کسیلی چیزین اور پان وغیرہ گرم چیزین اور بھاری غذا نہ کھاوے اور نہانا بھی ترک کروے +

## سب بیماریون کا عموماً علاج

آنکھون کے مریض کو فاقہ کراوے اور لیپ دے اور پسینا لواوے اور سر کی نس کی فصد کھلواوے اور جلاب اور آشچوتن کرم وغیرہ علاج کرے تو آنکھون کے فساد سب دور ہوں +

## آنکھون کے درد کا علاج

جسکی آنکھ مین درد ہوا اوسکا تین دن تک علاج نہ کرے کیونکہ تین دن تک آنکھین کچی رہتی ہین چوتھے دن پک جاتی ہین تب آنکھون مین انجن وغیرہ دوا کرے تو وہ جلد اچھی ہون۔ ہیمنت اور سشرت مین تو دوپہر کیوقت انجن کرنا چاہیے۔ اور گرمیم اور سرد رت مین دوپہر کے پہلے اور برشکال مین جب بادل نہون تب انجن کرنا فائدہ پہونچاتا ہے اور بسنت رت مین ہروقت انجن کرنا درست ہے اور سرمہ وغیرہ کا انجن کرے تو آنکھ کے عارضے کبھی نہون پہلے تو بائین آنکھ مین انجن کرنا چاہیے پھر دہنی آنکھ مین یہ عام طریقہ ہے +

## آنکھ کے درد کا لیپ

پوست ہلیلہ۔ سیندہا نمک۔ گیرو رسوت یہ سب برابر لے پانی سے باریک پیس آنکھونکے اوپر لیپ کرے تو سب آنکھون کے عارضے دور ہون۔ دوسرا لیپ۔ لوہے کے برتن مین نیمو کا رس ڈالے پھر اس رس کو کچہ گہرا کرکے آنکھون کے اوپر لگاوے تو آرام ہو یا افیون ایک ماشہ۔ بھونی ہوئی پھٹکری ایک ماشہ۔ لودہ ایک ماشہ۔ انکو نیمو کے رس مین باریک پیس لوہے کی کڑائی مین نگرم آنکھون کے اوپر لیپ کرے تو آنکھ کا درد جلد دفع ہو۔ یا اصل السوس۔ گیرو۔ سیندہا نمک۔ دارہلدی۔ رسوت یہ سب برابر لے انکو پانی سے باریک پیس آنکھون کے اوپر لیپ کرے تو آنکھ کی سب بیماریان دفع ہون +

## آنکھہ کے درد کی پوٹلی

پھٹکری لودھ ایک ماشہ - بھنی ہوئی پھٹکری ایک ماشہ - رسوت ایک ماشہ - اصل السوس ایک ماشہ انکو باریک پیس گوار کے پٹھے کے رس مین یا پوست کے پانی مین یا پانی مین ایک ماشہ بھر کی پوٹلی بناوے پھر آنکھون پر بار بار اوسکو پھیرے تو آنکھین اچھی ہون +

## آنکھون مین باد سے شول چلتا ہو اوسکے آرام ہونیکا سینک

پٹھانی لودھ کو باریک پیس کپڑے مین چھانکر گھی مین بھونے پھر اسکو گرم پانی سے سینک کرے تو آنکھین اچھی ہون +

## آنکھونکے آرام کے لیے اسطرح اسنے علاج کرے تو بیدغو ہلہ نہ کھاوے

## شارنگ دھر سنسکرت زبان کی کتاب سے لکھتے ہین

سینک - اسچوتن کرم - پنڈی بندھن - آنکھون کے اوپر لیپ کرنا - ترپن یعنے آنکھون مین گھی اور رس کا ڈالنا - پٹ پاک - انجن - شستر کرم - انسے آنکھون کا علاج کرنا چاہیے اور ارنڈ کے پتے یا جڑ کو اوٹا کر انکا پانی نکال اس پانی کو بکری کے دودھ مین اوٹاوے جب پانی خشک ہوجاوے اور دودھ رہجاوے تب اس دودھ کو کچہ گرم کر آنکھہ کے اوپر تنشوم تبہ تریڑ اوے تو بادی آنکھہ کا درد اچھا ہو - یا دودھ مین تھوڑا سیندھا نمک ڈال گرم کر آنکھہ کے اوپر تریڑا دے تو بادی آنکھہ کی بیماری اچھی ہو - یا زرد چوب دارہلدی اور سیندھا نمک کو دودھ مین اوٹاکر اس دودھ کا آنکھہ کے اوپر تریڑا دے تو آنکھہ اچھی ہو +

## آنکھہ مین گرمی سے درد ہو اوسکا سینک

پٹھانی لودھ اور اصل السوس کو باریک پیس گھی مین سینکے پھر بکری کے دودھ مین انکو بکاوے پھر اس دودھ کو آنکھہ کے اوپر تریڑا دے تو گرمی سے آنکھہ کا درد دور ہو اور خراب خون سے آنکھون مین درد ہو اوسکا بھی یہی علاج ہے - یا ترپھلہ لودھ اصل السوس - مصری ناگرموتھہ انکو ٹھنڈے پانی سے باریک پیس آنکھون پر تریڑا دے تو آرام ہوجاوے +

## آشچوتن کی ترکیب

آشچوتن رات کو کرنا چاہیے آنکھین کھلی رکھے اوسمین دواؤن کے رس کی آٹھ قطرے ڈالے گرمی مین ٹھنڈے ڈالنے چاہییے بادی سے آنکھون مین درد ہو تو گرم دوا ڈالنی واجب ہے بلغم سے آنکھون مین درد ہو تو تیکھی اور گرم چیزون کا رس ڈالنا چاہییے +

## باد سے آنکھ مین درد ہو اوسکا لیپ

نیم کے پتون کا رس پانی ڈالکر نکالے اور اوسمین لودہ کو پیس گرم کرے پھر اوسکو آنکھ کے اوپر لیپ کرے +

## خون صفرا اور باد سے آنکھ مین درد ہو اوسکا علاج

عورت کے دودہ کے آٹھ قطرے ڈالے تو گرمی سے آنکھ کا درد دور ہو۔ یا باد سے آنکھون مین روے چلین اور علاج سے آرام نہو تو اوسکی پیشانی کی رگ کا خون نکلوا دے یا ابرو کے اوپر گرمی دے تو روے اچھے ہون۔ یا سہنجنے کے پتونکا گولہ یا نیم کے پتونکا گولا آنکھ کے اوپر باندہے تو روے دور ہون +

## گرمی سے آنکھ مین روے چلین اوسکا علاج

آنولے کو پانی سے پیس اوسکی ٹنڈی باندہ لے یا لکاین کے پتون کی ٹنڈی باندہے تو گرمی سے پیدا ہوے آنکھون کے روے دور ہون۔ یا ترپھلے اور لودہ کو کانجی کے پانی مین پیس گھی مین تلے پھر اسکی ٹنڈی باندہے تو گرمی اور بلغم کی آنکھون کے روے دور ہون۔ جو آنکھون مین روے اور سوجن اور کھجلی ہو تو زنجبیل نیم کے پتے اور انمین تھوڑا سا سیندہا نمک ملاکر باریک پیس اسکی ٹنڈی آنکھون مین باندہے تو سب مین آرام ہو +

## آنکھونکی گہانی کا علاج

آنکھ کی گھانی کو گھی سے سینک پھر اوس گہانی کو ہتیار سے پھوڑ کر اوسکے اوپر ہرتال تکر اور سیندہا نمک یہ سب برابر لے انکو شہد سے باریک پیس لیپ کرے تو گہانی دور ہو +

## آنکھہ کے دُکھنے کے لیے ترپن کی ترکیب

جس جگہ ہوا نہ آتی ہو وہان بیمار کو سیدہا سُلانا چاہیے اوسکی آنکھہ کے اوپر چو گرد باریک پیسا ہوا ماش کا آٹا پانی مین پکا کر اوسکی دو انگل کی اونچی بنانی چاہیے پھر اوس مین تھوڑا سا گھی گرم کر یا سَو مرتبہ کا دہویا ہوا گھی یا دو دہ رکھی تو آنکھون کی بیماریان بانکا پن جالا بنی جاتی رہے آنکھین اچھی طرح نہ کھلین۔ تمر یعنی اندہیرا نظر آوے پھولا درد سر بادی ہوئے یہ سب اس ترپن سے دور ہوتے ہین یہ ترپن جبکہ بادل ہون یا گرمی یا فکر اور شک مین نہ کرنا چاہیے +

## آنکھون کا انجن

سنکہ کی ناف۔ بہیڑی کی گٹھلی ہڑ کی گٹھلی۔ مینسل۔ پیپل کوٹ اور بچ یہ سب برابر لے بکری کے دودہ مین باریک پیس انجن کرے تو پھولا تمر جو آنکھون مین فاضل گوشت بڑہتا ہو آنکھہ مین کانچ آگئی ہو رتوندہی اور سب آنکھون کی بیماریون کو یہ انجن دور کرتا ہی اسکا نام چندرودی گٹکا ہی

## لیکھنی گٹکا

کنگج کے بیجونکو باریک پیس اوسمین کسیولی کے رس کی بہت سی پٹین دی پھر اوسکی گولی کرے جب کام ہو جاوی تب پانی مین گھسکر انجن کری تو پھولا وغیرہ سب بیماریونکو دور کری۔ دنت برت سُور گائی بکری گھوڑا اور گدہی کی دانت۔ سنکھہ کی ناف۔ مرھاری ناسفتہ۔ سمندر پھین یہ سب برابر لی انکو باریک پیس انکا انجن کرے تو سب قسم کی پھلی دور ہون یا کنول گٹہ۔ تخم سہنجنہ اور ناگکیسر کو باریک پیس انجن کرے تو جو بہت نیند آتی ہو تو دور ہو۔ اسکا نام نیند ناسک انجن ہے +

## روپنی گٹکا

تلونکی پھول اسّی عدد۔ پیپل کے بیج ساٹھہ عدد چمیلی کے پھول پچاس عدد۔ فلفل سولہ عدد انکو باریک پیسکر گولی بنا رکھی پھر ایک گولی کو پانی مین گھس انجن کرے تو تمر اور ارجن آنکھونکی بیماریان دور ہون +

## سیہہ کی گٹکا

رسوت۔ دونون ہلدی۔ چمیلی کے پھول یا برگ نیم انکو باریک پیس گوبر کے رس سے انجن کرے

تو آنکھون کے پانی کو اور بادی خونی بیماریون کو یہ انجن دور کرتا ہے یا نیلا تھوتھہ۔ سونا مکھی سیندہ ہانک۔ مصری۔ سنکھہ کی ناف۔ مینسل۔ گیرو۔ سمندر پھین۔ فلفل سیاہ۔ یہ سب برابر سے لے شہد سے انکو باریک پیس انجن کرے تو تمر آنکھونکا پھولا اور کانچ کو یہ دور کرتا ہے

## پھولی کے دور ہونیکا انجن

چینا کافور کو برگد کے دودہ مین دو ماشے تک انجن کرے تو پھولا دور ہو +

## نیند کا دور کرنے والا انجن

فلفل سیاہ کو باریک پیس گھوڑے کے لعاب سے یا شہد سے انجن کرے تو بہت نیند جاتی رہے +

## غنودگی کے دور ہونیکا انجن

مونگا۔ کالی مرچ۔ کٹکی۔ بچ۔ سیندہ ہانک یہ سب برابر لے انکو بھیڑ کے بول مین گھسکر انجن کرے تو غنودگی دور ہو +

## رس انجن گٹکا

رسوت۔ رال۔ چنبیلی کے پھول۔ مینسل۔ سمندر پھین۔ سیندہ ہانک۔ گیرو۔ کالی مرچ یہ سب برابر لے انکو باریک پیس شہد مین انجن کرے تو آنکھونکی خارش جو باہنی جاتی رہی ہو اوسکو اچھا کرے +

## موتیا بند کے دور ہونیکا انجن

گلو کا رس ڈہائی درم۔ شہد ایک ماشہ۔ سیندہ ہانک ایک ماشہ ان سبکو اکٹھا کر باریک پیسکر انجن کرے تو تمر اور دہوند وغیرہ سب بیماریان دور ہون یا پنج سانٹی کو عورت کے دودہ سے گھسکر انجن کرے تو آنکھونکا پانی بند ہو۔ یا پنج سانٹی کو گھی سے رگڑکر انجن کرے تو پھولا دور ہو۔ اور سانٹی کی جڑ کو تیل سے گھس انجن کرے تو تمر دور ہو اور سانٹی کی جڑ کو کانجی سے انجن کرے تو رتوندہی دور ہو +

## آنکھون سے پانی گرے اوسکے دور ہونیکا انجن

ببول کے پتونکا کاڑہا کر رس نکالے اور اس رس کو گاڑہا کرے اور اسمین شہد ملاکر انجن کرے

تو آنکھون سے پانی گرنا بند ہو۔ یا نرملی کے پھولونکو پانی مین گھسکر انجن کرے تو آنکھون کا پانی بند ہو۔ اور نرملی کے پھولون کو شہد مین گھسکر اسمین تھوڑا سا کافور ملاکر انجن کرے تو آنکھین صاف ہون +

## آنکھونمین موتیا بند یا کاچ وغیرہ سے نظر نہ آوے اوسکے اچھے ہونیکا انجن

کالے سانپ کے گوشت کا روغن اور سنکھ کی ناف اور نرملی کو باریک پیس آنکھون مین انجن کرے تو موتیا بند وغیرہ سب عارضے آنکھونکے دور ہون۔ اور اس سے نظر آنے لگے یا مرغی کے بیضے کا پوست مینسل۔ کانچ۔ سنکھ کی ناف۔ صندل۔ سیندھا نمک یہ سب برابر لے انکو باریک پیسکر انجن کرے تو موتیا بند اور پھولا وغیرہ آنکھونکی بیماریان دفع ہون +

## آنکھون کی سب بیماریونکی دور ہونیکا انجن

مرچ سیاہ دو ماشہ۔ پیپل دو ماشہ۔ سمندر پھین دو ماشہ۔ سیندھا نمک دو ماشہ۔ سرمہ چھتس ماشہ انکو باریک پیس چیر انکھ بہ کے دن اسکا انجن کرے تو پھولا اور کھجلی کاچ وغیرہ سب آنکھون کی بیماریان دور ہون۔ یا کھاری کو باریک پیس اسکو پانی مین ڈبو دے پھر اوسکا پانی لیکر اوسکو جدا رکھے اور برابر پانی لے اور اوس کھار کے پانیکو جدا برتن مین سکھا رکھے پھر اوسکے ٹکری بنالے پھر اوس ٹکری کو ترپھلے کے رس کی تین پٹ دے پھر اس ٹکری کا دسوان حصہ کافور ملا دے پھر اسکو باریک پیس انجن کرے تو آنکھونکی سب بیماریان دور ہون +

## آنکھونکی سب بیماریونکی دور ہونیکا علاج

سرمے کو آگ سے گرم کر ترپھلہ کے رس مین سات مرتبہ ڈبو دے پھر اسیطرح عورت کے دودھ مین سات مرتبہ ڈبو دے اسیطرح گاے کے پیشاب مین بھی بار بار گرم کرکے ڈبو دے پھر عورت کے دودھ مین پانچ مرتبہ ڈبو دے پھر اسکو باریک پیس انجن کرے تو آنکھون کی سب بیماریان دور ہون +

## آنکھونکی نظر تیز کرنیوالی سلائی

سیسہ کو آگ مین گلا کر ترپھلہ کے رس مین ستّر مرتبہ ڈبووے پھر اسیطرح جل بھانگرہ کے رس مین پچاس مرتبہ ڈبووے اور گاے کے بول مین پچیس مرتبہ اور بکری کے دودھ مین پچیس مرتبہ ڈبوکر سیسے کی سلائی بنوالے اس سلائی کو آنکھون مین پھیرے تو آنکھون کی سب طرحکی بیماریان دور ہون ٭

## نین امرت کا انجن

صاف کیے ہوے سیسے کو گلا کر اوسی کے برابر اوسمین پارہ ملا کر ان سبکا دسوان حصہ بھیم سینی کافور ملالے پھر ان سبکو پیسکر انجن کرے تو آنکھون کے سب فساد دور ہون ٭

## سانپ وغیرہ زہر کے دور ہونیکا انجن

جمال گوٹے کی گٹھلی مین لیمون کے رس کی اکیس پٹ دے پھر اسکی گولی آدمی کے لعاب مین گھسکر انجن کرے تو سانپ وغیرہ کا زہر دور ہو۔ اس سے مرا ہوا آدمی بھی زندہ ہوجاتا ہے یہ سب سارنگ دہر مین لکھے ہین ٭

## آنکھ کے دکھنے کے آرام ہونیکا شاہ حضور کا بتایا ہوا نسخہ

عطار کی دوا۔ زنگی ہڑ ان دونون کو پانی مین گھسکر آنکھون کے چوگرد لیپ کرے تو بادصفرا اور بلغم کے آثارون مین اگر کسی فساد سے آنکھ دکھتی ہو تو جلد آرام ہو یہ نسخہ آزمایا ہوا ہے ٭

## باگ بہٹ کتاب کی راے سے موتیا بند کا علاج

کچے موتیا بند کا جالا سلائی سے اوتارنا چاہیے پکے ہوے کا جالا اوتارنا لازم ہے ٭

## پکے ہوے موتیا بند کی علامتین

آنکھ کے تل کے اوپر دہی یا مٹھے کی طرح قطرہ آجاوے اور اوسکو کچھ بھی نظر نہ آوے اور اوس آنکھ مین درد وغیرہ کچھ نہوا اوسکا سلائی وغیرہ سے جالا اوتارے اور ان تنے بیمارونکا جالا نہ اوتارنا چاہیے — خناق کے مریض کا۔ یا جسکے کان اور آنکھ مین شول چلے اور ساون اور بہ کا تک

اور چیت کے مہینے مین جالا نہ اوتارنا چاہیے اور معتدل وقت ہو تو جلاب وغیرہ دیکر بدنکو
صاف کرکے اور غذا کھلاکر اچھی جگہ پر بٹھاوے کہ جہان ہوا وغیرہ نہو دوپہر کے پہلے
آنکھہ کی بیماری کے دور کرنے والے عقلمند اور ہوشیار بید کے پاس آنکھہ کا جالا سلائی سے
نکلواوے اور بیمار کو پالتی مارکر بٹھاوے اور بیمار کے پیچھے کسی ہوشیار تجربہ کار آدمی کو
بٹھاوے وہ آدمی دونون ہاتھون سے بیمار کو پکڑے ہلنے ندے پھر اوسکی آنکھہ مین بید
سلائی ڈالے اور بہت ہوشیاری سے اوسکی آنکھہ مین سلائی پھیرے آنکھہ کے جزو مین جالے کو
چھوڑ سب آنکھہ کے جالے کو دور کر اوس جالے مین سے آنکھہ کے تِل کے اوپر کا وہ مفسد قطرہ
ڈہل پڑے تب اس آدمی کو سب رنگ درست نظر آوین سلائی کے پھیرنے سے پہلے آنکھہ کو
مُنہ کی بانپھہ سے پھونک دے کہ اوسمین نمی آجاوے اور بید اپنے انگوٹھے سے اوس بیمار کی
آنکھہ کو مسلکر نرم کرے پھر سلائی سے چلاوے بید بھی اپنا ہاتھ اور طرح ہلنے ندے اس طریق سے
آنکھہ کا جالا اوتارے پھر بیمار کو اچھی اچھی باتون سے خوش کرکے سلاوے پھر اوس بیمار کی آنکھہ
کے اوپر گھی کا پھویہ باندہے اور اوس بیمار کو سیدھا سلاوے مگر ایسی جگہ مین جہان ہوا
اور چکا چوندہ وغیرہ نہو اور بیمار کے سر وغیرہ بدن ہلنے نہ پاوین اور بیمار کو چھینک کھانسی
ڈکار تھوکنا اور بہت پانی پینا مسواک نہانا ریاضت یا محنت وغیرہ کام نکرنے دے اور
اوس بیمار کو اولٹا سونے ندے اور بہت ہلکی غذا کھلاوے اور گھی وغیرہ بھاری چیزین
کھانے ندے یہ طریقہ سات دن مستعمل رکھے پھر کچہ گھی ڈالکر تپلا غلے کا حریرہ کھلاوے
پھر بادی کی دور کرنیوالی مصری وغیرہ کی چیزین کھلاوے اور کچہ بدپرہیزی نہ کرنے دے اور ہوا
نورانی چیز اور باریک چیز وغیرہ کو نہ دیکھے جس سے آنکھون مین ٹھنڈک ہو ایسی دوا وغیرہ
چیزین کھینچ دے تو موتیا بند وغیرہ آنکھونکی سب بیماریان دور ہون پھر ٹھنڈا چشمہ لگا دے تو یہ بیماری کبھی نہو +

## پانڈروگ کے دور کرنیکا انجن

ہینگ کو بدرگھل کے رس مین گھسکر آنکھون مین انجن کرے تو پنڈروگ یعنے پیلیا دور ہو +

## نارایں انجن

تلسی اور تلسی کے پتونکا رس برابر لے دونون کو کانسے کے برتن مین ڈال دونون کی برابر عورت کا دودہ ڈالے پھران تینون کو گجبیل کے گھوٹے سے دو پہر گرٹرے پھر کانسے ہی کے برتن مین تانبیکے گھوٹے سے دو پہر گر اسکا انجن کرے تو آنکھونکی ٹیس اور آنکھونکا پکنا جلد دور ہو +

## نین امرت گٹکا

زنجبیل - پوست ہلیلہ - کلتھہ - کھاپرہ - پھٹکری - مازو یہ سب برابر لے اور بھیم کافور کستوری مروارید ناسفتہ یہ ایک دوا سے وزن مین آدہی آدہی لے پھران سبکو کھرل مین باریک پیس لیمو کے رس مین پانچ دن کھرل کرے پھر گولیان بناکر ایک گولی گھسکر انجن کرے تو تم دور ہو اور اس گولی کو عورت کے دودہ مین گھسکر انجن کرے تو پھولا اور جھلی کے عارضے دور ہون - اور شہد سے انجن کرے تو آنکھون سے پانی گرنا بند ہو - جوگاے کے بول سے انجن کرے تو رتوندہی دور ہو اور کیلے کے رس مین انجن کرے تو آنکھونکا گوشت بڑہنا دور ہو +

## آنکھونکی بامنی جاتی رہی ہو اوسکے آنیکا انجن

آندہی جھاڑہ یعنے اپامارگ کے پتون کو گاے کے پیشاب مین پیسکر اوس سے آدہا کھاپرہ لے پھران دونون کو کھرل مین پیسے پھران دونون کے بیچ مین جست کا باریک پتر کرکے رکھے اور کپروٹی کرکے سکھاکر ارنے اوپلے مین گجپٹ کی آگ مین پھونک دے جب ٹھنڈا ہوجاوے تو نکالے پھر باریک پیسکر انجن کرے تو آنکھہ کی بامنی آجاوے +

## سیتلا پھلی کے دور ہونیکا انجن

گدہے کی داڑہ کو باریک پیسکر انجن کرے تو سیتلا کی پھلی اچھی ہو +

## سبل بای کے دور کرنیکا انجن

آنولہ سار گندہک سے تانبے کے کشتہ کو باریک پیس انجن کرے تو سبل باے اور جھلی وغیرہ آنکھہ کے سب عارضے دور ہون یہ سب بیدہمس مین لکھے ہین +

## پھلی اور دھند کے دور ہونیکا علاج

نیلا تھوتھہ پانچ درم ۔ بھنی ہوئی پھٹکری پانچ درم ۔ بھگوئی ہوئی پیپل کی پانچ درم مصری پانچ ماشہ ۔ انکو باریک پیس جل کر آنکھوں مین انجن کرے تو پھلی اور دھند سب دور ہوں ۔ اسکا نام چندرودے گٹکا ہے ۔ یا سنکہ بھیرو کی گٹھلی ۔ پوست ہلیلہ ۔ مینسل ۔ پیپل ۔ مرچ کوٹ اور بچ کو برابر لے باریک پیس گولیاں بناوے پھر ایک گولی کو گھس انجن کرے تو تمر آنکھہ کا گوشت بڑھنا ۔ پھلی کانچ رتوندہی اور پھولا وغیرہ سب بیماریاں دور ہوں ✤

## چندر پربھا گٹکا

زردچوب ۔ برگ نیم ۔ پیپل ۔ فلفل ۔ بای بڑنگ ۔ ناگرموتھہ ۔ پوست ہلیلہ یہ سب برابر لے باریک پیس بکری کے پیشاب مین تین دن کھرل کرے پھر اسکی گولی بناکر سایے مین سکھا لے پھر اسکی گولی کو گاے کے پیشاب مین گھس انجن کرے تو اندھیالی کو دور کرے پانی سے گھسکر انجن کرے تو آنکھہ کی کانچ کو دور کرے اگر شہد سے گھس کر انجن کرے تو پھلی کے عارضہ کو دور کرے عورت کے دودہ سے گھسکر انجن کرے تو پھلی کو دور کرتا ہے ✤

## دوادش امرت ہرتکی

پوست ہلیلہ ایک حصہ ۔ پوست بہیڑہ دو حصہ ۔ آملہ چار حصہ ۔ چیتا ورچار تولہ اصل السوس دو حصہ تج دو حصہ ۔ سیندہا نمک پانچ درم ان سبکی برابر مصری لے پھر انکو باریک پیس دو درم شہد اور گھی کے ساتھہ اونچاس ۴۹ دن تک ہر روز کھاوے تو تمر پھلی کانچ رتوندہی پھولا اور آنکھہ سے پانی گرنا ۔ سبل بالے وغیرہ سب عارضے دور ہوں ✤

## ترپھلا دگھرت

ترپھلے کا رس ا ا ر ۔ جل بھانگرے کا رس ا ا ر ۔ اڑوسہ کا رس ا ا ر ۔ چیتا ور کا رس ا ا ر ۔ بکری کا دودہ ا ا ر گلو کا رس ا ا ر ۔ آملہ کا رس ا ا ر ۔ کنول گٹہ ۔ ملہٹی ۔ ترپھلا ۔ پیپل ۔ داکھہ ۔ مصری ۔ کٹیلی ان سب کا رس آدہ سیر انمین گاے کا گھی نختہ ۲ ا ر ڈالکر نرم آنچ سے پکاوے جب یہ سب خشک

ہوجاوین اور گھی رہجاوے تب اس گھی کو ۲ تولہ بھر ہر روز کہا وے تو آنکھہ کا تمر کا نچ ۔ پھولا
سبل باسے وغیرہ سب عارضے دور ہون اسکا نام مہا تر پہلا د گہرت ہے +

## گرمی سے فساد کی دور ہونیکا انجن

آنکھہ دُکھنے آوے یا سوجن ہو تو آنکھہ مین انجن یا لیپ کرنے سے آرام ہو سپیدہ مصفا ۔ ماشہ
اسکے صاف کرنے کی ترکیب یہ ہے کہ سپیدے کو باریک پیس چینی کے برتن مین بہت پانی سے
دہووے جب سپیدا نیچے بیٹھہ جاوے تب اوسکا پانی نکال ڈالے اسطرح تین مرتبہ کرنا چاہیے
پھر عطار کی انزروت دوا تین ماشے لے اوسکے صاف کرنے کی ترکیب ۔ انزروت کو باریک پیس
جس عورت کے لڑکی پیدا ہوئی ہو اوسکا دودہ لیکر اسمین اتنا ملاوے کہ اوسمین آٹھہ پہر مین
خشک ہوجاوے اسطرح پانچ پٹ دیوے پھر کتیرہ ایک ماشہ ۔ بھیمسینی کافور چار رتی عطار کی
نسوت دوا دو ماشہ ۔ سپید گوند ایک ماشہ انداز کے موافق سب دوا جمع کر کے گلاب مین
یا خالی پانی مین گھسکر انجن کرے یا لیپ کرے تو گرمی کے فساد دور ہون +

## کان کے عارضونکی پیدایش علامت اور علاج

سشرت نامے کتاب مین کان کے اٹھائیس عارضے لکھے ہین وہ درج ذیل ہین ۔ کرن سول
کرن ناد ۔ بہراپن ۔ کبیر ۔ کرن شراو ۔ کرن کنڈو ۔ کرن گوتھہ ۔ کرن پرتناد ۔ کرم کرن
ضرب سے کان مین زخم ہو ۔ فساد مادہ سے کان مین زخم ہو ۔ کان پک جاوے ۔
پوت کرن ۔ باد کا کان کا ورم ۔ صفرا کا کان کا ورم ۔ بلغم کا کان کا ورم ۔ خون کا کان کا ورم
باد کا کرن شوتھہ ۔ صفرا کا کرن شوتھہ ۔ بلغم کا کرن شوتھہ ۔ خون کا کرن اربد ۔ گوشت کا کرن شوتھہ
باد کا کرن اربد ۔ صفرا کا کرن اربد ۔ بلغم کا کرن اربد ۔ بلغم کا کرن اربد ۔ خون کا کرن اربد ۔
گوشت کا کرن اربد ۔ چربی کا کرن اربد ۔ اور چرک مین بناگوش کے لیے چار اوسہ زیادہ بیماریان
ہین ۔ اوتپات ۔ اونمنتھہ ۔ مکھہ تربہ مین ۔ پرکیپن +

## کرن سُول کی علامتین

جسکے کان مین ہوا دہس جاوے اور وہ مفسد ہو تو کان مین بہت ٹیس پیدا کرے اوسکو کرن سُول کہتے ہین +

## کرن ناد کی علامتین

جسکے کان کے سوراخ مین ہوا دہس جاوے اور وہ مفسد ہو تب اوس شخص کے کان مین مردنگ اور سنکہہ وغیرہ باجون کی آواز ہو اوسکو کرن ناد کہتے ہین +

## بدہر یعنے بہرے پن کی علامتین

جو کان کے سوراخ مین مع باد کے بلغم دہسکر اوسمین بیٹھہ رہے تو اوس شخص کو بہرا کردے +

## لا علاج بہرے پن کی علامتین

لڑکا بوڑہا اور بہت دنکا بہرا ہو تو وہ اچھا نہو +

## کھیڑ کرن کی علامتین

جسکے کان مین باد مع بلغم کے دہس جاوے اور اوسکے کان مین بانس کے پھٹنے کے سی آواز ہو اوسکو کرن کھیڑ کہتے ہین

## کرن شراو کی علامتین

جو سر مین ضرب لگی ہو یا کان مین پانی بھر گیا ہو تو کان مین سے پیپ بہا کرے اوسکو کرن شراو کہتے ہین +

## کرن کنڈو کی علامتین

جسکے کان مین مع بلغم کے باد دہسے اوس کان مین کھجلی آوے اوسکو کرن کنڈو کہتے ہین +

## کرن گوتھہ کی علامتین

جسکے کان مین صفرا کی گرمی دہس جاوے اور بلغم کو خشک کرے اوسکے کان مین سے پانی بہت بہے اوسکو کرن گوتھہ کہتے ہین +

## کرن ترپناد کی علامتین

وہ کرن گو تھہ تپلا پڑجاوے پھر وہ ناک مین پہونچے اوسکو کرن پرتناد کہتے ہین +

## کرم کرن کی علامتین

جسکے کان مین پتنگ یا کن کھجورا وغیرہ کوئی جانور وہس جاوے اور اوسکے کانین پھڑپھڑاوے اور اوس شخص کو بہت دق کروے اور درد کپسے اور درد وغیرہ سب جاتے رہین اوسکو کرم کرن کہتے ہین +

## کرن بدردہ کی علامتین

یہ دو قسم کی پھنسیان ہین ایک تو کان مین چوٹ لگنے سے صورت زخم نمودار ہو اور ایک فسادسے کان مین زخم پڑجاوے پھر اوس کان سے خون پیپ وغیرہ سب نکلے اور کان مین جلن وغیرہ سب رہے اوسکو کرن بدردہ کہتے ہین +

## کرن پاک کی علامتین

جسکا کان صفرا سے پک جاوے اور کان مین سے کاڑھے کے مانند پیپ نکلے اوسکو کرن پاک کہتے ہین +

## پوت کرن کی علامتین

جسکے کان مین زخم پڑین پھر اوسکے کان سے پانی گرا کرے اور اوسمین پیپ بھی پڑے اوسکو پوت کرن کہتے ہین +

یا باد صفرا بلغم سے ہو تو اونکی علامتون سے جانو اور باد صفرا بلغم اور خون کے سبب سے مستے کی صورت کان مین ارش پیدا ہوتا ہے اوسکو باد وغیرہ سے جان لینا اور کان مین باد صفرا بلغم خون گوشت نسین یہ ساتون ہی ایک اربد نامے عارضہ کا نٹھہ کی صورت ہوتا ہے اوسکو بھی پیدا کرتا ہے اوسکی بھی علامتین اربد کے عارضہ مین کہی ہین وہ دیکھہ لینا۔ یہ سب اٹھائیس عارضے ہین جرک کی راہ سے کان کے نیچے بادی صفراوی بلغمی سنپات کا+

## کان کی بناگوش مین پانچ بیماریان رہتی اونکی اور پریڈوپک کی علامتین

کان کی بناگوش بہت نرم ہوتی ہے اوسکو بڑہایا کرے تو اوسمین ورم پیدا ہوا اور درد رہے اوسکو پریڈوپک کہتے ہین +

## اوتپات کی علامتین

کان کی بناگوش مین بھاری زیور پہننے اوس سے یا کسیطرح کھینچنے سے اوپر ورم ہو اور اوسمین جلن اور درد ہو اوسکو اوتپات کہتے ہین +

## اونمنتھک کی علامتین

جو کان کی بناگوش کو ہٹ سے بڑہایا چاہے تب وہان باد مفسد ہوکر مع بلغم کے ورم پیدا کرے اور وہان کھجلی معلوم ہو +

## دکھہ بردہن کی علامتین

جسکے کان کا بناگوش کسی آزار یا تکلیف سے بندہ گیا ہو اور وہان جلن ہو اور پک جاوے اوسکو دکھہ بردہن جانو +

## پریہین کی علامتین

جسکے کان کی بناگوش کے اوپر بلغم خون کے فساد سے سرسون کے برابر پھنسیان ہون اور اوسجگہہ کھجلی ہو اور جلن پیدا ہو اور پک جاوے اوسکو پریہین کہتے ہین +

## کان کی بیماریونکا علاج

ادرک کا رس - شہد - سیندہا نمک اور تیل کو جمع کر اور گرم کرکے کان مین ڈالے تو کان کا درد اور کرن ناد یعنی کان مین آواز ہونا اور بہراپن اور کرن کہیڑ یہ سب دور ہون - یا لہسن ادرک اور برنا کی جڑ اور کیلے کے رس کو گرم کر کے کانمین ڈالی تو کان کا درد وغیرہ کان کی بیماریان دور ہون

## کان کی سول دور ہونیکا علاج

آک کے نرم پتون کو کھٹائی سے باریک پیسکر رس نکالے اور اسمین تیل اور نمک ڈالے پھر

اسکو تھوہر کی لکڑی مین بھرسے پھر اوس لکڑی مین کپڑ مٹی کرکے اوسکو پٹ پاک کرکے رس نکالے
پھر اس رس کو گرم کرکے کان مین ڈالے تو کان کی سول جاوے یا آگ کے پتو نمین گھی لگا کر
آگ سے گرم کرکے اونکا رس نکالے پھر اس رس کو گرم کرکے کان مین ڈالے تو سول دور ہو
یا بکری کے بول مین سیندہا نمک ڈالکر نیم گرم کان مین ڈالے تو کان کا سول دور ہو ۔ یا ارلو
کی جڑ کے رس مین نرم آنچ سے تیل کو پکاوے جب وہ رس خشک ہو جاوے اور تیل رہجاوے
تو اس تیل کو کان مین ڈالے تو تینون خلطون سے پیدا ہوا بھی کان کا درد اچھا ہو +

## بہرے پن وغیرہ سب کان کی بیماریونکی دفع ہونیکا تیل

روغن تلخ مین ۔ زنجبیل ۔ فلفل ۔ پیپل ۔ کوٹ ۔ پیپلا مول ۔ اپامارگ کا کھار ۔ جوا کھار ۔ بیل کی جڑ
کا رس گاے کا پیشاب یہ سب نرم آنچ سے پکاوے جب یہ سب جل جاوین اور تیل باقی رہے
تو اس تیل کو کان مین ڈالے تو بہراپن کان کی آواز اور کان کا بہنا ان سب بیماریون کو دور کرے
اسکا نام بلو تیل ہے ۔ یا بیل کے کچے پھلونکا رس نکال اوسمین پسی ہوئی سجی ڈالکر
اوسکو پیوے تو کان کا درد بہراپن جلن ان سبکو دور کرتا ہے +

## جو کان سے پیپ بہتا ہو اوسکے اچھے ہونیکا تیل

املی کے پتے اور جامن کے پتے اور مہوے کے پتے اور برگد کی جڑ جمیلی کے پتون کے رس مین
تیل ڈالکر نرم آنچ سے پکاوے جب یہ سب جل ہو جاوین اور تیل رہجاوے تو اس تیل
کو کان مین ڈالے تو کان کا بہنا اچھا ہو ۔ یا رسوت کو عورت کے دودہ مین گھسکر اور شہد
ملا کر کان مین ڈالے تو کان کا بہنا بند ہو ۔ یا کوٹ ہینگ ۔ بچ ۔ دار ہلدی ۔ سونف زنجبیل
اور سیندہا نمک کو باریک پیس بکری کے بول مین گھول کر اسمین تیل ڈالے اور نرم آنچ سے پکاوے
جب یہ جل جاوین اور تیل رہجاوے تب اس تیل کو کان مین ڈالے تو پیپ بہنا بند ہو +

## کان مین زخم پڑگیا ہو اوسکے دور ہونیکا تیل

موتی سیپ کو پیسکر کڑوے تیل مین پکاوے پھر اوس تیل کو کان مین ڈالے تو کان کے زخم

اچھے ہون - یا آنولا سا گندہک دو تولہ - منیسل دو تولہ - زرد چوب دو تولہ - روغن تلخ سولہ تولہ - دہتورے کے پتونکا رس یہ سب برابر لے انکو باریک پیس نرم آنچ مین پکاوے جب سب جل جاوین اور تیل باقی رہے تو اسکو کانمین ڈالے تو کان کے زخم دور ہون +

## کان مین کیڑے پڑگئے ہون اوسکے دور ہونیکا علاج

کیڑون کے دور ہونیکا علاج جو پیچھے لکھاہے اوس سے کیڑے دور ہون یا بادنجان کی جڑ کے رس کا دہوان - سرسون کے تیل کے ساتھہ کان مین ڈالے تو کان کے کیڑے دور ہون اور کان کے ورم اور کان کے اربدکا علاج جو پیچھے لکھاہے اوس سے دور ہون یہ سب علاج بھاؤ پرکاش مین لکھے ہین +

## بہرے پن کے دور ہونیکا تیل

بیج ترب کا رس - روغن تلخ اور شہد برابر لیکر کچہ گرم کرکے کان مین ڈالے تو بہراپن دور ہو یا مصری اور الایچی کو باریک پیس کان مین ڈالے تو بہراپن دور ہو +

## کان کے درد کے دور ہونیکا تیل

گھی اور موتی سیپی کو پیسے اور پدماک ہینگ تمبر سیندہا نمک کوٹ کپاس کی گٹھلی کو پسکیر کاڑہا کرے اسمین روغن تلخ چودہ تولہ ڈالے اور ہل ہل کا رس بھی ان سبکی برابر لے پھر اسکو نرم آنچ سے پکاوے جب رس وغیرہ سب جل جاوین اور تیل باقی رہجاوے تب اس تیل کو کان مین ڈالے تو کان کے زخم پیپ اور بہراپن اور کان مین آواز ہوان سبکو یہہ دور کرتاہے - یا کو کربھانگرے کا رس پاو آثار ہر پہاڑی بڑی کا رس ۸ تولہ لہسن کا رس ۴ تولہ - سونف ڈہائی درم - تج ڈہائی درم - کوٹ ڈہائی درم - زنجبیل ڈہائی درم مرچ ڈہائی درم - پیپل ڈہائی درم - لونگ دو درم - بکری کا دودہ ۱۰ مار روغن تلخ دس تولہ یہ سب جمع کر نرم آنچ سے پکاوے جب سب جل جاوین اور تیل باقی رہے تب اس تیل کو کان مین ڈالے تو بہراپن کان کا پیپ اور کان کی سب بیماریان دفع ہون +

## کان مین پیپ بہتا ہوا وسکے اچھے ہونیکی دوا

سمندر پھین - سپاری کی راکھہ اور کتھے کو باریک پیس کان مین ڈالے تو کان کا بہنا بند ہو یہ بید رہس مین لکھے ہین - جو کان کی نباگوش پک گئی ہو تو اس دوا سے دفع ہو - چیتا ور اسگندہ - دودہ - بیخ ارنڈ - اور سیاہ تلون کے تیل کو نرم انچ سے پکاوے جب یہ سب جل جاوین اور تیل رہجاوے تب اس روغن کو کان کی نباگوش مین لگاوے تو ورم وغیرہ سب دور ہو - اور کان کی نباگوش بڑہے +

## پرپوٹک کے اچھے ہونیکا تیل

جیونتی کی جڑ مین تیل پکا کر مالش کرے تو پرپوٹک اچھے ہون اور جونکون کے لگانے سے بھی اونپات کی بیماریان دفع ہوتی ہین اور سرمہ کہاری باوچی اور کنگ پھی کو نرم آنچ مین تلون کا تیل پکاوے جب رس خشک ہوجاوے اور تیل باقی رہجاوے تو کان کی نباگوش مین لگاوے تو اونکا دور ہو - یا جامن کے پتے آملہ کے پتے اور برگد کے پتون کا کاڑہا کرکے اس تیل مین کاڑھے کو پکاوے پھر اس تیل کی مالش کرے تو دکھہ بردہن کی بیماری دور ہو - یا گوبر کے کنڈے سے سینک کرے یا دودہ سے یا گاسے کے بول سے کافور کا لیپ کرے تو کان کی نباگوش اچھی ہو یہ سب علاج بھاؤ پرکاش مین لکھے ہین +

## ناک کے عارضونکی پیدایش علامت اور علاج

ناک مین چونتیس بیماریان ہین - اونکے یہ نام ہین - پنس - پوتناک - ناسپاپاک - پوتیہ شونت بہت چھینکیں آوین - چھینکیں نہ آوین - ناک جلا کرے - پرتناہ - پرشراو - ناساشیکھہ پرتشیا ہے - چار قسم کا - ناسار بد سات قسم کا - ناسارش چار قسم کا - ناک مین ورم ہو چار قسم کا - ناک مین خون صفرا کا چار قسم کا +

## پنیس کی علامتین

جسکی ناک مین بسبب بلغم کے دم اچھی طرح نہ آوے اور ناک رک جاوے اور سوکھی رہے اور

اوسمین سے دہوان نکلے اور اوسکی ناک مین خوشبو اور بدبو کی کچھ بھی تمیز نرہے اوسکو پینس کہتے ہین ✣

## پوتناس کی علامتین

جسکے گلے اور تالوے کی جڑکی ہوا صفرا بلغم کو خراب کرے اور اوسکے منہ اور ناک مین وہ ہوا مین کی راہ بدبو نکالے

## ناساپاک کی علامتین

جسکی ناک مین صفرا خراب ہوکر ناک مین پھنسی پیدا کرے اور اوسکو پکاوے اور اوسمین سے پیپ نکلے اوسکو ناساپاک کہتے ہین ✣

## پوسے رکت کی علامتین

جسکی پیشانی مین کسیطرحکی چوٹ لگے تو وہان کی خلطین خراب ہوکر اور ناک کے ذریعہ سے پیپ کو لیے خون نکالین اوسکو پوے رکت کہتے ہین

## چہوتہہ یعنے بہت چھینکین آوین اوسکی علامتین

جسکی ناک مین باد مفسد ہوکر ناک کی مرم جگہون کو خراب کرے پھر وہ بلغم سے ملے تب وہ بہت چھینکین جاری کرے اوسکو چہوتہہ کہتے ہین — یا جو شخص ناک مین مرچ وغیرہ دوا ڈالے یا سورج وغیرہ کو دیکھے یا ناک مین تاگا تنکے وغیرہ ڈالے تو اوسکی ناک مین سے چھینکین بہت آوین اسکو بھی چہوتہہ کہتے ہین ✣

## چہوتہہ بھرنش کی علامتین

جسکی ناک مین صفرا سے بلغم جل جاوے اور اوس شخص کو چھینکین نہ آوین اوسکو چہوتہہ بھرنش کہتے ہین

## دیپت روگ کی علامتین

جسکی ناک مین صفرا مفسد ہوکر ناک مین بہت جلن کرے اور ناک مین سے دہوان بہت سا نکلے اور اوس ہوا سے ناک جلے اوسکو دیپت کہتے ہین ✣

## پرتناہ کی علامتین

باد سے بلغم ملکر ناک کے دم کو نہ آنے دے اوسکو پرتناہ کہتے ہین ✣

## پرشراو کی علامتین

جسکی ناک دم مین سے گہرا زرد اور سپیدی لیے میل بھی آئے اوسکو پرشراو کہتے ہین +

## ناشا سنشوکھ کی علامتین

جسکی ناک مین باد صفرا بلغم تینون مفسد ہون اور وہ بہت تکلف سے دم لے اوسکو سنشوکھ کہتے ہین +

## پرتشیای کی علامتین

جسکے پنیس کا عارضہ ہوا اور وہ سستی سے اوسکا علاج نہ کرے تو وہ پنیس بڑھے پھر وہ مفسد ہوکر اور جگہو نمین ظاہر ہو تب اوسکے بہت سے نام نزلہ وغیرہ ہون اور وہ بہت سی بیماریونکو پیدا کرے +

## پنیس نامے بیماری کی پہلی شکل

جسکو چھینکین آوین سر بھاری رہے بدن جکڑبند ہو جاوے اور بال کھڑے ہون اور اندفعات ہون تو جاننا چاہیے کہ پنیس کی بیماری ہوگی +

## بادی پنیس کی علامتین

جسکی ناک کی راہ رک جاوے اور اوس سے تھوڑا سا رقیق پانی گرے اور گلا تالو اور لب سوکھ جاوین اور اوسکی کنپٹی مین درد ہو اور منہ کی آواز گھون گھون ہو اوسکو بادی پنیس بولنا چاہیے

## صفراوی پنیس کی علامتین

جسکی ناک مین جلن ہو اور زردی لیے گرم گرم پانی گرے اور وہ شخص دبلا ہو جاوے اور اوسکا بدن گرم رہے اور اوسکی ناک مین سے آگ کی صورت دہوان نکلے اور وہ قے بھی کرے اوسکو صفراوی پنیس بولنا چاہیے +

## بلغم کی پنیس کی علامتین

جسکی ناک مین سے گہرا سپید بلغم بہت نکلے اور اوسکا بدن سپید ہو جاوے اور آنکھون کے اوپر سوجن ہوکر بھاری رہے اور گلا تالو لب اور سر مین بہت کھجلی ہو تو بلغم کی پنیس جانو +

## سنپات کی پینس کی علامتین

جسکی ناک مین مذکورہ بالا سب علامتین ملین اور وہ پینس باربار ہو اور علاج کرنے سے نجاوے اور پکے بھی نہین اوسکو سنپات کی پینس جانو +

## خراب پینس کی علامتین

جسکی ناک باربار جھڑا کرے اور سوکھہ جاوے اور ناک مین سے اچھی طرح دم نہ آوے ناک رُک جاوے اور کبھی کھُل بھی جاوے اور خوشبو اور بدبو کا تمیز نہ رہے اوس کو دشٹ یعنے خراب پینس کہتے ہین +

## خون سے پیدا ہوئی پینس کی علامتین

جسکے سینے مین ضرب لگی ہو اوسکو خون کی پینس ہو جاوے اور ناک مین سے خون بہے اور اوسکے صفرا کی علامتین جو اوپر بتائین ہین وہ ہون اور اوسکی سرخ آنکھین ہون اوسکو خون کی پینس کہنا چاہیے +

## پینس کی لاعلاج علامتین

سستی سے پینس کا علاج نہ کرے تو سب قسم کی پینس لاعلاج ہو جاوین +

## پینس والے کی ناک مین کیڑے پڑگئے ہون اوسکی علامتین

جسکی ناک مین پینس سے سپید اور چلنے کیڑے پڑجاوین اور نظر نہ آوین اور اوسکو سر کی بیماری ہو جاوے اور اَور بھی بیماریون کو ظاہر کرے یعنے بہرا پن آنکھون کی بیماری ورم ضعف معدہ وغیرہ اور ناک مین گانٹھہ سات قسم کی ورم چار قسم کا ارش ناک مین چار قسم کا خون صفرا ناک مین چار قسم کا ہوتا ہے پیچھے ان سبکی علامتین لکھی ہین وہ جان لینا

## پینس کے پکے ہونیکی علامتین

جسکا سر بھاری رہے اور غذا سے رغبت نہو ناک جھڑا کرے آہستہ بولے بدن کمزور اور دُبلا ہو جاوے اور بہت تھوکے یہ علامتین ہون تو پینس کچا جانو +

## پکے ہوئے پنیس کی علامتین

جسکی ناک سے کف گہرا نکلے اور ناک کے سوراخ مین بھی رسے اور رنگ بھی اچھا ہو جاوے اور دم بھی اچھا ہو اور بھوک وغیرہ سب لگین اوسکو پکا ہوا پنیس جانو +

## ناک کی بیماریونکا علاج

کالی مرچ ۔ قند سیاہ اور انگوزہ آپس مین خوب ملا کر اندازے کے موافق کھاوے تو پنیس کی بیماری دفع ہو ۔ یا کائپھل ۔ پہکر مول ۔ کاکڑا سنگی ۔ زنجبیل ۔ فلفل سیاہ ۔ پیپل ۔ اور کلونجی کو باریک پیس ڈہائی درم ادرک کے رس کے ساتہ کھاوے یا اوسکا کاڑہا پیوے تو پنیس ۔ سر بھنگ یرقان ۔ سنپات بلغم دمہ کھانسی انکو یہ دور کرتا ہے یا کائپھل ہینگ مرچ لاکھ اندر جو کوٹ بیج سیندہا نمک بیج سہنجنہ بای بڑنگ انکا کاڑہا پیوے تو پنیس دور ہو +

## بیوکہادگسکا

زنجبیل ۔ فلفل سیاہ ۔ پیپل ۔ چترک ۔ تالیس پتر ۔ ڈانسرہ ۔ امل بید ۔ چب ۔ زیرہ ۔ الایچی تج ۔ تیج ۔ یہ سب برابر لے اور انکی برابر پورانا گڑ ملے اور باریک پیسکر ڈہائی درم کی گولیان بناوے اور ایک گولی ہر روز کھاوے تو دس روز مین پنیس اور کھانسی اچھی ہو +

## پنیس کے دور ہونیکا تیل

کیتلی ۔ مغز املتاس بیج پوست سہنجنہ ۔ تلسی کے پتونکا رس ان سکو تیل مین پکاوے پھر اس تیل کا ناس لے تو پنیس دور ہو ۔ یا پوست سہنجنہ ۔ کیٹلی ۔ نسوت ۔ زنجبیل ۔ فلفل پیپل ۔ سیندہا نمک ۔ پیپل کے پتونکا رس ۔ ان سب کو تیل مین پکاوے پھر اسکا ناس لے تو پنیس دور ہو ۔ اسکا نام شگرو تیل ہے +

## جسکو بہت چھینکین آوین اوسکا علاج

گھی ۔ گوگل اور موم کی ناک مین دہونی دے تو چھینکین آنا بند ہون ۔ یا زنجبیل کوٹ ۔ پیپل ۔ مغز بیل ۔ لاکھ کا کاڑہا تیل مین پکاوے پھر اسکا ناس لے تو بہت چھینکین آنا دور ہون +

## پنیس کے دور ہونیکا چورن

بای بڑنگ - سیندہا نمک - انگوزہ - گوگل - مینسل اور بچ کو باریک پیس کر سونگھے تو پنیس دور ہو +

## پنیس کے دور ہونیکا تیل

بھانگرے کے تیوںکا رس اور سیندہا نمک مین تیل پکاوے پھر اس تیل کو سونگھے تو پنیس جلد دور ہو +

## ناک مین مسہ ہوا وسکے دور ہونیکا تیل

دہاسہ - پیپل - دارہلدی - اپامارگ کے بیج - جواکھار - بیج کرولا - یا پوست اور سیندہا نمک مین تیل پکاوے اور یہ تیل ناک کے مسے مین لگاوے تو مسے دور ہون اور ناک کے جو عارضے لکھے ہین اونمین اسکا علاج دیکھہ لینا یہ سب بھاؤ پرکاش مین لکھے ہین یا سونے کے وقت آدہا اونٹا ہوا پانی پیوے تو پنیس کی بیماری دور ہو - یا زیرہ گھی اور شکر ملا کر کھاوے تو یہ بیماری دور ہو +

## منہ کی بیماریون کی پیدایش کی علامت اور علاج

منہ کے سات حصے ہین - لب - مسوڑہ - دانت - زبان - تالو - گلا - اور گلے کے شروع سے کل منہ

## منہ کی بیماریون کی پیدایش

انوپ دیس کے گوشت کھانے سے بہت دودہ پینے سے اور بہت دہی اور ماش کے کھانے سے باد صفرا اور بلغم مفسد ہو کر منہ کی بیماریون کو پیدا کرتے ہین +

## لب کی بیماریونکی پیدایش اور تعداد

لب مین آٹھہ بیماریان ہین - بادی - صفراوی - بلغمی - سنپات کی - خون کی - گوشت کی - چربی کی - چوٹ لگنے کی +

## بادی لب کی بیماری کی علامتین

جسکے لب سخت اور کھردرے اور کھرے اور سیاہ ہون اور جنمین زیادہ درد ہو تو بادی لب کی بیماری جانو +

## صفراوی لب کی عارضہ کی علامتین

جسکے لبون مین پھنسیان ہون اور وسے پھنسیان بہنے لگین اور اون مین چوگرد درد ہو اور جلن ہو اور پک جاوین اور اونکا زرد زرد رنگ ہو تو صفراوی لب کی بیماری جانو +

## بلغم سے لب کی بیماری کی علامتین

جسکے لب بدن کے رنگ کے مانند ہون اور وہ بہین اور ان مین پھنسیان ہون اور درد نہو خارش پیدا ہو اور اونمین سے گہرا اور سخت بلغم نکلے +

## سنپات کے فساد سے لب کی بیماری کی علامتین

کبھی سیاہ کبھی زرد کبھی سپید پھنسیان ہون اور بہت پھنسیان ہون اور اوسمین سب علامتین ملین اوسکو سنپات سے لب کی بیماری جانو +

## خون کے فساد سے لب کی بیماری کی علامتین

جسکے لبون مین بہت پھنسیان اور اون مین بہت درد ہو اور اون پھنسیون کی رنگت چھوہارے کی مانند ہو اور اونمین سے خون بہت بہے تو خون کے فساد کی لب کی بیماری جانو +

## گوشت کے فساد سے لب کی بیماری کی علامتین

جسکے لب کا گوشت خراب ہو اوسکے لب بھاری اور گٹھیلی ہون اور اوسکے خون مین جانور ڈالنے سے بیہوش ہو جاوے تو خون کے فساد سے لب کی بیماری جانو +

## چربی کے فساد سے لب کی بیماری کی علامتین

جسکے لبون کی پھنسیون کا خون مثل روغن زرد یا چانول کے ماڑ کے مانند نکلے اور خارش ہو اور لب نرم ہون اور خون سپید مثل تیچھ کے گہرا بہا کرے تو میدے کے فساد کا لبونکا عارضہ جاننا چاہیے +

## ضرب لگنے سے لبونکی بیماریکی علامتین

جسکے لب مین کسیطرح کی چوٹ لگی ہو تو اوسکے لب پھٹ جاوین اور اون مین خارش ہو

اور لب آڑے طرح کے ہو جاوین اور درد بھی ہو +

## لبونکی بیماریکا علاج

جسکے لبون مین بیماریان ہون اوسکو جونکون سنے خون نکلوانا لازم ہے یا صاف موم مین گھی ڈالکر اوسکے بتی سے اچھی طرح لگاوے تو لبون کی بیماریان دور ہون - یا چار قسم کے سنیہ ہین یعنی تیل گھی گوشت کا تیل - یا گوشت سکے بیچ کی مینگی ان چارون مین موم ملاکر گرم گرم سینک کرنے تو لبون کی بیماریان دور ہون - یا پرینگ کے پھول ترپھلہ اور لودہ کو باریک پیس سنیہ مین لبون مین سینک کرے یا شہد سے کھاوے تو لبونکی بیماریان دور ہون +

| پرتسارن کا طریقہ | لبون مین چوزن اور لیہہ اونگلی سے رفتہ رفتہ لگاوے اوسکو پرتسارن کہتے ہین |
|---|---|

## لبون مین بہت زخم پڑ گئے ہون اوسکا علاج

جیسے پیچھے زخم کے اچھے ہونیکا علاج پیچھے لکھا ہے وہ کرے +

## مسوڑہے کی بیماریونکے نام اور تعداد

شتیاد - دنت پپٹ - دنت بیشٹ - شوکہر - مہاشوکہر - پرودر - اودمش - بیدربھہ - کہل بردہن اودھمانس - پنچ ناڑی یعنے باد سے مسوڑہے کی نس نکلے - صفرا سے مسوڑہے کی نس نکلے بلغم سے مسوڑہے کی نس نکلے - سنپات کے سبب مسوڑہے کی نس نکلے - چوٹ کے لگنے سے مسوڑہے کی نس نکلے - دنت بدردہ +

## شتیاد مسوڑہے کے عارضی کی علامتین

بغیر کسی سبب کے اتفاقاً مسوڑہے مین زخم سے خون نکلے اور اوس خون مین بہت بدبو آوے اور خون سیاہ ہو اور مسوڑہے نرم ہون اور بکھر جاوین آپس مین پکنے لگین اس طرح بلغم خون کے خراب ہونے سے پیدا ہو اوسکو شتیادک بولتے ہین +

## دنت پپٹ مسوڑہے کی بیماریکی علامتین

دانتون کے بیچ مین مسوڑہے مین بہت ورم پیدا ہو جاوے اوسکو دنت پپیٹ روگ

سکتے ہین یہ بلغم خون کے فساد سے پیدا ہوتا ہے +

## دنت بیشٹ کی علامتین

جسکے مسوڑہے مین پیپ کہ لیے خون نکلے اور دانت ہلنے لگین اوسکو دنت بیشٹ کہتے ہین +

## سوکھر مسوڑہے کی بیماری کی علامتین

مسوڑہے مین ورم پیدا ہوا ور اوسمین درد ہوا ور لعاب گرنے اور کھجلی ہو اسکو سوکھر مسوڑہے کی بیماری کہتے ہین ۔ یہ بلغم اور باد سے پیدا ہوتا ہے +

## مہا سوکھر کی بیماری کی علامتین

اون مسوڑہون مین دانت ہلنے لگین اور تالو بیٹھ جاوے یا تالو پر سوراخ ہو جاوین یہ سنپات کے فساد سے پیدا ہوتی ہے اسکو مہا سوکھر کہتے ہین +

## پرور مسوڑہے کی بیماری کی علامتین

جسکے دانت کے مسوڑہے بکھر جاوین اور اون مین خون نہ بہے وہ صفرا خون اور بلغم کے فساد سے پیدا ہوتا ہے اسکو پرور کہتے ہین +

## اوپکش مسوڑہے کی بیماریونکی علامتین

جسکے مسوڑہے مین جلن ہوا ور پک جاوے دانت ہلنے لگین اور مسوڑہے کے دبانے سے یا دواؤن کے گھسنے سے خون نکلے اور اوسمین درد ہو اور مسوڑہے مین سے بدبو آوے یہ صفرا خون سے پیدا ہوتی ہے اسکو اوپکش کہتے ہین +

## بیدربھہ مسوڑہے کی بیماری کی علامتین

جسکے مسوڑہے مین کسیطرح کی ضرب لگ یا وہ گھس جاوین تب اونمین ورم پیدا ہو اور دانت ہلنے لگین اور اونمین سوزش اور درد بھی ہو اوسکو بیدربھہ مسوڑہے کی بیماری کہتے ہین +

## کھل بردھن مسوڑہے کی بیماری کی علامتین

جسکے مسوڑہے مین دانت بہت بڑہین اور وہان درد زیادہ ہوا وسکو کھل بردھن کہتے ہین +

## ادہ مانس مسوڑہی کی بیماریکی علامتین

جسکے نیچے کی داڑہ کی جڑمین بہت ورم ہو اور اوسمین بہت درد ہوا ور منہ سے لعاب گرے یہ بلغم سے پیدا ہوتی ہے اسکو ادہ مانس کہتے ہین ۔ مسوڑہے کی نسون مین باد صفرا بلغم سنیپات اور چوٹ لگنے سے پانچ لیونکی بیماریان کہتے ہین +

## دنت بدردہ مسوڑہی کی بیماریکی علامتین

دانت کے مسوڑہے مین سے خون نکلے اور وہان ورم بہت پیدا ہو اور اوسمین جلن اور درد بھی ہو اور پیپ لیے خون بہت نکلے +

## مسوڑہے کی بیماریون اور شتیاد مسوڑہی کی بیماریکا علاج

اس بیماری مین مسوڑہے کا خون نکالکر زنجبیل سرسون اور ترپھلے کے کاڑہے کی کلی کرے تو شتیاد وغیرہ مسوڑہے کی بیماریان دور ہون ۔ یا ہیراکسیس ۔ پٹہانی لودہ ۔ پیپل منیسل ۔ پرشیانگ ۔ تیج بل ۔ انکو برابر لے باریک پیس شہد سے مسوڑہی پر لگاوے تو شتیاد مسوڑہے کی بیماریان دور ہون ۔ یا تیل یا گھی کی کلی کرے تو شتیاد مسوڑہی کی بیماریان دور ہون

## دنت پپٹ مسوڑہے کا علاج

اس بیماری مین مسوڑہے کا خون نکالے پانچون نمک جواکھار اور شہد ڈالکر کاڑہا کرے تو یہ بیماری دفع ہو +

## چل دنت مسوڑہی کا علاج

لودہ ۔ ٹپنگ ۔ مہوا ۔ لاکھ ۔ بیل ۔ سرس کا پوست انکو باریک پیس مسوڑہے مین ملے تو چل دنت مسوڑہی کی بیماری دور ہو ۔ یا ناگر موتھا ۔ ہلیلہ ۔ زنجبیل ۔ مرچ ۔ پیپل ۔ بای بڑنگ ۔ برگ نیم انکو باریک پیس گاے کے بول مین گولیان بناوے پھر اوس گولی کو سایے مین سکھا کر سونے کے وقت منہ مین رکھے تو چل دنت مسوڑہے کی بیماری دور رہو ۔ اسکا نام بل بہدر متا دگنکا ہے یا سینٹھی پھول کا کٹ سیلہ ۔ دہاسہ ۔ سکھیر سار ۔ جامن کا پوست ۔ پوست انبہ ۔ اصل السوس ۔

کنول گٹہ یہ سب برابر چار تولہ بھر لے پھر انکو ۱۶ بار پانی مین اوٹاوے اسکا چوتھا حصہ رکھے پھر اسمین تیل یا بکری کا گھی نرم آنچ سے پکاوے جب رس وغیرہ سب جل جاوین اور تیل باقی رہے تب اس تیل یا گھی کو دو گھڑی منہ مین رکھے تو دانت گرے ہون اسکا نام سہچرادگھرت تیل ہے

## سوکھر مسوڑھی کا علاج

اس بیماری مین مسوڑہے کا خون نکلواوسنے پھر لودہ ناگرموتھہ رسوت اور شہد کو باریک پیس شہد مین مسوڑہے پر لیپ کرے اور پھر دودہ کی کلی کرے تو سوکر مسوڑہی کی بیماری دور ہو +

## پردر مسوڑہے کا علاج

پہلے مسوڑہے کا خون نکلوا کر زنجبیل سرسون اور ترپھلے کے کاڑہے کی کلی کرے تو پردرا اوکش دور ہو

## مسوڑہے مین زخم پڑجاوین اوسکا علاج

گولر کے پتے نمک شہد زنجبیل فلفل پیپل انکو کاڑہا کرے اور پہلے مسوڑہے کا ہتیار وغیرہ سے خون نکالے پھر اس کاڑہے کی کلی کرے پھر اس مسوڑہے پر نمک وغیرہ کا کھار لگاوے تو مسوڑہے کا گھاؤ دفع ہو کر کیڑے مرجاوین +

## کھل بردہن مسوڑہی کی بیماریکا علاج

اس بیماری مین مسوڑہے کا گوشت نکال ڈالے پھر شہد کی کلی کرے پھر تیج بل پارہ سجی جواکھار اور پیپل کو باریک پیس مسوڑہے مین لگاوے تو کھل بردہن مسوڑہی کی بیماری دور ہو +

## مسوڑہے کی نسو مین پانچ قسم کے زخم پڑگئے ہون اوسکا علاج

مسوڑہونکا گوشت کچہ ہتیار سے دور کرے پھر موول برگ نیم اور ترپھلے کا کاڑہا کر گرم گرم کلی کرے تو مسوڑہونکی نسونکی زخم دور ہون یا چمبیلی اور دہتورے کے پتے کیتلی اور گوکھرو کا بیجا ناگ مجیٹھہ لودہ کھیر سار اور اصل السوس کا کاڑہا کر اس کاڑہے مین نرم آتش سے تیل کو پکاوے پھر اس تیل کی کلی کرے تو مسوڑہے کے زخم وغیرہ سب بیماریان دفع ہون مجرب و آزمودہ ہے +

## دانتونکی بیماریونکی نام اور تعداد

دالن - کرم دنتک - بھنجک - دنت ہرکھہ - دنت شرکرا - کپالکا - شیاو دنت - کرال +

## دالن نامے دانت کی بیماریکی علامتین

جسکے دانتون مین توٹنے ہوے دانت کا درد ہو وہ درد باد سے ہو اوسکو دالن کہتے ہین +

## کرم دنت بیماریکی علامتین

جسکے دانت مین سیاہ سوراخ پڑجاوین جلن ہو اور اوسمین سے کچہ خون نکلے اور ورم ہو بغیر کسی سبب کے باد کا سا درد ہو اوسکو کرم دنت کہتے ہین +

## بھنجن دانت کی بیماریکی علامتین

جسکے دانت ٹیڑہے ہون شکست ہوجاوین یہ بلغم سے پیدا ہوتا ہے اوسکو بھنجن کہتے ہین +

## دنت ہرکھہ دانت کی بیماریکی علامتین

جسکے ٹھنڈے پانی وغیرہ یا روکھی چیز یا ٹھنڈی ہوا یا کھٹائی سے دانت کھٹے ہوجاوین یہ باد صفرا سے ہوتا ہے اوسکو دنت ہرکھہ کہتے ہین +

## دنت شرکرا دانت کی بیماریکی علامتین

جسکے دانتون مین میل رہے اور میل کو بلغم باد سکھالے پھر اوسکے دانت کھردرے لگین اور ریت کے مانند کھل جاوین اوسکو دنت شرکرا بولتے ہین +

## کپالکا دانت کی بیماریکی علامتین

جسکے دانت مٹی کے کھرٹے کی صورت ہون اور اون مین سوراخ ہون اور کھل جاوین اور اون مین میل ہو اوسکو کپالکا کہتے ہین +

## شیاو دنتک دانت کی بیماریکی علامتین

جسکے دانت خراب خون سے ملکر سب جل جاوین اور وہ دانت سیاہ اور نیلے ہوجاوین اوسکو شیاو دنتک دانت کی بیماری بولتے ہین +

## کرال نامی دانت کی بیماری کی علامتین

جسکے دانتون کو باد رفتہ رفتہ خراب کرکے خوفناک کر دے اوسکو کرال دانتون کی بیماری جانو یہ بیماری علاج سے بھی اچھی نہو +

## اور کتاب کی روسے ہنوموچہ دانت کی بیماری کی علامتین

جسکی داڑہ مین باد مفسد ہوکر دانتون کو پکڑے اور دانتون مین یا داڑہ مین درد پیدا کرے اوسکو ہنوموچہ کہتے ہین اور اوسمین اردہت یعنی لقوے کی علامتین ملین +

## دانتونکی بیماریونکے دور کرنیوالا لاچیادتیل

لاکھہ کارس ۔ ۱ر تلونکا تیل ۸ر گاے کا دودہ ۔ ۱ر لودہ ۲ تولہ ۔ کایپھل ۲ تولہ مجیٹھہ ۲ تولہ کنول گٹہ ۲ تولہ ۔ کمل کی کیسر ۲ تولہ ۔ سرخ صندل ۲ تولہ ۔ اصل السوس ۲ تولہ ۔ ان سبکا کاڑہا کرکے اوس کاڑہے مین نرم آنچ سے تیل پکاوے جب سب رس جل جاوین اور تیل باقی رہجاوے تب اس تیل کو منہ مین ایک گھڑی تک رکھے تو دانتون کی سب بیماریان دور ہون اسکا نام لاچیادتیل ہے ۔ یا بادکے دفع کرنیوالے تیل کی کلی کرے تو دانتونکی بیماریان دور ہون +

## کرم دنت دانتونکی بیماری کی علامتین

ہینگ کو کچھہ گرم کرکے دانتون کے بیچ مین رکھے تو دانتون کے کیڑے دور ہون یا کاکلدری بیل کو اور کڑوی تونبی کی جڑکو باریک پیس دانتون مین ملے تو کیڑے دور ہون +

## جو دانت کٹنے رہین اوسکا علاج

سانبھر نمک ۔ نرکچور ۔ زنجبیل اور عاقرقرحا کو باریک پیس دانتون مین ملے تو کہٹے دانت اچھے ہون +

## دانتونکی سب بیماریون کی دور ہونیکی دوا

ہیراکسیس ۔ مانو ۔ اور بای برنگ کو باریک پیس دانتون مین ملے تو دانتونکی سب بیماریان دور ہون +

## دانتونکے گھرسے ہونیکی مستی

ہیرا کسیس - مازو - لیھون - سوناکھی - مجیٹھہ - زنجبیل بھنی ہوئی پھٹکری اور ترپھلہ کو برابر لے کھرل مین کاجل کے مانند باریک پیسے پھر بقدر ایک ماشہ کے دو گھڑی تک سات دن دانتون مین ملے تو دانت کالے اور گھرسے ہوجاوین +

## دانتونکے سب فساد دور ہونیکی دوا

بھنی ہوئی پھٹکری - نیلا تھوتھہ - تیج بل - بیڑیا کتھہ - پیپل کا پوست - لاکھہ زنجبیل - مرچ - پیپل - آملہ - ہیرا کسیس - مازو - مجیٹھہ - رومی مصطگی - بول سری کا پوست - سیندھا نمک - سپاری یہ سب برابر لے انکو کوٹ کپڑ چھانکر گندھے کے رس کی اکیس پٹ دیے پھر بول سری کے پوست کی بھی اکیس پٹ دے اور دھوپ مین سکھاوے پھر اوسکو باریک پیس تھوڑا سا سیندھا نمک ملاوے اور دانتونمین ملے تو سب بیماریونکو دفع کرے +

## دانتونکے دکھنے کی اور دوا

کوٹ - زنجبیل - مرچ خراسانی اجواین - پوست ہلیلہ - کتھہ سب پانچ پانچ درم لیکر باریک پیس دانتونمین ملے تو دانت دکھنے بند ہون - یا گنگاجی کے پار کی تمبا کو - عاقرقرحا - کایپھل - بای ٹرنگ - زنجبیل - مرچ - پیپل اور نمک کو باریک پیس دانتون مین ملے تو دانت دکھنا بند ہو +

## زبان کی بیماریونکی پیدایش علامت اور علاج اورانکی تعداد

زبان کی بیماریان پانچ قسم کی ہین - بادی - صفراوی - بلغمی - الاس - ادپ جہوا +

## بادسے پیدا ہوے اوب جہوا بیماریکی علامتین

جسکی زبان کٹ جاوے اور ہری ہوجاوے اور زبان مین کانٹے پڑجاوین اور میٹھے وغیرہ کی لذت زبان مین معلوم ندے تو بادی زبان کا عارضہ جاننا چاہیے +

## کرال نامی دانت کی بیماری کی علامتین

جسکے دانتون کو باد رفتہ رفتہ خراب کرکے خوفناک کردے اوسکو کرال دانتون کی بیماری جانو یہ بیماری علاج سے بھی اچھی نہو +

## اور کتاب کی روسے ہنوموچہہ دانت کی بیماری کی علامتین

جسکی داڑہ مین باد مفسد ہوکر دانتون کو پکڑے اور دانتون مین یا داڑہ مین درد پیدا کرے اوسکو ہنوموچہہ کہتے ہین اور اوسمین ارومت یعنی لقوے کی علامتین ملین +

## دانتونکی بیماریونکے دور کرنیوالا لاچہیاد تیل

لاکھہ کا رس ـ ۱ر تلونکا تیل ۵ر گاے کا دودہ ـ ۱ر لودہ ۲ تولہ ـ کایپھل ۲ تولہ مجیٹھہ ۲ تولہ کنول گٹہ ۲ تولہ ـ کمل کی کیسر ۲ تولہ ـ سرخ صندل ۲ تولہ ـ اصل السوس ۲ تولہ ـ ان سبکا کاڑہا کرکے اوس کاڑہے مین نرم آنچ سے تیل پکاوے جب سب رس جل جاوین اور تیل باقی رہجاوے تب اس تیل کو منہ مین ایک گھڑی تک رکھے تو دانتون کی سب بیماریان دور ہون اسکا نام لاچہیاد تیل ہے ـ یا بادکے دفع کرنیوالے تیل کی کلی کرے تو دانتونکی بیماریان دور ہون +

## کرم دنت دانتونکی بیماری کی علامتین

ہینگ کو کچھہ گرم کرکے دانتون کے بیچ مین رکھے تو دانتون کے کیڑے دور ہون یا کٹھری بیل کو اور کڑوی تونبی کی جڑ کو باریک پیس دانتون مین ملے تو کیڑے دور ہون +

## جو دانت ہلتے رہین اوسکا علاج

سانبھر نمک ـ نرکچور ـ زنجبیل اور عاقرقرحا کو باریک پیس دانتون مین ملے تو ہلتے دانت اچھے ہون +

## دانتونکی سب بیماریون کی دور ہونیکی دوا

ہیرا کسیس ـ مانو ـ اور بابی برنگ کو باریک پیس دانتون مین ملے تو دانتونکی سب بیماریان دور ہون +

## دانتونکے گہرے ہونیکی مستی

ہیرا کسیس - مازو - لہوں - سونا مکھی - مجیٹھہ - زنجبیل - بھنی ہوئی پھٹکری اور ترپھلہ کو برابر لے کھرل مین کاجل کے مانند باریک پیسے پھر بقدر ایک ماشہ کے دو گھڑی تک سات دن دانتون مین ملے تو دانت کالے اور گہرے ہوجاوین +

## دانتونکے سب فساد دور ہونیکی دوا

بھنی ہوئی پھٹکری - نیلا تھوتھہ - تیج بل - بیڑیا کتھہ - پیپل کا پوست - لاکھہ زنجبیل - مرچ - پیپل - آمکہ - ہیرا کسیس - مازو - مجیٹھہ - رومی مصطگی - بول سری کا پوست - سیندھا نمک - سپاری یہ سب برابر لے انکو کوٹ کپڑ چھانکر ڈگنڈے کے رس کی اکیس پٹ دے پھر بول سری کے پوست کی بھی اکیس پٹ دے اور دھوپ مین سکھاوے پھر اوسکو باریک پیس تھوڑا سا سیندھا نمک ملاوے اور دانتونمین ملے تو سب بیماریونکو دفع کرے +

## دانتونکے دکھنے کی اور دوا

کوٹ - زنجبیل - مرچ خراسانی اجواین - پوست ہلیلہ - کتھہ سب پانچ پانچ درم لیکر باریک پیس دانتونمین ملے تو دانت دکھنے بند ہون - یا گنگا جی کے پار کی تمبا کو ماقرقرحا - کایپھل - بای بڑنگ - زنجبیل - مرچ - پیپل اور نمک کو باریک پیس دانتون مین ملے تو دانت دکھنا بند ہو +

## زبان کی بیماریونکی پیدایش علامت اور علاج اور انکی تعداد

زبان کی بیماریان پانچ قسم کی ہین - بادی - صفراوی - بلغمی - الاکس - ادہپ جہوا +

## باد سے پیدا ہوے اوب جہوا بیماریکی علامتین

جسکی زبان کٹ جاوے اور ہری ہوجاوے اور زبان مین کانٹے پڑجاوین اور میٹھے وغیرہ کی لذت زبان مین معلوم ندے تو بادی زبان کا عارضہ جاننا چاہیے +

## صفرا کے زبان کے عارضے کی علامتین

جسکی زبان مین جلن رہے اور رنگ سرخ ہوجاوے اور کانٹے پڑجاوین تو زبان مین صفرا سے پیدا ہوا عارضہ جانو +

## بلغم کے زبان کی بیماریکی علامتین

جسکی زبان بھاری نظر آوے اور سخت ہوا ور زبان مین سپید کانٹے پڑجاوین تو زبان مین بلغم کی بیماری جانو +

## الاس زبان کی بیماریکی علامتین

زبان کے نیچے بہت ورم ہو زبان کو اور داڑھی کو بی حرکت کردے جنبش نکرنے دے اور زبان نیچے پک جاوے یہ بیماری بلغم خون سے پیدا ہوتی ہے اسکو الاس کہتے ہین یہ لاعلاج ہے

## اوپ جھوا کی علامتین

زبان کی نوک کے اوپر ورم ہو اور ایسا معلوم ہو کہ گویا دوسری زبان ہے اور زبان مین سے بہت لعاب گرے اور خارش اور جلن ہو اسکو اوپ جھوا زبانکی بیماری بولتے ہین +

## زبان کی بیماریونکا علاج

زبان کی بیماریون کو دفع کرنے کے لیے خون نکالنا چاہیے یا گلو بیل پوست نیم اور کٹکی کا کاڑھا کرکے کلی کرے تو زبان کی بیماریان سب دور ہون ۔ یا لبون کا علاج جسکا پیچھے ذکر ہوا ہے اوس سے زبان کی بیماری دور ہوتی ہے ۔ یا زنجبیل ۔ مرچ ۔ پیپل ۔ جواکھار ہلیلہ ۔ انکو باریک پیس زبان مین لگاوے تو زبان کی بیماریان دور ہون ۔ یا زنجبیل ۔ مرچ ۔ پیپل ۔ جواکھار ۔ پوست ہلیلہ ۔ انمین تیل کو پکاکر اس تیل کی کلی کرے تو اوپ جھوا دور ہو +

## تالو کی بیماریونکے نام اورا ونکی تعداد

تالو مین نو عارضے ہین گل شُنڈی[۱] ۔ تنڈکیری[۲] ۔ دہروُ[۳] ۔ کچھپ[۴] ۔ تالو ربد[۵] ۔ سانس سنگھات[۶]

تالو سمپٹ - تالو شوکھہ - تالو پاک +

## گل شنڈی کی علامتین

تالو کے جڑ سے سوجن بڑہ ہے اور وہ سوجن کٹی ہوئی کھال کی مانند ہو جاوے تو جاننا چاہیے کہ اس کھال مین باد بھری ہے اور اوسکو پیاس لگے اور کھانسی اور دمہ بھی ہوا سکو گل شنڈی کی بیماری بولتے ہین یہ بلغم خون سے پیدا ہوتا ہے +

## تنڈکیری کی علامتین

تالو کی جڑ پیدا ہو کر ورم جلن درد اور پیپ کو لیے پیدا ہو وہ بلغم خون کے فساد سے ہوتا ہے +

## دہرو کی علامتین

جسکے تالو مین بخار لیے سرخ ورم ہوا وسکو دہرو بولتے ہین +

## کچھپ بیماری کی علامتین

جسکے تالو مین مثل کچھوے کے سوجن اونچی ہو اور درد بھی ہو یہ بلغم سے پیدا ہوتا ہے اوسکو کچھپ کہتے ہین

## تال اربد کی علامتین

جسکے تالو مین کنول کے پھول کے مثال ورم ہوا وسا وسمین بڑے دانے ہون اور جلن ہوا وسکو تال اربد بولتے ہین +

## مانس گھات بیماری کی علامتین

جسکے تالو مین خراب گوشت بڑہے اور اوسمین درد نہوا وسکو مانس گھات کہنا چاہیے +

## تال پپٹ بیماری کی علامتین

جسکے تالو مین مثل بیر کے ورم ہو اور درد نہو اوسکو تال پپٹ کہتے ہین +

## تال پاک بیماری کی علامتین

جبکا تالو بسبب گرمی کے بہت پک جاوے اوسکو تال پاک بولتے ہین +

## تالوکی بیماریونکا علاج

جو گل شنڈی نامے بیماری ہو تو ہوشیار بید کسی اوزار سے زہر نکال ڈالے تو گل شنڈی کی بیماری دور ہو ـ یا کوٹ ـ مرچ ـ بچ ـ سینڈہا نمک ـ پاڑہ ـ ناگرموتھہ ـ انکو باریک پیس کر گل شنڈی مین ملے تو گل شنڈی کی بیماری دور ہو ـ یا پیپل ـ اتیس کوٹ ـ بچ ـ زنجبیل فلفل سیاہ ـ سینڈہا نمک ـ انکو باریک پیس شہد سے گل شنڈی پر لگاوے تو گل شنڈی دور ہو یا پیپل اتیس ـ کوٹ ـ بچ ـ راسنا ـ کٹکی ـ پوست نیم انکو جوکوب کرا نکا کاڑھا دے تو گل شنڈی تنڈکیری وغیرہ تالوکی بیماریان دور ہون +

## گلے کی بیماریون کی علامتین اور علاج اونام اور تعداد

گلے مین اٹھارہ بیماریان ہین پانچ قسم کی روہنی یعنی بادی صفراوی بلغمی سنپات کی ـ خون کی ـ کنٹھہ شالوک ـ ادہ جہوا ـ بلے ـ بلاس ـ ایک برند ـ برند ـ شتگھنی ـ گلایو ـ گل بدروہ ـ گلوب ـ سرگھن ـ مانستان ـ بداری +

## بادی روہنی کی علامتین

گل زبان مین درد ہوا ور زبان مین ماسنے نکل آوین اور اوسسے گلا رک جاوے اور بادسے سب فساد ہو جاوین اوسکو بادی روہنی کہتے ہین +

## صفراکی روہنی کی علامتین

جسکا گلا پک جاوے اور گلے مین جلن اور بخار ہو اسکو صفراکی روہنی بولتے ہین +

## بلغمی روہنی کی علامتین

جسکے گلے کی سردی بلغم سے رک جاوے اور گلا دیر مین پکے اور بھاری ہو اوسکو بلغم کی روہنی بولتے ہین

## سنپات کی روہنی کی علامتین

جسمین بہت پیپ ہو اور بہت تدبیر سے بھی دور نہوا ور اوسمین سب علامتین ملین اوسکو سنپات یعنے تینون خلطون کی روہنی جانو +

## خون کی روہنی کی علامتین

جسکے گلے مین درد ہو آوے اور خون کی سب علامتین ملین اوسکو خون کی روہنی جانو +

## کنٹھہ شالوک کی علامتین

جسکے گلے مین بیری کی گٹھلی کے برابر بلغم کی گانٹھہ ہو جاوے اور گلے مین کھردرے کانٹے پڑجاوین اور اوسجگہ درد بھی ہو اوسکو کنٹھہ شالوک بولتے ہین +

## ادہجہوا کی علامتین

جسکی زبان کی نوک کے اوپر ورم ہو اور خون کو لیے بلغم تھوکے اور زبان بلغم اور خون سے لپٹی ہی اور پکی سی ہو جاوے اوسکو ادہ جہوا گلے کی بیماری بولتے ہین +

## بلے نامے گلے کی بیماری کی علامتین

جسکے گلے مین بلغم بڑہے پھر ورم پیدا کرے اور غذا کو گلے مین جانے نہ دے اوسکی راہ روک دے اوسکو بلے گلے کی بیماری بولتے ہین — یہ لاعلاج ہے +

## بلاس نامے گلے کی بیماری کی علامتین

جسکے گلے مین بلغم باد بڑہکر گلے مین ورم کرے اور وہ ورم بلغم باد اور درد کو ظاہر کرکے مرم استھان کو چھیدتا ہوا سینہ مین درد کرے اسکو بلاس گلے کی بیماری بولتے ہین +

## ایک برند گلے کی بیماری کی علامتین

جسکے گلے مین بلغم خون خراب ہوکر گلے کے بیچ مین جلن کو لیے گول اور اونچی سوجن پیدا کرے اور وہان خارش ہو اور گلا پک جاوے اور بھاری اور نرم ہو اسکو ایک برند بولتے ہین +

## برند گلے کی بیماری کی علامتین

جسکے گلے مین صفرا خون خراب ہوکر مع باد کے گلے مین گول ورم کو ظاہر کرے اور بغیر درد کے گلے مین سوزش ہو اور یہ بیماری بہت تیز بخار کو پیدا کرے اسکو برند گلے کی بیماری بولتے ہین +

## شتگھنی نامے گلے کی بیماریکی علامتین

جسکے گلے مین گوشت سکے دانے سخت اور آوازکے روکنے والے ہون اورا ونمین درد ہوا ور بہت جلین اوسکو مارڈالنے والا جانو گویا گلے مین خون کا لٹھہ ڈالا ہے یہ بیماری تینون خلطون سے پیدا ہوتی ہے اور لاعلاج ہے +

## گلاسے نامے گلے کی بیماریکی علامتین

جسکے گلے مین آملہ کی گٹھلی کے برابر گانٹھہ ہوا ور اوسمین کم درد ہو اور وہ گانٹھہ بلغم خون سے پیدا ہوتی ہے اور کھانا کھاوے تب وہ بری لگے اسکو ہتیار سے دور کرے تو یہ دور ہوتی ہے اسکو گلاسے گلے کی بیماری بولتے ہین +

## گل بدردہ کی علامتین

جسکے سب گلے مین ورم ہو اور اون مین جانکا زائل کرنے والا بہت درد ہو یہ بھی تینون خلطونکے فساد سے پیدا ہوتا ہے اسکو گل بدردہ کہتے ہین +

## گلوگھہ نامے گلے کی بیماریکی علامتین

جسکے گلے کی راہ مین بہت ورم ہو اور جسکے گلے کی راہ مین ہوا جانے سے بھی رک جاوے اور اوسکے تیز بخار پیدا ہوجاوے یہ بلغم خون کے بگڑنے سے پیدا ہوتا ہے اسکو گلوگھہ کہتے ہین +

## سرگھن گلے کی بیماریکی علامتین

جسکے گلے مین بلغم خراب ہوکر گلے کے دم کو دور کرے اور زیادہ گوشت لٹکے اور حلق گھون گھوان بولے اور غذا بخوبی تمام کھائی نجاوے اور یہ بلغم گلے کی ہوا کو بگاڑے اسکو سرگھن بولتے ہین +

## مانس تان گلے کی بیماریکی علامتین

جسکے گلے مین ورم رفتہ رفتہ بڑہے اور سب گلے مین ورم ہوجاوے اور جان کا زائل کرنیوالا درد ہو یہ بھی تینون خلطون سے پیدا ہوتا ہے اسکا نام مانس تان ہے +

## بداری نامے گلے کی بماریکی علامتین

جسکے گلے مین تانبے کے رنگ کے برابر ورم ہوا اور درد کو لیے جلن زیادہ ہو اور گلا لٹک جاوے اور پک جاوے اور پیپ پڑجاوے وہ صفرا کے فساد سے ہوتا ہے - اور وہ بداری گلے کی پیچھے ہوتی ہے جب کروٹ سووے وہان ہو اوسکو بداری نام گلے کی بیماری بولتے ہین +

## گلے کی بیماریونکا علاج

جسکے روہنی بیماری ہو اوسکے گلے کا جونک وغیرہ سے کیبلاج سے خون نکالے تو روہنی کی بیماری دور ہو - اور ستے کرنا اور دواؤنکا حقہ پینا اور دواؤنکی کلی کرنا ناس دینا خون نکلوانا نمک کا سینک یہ سب گلے کی بیماری کو مفید ہین - یا تیل کی کلی کرے تو یہ سب علاج بادی گلے کی بیماریون کو اچھے ہین +

## صفرا کے گلے کی بیماریکا علاج

مصری شہد پرینگ کے پھول اسکے کاڑھے سے صفرا کی گلے کی بیماری دور ہو +

## بلغم کے گلے کی بیماریکا علاج

گھر کا دہوس اور کٹکی انکا کاڑھے سے بلغم کے گلے کی بیماری دور ہو - یا کٹکی - زنجبیل - پیپل مرچ بای بڑنگ - بیخ املتاس اور سیندھا نمک کا کاڑھا کر اوسمین تیل پکاوے پھر اس تیل کا ناس دے تو بلغم کے گلے کی سب بیماریان دور ہون - یا بش کرانتا کا کاڑھا پیے تو روہنی ناسنے گلے کی بیماری دور ہو - یا بش کرانتا اور سنکھا ہولی کو گھوٹ کر پیے تو کنٹھ شالوک تنڈکیری - اوپ جہوا - ادہ جہوا - ہندگلایا وغیرہ سب جاوین - یا اوزار کو درست کرکے گلے کا خون نکالے تو گل بدرہ وغیرہ گلے کی سب بیماریان دفع ہون +

## حلق کی بیماریونکا علاج

حلق کی بیماریان خون نکالنے اور ناس دینے سے اچھی ہوتی ہین یا دار ہلدی - پوست نیم - اندرجو - پوست ہلیلہ - بیخ انکا کاڑھا کر اوسمین شہد ڈالکر پیے تو حلق کی سب بیماریان دور ہون

یا کنگی - اتیس - داربلدی - ناگرموتھہ - اور اندر جو کا کارہا کراوزمین گاے کا پیشاب ڈالکر پیے تو حلق کی سب بیماریان دفع ہون - یا پوست ملیلہ کا کاڑہا شہد ڈالکر پیے تو حلق کی سب بیماریان دور ہون - یا منکہ (موتھہ) دراکھہ - کنگی زنجبیل - فلفل - پیپل - داربلدی - تج - تیجپلا ناگرموتھا - پاڑہ - سوت - مورہ - تجبل - زردچوب کا کاڑہا کر شہد ڈالکر پیے یا اسکی کلی کریے یا شہد سے اسکی گولی باندہے اوس گولی کو منہ مین رکھے تو گلے اور حلق کی سب بیماریان دور ہون +

## سب منہ کی بیماریونکی پیدائش علامت اور تعداد

بادی - صفراوی - بلغمی - سنیپات +

## بادی منہ کی بیماری کی علامتین

جسکے منہ مین سب جگہ چھالے ہوجاوین اور او مین بہت درد ہو تو بادی منہ کی بیماری جانو

## صفراوی منہ کی بیماری کی علامتین

جسکے منہ مین سرخ چھالے ہون یا جلن سے لیے زرد ہون اوسکو صفرا کے منہ کی بیماری جانو +

## بلغم سے منہ کی بیماری کی علامتین

جسکے منہ مین سپید چھالے بغیر درد کے ہون اور اومین خارش ہوا سے بلغم سے پیدا ہوئی جانو

## لاعلاج منہ کی بیماری کی علامتین

جسکے لب اور مسوڑہے مین خون کے فساد سے یا تینون خلطون کے فساد سے چھالے ہون وہ لاعلاج ہے

## سب منہ کی بیماریون کا علاج

منہ مین باد کے چھالے ہون تو نمک اور پھٹکری کی کلی کراوے یا باد کے دور کرنے والے تیل کے کلون سے چھالے دور ہون +

## صفرا کے منہ کی بیماریونکی چھالے کا علاج

ملہٹی اور کھیرسار کو اوٹا کر اور شہد ڈالکر کلی کرے تو صفراوی منہ کے چھالے دور ہون -

یا دودہ کو گرم کرکے تھوڑا سا گھی اور شہد ڈالکر کلّی کرے تو صفراوی منہ کی بیماریان دور ہون +

## بلغم کے مُنہ کے چھالے کا علاج

نیلا تھوتھہ اور پھٹکری کو باریک پیس چھالے مین لگاوے اور منہ کا لعاب ڈالے تو بلغم کے چھالے دور ہون +

## سنپات کے مُنہ کی بیماری کے چھالے کا علاج

اس بیماری مین منہ کی نسون کی فصد کھلاوے تو وہ چھالے دور ہون - یا چمیلی کے پتے گلو ترپھلا - جواسہ - دار ہلدی اور دا کھہ کا کاڑہا کرا وسمین شہد ڈالکر کلّی کرے تو تینون خلطونکی منہ کی بیماریان دور ہون - یا زیرہ سیاہ - کوٹ - اندر جو - انکو باریک پیس دانتون سے اوسکا رس منہ مین لے پھر تھوک دے تو تینون خلطونکا منہ کا عارضہ دور ہو - یا ٹپول کے پتے - پوست نیم - برگ جامن - برگ انبہ - برگ چمیلی انکا کاڑہا کرکے اوسکی کلّی کرے تو سنپات کے مکھہ پاک کے چھالے دور ہون - یا برگ ٹپول - ترپھلا - دار ہلدی کا کاڑہا کرکے اسمین شہد ڈالکر کلّی کرے تو تینون خلطونکی منہکی بیماری دور ہو - یا خس ٹپول - ناگرموتھہ پوست ہلیلہ - کٹکی - ملٹھی - پوست کرہالا - سرخ صندل کا کاڑہا یا اوسکی کلّی کرے تو یہ بیماری رفع ہو - یا تلون کی ڈنڈی - بیخ کنول - گھی - مصری - دودہ اور شہد کو جمع کرکی کلّی کرے تو تینون خلطونکے منہ کے عارضے دور ہون - یا زردچوب - برگ نیم - اصل السوس - اور بیخ کنول کو تیل مین پکاوے پھر اس تیل کی کلّی کرے تو تینون خلطون کے منہکی بیماری کے چھالے دور ہون +

## دانت ہلتے ہون اور اونمین درد بھی ہو اوسکی دوا

پیپل - سیندھا نمک - زیرہ - پوست ہلیلہ - اور موچرس کو باریک پیس دانتون مین رگڑے تو دانت ہلنا بند ہون اور اونکا درد دور ہو - یا ناگرموتھہ - پوست ہلیلہ - زنجبیل - مرچ - پیپل - بای برنگ - برگ نیم - انکو باریک پیس کر گاے کے پیشاب کی

پٹ دے اور سایے مین سکھا کر گولیان بناوے ایک گولی رات کو منہ مین رکھکر سو رہے اور صبح کے وقت اوس گولی کو تھوک دے پھر کلی کرے تو دانت کی سب بیماریان دور ہون یا پھٹکری نیلا تھوتھہ۔ کھیر سار۔ پپڑیا کتھہ۔ تیجبل۔ کچی لاکھہ۔ بنس لوچن۔ مرچ۔ آملہ مجیٹھہ۔ رومی مصطگی۔ بول سر کا پوست۔ سیندہا نمک۔ مازو پھل۔ دکھنی سپاری۔ انکو باریک پیس کپڑ چھان کرا سمین نرگنڈی کے رس کی ایک پٹ دے پھر چمیلی کے رس کی پٹ دے اور دہوپ مین سکھالے پھر باریک پیس دانتون مین رگڑے تو دانت کھرے ہون اور دانتون کی سب بیماریان دور ہون ✣

## زبان کی بیماری کی اَور دوا

کچنار کے پوست کا کاڑہا کر اوسمین کھیر سار ملا کر کلی کرے تو زبان کی سب بیماریان دور ہون

## گلے کی سب بیماریونکے دور ہونیکی گولی

تیجبل۔ ہاڑہ۔ رسوت۔ دارہلدی اور پیپل کو باریک پیس شہد مین گولیان بناوے پھر ایک گولی کو منہ مین رکھے تو سب قسم کی بیماریان دور ہون ✣

## مکھہ پاک یعنے منہ کی بیماریونکے دور ہونیکی گولی

کھیر سار۔ جاپھل۔ بھیم سنی کافور۔ دکھنی سپاری۔ تج۔ تیرج۔ ناگ کیسر۔ الایچی۔ کستوری یہ سب برابر لے اور باریک پیس کھیر سار کے کاڑہے مین چنے کے برابر گولیان بناوے پھر ایک گولی کو منہ مین رکھے تو زبان لب دانت منہ گلا تالو کی سب بیماریان دور ہون ✣

## دوسری کھیر سار کی گولی

جاپھل۔ کستوری۔ بھیم سنی کافور۔ سپاری۔ انکی برابر کھیر سار لے ان سبکو باریک پیس گولیان بناوے اور منہ مین رکھے تو منہ کی سب بیماریان دور ہون ✣

## دانتونکے خون کے بند ہونیکی دوا

سیندہا نمک۔ کھیر سار۔ کوٹھ۔ کشنیز۔ فلفل۔ زنجبیل۔ بھنا ہوا زیرہ۔ بھنا ہوا نیلا تھوتھہ

انکو باریک پیس دانتون مین ملے تو دانتون سے خون نکلنا بند ہو +

## مکھہ پاک کی اَور دوا

دارہلدی - گلو - چمیلی کے پتے داکھہ اجواین اور ترپھلے کا کاڑھا کر کلی کرے تو یہ بیماری دور ہو
یہ سب علاج بیدرہس مین لکھے ہین +

## منہ کے اوپر جھائین کا دور کرنیوالا علاج

لودہ - کشنیز - بچ - گولوچن - اور بچ کو باریک پیس منہ پر لیپ کرے تو منہ کی جھائین دور ہو
یا سرسون - بچ - لودہ - سیندھا نمک انکو باریک پیس منہ پر لیپ کرے تو منہ کی جھائین
دور ہو یا سرخ صندل - مجیٹھہ - کوٹ - لودہ - پرینگ کے پھول برگد کے انکھوے - مسور
انکو پانی سے باریک پیس منہ کی جھائین مین لیپ کرے تو جھائین دور ہو - یا جاپھل کو گھس کر
لیپ کرے تو جھائین دور ہو - یا اک کے دودہ مین ہلدی کو بھگو کر لیپ کرے تو منہ کی
جھائین دور ہو - یا مسور کو دودہ مین پیس اسمین تھوڑا سا گھی ملا کر لیپ کرے تو منہ کی
جھائین دور ہو اور نور کی ترقی ہو - یا کیسر سرخ صندل - لودہ - خس - مجیٹھہ - ملہٹی
پتنج - کوٹ - گولوچن - زرد چوب - لاکھہ - دارہلدی - ناگ کیسر - پرینگ کے پھول
برگد کے انکھوے - چمیلی کے پتے - موم سرسون اور بچ کا کاڑھا کر کے اسمین نرم آنچ سے
تیل پکاوے پھر اس تیل کی مالش کرے تو منہ کی جھائین کیل تل مسے وغیرہ سب فساد
دور ہون +

# باب نوزدہم

## استھاور جنگم کے زہر کا بیان

زہر دو قسم کا ہے - استھاور - جنگم - وہ ذیل جگہ رہتے ہے - درخت کی جڑ مین - پتے مین
پھل مین - پھول مین - پوشت مین - درخت کے دودہ مین - درخت کے رس مین
درخت کے گوند مین - دہاتو یعنے ہرتال وغیرہ مین - گندھ یعنے سنگی مہرہ وغیرہ مین -

ان جگھون مین استھاور نام سے زہر رہتا ہے - اور جنگم زہر تیرہ جگھون مین رہتا ہے - آدمی وغیرہ کی نظر مین - سانپ وغیرہ کی دُم مین - کتے اور سیار کی داڑھ مین - شیر وغیرہ کے ناخنون مین - بسکھپری وغیرہ کے براز مین - پیشاب مین - بندر وغیرہ کی منی مین - مکڑی جانور یعنے باولے کتے اور سیار وغیرہ کی مقعد مین - سانپ وغیرہ کے استخوان مین - نیولے اور مچھر وغیرہ کے گرمی مین - بھونرے وغیرہ کے کاٹنے مین - چھچھندر کے دانت مین - شیر وغیرہ کے رؤمین مین +

## استھاور زہر کھانیسے یہ بیماریان ہوتی ہین

استھاور زہر کے کھانے سے بخار اور ہچکی ہو - دانت کھٹے ہو جاوین گلا بند ہو جاوے منہ مین سے جھاگ آوین تے نفرت دمہ اور غشی ہو +

## درخت وغیرہ کی جڑ کے زہر کھانیکی علامتین

تے اور غفلت ہو +

## درخت کے پتون کے زہر کھانیکی علامتین

جمائیان بہت آوین بدن مین رعشہ اور دمہ ہو +

## درخت کے پھلونکے زہر کھانیکی علامتین

منہ مین ورم اور بدن مین سوزش ہو اور غذا وغیرہ سے زیادہ نفرت کرے +

## درختونکے پھولونکے کھانے یا سونگھنے سے جو بیماریان ہون اونکی علامتین

تے اپھارا اور غشی مین مبتلا ہو +

## درخت وغیرہ کے پوست کے کھانے یا لگانے کے زہر کی علامتین

اوسکے منہ مین سے بدبو آوے بدن کُرا ہو جاوے درد سر رہے اور منہ مین سے بہت بلغم نکلے

## درخت وغیرہ کے دودھ کے زہر کے کھانیکی علامتین

سینہ مین درد ہو غشی ہو منہ سے پھینا نکلے اور مقعد کے بند چھوٹ جاوین زبان بھاری ہو جاوے

## هڑتال وغیرہ کی زہر کھانیکی علامتین

چھاتی دُکھے - بیہوشی ہو - بدن مین جلن ہو - اور تالو مین جلن ہو اس زہر سے بہت جلد مرجاوے یا کچھ عرصہ مین ہلاک ہو ✦

## کندطبہ یعنی سنگی مہرہ وغیرہ کھانیکی علامتین

سنگی مہرہ وغیرہ کا کھانیوالا جلد ہی ہلاک ہو چھاتی دُکھے غشی ہو بدن مین جلن ہوتا رہے ✦

## سب قسم کے زہر کے صاف کرکے کھانے کا نتیجہ

سب قسم کے زہر روکھے اور گرم اور تیکھے ہین اور انکا عام یہ فائدہ ہے کہ یہ بہی ہوتی ہین اور کل بدن مین جلد پھیل جاتے ہین اور اونکی صفتین جلد عیان ہو جاتی ہین اور جلد پک جاتے ہین یہ دس علامتین استھاور زہر مین ہین ✦

## استھاور زہر کی کھانے سے جو بیماریان پیدا ہون اونکی علامتین

زہر کے روکھے ہونے کے سبب ہوا بگڑے اور سب جگہون کے جوڑونکو کاٹے اور بدن کے ہر ایک عضو مین وہ زہر تقسیم ہو جاوے اور زہر کی طاقت سے عورت سے زیادہ جماع کرے اس خاصیت سے بدن کے فسادونکو اور بدن کی دھاتون کو اور بدن کے مواد کو بگاڑے اور زہر کے جلد پھیلنے کی خاصیت ہونے سے بدن کو تکلیف دے انھین باعثون سے زہر کا علاج نہایت مشکل ہے ✦

## زہر کے پانی سے بجھے ہوئے ہتیار کے لگنے کی علامتین

جسکو زہر کے پانی کا بجھا ہوا ہتیار لگے اوسکا زخم فوراً پک جاوے اور اوس زخم مین سے بہت سا خون نکلے اور وہ خون سیاہ ہو اور بدبودار ہو اور گوشت بکھر جاوے پیاس لگے تب جلن غشی وغیرہ بھی علامتین ہون تو جاننا چاہیے کہ کسی دشمن نے زہر کے پانی کے بجھے ہوے ہتیار سے مارا ہے ✦

## زہر کھانے والے آدمی کے جاننے کی علامتین

زہر کھانے والے آدمی کی زبان کی حرکتین منہ کا رنگ اورطرح ہوجاوے کوئی اوس سے بوجھے تو اوسکو جواب ندے اوہی کہے اور زہر کا کھانے والا غافل ہوجاوے اور اوس سے بولا نجاوے اور جو وہ بولے تو بیوقوف کے مانند بولے اور اونگلی سے زمین کو کھودے اور بھاگ جاوے اور گھرمین سے نکلنے کا ارادہ کرے اور اودہراودہر بار بار دیکھتا جاوے اور اوسکا دل بیطرح ہوجاوے یہ سب علامتین زہر کھانے والے مین ہوتی ہین عقلمند جان لین +

## جنگم یعنی سانپ وغیرہ ذی روح کے کاٹنے کی بیماریونکی عام علامتین

جسکو کسی جانور نے کاٹا ہوا وسکو نیند اور غنودگی ہو اور اوسکا ہوش جاتا رہے اندہیری آوے اور اوسجگہہ ورم ہو اور اسہال پیدا ہوجاوے یہ علامتین ہون تو جاننا چاہیے کہ کسی زہریلے جانور نے کاٹا ہے +

## بھوگی منڈل یعنی سانپ کے کاٹنے کی علحدہ علحدہ علامتین

بادی طبیعت والا بھوگی ۔ صفراوالا منڈل ۔ بلغمی طبیعت والا راجل یہ سانپ جسکو کاٹین اونکی علامتین ذکر کئے ذیل ہین ۔ جسکو بھوگی سانپ کاٹے وہ جگہہ ڈنک کی زرد ہو اور اوسکو سب بادی بیماریان پیدا ہون ۔ اور جسکو منڈل سانپ کاٹے اوسکے کاٹنے کی جگہہ زرد ہو ۔ اور کسیقدر ورم ہو اور جسکو راجل سانپ کاٹے اوسکے کاٹنے کی جگہہ قائم شوجن ہو اور اوسجگہہ زرد چکنے جھاگ کو لیے گہرا خون نکلے اور اوس کو سب بلغم کی بیماریان ہوجاوین +

## مختلف جگہہ اور اوقات مین جو سانپ کاٹے اوسکی علامتین

پیپل کی جگہہ مین ۔ دہلیز مین ۔ مسان مین ۔ ڈیوڑھی کے نزدیک ۔ چوہٹے مین شام کیوقت بھرنی اور گہا نچھتر مین ؛ ورم جگہون مین جو سانپ آدمی کو کاٹے تو وہ مرجاوے +

## دربی کا رسانپ جسکا پھن کرچھی کی مانند ہو اوسکی کاٹنی کی علامتین

جس سانپ کا پھن چھتر یا کنول یا انکس کے مانند ہو اور وہ سانپ جلد چلے اوسکو دربی کار بولتے ہین - اسقدر آدمیون کو سانپ کاٹے تو علاج نہ کرنا چاہیے بدہضمی والے کو - گرمی کے فساد والے کو - لڑکے کو - بوڑھے کو - بھوکے آدمی کو - زخمی کو - پرمیہ یعنی جریان والے کو حاملہ عورت کو اور جسکے بدن مین خون تھوڑا ستنے آدمیون کو سانپ وغیرہ کاٹین تو لا علاج ہے یا جسکے منہ مین سے خون کی دہار نکلے یا جسکی مقعد یا آلت سے خون کی دہار گرے وہ بھی لا علاج ہے

## دوسرے زہر کی علامتین

استھاور یا جنگم جو زہر ہین وہ بہت دنون کے ہونے سے دواسے بھی زہر ہو جاتے ہین اونکی صفتین جاتی رہتی ہین اون پورانی دوا وغیرہ کو زہر سے بیہوشی شک تے وغیرہ ہو جاتے ہین +

## چوہے کے زہر کی علامتین

جہان چوہا کاٹے اوس جگہ سے خون زرد نکلے اور اوس جگہ دائرہ ہو جاوے اور بخار نفرت ہو بال کھڑے ہو جاوین اور جلن ہو یہ علامتین ہون تو چوہے کا کاٹا ہوا جانو +

## جان کے زائل کرنے والی چوہے کی زہر کی علامتین

جس چوہے کے کاٹنے مین بیہوشی اور اعضا مین ورم ہو اور بدن کا رنگ اور ہو جاوے اور بدن مین پسینا بہت ہو آوے اور کاٹنے کی جگہ مین سے خون بہت گرے اور بخار ہو آوے اس چوہے کے کاٹنے کو لا علاج جانو +

## گرگٹ کے زہر کی علامتین

گرگٹ کے کاٹنے کی جگہ مین ورم ہو اور وہ جگہ سیاہ ہو جاوے اور بدن کے طرح طرح کے رنگ ہو جاوین اور غفلت ہو اور اسہال پیدا ہو تو گرگٹ کے کاٹنے کا زہر جانو +

## بچھو کے کاٹنے کی لا علاج علامتین

بچھو بہت ہی زہریلا ہو اور ناک مین کاٹے تو اوس جگہ بہت آگ سی جلے اوسکی زبان درد سے

پک جاوے اور اوسجگہ کا گوشت گرنے لگے ایسا آدمی مرجاوے +

## زہریلے مینڈک کے کاٹنے کی زہر کی علامتین

زہریلا مینڈک جسکو کاٹے اوسکے کاٹنے کی جگہ ورم ہوا ور وہان درد ہوا ور پیاس لگے اور نیند بہت آوے اور قے ہو +

## زہریلی مچھلی کے کاٹنے کی زہر کی علامتین

جسکو زہریلی مچھلی کاٹے اوسکے جلن پیدا ہوا ور اوسجگہ ورم اور درد ہو +

## زہریلی جونک کے کاٹنے کی علامتین

اوسجگہ کھجلی اور ورم ہوا ور غشی مین بھی مبتلا رہے تو زہریلی جونک کے کاٹنے کا زہر جانو +

## زہریلے بس کھپرے کے کاٹنے کی علامتین

اوسجگہ جلن ورم اور درد ہوا ور پسینا آوے +

## کان سلائی کے کاٹنے کی علامتین

جس جگہ کان سلائی کاٹے اوسجگہ درد ہوا ور پسینا آوے اور جلن ہو +

## مچھر کے کاٹنے کی علامتین

اوسجگہ کھجلی اور درد ہوا ور کچھ ورم بھی ہو +

## جنگلی مچھر کے کاٹنے کی علامتین

جسکو زہریلا مچھر کاٹے اوسکے مثل تپی کے سرخ چکتے مانند زخم گہرے پڑجاوین اور اوسجگہ بہت درد ہو یہ لاعلاج ہے +

## زہریلی مکھی کے کاٹنے کی علامتین

جس جگہ زہریلی مکھی یا بھور مکھی کاٹے وہ جگہ سیاہ ہوجاوے اور جلن غشی اور تپ ہوا ور وہان سے چکتے ہون تو اسکا کام مرجاوے +

### جسکو شیر بگھیرہ چیتا کاٹے اوسکی علامتین

جسکو شیر وغیرہ کاٹین اوسکا زخم پکے اور اوسمین پیپ پڑجاوے اور تپ ہوآوے +

### باولے کتے کی علامتین

جسکے منہ مین سے لعاب گرے اور وہ کتا بہرا اور اندہا ہوجاوے اور چارون طرف دوڑے اور اوسکی دم سیدہی ہوجاوے اور اوسکی داڑہ اور کندہے اور سر دکہے اس سے اوسکا سر نیچے ہی رہے ایسا کتا یا سیار شیر اور چیتا وغیرہ باولا جانو +

### باولا کتا وغیرہ جسکو کاٹے اوسکی علامتین

جسکو باولے کتے وغیرہ کاٹین اوسکا خون سیاہ نکلے اور اوسکے سر چہاتی مین بہت درد ہو اور بخار ہو بدن جکڑ بند ہوجاوے پیاس لگے اور اوسجگہ کہجلی اور درد ہو بدن کا رنگ اور ہوجاوے بدن مین بہت ہی تکلیف ہو جگر آوین جلن ہو اور کاٹنے کی جگہ ورم ہوگا ٹہہ پڑجاوے اور کاٹنے کی جگہ پہٹنے لگے اور اوسجگہ پہوڑے ہون یہ علامتین باولے کتے کے کاٹنے کی جانو +

### اسکی لاعلاج علامتین

جو شخص پانی یا کانچ یا تیل مین سیار یا کتے کو دیکہے اور پکار کرنے لگے اور خلاف حرکتین کرنے لگے اور ڈرے وہ مرجاوے +

### سب قسم کے استہاور کا علاج

جو استہاور زہر کہاوے اوسکو دوائیو نسے قے کراوے تو استہاور کا زہر دور ہو سب طرح کے زہر گرم ہین اسلیے ٹہنڈے علاج سب مفید ہین یا مع شہد اور گہی کے زہر کی دفع کرنے والی دوائین دین تو زہر دفع ہو اور اس زہر والے کو کہٹائی اور مرچ نہ دینا چاہیے اوسکو برہنج ساٹہی کو دودہ اور سیندہا نمک دینا چاہیے +

### زہر کے دور کرنے کا لیپ

برنگ کے پہول ۔ کاکنی کی جڑ ۔ پان کا پوست اور اوسکے تخم اور سرس کا پنچانگ انکو

گائے کے پیشاب مین باریک پیس لیپ کرے تو استھا و زہر کی بیماری دور ہو - یا بیل چھڑ - لودھ - الایچی - کالی مرچ - نیتر بالا - سینا گیرو - انکو پانی سے باریک پیس لیپ کرے تو زہر دور ہو - یہ سب علاج بھاو پرکاش مین ہین - یا چولائی کی جڑ کو چانولون کے پانی مین پیسکر پیے تو استھا و زہر کا فساد دور ہو +

## جنگم زہر کا علاج

پوست ہلیلہ - گولوچن - کوٹ - آک کے پھول - کنول کی جڑ - نرسل کی جڑ - تلسی - اندرجو مجیٹھ - جواسہ - چینا اور اورسنگھاڑ ریکا کاڑھا کر اوسمین گائے کا گھی پکاوے جب یہ سب جل جاوین اور گھی رہجاوے تب اس گھی مین برابر کا شہد ڈالکر بدن مین لیپ کرے تو زہر کا فساد اور سانپ کا کاٹنا وغیرہ اور سب جانداروں کا زہر دور ہو یہ گھی کھانے پینے اور ناس لینے مین مفید ہے +

## سانپ کے زہر کے دور ہونیکا علاج

گھی شہد مسکہ پیپل ادرک مرچ سیندھا نمک ان سبکو باریک پیس پیے تو سیاہ سانپ کا کاٹا بھی اچھا ہو - یا سرس کے پھول کے رس مین سہنجنے کے بیجون کی سات پٹ دے پھر اوسکا انجن کرے تو سانپ کا کاٹا اچھا ہو - یا سپید سانٹھ کی جڑ کو پشیا رک یعنی پکھشہ نچھتر اور اتوار کے دن لاوے اوسکو چانولوں کے پانی سے باریک پیسکر پیے تو سانپ کا کاٹا اچھا ہو +

## بچھو کے زہر کا علاج

جمال گوٹے کو گھسکر بچھو کے ڈنک پر لگاوے تو زہر دور ہو - یا نوسادر اور ہرتال کو باہم باریک پیس بچھو کے ڈنک پر لیپ کرے تو بچھو کا زہر دور ہو - یا پلاس پاپڑے کو آک کے دودھ مین گھسکر بچھو کے ڈنک پر لگاوے تو زہر دور ہو - یا سرس کے بیجون کو بکری کے دودھ مین گھسکر بچھو کے ڈنک پر لگاوے تو زہر دفع ہو +

## بچھوے کے زہر دور ہونیکا منتر

اونگ آوتیہ رتھہ بگین بشن یا ہوسبے یہ - ستبرن پکش پاتین مہو میانگ گپہ مہابکہ - جو پکش جگ بیاگیا سری شعوانم پبھو بیاگیا مہو میانگ گپہ مہا بکہ - اس منتر سے اکیس مرتبہ ڈنگ کے اوپر جھاڑ دے تو بچھو کا زہر دور ہو +

## کنیر کے زہر کے دور کرنیکا علاج

ہلدی کو دودہ مین باریک پیس اور سمین مصری ملاکر پیے تو کنیر کا زہر اوترے +

## دہتورے کے زہر کو دور کرنیکا علاج

چولائی کی جڑ یا گلو کو پیے یا کپاس کے بنولے کا استعمال رکھے تو دہتورے کا زہر دور ہو +

## آک زہر کے دور ہونیکا علاج

زرد چوب - تل - اور دوب کو بکری کے دودہ مین پیسکر لیپ کرے تو آک کا زہر دور ہو +

## کونچ کے زہر کے دور ہونیکا علاج

گھی کی مالش کرے تو کونچ کا زہر دور ہو +

## بھلانوے کے زہر کے دور ہونیکا علاج

سو مرتبہ کے دہوے ہوے گھی کی مالش کرے تو بھلانوے کا زہر دور ہو +

## مکھی کے زہر کے دور ہونیکا لیپ

کسیرو گلرا اور زنجبیل کو باریک پیسکر لیپ کرے تو مکھی کا زہر دور ہو +

## بھورا مکھی کے زہر کے دور ہونیکا لیپ

زنجبیل - کبوتر کی بیٹ - بجوریکا رس - ہرتال اور سفید نمک کو باریک پیس لیپ کرے تو بھورا مکھی کا زہر دور ہو +

## چوہے کے زہر کے دور ہونیکا علاج

دہاسہ - مجیٹھہ - زرد چوب اور سیندہا نمک کو پانی مین باریک پیسکر لیپ کرے تو چوہے کا زہر دور ہو +

## مینڈک کے زہر کے دور ہونیکا علاج

سرس کے بیجون کو تھوہڑ کے دودہ مین باریک پیس کر لیپ کرے تو مینڈک کا زہر دور ہو۔

## کان سلائی کے زہر کے دور ہونیکا لیپ

چراغ کے تیل کا لیپ کرے تو کان سلائی کا زہر دور ہو ✣

## سانپ کے زہر کے دور ہونیکا انجن

جمال گوٹے کی گٹھلی مین نیم کے رس کی سات پٹ دے اور دہوپ مین سکھا کر لاکھہ کے رس کی ایک پٹ دے پھر اسکا انجن کرے تو سانپ کا کاٹا اچھا ہو ✣

## باولے کتے اور سیار کے کاٹنے کا علاج

یہ جانور جس جگہہ کاٹین اوسجگہہ کا خون نکال ڈالین اور اوسجگہہ لوہے کی سلاخ سے داغدین تو کتے اور سیار وغیرہ کا زہر دور ہو۔ یا دہتوری کا رس دو تولہ آک کا دودہ ۲ تولہ گھی ۲ تولہ۔ انکو باریک پیس لیپ کرے تو باولے کتے کا زہر دور ہو۔ یا دہتوریکے پھلونکو مع بیجونکے لیکر چولائی کی جڑ کے رس مین پیس یا گوبھی اور شہد سے پیسکر لیپ کرے تو باولے کتے کا زہر دور ہو۔ یا آک کا دودہ گوشت تیل اور گڑ کو برابر لیکر ایک درم بلاناغہ سات دن کھاوے تو اسکا زہر دور ہو۔ یا اس منتر سے ایک سو آٹھہ آہت دے اور جسکو باولے کتے نے کاٹا ہو اوسکو چوہٹے مین یا دریا کے کنارے نہلا کر آپ پاک ہو کر اس منتر سے ایک سو آہت دے پھر ڈابھہ سے اسکا جھاڑہ دے تو زہر اوترے منتر یہ ہے ✣

الرکا دیتر سے یکشن سار میہ گنا دہپ۔ الرک جشٹ سے تم سے نرنکھم کرما چرام سواہا ✣

قند سیاہ تیل اور آک کے دودہ کا لیپ کرے تو کتے کا زہر دور ہو۔ یا مرغی کی بیٹ کا لیپ کرے یا گوار کے پٹھے کا مغز اور سپید نمک اسکے اوپر پانچ روز باندہے تو کتے کا زہر دور ہو۔ یا پنچ چولائی اور تخم تلسی اور بیج کو چانولوں کے پانی مین پیسکر سات دن پیوے تو کتے کا زہر دور ہو۔ یا چولائی کی جڑ کا رس اور عمدہ گھی ملا کر سات دن کھاوے تو کتے کا زہر دور ہو یا کڑوی تونبی کی جڑ چار درم۔ زنجبیل چار درم۔ مرچ چار درم۔ نیم کی بنولی چار درم۔ جمال گوٹہ مصفا ۹ درم۔ نہوت ۸ درم

انکو باریک پیس قند سیاہ مین ڈھائی ڈھائی درم کی گولیان بناوے ایک گولی سات دن یا چودہ دن تک کھاوے تو باوسے کتے کا زہر دور ہو یا کڑوی تونبی کی جڑ۔ شنگرف۔ جمال گوٹہ مصفا۔ مرچ سہاگہ بریان یہ سب برابر لے انکی دو رتی بھر کی گولیان چولائی کے رس مین بناوے اور ایک گولی سات دن تک گرم پانی سے کھاوے تو کتے کا زہر دور ہو۔ اور جہان کتے نے کاٹا ہو وہان اس گولی کو پیشاب مین گھسکر لگاوے تو پیشاب مین ہوکر لٹ گر پڑے +

## باب بستم

### عورت اور لڑکون کی سب بیماریونکے نام اور قسمین

### عورتونکے پردر وغیرہ سب بیماریونکی پیدایش علامت اور علاج

### پردر کی بیماری کی علامتین

خلاف غذا کھانے اور بہت شراب پینے اور غذا کے دہرانے اور بدہضمی پر خوراک کھانے اور حمل گرنے اور بہت جماع کرنے اور سواری پر سوار ہونے اور راہ چلنے اور تفکرات اور بہت تیزی ہونے اور بوجھ اوٹھانے اور چوٹ کے لگنے اور دن کے سونے سے عورتون کے باد صفرا اور بلغم اور سنپات یہ سب مفسد ہوکر پردر کی بیماریون کو پیدا کرین وہ بیماری چار قسم کی ہے۔ بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ سنپات کی +

### پردر کی عام علامتین

عورت کی فرج مین سے بغیر ایام حیض کے خون نکلے اور خون نکلنے کے وقت اعضا شکنی ہو اور کل بدن مین درد ہو اوسکو پردر بولتے ہین +

### بادی پردر کی علامتین

جسکی فرج کا خون روکھا ہو اور اوسمین جھاگ ہون اور مثل گوشت کے پانی کے ہو +

### صفرا کے پردر کی علامتین

اوسکی فرج کا خون زرد نکلے اور نیلا سپیدی لیے سرخ اور گرم بھی بہت نکلے اور بدن مین جلن ہو +

## بلغم سے کے پردر کی علامتین

جسکی فرج کا خون مثل گوند چکنا اور پلاو کے پانی کے مانند نکلے اوسکو بلغم کا کہنا چاہیے +

## سنپات سے کے پردر کی علامتین

شہد یا گھی یا ہرتال یا سر کے گودے کے مانند مردہ کی سی بدبو لیے خون نکلے تو تردو کہہ یعنی سنپات کا جانو +

## خون کے بہت جانیکا فساد

خون بہت نکلے تو عورت دبلی اور کمزور ہو جاوے تکلیف ہو اور غشی اور نشہ ہو پیاس بہت لگے جلن اور بک ہو بدن زرد ہو جاوے غنودگی ظاہر ہو اور بادی کی اور بھی بیماریان ہون +

## پردر کی لاعلاج علامتین

فرج مین سے برابر خون نکلا کرے اور کبھی بند نہو اور پیاس لگے اور جلن اور بدن مین تپ ہو بدن کمزور ہو جاوے تو لاعلاج ہے +

## شدہ آرتو یعنی حیض کی علامتین

جس عورت کی فرج کا خون مہینے کے مہینے مثل خرگوش کے خون کے نکلے اور خون مین جلن نہو اور خون نکلتے وقت درد نہو اور پانچ رات نکلے اور نہ بہت نکلے اور تھوڑا بھی نہ نکلے اوسکو شدا استری دہرم یعنے درست خون حیض کا جانو +

## علاج

سنچر نمک - زیرہ - ملہٹی - کنول گٹہ انکا کاڑہا کرکے شہد مین ڈالے تو بادی پردر دور ہو - یا ملہٹی ڈہائی درم - مصری ڈہائی درم - انکو باریک پیس چانول کے پانی سے پیے تو صفراوی پردر دور ہو یا رسوت ڈہائی درم - چولائی کی جڑ کا رس - چار تولہ اوسمین ملاکر سات دن پیے تو سب قسم کا پردر دور ہو یا اتنا پانی کے پوست کا کاڑہا کرکے اوسمین دودہ ڈالکر پیے تو بہت عرصہ کا بھی پردر دور ہو - یا گولہر کے پوست کے رس مین شہد یا مصری اور چانول کا پانی ڈالکر پیے تو یہ بیماری دفع ہو - یا دارہلدی - رسوت - چرایتہ - اڑوسہ - ناگرموتھہ - سنج مندیا

آک کے پھول کا کاڑھا شہد ڈالکر پیے تو یہ بیماری دور ہو۔ اسکا نام مار بیا یہ کہاتھ ہے۔
یا گولر کے پھلون کو سکھا کر باریک پیس مصری اور شہد ڈال دو تولہ کی گولیان بناوے
اور سات روز کھاوے تو پردر کی بیماری دور ہو +

## عورتون کی پردر کی قسم سوم روگ ہی اوسکی علامتین

عورتون کے بہت جماع سے یا فکر سے یا ریاضت سے یا زہر کے ملاپ سے اتیسار یعنی شل اسہال کی
عورتون کے یا مردون کے بھی سوم روگ پیدا ہوتا ہے کہ بار بار پیشاب آوے +

## سوم روگ کی عام علامتین

نہایت خوبصورت عورت جو بار بار بہت پیشاب کرے اور وہ دبلی ہو جاوے اور اوسکو ایک
گھڑی بھی چین نہ پڑے اور بہت پیشاب کرنے سے اوسکا بدن کمزور ہو جاوے اور منھ
اور تالو سوکھا کرین اور غشی ہو اور جمہائیان بہت آوین اور بہت بکے اور اوسکی جلد روکھی
ہو جاوے اور خوراک وغیرہ سے سیری نہو تو سوم روگ جانو +

## علاج

پکے ہوے کیلے مین مصری ملاکر کھاوے یا آملہ کے رس مین شہد ڈالکر کھاوے یا ماش کا آٹا
ملہٹی و بداری قند کو باریک پیس اوسمین برابر کی مصری ملاکر دو تولہ ہر روز کھاوے تو
سوم روگ دور ہو +

## سپید پردر جانیکا علاج

آملے کے پانچ درم بیجون کو پانی مین بھگوکر باریک پیس چھلان اور شہد مصری ڈالکر بلاناغہ چودہ
دن تک پیے تو سپید پردر دور ہو +

## موتر اتیسار کی علامتین

سوم روگ بہت دن تک رہے تو موتر اتیسار ہو جاوے اور موتر اتیسار مین قوت زائل ہو جاوے
اور پیشاب کی زیادتی ہو +

## موتر اتیسار کا علاج

تال درخت کی جڑ - چھوہارہ - مٹی اور بباری توند کو باریک پیس اسمین بہت سی مصری ملا کر بقدر چار تولہ ہر روز کھاوے تو یہ بیماری دفع ہو - یا پنوار کی جڑ کو چانولون کے پانی سے پیے تو موتر اتیسار دور ہو - یا سپید موسلی - تاڑ کے درخت کی جڑ چھوہارہ - کیلہ پختہ دودہ سے پیے تو موتر اتیسار دور ہو +

## پردر کا اور علاج

چوہے کی مینگنی بقدر دو درم لیکر مصری ملاوے اور دودہ سے تین دن پیے تو عورت کے سرخ اور سپید دونون قسم کے پردر اچھے ہون - یا دہوئی کے پھول - بیجا بول چوہے کی مینگنی کو برابر پیس مصری ملا کر دو درم پانی سے پیے تو پردر کی بیماری دور ہو +

## عورتون کی فرج کی بیماریون کی تعداد اور اونکی پیدایش اور علامتین

عورتون کے غذا اور آسایش کے تفرقہ سے باد صفرا اور بلغم مفسد ہو کر فرج مین بیس قسم کی بیماریون کو پیدا کرتے ہین اونکے نام ذیل مین درج کیے جاتے ہین - اداورت - بندہیا بپلیتا - پرپلیتا - باتلا - لوہتچھیا - دہ پرچاونی - باشنی - تیرگھنی - پتلا - انیاشندا - کرنی کرنکا - اتےچرنا - انارتہا - اہتنی - کھندی - اندنی - نہرتا - سوچی بکترا +

## علامتین

جو عورت حیض سے ہو تو بڑی تکلیف سے جھاگ کو لیے خون نکلے اوسکو اوداورت جون کہتے ہین - اور جو حیض نہو اوسکو بندہیا کہتے ہین اور جسکی فرج مین ہمیشہ درد رہے اوسکو پرپلیتا جون کہتے ہین - اور جس عورت کے حیض ہونے کے وقت شدت سے درد ہو اوسکو پرپلیتا بولتے ہین - اور جس عورت کی فرج سخت ہو اور فرج مین سول چلے اوسکو باتلا بولتے ہین - جسکی فرج مین جلن رہے اور خون نکلا کرے اوسکو لوہتاچیا کہتے ہین جسکی فرج بہا کرے اور مفسد رہے اوسکو دہ پرچاونی جانو - جنے اوس فرج سے اولا

بہت مشکل سے ہو۔ اور جسکی فرج مین سے مع ہوا کے خون منی کو لیے نکلے اوسکا بامنی جون نام ہے۔ اور جس عورت کے حمل رہے اور پھر جاتا رہے اوسکو پتر گھنی بولتے ہین اور جسکی فرج مین جلن بہت ہو اور پک جاوے اور بدن مین بخار رہے اوسکو پتلا جون جانو۔ اور جسکی فرج جماع سے سیر نہو اوسکو اتیانندا جون جانو۔ اور جسکی جون کرن پھول کی صورت ہو اور اوسمین سے بلغم اور خون نکلے اوسکو کرنتی جون جانو۔ اور جس فرج مین منی نرہے اوسکو اتچرنا بولتے ہین۔ اور جس عورت کی بہت چھوٹی پستان ہون اوسکو استنی جون جانو۔ اور جسکی فرج شکست ہو اور جماع کرتے وقت کچھ لنگ آوے اوسکا کھنڈتا نام ہے اور جسکی فرج کا سوراخ باریک ہو اوسکا اندنی نام ہے۔ اور جسکا منہ بڑا ہو اوسکو مہا بیرتا بولتے ہین۔ اور جسکا منہ مثل سوئی کے ہو اوسکا سوچی بکرا نام ہے +

## جون قند بیماری کی پیدایش اور علامت

دن کے سونے سے بہت غصہ کرنے سے محنت کرنے سے جماع کرنے سے فرج کے اوپر کسی طرح کی ضرب لگنے سے یا فرج مین ناخن کے لگنے سے بلغم مفسد ہو کر فرج مین جون قند بیماری کو پیدا کرتے ہین +

## جون قند کی شکل

فرج کے بیچ مین ایک گانٹھ پیپ اور خون کو لیے بڑہل یا بیل کے مانند مذکورۂ بالا باعثون سے پیدا ہو اوسکو بدبو لتے ہین اور جون قند بھی اوسیکا نام ہے۔ یہ بیماری چار قسم کی ہے بادی۔ صفراوی۔ بلغمی۔ سنپات کی +

## بادی جون قند کی علامتین

اوس فرج کی بیچ کی گانٹھ روکھی ہو اور اوسکا رنگ اچھا نہو اور فرج کے رنگ سے مانند ہو اور اوس گانٹھ کا منہ پھٹا ہو +

## صفرا کے جون قند کی علامتین

اوس فرج کی بیچ کی گانٹھہ جلن کو لیے سرخ ہوا اور اوس مین بخار آوے اور جسکو جون قند کی بیماری ہو اوس عورت کے حیض کا خون برآمد نہو +

## بندھیا یعنی بانجھہ کا علاج

جو عورت کہ حیض سے نہو تو وہ ہر روز مچھلی اور گوشت کھاوے - یا کانجی بلاناغہ پیوے یا تل ہر روز کھاوے یا ماش کھاوے یا دہی کا استعمال رکھے تو عورت حیض سے ہو اور اوسکا بانجھہ پن دور ہو - یا تخم سانٹھ - کڑوی تونبی - بیخ املتاس - پیپل - قند سیاہ - مینڈہل دایہ کا جھاگ - جواکھار - تھوہر کا دودہ ان سب کو اکٹھا کر باریک پیس فرج مین اسکی بتی ڈالے تو عورت حیض سے ہو یا مال کنگنی - رائی - سجی - سار اور بیج کو باریک پیس ٹھنڈے پانی سے پانچ دن پیوے تو عورت حیض سے ہو +

## بانجھہ عورت کے لڑکا پیدا ہونیکا علاج

کھریٹی - گنگیرن کا پوست مہوا - برگد کے انکھوے اور ناگ کیسر برابر لیکر باریک پیس گاے کے دودہ مین پانچ درم شہد ڈال اس چورن کو ہر روز پندرہ دن تک پیوے تو بانجھہ عورت کے ضرور لڑکا پیدا ہو +

## حیض کے خون کے نکلنیکا علاج

تل سیاہ - زنجبیل - فلفل - پیپل - بھارنگی اور قند سیاہ کو ایک ایک درم بھر اوٹا کر کاڑھا کرے اور پندرہ دن تک پیوے تو عورت ضرور حیض سے ہو اور اوسکے خون کی گانٹھہ دور ہو - اور لڑکا پیدا ہو - یا سگندہ کے کاڑھے مین گاے کا دودہ اور گھی ملا کر حیض کے وقت عورت صبح کے وقت پانچ دن پیوے تو عورت کو حمل رہے - یا سپید کٹیلی کی جڑ کچھہ نچھتر مین اوکھاڑ پانچ تولہ بھر دودہ کے ساتھہ حیض کے وقت تین دن پیوے تو ضرور حمل رہے یا کٹ سیلا کی جڑ پیہوئی - برگد کے انکھوے اور کنول گٹون کو باریک پیس بقدر دو ہائی درم

حیض کے وقت عورت پیوے تو ضرور حمل رہے یا بارش میل یعنے سپید پیپل کی جڑ یا اوسکے بیج اور سپید زیرہ اور سر پھوکا یہ سب برابر لے باریک پیس ڈیڑھ درم حیض کے وقت عورت دودہ کے ساتھہ کھاوے تو اوس عورت کے حمل رہے اور ضرور ہی لڑکا پیدا ہو یا بارای قند اور کیتھہ اور شیولنگی کو باریک پیس حیض کے وقت ڈہائی درم دودہ سے پیوے تو عورت کے ضرور لڑکا پیدا ہو یہ سب علاج بھاوپرکاش مین لکھے ہین - یا بجورے کے بیجونکو گاے کے دودہ مین پکاوے اور اوسمین گاے کا دودہ ملاوے اور اوسکے برابر ناگ کیسر ملاکر حیض کیوقت پانچ درم مصری کے ساتھہ سات دن کھاوے تو عورت حاملہ ہو یا ارنڈ کی انڈولی اور بجورے کے بیجون کو گھی مین پیس دودہ کے ساتھہ حیض کے وقت تین دن تک پیوے تو حمل رہے یا پیپل زنجبیل - مرچ - ناگ کیسر کو باریک پیس حیض کیوقت عورت گھی کے ساتھہ تین دن پیوے تو عورت کے حمل رہے یہ سب علاج سرب سنگرہ مین لکھے ہین +

## عورت کے حمل نرہنے کی دوا

پیپل - بای ڈبڑنگ - اور سہاگہ برابر لیکر باریک پیسے اور حیض کے وقت عورت پانی سے پانچ دن کھاوے تو عورت کبھی حمل سے نرہے یا پورانا گڑ دو تولہ لیکر اوٹاوے اور حیض کے وقت عورت پندرہ دن تک پیوے تو عورت کو کبھی حمل نرہے - یا نیولی کے تیل کا پھاہا عورت حیض کے وقت فرج مین پانچ دن تک رکھے تو عورت کو کبھی حمل نرہے - یہ نسخے بھاوپرکاش مین لکھے ہین +

## عورت کی فرج کی بیماریونکا ترتیب سے علاج

تگر - کٹیلی - کوٹھ - سیندھا نمک - اور دیودار کا کاڑھا کرکے اس کاڑھے مین تیل پکاوے پھر اس تیل کا پھاہا فرج مین رکھے تو عورت کی بلپتا فرج کی بیماری دور ہو - بادی فرج کی بیماریون کے دفع کرنے کے لیے پاڑہل کے پتون کو بجھاکر فرج مین سینیا لواوے اور وہ ہویا کرے تو بادی فرج کی بیماری دفع ہو - یا صفراکی فرج کی بیماریون کو دور کرنے کے لیے تلون کے تیل مین نیونکو پکاکر اس تیل سے فرج کو سینکے تو صفراوی بیماریان دفع ہون - یا صفرا کے ہٹانے والی دواکے

گھی سے فرج کو سینکے تو صفراکی فرج کی بیماریان دور ہوون - یا آملہ کے رس مین مصری ڈالکر دس دن تک عورت پیے تو عورت کی فرج کی جلن دور ہو - یا کوکر بھانگرے کی جڑ کو چاولون کے پانی کے ساتھہ پیے تو عورت کی فرج مین پیپ پڑنا دور ہو - یا نیم اور املتاس کے پتّے - بیچ اڑوسے کے پتّے پٹول کے پتّے انکو اوٹاکر اس سے فرج کو دہووے تو فرج کی بدبو دور ہو - اور پیپل - مرچ - ماش - بادیان کوٹ اور سپید نمک کو اوٹا کر اس سے فرج کو دہووے تو فرج کے بلغم کے عارضے دور ہوون +

## فرج کے سکڑ جانے کی دوا

مونگ کے پھول - کھیر سار - ہلیلہ - جا پھل - مازو سپاری انکو باریک پیس اور باریک کپڑے سے چھان کر عورت کی فرج مین رکھے - یا کونج کی جڑ کے کاڑھے سے فرج دہووے تو عورت کی فرج گہری ہو - یا بھنگ کو باریک پیس پوٹلی کرکے فرج مین رکھے یا موچرس کو باریک پیس پوٹلی کرکے فرج مین رکھے تو عورت کی فرج سکڑ جاوے - یا آملہ کی جڑ کیلا ببول کی جڑ بیر کی جڑ اڑوسہ کی جڑ مازو پھل ان سبکو اوٹا کر اس پانی سے فرج کو دہووے یا دہی سے دہووے یا سپید پھٹکری کو بھون کر مازو پھل ملاوے اور باریک پیسکر فرج مین رکھے تو فرج سکڑ جاوے +

## فرج کی سب بیماریون کے دور ہونیکا پھل گھرت

مجیٹھہ - ملہٹی - کوٹ - ترپھلا - مصری - کھریٹی - میدہ - اسگندہ - اجمود - دونون ہلدی - پرینگ کے پھول - کٹیلی - کنول کی جڑ - داکھہ - صندل سرخ - یہ سب دوا چھہ چھہ ماشہ لے اور گاے کا گھی --- ماشے اور چھتاور کا رس اوہار لیکر نرم آنچ سے پکاوے - جب یہ سب جل جاوین اور گھی باقی رہجاوے تب اس گھی کو مرد یا عورت ہر روز دو تولہ بھر پیے تو مرد جو مخنث بھی ہو تو بڑا بھی اور طاقت ور لڑکون کو پیدا کرنے والا اس گھی کے استعمال کرنے سے ہوتا ہے - اور عورت جو اس گھی کو کھاوے تو اوسکی فرج کی سب بیماریان دور ہوون - اور اوسکو اس گھی کے سبب لڑکا پیدا ہو جو عمر دراز طاقت ور عقلمند ہو +

## جون قند کا علاج

گیرو - بای بڑنگ - زرد چوب کا پھل - ان سب کو باریک پیس تر پھلے کے کاڑھے مین شہد ملاکر اس چورن کو عورت فرج مین رکھے تو یہ بیماری دور ہو ✢

## حاملہ عورت کی بیماریون کا علاج

جس عورت کا حمل گرتا ہوا وسکو جھاؤ کی جڑ اتیس ناگرموتھہ - موچرس - اور اندرجو کا کاڑھا کرکے دے تو اوس عورت کا حمل گرنا بند ہو ✢

## حاملہ عورت کے بخار کا علاج

ملٹھی - سرخ صندل - خس - سفید سرسون اور کنول کی جڑ کا کاڑھا کرکے مصری اور شہد ملاکر پیئے تو حاملہ عورت کا بخار دور ہو ✢

## حاملہ عورت کی سنگرہنی کا علاج

چانولون کے ستوا سنب ابر جامن کے پوست کا کاڑھا پیئے تو حاملہ عورت کی سنگرہنی دفع ہو - یا جھاؤ کے درخت کا پوست اور ارلو کا پوست - صندل سرخ - کھریٹی - کشنیز - پوست کٹھا ناگرموتھہ - جواسہ - پت پاپڑہ اور اتیس کا کاڑھا بنا کر حاملہ عورت پیئے تو اتیسار یعنے اسہال اور سنگرہنی دور ہو ✢

## عورت کے حمل گرنے اور گربھہ شراو کی پیدائش علامت اور علاج

بہت جماع کرنے اور راہ چلنے اور بخار کے آنے اور فاقہ کرنے اور کسی ضرب کے لگنے اور بدہضمی مین کھانا کھانے اور دوڑنے اور قے کرنے اور جلاب لینے اور تیکھی گرم کڑوی اور روکھی چیزین کھانے اور ناہموار جگہہ پر بیٹھنے اور خوف کے ہونے اور پیٹ مین شول چلنے سے حمل کا گرنا اور گربھہ شراو ہوتا ہے ✢

## عورت کے حمل گرنا اور گربھہ شراو کی پہلی شکل

عورت کے حمل سے ہے اور چار مہینے مین حمل گرے تو اوسکو گربھہ شراو بولتے ہین اور چار

مہینے کے بعد پانچ چھ مہینے مین حمل گرے تو اوسکو گربھ پات کہتے ہین - اسجگہ یہ مثال ہے کہ جیسے درخت کا لگا پھل کسیکی ضرب لگنے سے گر پڑے ویسے ہی کچا حمل کسیطرح چوٹ لگنے سے گر پڑتا ہے +

## حمل گرتا ہو اوسکے قائم رہنے کا علاج

کنول کی جڑ - کنول کی نال اور پھول - اور ملٹی کو دودھ کے ساتھ اوٹا کر پیے تو حمل کا گرنا بند ہو اور یہی حاملہ عورت کو جلن - غشی - قے اور نفرت کو دور کرتا ہے +

## حمل گرنے کے فساد

عورت کا حمل گرے تو جلن اور شعل ہو پسلی اور پشت مین درد ہو حیض کا خون بہت گرے - پیشاب بند آوے +

## حمل گرتا ہو اوسکے قائم رکھنے کا علاج

داب کانس ارنڈ اور گوکھرو کی جڑ ہین گاے کا دودھ اوٹا کر حاملہ عورت پیے تو اوسکے پیٹ وغیرہ کا شعل دور ہو یا گوکھرو - ملٹی - کیتلی - ملن بان کے پھولون کو گاے کے گھی مین اوٹا کر حاملہ پیے تو حمل کا گرنا بند ہو - اور عورت کے بدن کی سب تکلیفین دفع ہون - یا کمہار کے چاک کی مٹی گیرو - چمیلی - مجیٹھ - دہوئی کے پھول - رسوت اور رال کا چورن پانچ درم شہد سے عورت کھاے تو پیٹ درد وغیرہ سب بیماریان دور ہون - یا بھرنگی جانور کے گھر کی مٹی - مجیٹھ - لجالو - کیلو - کنول کی جڑ گو گاے کے دودھ مین اوٹا کر عورت پیے تو حمل کا گرنا بند ہو +

## حاملہ عورت کے اپھارہ ہو اوسکا علاج

بچ - رسوت - ہینگ اور نمک سیاہ مین دودھ اٹاوے پھر پیے تو عورت کا اپھار دور ہو +

## حاملہ عورت کو پیشاب نہ آوے اوسکا علاج

داب - دوب اور کانس کی جڑون کو دودھ مین اوٹا کر عورت پیے تو پیشاب آوے جو نیچے لکھی ہوئی ماہ بماہ دوائین استعمال کرائین تو حمل ہرگز نہ گرے - ملٹی - سال درخت کی بیج - کمیر کا کوری - دیودار - لونا کھیہ یعنی لونیا کا ساگ - تل سیاہ - رال - بیل - چھیتا ورے بیج کنول - جاسہ - سرسون - راسنا - دونون کٹیلی - سنگھاڑہ کسیرو - داکھ

اور مصری کو اوٹاکر مہینے کے مہینے سات دن پیوے تو عورت کا حمل نہ گرے اور کوئی فساد نہو۔ یہ سب علاج سات ماہ تک کرنے چاہیین +

## آٹھوین مہینے کا علاج

کیتھہ۔ کیتھی۔ بیل۔ پٹول۔ اور سانٹی کی جڑکو دودہ مین اوٹاکر پیوے تو حمل قائم رہے +

## نوین مہینے کا علاج

اصل السوس۔ جواسہ۔ کھیر کاکولی۔ سپید سرسون انکو چھہ چھہ ماشہ بھر لیکر دودہ مین اوٹاکر پیوے تو حمل قائم رہے +

## دسوین مہینے کا علاج

زنجبیل اور کھیر کاکولی کو دودہ مین اوٹاکر پیوے یا زنجبیل۔ اصل السوس۔ دیودار۔ کھیر کاکولی۔ کنول گٹہ اور مجیٹہ کو پانی مین اوٹاکر پانی سمیت دودہ مین اوٹاوے جب پانی جل جاوے اور دودہ باقی رہجاوے تب اس دودہ کو پیوے تو عورت کا حمل قائم رہے اور وہ تندرست رہے اور اوسکو کسی طرحکا فساد نہو +

## بادسے حمل سوکھہ جاوے اوسکا علاج

جس عورت کا حمل بسبب بادکے سوکھہ جاوے اوس عورت کا پیٹ پورا نہو خالی رہے تب وہ عورت طاقت کی چیزین دودہ گھی رس وغیرہ کھاوے اور دودہ پیوے تب باد دور ہو اور حمل پورا ہو +

## حمل سے لڑکے کے ہونیکا مہینا

عورت نوین مہینے یا دسوین مہینے اولاد کو پیدا کرتی ہے اور کوئی عورت گیارہوین یا بارہوین مہینے ظاہر کرتی ہے ان مہینون کے بعد جو حمل رہے وہ حمل کا فساد جاننا چاہیئے اور اس حمل کو شکمی بیماریون مین تصور کرکے علاج کرنا لازم ہے +

## عورت کے آرام سے وضع حمل ہونیکا علاج

سانپ کی کینچلی مروے یعنے نیازبو کی فرج مین دھونی دے - یا کرہاری کی جڑ کو عورت ہاتہ پاون مین باندہے - یا کوکر بھانگرے کی جڑ اور پاڑہل کی جڑ کو عورت ہاتہ پاون مین باندہے یا پوئی کی جڑ کے کاڑہے مین تلونکا تیل ڈالکر عورت حمل مین لیپ کرے یا بیل اور بیج کو پانی مین باریک پیس فرج پر لیپ کرے - یا انڈ کے تیل کو ناف پر لیپ کرے یا مروے اور بجورے کی جڑ کو گھی سے باریک پیس عورت پیے یا سانٹی کی جڑ کو کاٹ کر عورت باندہے تو بہت جلد اور آرام سے حمل وضع ہو - یہ سب علاج بھاو پرکاش مین لکھے ہین یا آپا مارگ کی جڑ اور کاگلہری کی جڑ کاٹ کر باندہے تو فوراً حمل وضع ہو یہ نسخہ جوگ چنتامن مین لکھا ہے

## آرام سے جلد حمل کے وضع ہونیکے جنتر منتر

کمتا پاشا بکتا شچہ یکتا سورجین رشمیہ - مکتاہ سرب بھیادگربھہ ایہی ماچر ماچر سواہا - یہ بات مرتبہ پانی پر پڑہ کر وہ پانی عورت کو پلاوے تو جلد فراغت ہو یا اس جنتر کو دیکھے تو جلد حمل وضع

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶ | ۶ | ۸ |
| ۲ | ۱۰ | ۱۸ |
| ۱۲ | ۱۴ | ۴ |

## موڑہ گربھہ کی پیدایش علامت اور علاج

جس عورت کے بدنین بائو مفسد ہوکر عورت کی فرج اور شکم اور کوکھہ مین شول پیدا کرے اور پیشاب نہ آوے وہ خراب ہوا حمل کو فرج مین چار قسم سے ٹیڑہا کردے +

## حمل مین بسبب خراب ہونے کے لڑکا چار طرح یا آٹھہ طرح سے رہتا ہی

کیلک - پرت کہر - پرگھہ - بیج - اوردہ باہو - پامن - اور پسلیون کی قسم سے آٹھہ قسم لڑکا حمل مین رہتا ہے +

## کیلک کی علامتین

عورت کی فرج کے مُنہ مین کیلا سا اگ جاوے اوسکو کیلک بولتے ہین - عورت فرج کے موڑھے ہاتھہ پاؤن آڑے آجاوے اوسکو پرت گُھر جانو - عورت کی فرج کے شروع مین آگ سی لگ جاوے اوسکو پرگھہ بولتے ہین عورت کی فرج کے موڑھے مین سر آکر اٹکے اوسکو بچک جانو - عورت کی فرج کے موڑھے مین پیپ اٹک جاوے - عورت کی فرج کے موڑھے مین لیپوارہ اٹکے عورت کی فرج کے موڑھے کا مُنہ نیچا ہو - عورت کی فرج کے موڑھے مین لیپوا ڑہا اور بیٹھہ اٹکے - اسطرح موڑہ گربھہ آٹھہ قسم سے ہوتا ہے +

## موڑہ گربھہ کی لاعلاج علامتین

حاملہ کا سر سیدہا نرہے لٹکا جاوے اور شرم جاتی رہے اور عضو ٹھنڈے ہوجاوین اور بدن کی نسین نیلی ہوجاوین اوس عورت کا لڑکا مرا ہوا جانو - اور وہ عورت بھی ہلاک ہو - اور جس عورت کے حمل مین لڑکا مرا ہو اوس عورت کا حمل نہ پھڑکے اور اوسکا مُنہ سیاہ اور زرد ہون سکہ لیے ہو اور اوسکی ناک اور مُنہ مین سے مردے کیسی بدبو آوے اور پیٹ مین حمل سچلے یہ علامتین ہون تو پیٹ مین مرا ہوا لڑکا جانو +

## پیٹ مین اولاد کے مرنیکا سبب

جس عورت کا کوئی بھائی مان باپ بیٹا خاوند وغیرہ کوئی عزیز مرا ہو یا اوسکی زر و دولت کسیطرح زائل ہوجاوے یا اوسکے پیٹ مین کسیطرحکی چوٹ لگے تب اوس عورت کو ٹہا رنج پیدا ہو اور اوس رنج کے سبب اوسکا حمل تکلیف مین رہے اور اوسکی کوکھہ مین طرح طرحکی بیماریان پیدا ہون تب اوسکے پیٹ کی اولاد پیٹ مین مرجاوے +

## حاملہ عورت کی لاعلاج علامتین

جس عورت کی فرج کا مُنہ مرے ہوے لڑکے سے ڈہک جاوے اور کوکھہ مین شول چلے اوس حمل کو مُشکلک بولتے ہین اوسمین مذکورہ بالا فساد بھی ہون +

## موڑھ گربھہ کی علامتین

جس عورت کے حمل کے وقت فرج کے پاس لڑکا بری طرحسے آگیا ہوا وسکے لیے بہت ہوشیار دایہ جسنے بہت لڑکے جنائے ہون بلانا چاہیے وہ ہاتھہ مین گھی لگاکر ہوشیاری سے فرج مین ہاتھہ ڈالکر لڑکے کو سیدہا کرکے زندہ فرج سے باہر نکالے +

## رحم مین لڑکا مرگیا ہوا وسکا علاج

بہت ہوشیار دایہ بہت ہوشیاری سے فرج مین تیز اور چہوٹا نشتر ڈالکر اوس مرے ہوسے لڑکے کے اعضا کاٹ کر باہر نکال ڈالے اور اوس مرے ہوسے لڑکے کو اسطرح باہر نکالے کہ وہ حاملہ عورت اوسکے ساتھہ مرجاوے اور مرے ہوسے لڑکے کو حمل مین سے نکالنے کے بعد فرج کو ہوشیاری سے گرم پانی سے دہووے یا اوسپر تیل چپڑے تو فرج نرم رہے اور اوسمین درد وغیرہ کوئی فساد نہو پھر کڑوی تونبی کے پتے اور پٹھانی لودہ کو برابر لیکر باریک پیسے اور اوسکا فرج مین لیپ کرے تو فرج اپنی جگہہ بیٹھہ جاوے - یا پلاس پاپڑہ اور پکے ہوسے گولر کے پھل کو برابر لیکر تلون کے تیل مین باریک پیس فرج کے اوپر لیپ کرے تو فرج گہری ہوا اور اسیطرح اکیس [۲۱] دن لیپ کرے تو فرج مین کوئی بیماری نہو - سانپ کی کیچلی - کوٹ اور سرسون کو باریک پیس روغن تلخ مین فرج کو دہونی دے تو فرج کی بیماریان سب دور ہون - یا کلہاری کی جڑ کو اوٹاکر اوس پانی سے ہاتھہ پاون مین لیپ کرے تو مرے ہوسے لڑکے کے سب فساد دور ہون +

## مکلک بیماری کی پیدایش علامت اور علاج

جس عورت کے اولاد پیدا ہوئی ہو اور وہ عورت بادی چیزین کھاوے اور اوس عورت کو تیکھی چیزین پیلاموں وغیرہ نہلین اور وہ نہ کھاوے اوسکی باد ناف کے نیچے یا دونون پسلیون مین یا پیڑو مین خون کو روک بادی گانٹھہ پیدا کرے یا وہ باد ناف اور پیڑو شکم اور معدہ مین سول کو پیدا کرے یا وہ باد پیڑو مین اپھار پیدا کرے اور شیا تبہ آئی دی اسکو مکلک کہتے ہین +

## علاج

جو اکھارکو گرم پانی مین پیکر عورت کھاوے تو مکلک کی بیماری دور ہو۔ یا پیپل۔ پیپلا مول فلفل۔ زنجبیل۔ چترک۔ چب۔ سمھالو۔ الایچی۔ اجمود۔ سرسون۔ بھنی ہوئی ہینگ پاڑہ۔ اندرجو۔ زیرہ۔ بکاین۔ مورہا۔ اتیس۔ کٹکی۔ بابی ڈبرنگ انکا نام پیلادگن ہے انکو باریک پیس بقدر ڈہائی درم گرم پانی سے کھاوے یا انکا کاڑہ کرکے اسمین تھوڑا سا سنیدہ نمک ڈالکر پیے تو عورت کے بلغم یا باد کی سب بیماریان دور ہون اور گولہ۔ شول اور شکم کی بیماریان اور بخار کو دور کرے اور بھوکھ لگاوے اور آفز کو دور کرے اور اس مکلک بیماری کو ضرور ہی دور کرے یا زنجبیل۔ مرچ۔ پیپل۔ تج۔ پترج۔ ناگ کیسر الایچی۔ کشنیز ان سب کو باریک پیس ڈہائی درم پرانے گڑ سے کھاوے تو مکلک کی بیماری دور ہو اور جس عورت کے اولاد پیدا ہوئی ہو اوسکو تدبیر سے غذا دے اور عمدہ طور سے آسایش دے اور وہ اتنی باتین نہ کرے۔ ریاض۔ جماع۔ غصہ۔ اور ٹھنڈی جگہ رہے

## سوتکا بیماری کی پیدایش

بدپرہیزی کے سبب یا بہت تکلیف سے یا ناہموار جگہ مین بیٹھنے سے یا بدہضمی مین غذا کھانے سے زچا خانے مین جو بیماریان ہوتی ہین وہ سب وحشت ناک ہین +

## سوتکا روگ کی علامتین

اعضا مین درد اور بخار اور کھانسی ہو پیاس بہت لگے بدن بھاری ہو اور بدن مین ورم اور پیٹ مین شول اسہال اور اپھار ہو اور بدنکی طاقت زائل ہو جاے اور غنودگی اور نفرت ہو اور اوڑبھی باد اور بلغم کی بیماریان ہون اور قوت اور گوشت اور قوت ہاضمہ یہ سب زائل ہو جاوین ان سب بیماریون کو سوتکا کی بیماریان جانو +

## علاج

جدوا باد کو دور کرتی ہے وہی سوتکا کی بیماریون کو زائل کرتی ہے اور دشمول کے کاڑھے سے

سوتکا کی بیماری دفع ہو۔ یا گلو۔ زنجبیل سہنجنہ۔ پیپل۔ پپلامول۔ چپ۔ چترک۔ نیز بالا انکا کاڑہا شہد ڈالکر دے تو سوتکا کی بیماری دور ہو۔ یا دیودار۔ بچ کوٹ۔ پیپل۔ زنجبیل چرائتا۔ کاچپل۔ ناگرموتھہ۔ پوست ہلیلہ۔ گج پیپل۔ دہماسہ۔ گوکہرو۔ جماسہ۔ کٹیلی۔ گلو۔ زیرہ سیاہ۔ یہ سب برابر لے انکا کاڑہا کرے اور ہینگ سیندہا نمک دے اور یہ کاڑہا دے تو سوتکا کی بیماری سُول کھانسی دمہ بخار غشی درد سر غنودگی اسہال قے وغیرہ کو دور کرتا ہے +

## پنج جیرک پاک

سیاہ و سپید زیرہ۔ بادیان۔ اجوائن۔ اجمود۔ کشنیز۔ میتھی۔ زنجبیل۔ پیپل۔ پپلامول چترک۔ جھاؤ کی جڑ کا پوست۔ بیر کی گٹھلی۔ کوٹ۔ کمیلا۔ یہ سب دوا دو دو تولہ لے اور انکو باریک پیس کپڑ چھانکر گائے کے ایک اثار گھی مین سانے پھر اس چورن کو چابھر گائے کے دودہ کے ماوے مین گھی سے ملاوے اور چورن کو پکا کر اسکا گاڑہا ماوا کرے پھر اس ماوے کو دو سو تولہ بھر شکر کی چاشنی مین ڈالے پھر دو دو تولہ کی گولیان بناوے اور یہ بلا ناغہ عورت کھاوے تو وضع حمل کی بیماری بخار چھٹی یعنی سوکھا لگے کھانسی یرقان چنینیا یعنی روز بروز کمزور ہونا جاوے اور بادی بیماریان دور ہون +

## سوبھاگ سونٹھہ پاک

سنوا سونٹھہ آدہ سیر باریک پیسکر کپڑ چھان کرکے آدہ سیر گائے کے گھی مین مخلوط کرے پھر ۵ سار شکر کی چاشنی کرکے اس چاشنی مین یہ دوائین باریک پیس کپڑ چھان کر ڈالے وہ یہ ہین کشنیز ایک درم۔ سونف پانچ درم۔ بای برنگ دو تولہ۔ زنجبیل دو تولہ۔ کالی مرچ ۲ تولہ پیپل دو تولہ۔ ناگ کیسر دو تولہ۔ ناگرموتھا دو تولہ۔ یہ سب دوا باریک پیس اس چاشنی مین ڈالے سار پانچ درم۔ ابرک پانچ درم۔ اور میوہ مرضی کے موافق ڈالکر دو دو تولہ بھر کی گولیان بناوے اور ایک گولی کھاوے تو تشنگی۔ قے۔ بخار۔ جلن۔ دمہ۔ کھانسی۔

نیڈ روگ یعنے یرقان ضعف معدہ انکو یہ دور کرتا ہے +

## پستان کے عارضے کی علامتین

کل بدن مین باد صفرا بلغم جو پھیلتے ہین اور فساد سے خراب ہوکر عورت کی پستان مین پہونچ جاوین تو اوس عورت کی پستان دودہ کی بھری ہوئی ہون یا دودہ کے بغیر ہون اونمین تینے وسے خراب ہوئی گانٹھ وغیرہ خون کی بیماریون پیدا کرین +

## علاج

عورت کی پستان کے اوپر جو بدہ ورم دیکھے تو بدردہ کا علاج جو پیچھے لکھا ہے وہ کرے تو عورت کے پستان کی بیماریان دور ہون اور پستان کے اوپر گانٹھ کچی ہو تو گانٹھ کی دور کرنیوالی ٹھنڈی دوائین لگاوے تو پستان کی بیماری دور ہو یا جونکین لگا کر پستان کا خون نکلاوے تو پستان کی سب بیماریان دور ہون +

## پستان کے درد کا علاج

گنڈ وفا کی جڑ کو پانی مین پیسکر اوسکا لیپ کرے تو پستان کا درد دور ہو یا ہلدی اور دہتورے کی جڑ کو پانی سے باریک پیس لیپ کرے تو پستان کی بیماری دور ہو۔ یا لوہے کو گرم کرکے پانی مین بجھا کر عورت پیوے تو پستان کی بیماری دور ہو +

## بیوہ عورت کے حمل گرانیکا علاج

حیض کے وقت چوتھے دن تالیس اور گیرو دو درم باریک پیس ٹھنڈے پانی سے پیوے تو عورت بانجھ ہو یا حیض کے وقت چوتھے دن پلاس پاپڑے کو شہد اور گھی مین باریک پیسکر صبح مین لیپ کرے تو اوس عورت کے کبھی حمل نرہے یا تخم گاجر اور کلونجی کو قند سیاہ سے کھاوے تو عورت کا حمل گر پڑے یا پانچ چولائی کو چانولون کے پانی کے ساتھ عورت حیض کے وقت پانچ دن پیوے تو وہ عورت بانجھ ہو۔ یا حیض کے وقت نیم کی جڑ کی تدبیر سے صبح مین دہونی دے تو عورت بانجھ ہو۔ یا میتھی دان ۱۰ ر قند سیاہ ۱۰ ر انکو پانی مین اوٹا کر یہ پانی

پانچ دن پیوے اور گر کڑوا کی جڑ اور راں کی بتی کرکے فرج مین رکھے تو بیوہ عورت کا حمل گر پڑے یا کڑوی تونبی اور سانپ کی کیچل سرسون کو کڑوے تیل مین پیسکر کڑوے تیل مین دھونی دے تو عورت کا حمل گر پڑے +

# باب بست ویکم

## لڑکون کی بیماریون کے بیان مین

### لڑکون کی بیماریون کی پیدایش علامت اور علاج

پہلے لڑکون کے نوگرہ یعنے نو ستارے ان ستارونسے جدا ہی ہین اور نا پاک لڑکے کو وہ نوگرہ تکلیف دیتے ہین ان نو ستارون سے لڑکے کو بچانا چاہیے اون کے نام یہ ہین ۔ اسکندہ ۔ اسکند اپشمار ۔ شکنی ۔ ریوتی ۔ پوتنا ۔ گندہ پوتنا ۔ جیت پوتنا ۔ مکہ منڈکا ۔ نیگ میہ

### نوگرہ یعنی ستارونکی پیدایش

یہ نو ستارے سوام کارتک کی حفاظت کے لیے مہادیو جی نے پیدا کیے ہین اون نو گرہونکی شکل نہایت خوبصورت عورت کیسی ہے اور کئی ایک کی شکل خوبصورت مرد کی سی ہے ۔ یا سوام کارتک جی کا بساکھ جسکا نام لکھا ہے اور اوسکے بدن کا نور مثل آگ کے روشن ہے ان سبکو مہادیو جی نے پیدا کیا سو یہ سب ملکر سوام کارتک جیکی کے ساتھ رہنے لگے پھر انھون نے ملکر سوام کارتک جی سے عرض کی کہ ہم بھوکھے ہین کھانے کے لیے کوئی چیز بتلائیے تب سوام کارتک جی نے مہادیو جی سے کہا تب مہادیو جی نے حکم دیا کہ جو دنیا مین چوپایے اور پرند اور آدمی اور دیوتا بھی رہتے ہین وے دیوتا آدمیون کو تکلیف دیتے ہین ۔ گرمی مین تو گرمی سے اور برسات مین سردی اور ہوا سے اور سردی مین سردی سے اور آدمی جاپ ہون وغیرہ کرکے اچھی طرح دیوتون کو خوش کرکے کھانیکا بھوگ دین اور اسطرح جو لوگ نہ کرین اونکے لڑکونکو تکلیف دو اور اونکو کھاؤ ۔ جو لوگ اپنے ہشت کے دیوتا اور پتر اور خداوند تعالے اور برہمن اور فقیر گرو یعنے مرشد اور مہانون کی پرستش اور خاطر و تواضع نہ کرین اور اونکو کھانا وغیرہ ندین

اور کانسے کے چھوٹے ہوسے برتن مین کھلاوین اونکے لڑکون کو تم کھاؤ یہ مہادیوجی سنے اون ستارون سے کہا تب اونکی معاش ہوئی +

## ستارے جن لڑکونکو لگین اونکی علامتین

جن لڑکون کو یہ گرہ یعنے ستارے لگین وہ لڑکے ایک لحظہ مین تو اوچھ اوٹھین اور لحظہ مین ڈرنے لگین اور ایک لحظہ مین اپنی دایہ کو ناخنون سے اور دانتون سے کاٹنے لگین اوپر اونچے آسمان کی طرف دیکھا کرین اور اپنے دانتون کو چباوین اور کراہا کرین جمہائیان لین اور بھوین چڑہایا کرین لب کاٹا کرین اور اونکے منہ مین سے جھاگ آوین اور ستے کرین اور اونکو اسہال کی بیماری بھی پیدا ہو اور بدن کمزور پڑجاوے اور رات کو جاگین اور اونکے بدن مین ورم نمودار ہوجاوے اور گلے کی آواز گھون گھون بولے اور بدن دبلا ہوجاوے اور مقعد مین سے خون بہے اور رات کو جگے اور بدن مین سے مچھلی کی سی بدبو آوے اور بدنکا ہوش جاتا رہے۔ یہ جس لڑکے مین یہ علامتین ہون تو اوسکے ستارہ لگا ہوا جانو ۔ یہ اسکی عام علامتین ہین +

## بال گرہ یعنے ستارے جسکو لگے ہون اوسکی خاص علامتین

جسکے عضو کمزور ہوجاوین اور بدن مین سے خون کی بدبو آوے اور پستان کا دودہ نہ پیوے اور منہ ٹیڑہا ہوجاوے اور آدہا بدن ٹیڑہا رہجاوے اور آنکھون مین آنسو رہین اور روے اور کچھ ہاتھہ کی مٹھی بند بھی رہے یہ جسکی علامتین ہون تو اسکندہ گرہ لگا ہوا جانو +

## بشاکھہ جسکو لگا ہوا اوسکی علامتین

جسکا ہوش جاتا رہے اور پھر آجاوے اور کبھی ہاتھہ پاون کو جھکانے لگے اور بغیر ہوش کے پاخانہ اور پیشاب کردے جمہائیان بہت آوین تو بشاکھا گرہ لگا ہوا جانو +

## جسکو شکنی گرہ لگا ہوا اوسکی علامتین

اعضا کمزور رہین اور خوف سے متعجب رہا کرے اور اوسکے بدن مین سے مچھلی کیسی بدبو آوے اور بدن مین بہت سے زخم پڑجاوین اور جلن ہو یہ علامتین ہون تو شکنی گرہ لگا ہوا جانو +

## جسکو ریوتی گرہ لگا ہو اوسکی علامتین

جسکا مُنہ سرخ اور ہرا ہو اور اوسکا زرد بدن ہو اور درد کو لیے ہاتہ اور پاون سیاہ ہون تو ریوتی گرہ لگا ہوا جانو +

## جسکو پوتنا گرہ لگا ہو اوسکی علامتین

جسکا بدن کمزور ہو جاوے اور رات دن سووے اور موا دیتلا ہو اور اوسکے بدن مین سے کاگل کیسی بدبو آوے اور قے ہو اور تشنگی زیادہ ہو تو پوتنا گرہ لگا ہوا جانو +

## جسکو گندہ پوتنا لگا ہو اوسکی علامتین

جو لڑکا دودہ نہ پیے اور اسہال اور کہانسی ہچکی قے اور بخار ہو اور بدن کا رنگ جاتا رہے اور بدن مین سے خون کی بدبو آوے تو گندہ پوتنا لگی ہوئی جانو +

## شیت پوتنا کی علامتین

جو لڑکا رویا کرے اور رعشہ ہو اور اوسکی آنتین بولین اور بدن کمزور ہو جاوے اور اسہال بہت ہو تو شیت پوتنا کا فساد جانو +

## نیگ میبہ کی علامتین

جسکے مُنہ مین سے بہت جہاگ آوین اور بدن مین رعشہ ہو اور بہت اونچا بہی دیکہے اور بہت پکارے اور بدن مین بدبو آوے ہوش جاتے رہین تو نیگ میبہ گرہ کا فساد جانو اور یہی علامتین ڈاکن کے فساد کی بہی جانو +

## عام گرہون یعنے ستارونکے فساد کا علاج

گورکہ منڈی اور خس کا کاڑہا کرکے اس سے لڑکے کو نہلاوے یا ہلدی صندل کوٹ کو باریک پیس بدن مین لیپ کرے تو لڑکا اچہا ہو۔ یا سانپ کی کینچلی لہسن۔ سرسون۔ نیم کے پتے بلی کا فضلہ۔ بکرے کے بال۔ میڈہے کے سینگ۔ بچ اور شہد کو پیسکر لڑکے کے دہونی دے تو لڑکے کے گرہون کے سب فساد دور ہون۔ اور اوتار اوغیرہ سب علاج کرے +

## اسگندہ وغیرہ لڑکے کی گرہونکے فساد کا علاج

بادسے کے دور کرنیوالے درختون سکے پتونکا کاڑہا کر اوس لڑکے کو نہلاوسے تو سب فساد دور ہوں یا سرسون - سانپ کی کینچل - بچ اور کا گلہری کو گوشت اسمین اونٹ اور بکری سکے بال ملاوسے اور گھی ملاکر لڑکے سکے دہونی دسے تو لڑکے سکے سب فساد دور ہون +

## اسگندہ پسمار سکے فساد کا علاج

مغز بل - بیج سرس - سپید دوپا - سپید سرسون - پارہ - مروا - سپید رائی - باوچی - کا پھل - کسمبھی - بای بڑنگ - سمہالو - گولر - کھرٹی - چرلوٹن یعنی مکوی - لکائن سیاہ تلسی - اور بھارنگی کا کاڑہا کرسکے لڑکے کو نہلاوسے تو اسگندہ اپسمار لڑکے کی گرہون کا فساد دور ہو - یا بکری - بھیڑ - بھینس - گھوڑسے - گدہے اور اونٹ کی پیشاب مین تیل پکاوسے جب وہ سب پیشاب خشک ہوجاوین اور تیل باقی رہجاوسے تب لڑکے سکے مالش کرسے تو اسگندہ پسمار لڑکے سکے ستاریکا فساد دور ہو - یا گاسے اور بکریکا بول سر بال ہاتھی کا ناخن - بیل کے روئین انمین گھی ملاکر اسکی دہونی دسے تو فساد دور ہو - یا جوا سہ - منتیل کستوری - کونچ کی جڑ انکی لڑکے کے دہونی دسے یا لڑکے کے باندہے تو لڑکے کے اسگندہ اپسمار کا فساد دور ہو - یا لڑکے کو چوسہٹے مین نہلاوسے تو آرام ہو - اور اسکندہ اپسمار اور بشاکہہ ستارہ کا فساد دور ہو +

## شکنی ستارسکے فساد دور ہونیکا علاج

بید کی جڑ اور آنب کی جڑ اور کیتھہ کی جڑ کے کاڑہے کے پانی سے لڑکے کو نہلاوسے تو شکنی ستاریکا فساد دور ہو - یا جہاؤ کی جڑ - مہوا - خس - سفید سرسون - کنول کی جڑ - پدماک - لودہ پرینگ کے پھول - مجیٹھہ اور گیرو کو پانی سے باریک پیس اسکا ادبٹن کرسے تو شکنی گرہ کا فساد دور ہو - یا اسگندہ اپسمار گرہ کا علاج جو پیچھے لکھا ہے اوس سے شکنی گرہ کا فساد دور ہوتا ہے اور جہتا ور پانچ اندراین یا ناگ دمن یا کٹیلی یا سہدئی انکی ٹوچا کر سکے

لڑکے کے گلے مین باندہے تو شکنی ستارکا فساد دور ہو۔ یا تل چانول پھولونکی مالا ہرتال
مینسل انکا موافق طریقے کے شکنی گرہ کو بل دے اور لڑکے کو دوائیون کے پانی سے نہلاوے
تو شکنی گرہ کا فساد دور ہو +

## ریوتی گرہ کا علاج

اسگندہ۔ میٹہا نگی۔ سفید سرسون۔ سانٹی کی جڑ۔ سیوتی کے پھول۔ بداری قند انکا کاڑہا
کرکے اسکے پانی مین لڑکے کو نہلاوے یا لڑکے کے بدن مین تیل کی مالش کرے یا کوٹ۔ رال
گوگل۔ خس۔ ہلدی کی لڑکے کے دہونی دیوے یا خوشبودار سپید پھول چانول کی کھیل دودہ
سال اور دہی کو لڑکے کے اوپر ڈالکر نہلاوے اور انھین کو جہان گاے باندہی جاتی ہے
بل دیوے تو لڑکے کے ریوتی ستارکا فساد دور ہو +

## پوتنا گرہ کا علاج

پوست نیم اور بشن کرانتا کا کاڑہا کرکے پانی سے لڑکے کو نہلاوے تو لڑکے کو ستارکا فساد
دور ہو۔ یا نئی بداری قند۔ سپید داکھہ ہرتال۔ مینسل۔ کوٹ اور رال کا کاڑہا کرکے اسکے
رس مین تیل یا گھی پکاوے اور یہ تیل یا گھی لڑکے کے مالش کرے تو پوتنا کا فساد دور ہو +

## گندہ پوتنا گرہ کی علامتین

برگ نیم۔ برگ پٹول۔ برگ کیٹلی۔ برگ گلو۔ برگ اڑوسہ انکا کاڑہا کرکے اس پانی سے
لڑکے کو نہلاوے تو گندہ پوتنا کا فساد دور ہو۔ یا بیل۔ پیپلا مول اور دونون کیٹلی کا
کاڑہا کرکے اسمین گاے کا دودہ پکاوے پھر اسکی مالش کرے تو گندہ پوتنا کا فساد دور ہو
یا کیسر۔ اگر۔ کافور۔ کستوری۔ اور صندل کو باریک پیس آنکھون کے اوپر لیپ کرے تو گندہ
پوتنا کا فساد دور ہو۔ یا مرغے کی بیٹ لڑکے کے بل۔ بن کی چھال اور گھی انکو لڑکے کے
اوپر اوتارکر چوہٹے مین رکھے تو گندہ پوتنا کا فساد دور ہو +

## شیت پوتنا کا علاج

گاسے اور بکریکا بول - ناگرموتھہ - دیودار اور صندل وغیرہ سب خوشبودار چیزین لے اور انمین تیل پکاوے تو شیت پوتنا ستارے کا فساد دور ہو - یا کنگی - پوست نیم - کھیر سار ڈہاک کا پوست اور کاہو کا پوست انکے کاڑہے مین گھی پکاوے پھر اس گھی کو لڑکے کو کھلاوے یا لیپ کرے تو شیت پوتنا کا فساد دور ہو - یا نیم کے پتون کی لڑکے کو دھونی دے یا لڑکے کو گنجا کی مالا پہناوے تو شیت پوتنا کا فساد دور ہو - یا دریا کے کنارے پر مونگ اور چانول شیت پوتنا کو دے تو شیت پوتنا کا فساد دور ہو +

## مکھہ منڈکا گرہ کا علاج

کیتھہ - بیل - ارنی - اڑوسہ - سپید ارنڈ اور کوٹ کے کاڑہے مین پانی سے لڑکے کو نہلاوے تو مکھہ منڈکا کا فساد دور ہو - یا بھانگرے کے تیل یا رس مین تیل پکاوے اور اس تیل کی لڑکے کے مالش کرے تو مکھہ منڈکا کا فساد دور ہو یا رال اور کوٹ کا کاڑہا کر کے اسمین گھی پکا کر لڑکے کے مالش کرے تو مکھہ منڈکا کا فساد دور ہو - یا گاے کی جگہہ مین بل دے اور اس منتر سے نہلاوے تو مکھہ منڈکا کا فساد دور ہو +

## نہلانیکا منتر

النکرتا کا موتی سبھگا کام روپنی - گوشٹ مدھیا لیتر تاپات تمام مکھہ منڈکا +

## نیگمیہ گرہ کا علاج

بیل کی جڑ کا پوست - بیج ارنی - بیج کنگج - انکے کاڑہے کے پانی سے لڑکے کو نہلاوے تو نیگمیہ گرہ کا فساد دور ہو - یا پرینگ کے پھول - جواسہ - سونف - چترک کے درخت کا پوست اور گگہل کا کاڑہا کر کے اس کاڑہے کے رس مین تیل پکاوے پھر اس تیل کے پکتے ہی مین گاے کا پیشاب - دہی اور کانجی ڈالے پھر اس تیل کو پکاوے جب یہ سب جل جاوین اور تیل باقی رہجاوے تب لڑکے کے اسکی مالش کرے تو نیگمیہ گرہ کا فساد دور ہو - یا تل چانول

پھولونکی مالا لڈو وغیرہ شیرنی لڑکے کے اوپر سے سات مرتبہ اوتار کر کسی درخت کے پاس رکھے تو نگیہ گرکا فساد دور ہو +

## اوتارے کا منتر

اجا نتیج لاکشی توکام روپی مہاشیا پالم پالیتو دیو بنگیو سیر کشتو - یہ سب علاج بھاو پرکاش مین لکھے ہین - یا راون کا بنایا ہوا بال گرنتھ ہے اوسکے منتر سے لڑکون کے ڈاکنی وغیرہ آسیبون کے اچھے ہونے کی علامتین لکھی جاتی ہین - لڑکے کے پیدا ہونے کے بعد پہلے دن پہلے مہینے پہلے برس مین مندا نامے ماترکا راون کی بارہ بہنین ہین وہ لڑکے کو آزار دیتی ہین اونکی یہ علامتین ہین لڑکے کو بخار ہو اور بہت روئے یا نہ بولے اوسکے اچھے ہونے کے لیے یہ ترکیب کرے کہ دریا کے دونون کنارونکی مٹی لے اوسکا گوری سینک مین پتلا بناوے اور اوسکے پاس چانول اور سات سپید پھول سات دہجا یعنے پھر ہرے سات چراغ سات گلگلے سات پان خوشبو دار چیزین دہوپ گوشت شراب یہ لڑکے کے اوپر سے اوتار کر مشرق کیطرف چوہٹے مین دوپہر کیوقت رکھہ آوے اور بیل کے پتے سر پر رکھکر لڑکے کو نہلا وے تو منڈا ماترکا کا فساد دور ہو - اسیطرح چار روز کرے اور لڑکے کے سرسون میڑہے کے سینگ نیم کے پتے شیوجی کا نرمال اسکی دہونی دے تو لڑکے کو آرام ہو +

## اوتارے کا منتر

اونگ نمو بھگوتی راونا یے ہن ہن پیچ پیچ سواہا +

لڑکے کے پیدا ہونے کے دوسرے دن دوسرے مہینے دوسرے برس شبہد ماترکا راون کی بہن لڑکون کو تکلیف دے اوسکی علامتین ذیل مین لکھی جاتی ہین +

پہلے بخار ہو - آنکھین بند ہون بدن مین رعشہ ہو اور نہ بولے اوسکے اچھے ہونیکے لیے اوتار الکھا جاتا ہے جس سے لڑکے کو آرام ہو - سوا سیر چانول دہی اور مچھلی کا گوشت - شراب تل کا چورن یہ سب پیالے مین رکھہ بجانب مغرب چوراہے مین تین دن شام کیوقت

طرف کے اوپر اوتارا کرے پھر مسان کے پانی سے لڑکے کو نہلا دے پھر شیوجی کا نرمال غس
بلی کے روئین گھی دوب کی لڑکے کو دہونی دے +

| | اوتارے کا منتر | |
|---|---|---|

اونگ راونائے ہن ہن پنج منج ہنگ بھٹ سواہا - چوتھے دن اپنی طاقت کے موافق برہمنون
کو کھانا کھلاوے تو شبہدا ماترکا کا فساد دور رہو +

تیسرے دن تیسرے مہینے تیسرے برس پوتنا راون کی بہن لڑکے کو آزار دے اوسکی علامتین نیچے
لکھی جاتی ہین +

پہلے لڑکے کے بخار پیدا ہو - بدن کانپے اور نہ بولے اور رویا کرے اور آسمان کیطرف دیکھا
کرے اوس لڑکے کے آرام کے لیے اوتارا لکھا جاتا ہے - دریا کے پار کی مٹی سے اوسکا پتلا
بناوے اور پتلے کو پیالے مین رکھکر اوسمین تنبول سرخ صندل سرخ پھول سات چراغ
سات ڈبی - گوشت - شراب - بھات رکھکر بجانب شمال تیسرے پہر چوراہے مین
رکھہ آوے پھر شیوجی کا نرمال - گوگل - سرسون - نیم کے پتے مینڈھے کے سینگ
انکی تین دن تک دہونی دے +

| | اوتارے کا منتر | |
|---|---|---|

اونگ نمہ راونائے نمہ ہن ہن پنج منج ترا سے ترا سے سواہا - چوتھے دن برہمنونکو کھانا
کھلاوے تو لڑکے کو آرام ہو +

چوتھے دن چوتھے مہینے چوتھے برس مکھہ منڈکا نامے راون کی بہن کی فساد ورکرنکی علامتین
پہلے بخار ہو - کندہا نہ جھکے - آنکھین پھٹی رہین لڑکا نہ بولے اور رویا کرے اور بہت سووے
اور اوسکے ہاتہ کی مٹھیان بندہی رہین اوسکے آرام کے لیے یہ اوتارا کرے - دریا کے

دونون کنارونکی مٹی لیکر تپلا بناوے اسکے آگے کنول کے پھول رکھے اور خوشبو برگ. تنبول - سپید پھول چار چراغ تیرہ پتے - مچھلی کا گوشت شراب چھا چھہ یہ سب پیالے مین رکھے پھر جنوب کیطرف جاکر تیسرے پہر کے وقت چوراہے مین رکھے تو لڑکے کو آرام ہو +

## اوتارے کا منتر

اونگ نمورا وناسے ہن ہن متھہ متھہ سواہا چوتھے دن برہمنون کو کھلاوے تو لڑکا آرام پاوے

پانچوین دن یا پانچوین مہینے پانچوین برس پوتنا ماترکا اون کی بہن کے فساد کی علامتین درج ذیل ہوتی ہین +

پہلے بخار ہو بدن کانپے اور منہ سے نہ بولے اور ہاتھونکی مٹھیان نہ کھولے +

## اوتارا

کمہار کے چاک کی مٹی لیکر اوسکا تپلا بناوے اور اوسکے آگے خوشبو برگ تنبول چانول - سپید پھول پانچ بڑے چراغ پانچ دہجا ایسان کیطرف اوتار کر رکھے پھر ساٹھی کے پانی سے نہلاوے پھر شیوجی کے نرمال سانپ کی کیچل گھی اور نیم کے پتون کے دھونی دے تو لڑکے کو شفا ہو +

## اوتاریکا منتر

اونگ نمورا وناسے نمہ چورسنے چورسنے سواہا - چوتھے دن برہمنون کو کھلاوے تو لڑکا اچھا ہو +

چھٹے دن چھٹے مہینے چھٹے برس شکنی نامے ماترکا اون کی بہن کے فساد کی علامتین +

پہلے بخار ہو - بدن کانپے رات دن چین نہ پڑے اونچا دیکھے اوسکی آرام کے لیے اوتارا گیہون کے آٹے کا تپلا بناوے اور سپید زرد اور سرخ پھول - شراب گوشت اور دس چراغ اور دس دہجا دودہ چاول انکا اوتارا اگن کون مین دوپہر کے وقت رکھے پھر ٹھنڈے پانی سے نہلاوے پھر شیوجی کے نرمال لہسن گوگل سرسون سانپ کی کیچل نیم کے پتے اور گھی کی دھونی دے +

## اوتارے کا منتر

اونگ نمو راونائے چوسٹھ چوسٹھ ہن ہن سواہا - تیسرے دن برہمنون کو کھانا کھلاوے تو لڑکے کو آرام ہو +

ساتوین دن ساتوین مہینے ساتوین سال ششٹنگ ریوتی نامے ماترکا راون کی بہن لڑکونکو تکلیف دیتی ہے اوسکی علامتین اور علاج - پہلے تپ ہو - بدن کانپے مٹھیان بند رہین اور بہت رووے اوسکی آرام کے لیے اوتارا +

دریا کے کنارے کی مٹی کا پُتلا بناوے اوسکے آگے سرخ پھول - برگ تنبول - سرخ برنج کی کھچڑی دش چراغ - گوشت - شراب - تیرہ دہجا مغرب کیطرف گاون کے باہر تیسرے پہر کو اوتارا کرے پھر نہلاوے اور شیوجی کا نرمال - میڈھے کا سینگ - سرسون خس اور گھی کی دہونی دے +

نوین دن نوین مہینے نوین سال سوٹرکا نامے ماترکا راون کی بہن لڑکون کو آزار دیتی ہے اوسکی علامتین اور علاج +

بخار اور بدن مین درد ہوتے ہو جاوے اوسکے آرام کے لیے اوتارا - دریا کے دونون کنارونکی مٹی کا پُتلا بناوے اوسکو سپید کپڑے پہنا کر سپید پھول تلک تنبول تیرہ چراغ تیرہ دہجا جنوب کی جانب گاون کے باہر اوتارا کرے پھر شانت کے پانی سے نہلاوے اور گوکل نیم کے پتے گاے کا سینگ سرسون اور گھی کی دہونی دے +

## اوتارے کا منتر

اونگ نمو راونائے ہن ہن سواہا چوتھے دن برہمن کو کھلاوے تو لڑکے کو آرام ہو +

دسوین دن دسوین مہینے دسوین برس کریا نامے ماترکا راون کی بہن لڑکون کو تکلیف دیتی ہے اوسکی علامتین اور علاج +

بخار ہو بدن مین رعشہ ہو رووے اور پاخانہ اور پیشاب کردے اوسکا اوتارا =

دریا کے دونون کنارونکی مٹی کا پتلا بناوے پھر تلک تنبول - سرخ پھول - سرخ صندل پانچ دہجا پانچ چراغ - پانچ پوے - گوشت - شراب - بائب کونے مین رکھدے اور کوے کی بیٹ گاے کا سینگ - بلی کے روئین - نیم کے پتے اور گھی کی دہونی دے +

| | اوتارے کا منتر | |
|---|---|---|

اونگ نمورا ونلسیے پرنت بستاسے منج پنج سواہا - چوتھے دن برہمنون کو کھلاوے تو لڑکا اچھا ہو گیارہوین دن گیارہوین مہینے گیارہوین سال بیلکارا ون کی بہن تکلیف دیتی ہے اوسکے فساد کی علامتین اور علاج +

| | اوسکے آرام ہونیکے لیے بل | |
|---|---|---|

آرد گندم کا پتلا بناوے اور پتلے کے منہ مین دودہ کی دہار دے پھر سرخ صندل اور زرد پھول خوشبو - تنبول - سات چراغ - آٹھہ ہری مالا - پوے - گوشت - شراب - مشرق مین اوتارا رکھے پھر شانت کے پانی سے نہلاوے پھر شیوجی کا نرمال - گوگل اور گاے کا سینگ سانپ کی کینچل اور گھی کی دہونی دے +

| | اوتارے کا منتر | |
|---|---|---|

اونگ نمورا ونا سیے پنج پنج ہن ہن سواہا - چوتھے دن برہمنون کو کھانا کھلاوے تو لڑکا آرام پاوے +

بارہوین دن بارہوین مہینے بارہوین سال کامکا ناسے ماترکا راون کی بہن لڑکون کو تکلیف دیوے اونراسکے فساد کی علامتین اور علاج -

تپ ہو ہنسے ہاتہ سے دور کرے اور بہت پکارے اور دم بہت چلے +

| | اوسکے اوتارنیکا طریقہ | |
|---|---|---|

ماش کا پتلا بناوے پھر خوشبو - تنبول - سپید پھول - دہجا - سات مالپوے کا بل دے پھر شانت کے پانی سے نہلاوے پھر شیو نرمال گوگل سرسون اور گھی کی دہونی دے +

## اوتارے کا منتر

اونگ نمورا ونلیے منج منج ہن ہن سوا ہا ۔ چوتھے دن برہمن کو کھانا کھلاوے تو لڑکے کو آرام ہو ۔ یہ راون کا بنایا ہوا کمار تنتر چکرونت مین لکھا ہے +

## بادی بیماریون کی پیدایش علامت اور علاج

دایہ کے بھاری اور سخت کھانا کھانے سے اور اوسکے باد صفرا سکے دماروں سے لڑکے کے بدن مین خلط مفسد ہوتے ہین اور ایسے ہی بدپرہیزی سے کھانا کھانے سے دایہ کی پستان مین پہونچکر دودہ کے ذریعہ سے بادی بیماریان ہوتی ہین تب وہ لڑکا کمزور ہوجاوے اور اوسکا منہ سپید ہو بدن دبلا ہوجاوے اور پاخانہ اور پیشاب مشکل سے اوترے اور اور بھی بادی بیماریان پیدا ہوتی ہین ایسے ہی لڑکا صفرا سے خراب دودہ پیے تو لڑکے کے صفرا کی بیماری پیدا ہو ۔ اوس لڑکے کے پسینا آوے موا د رقیق ہو بدن زرد پڑجاوے تشنگی زیادہ ہو ۔ بدن گرم رہے اور اَور بھی صفراوی بیماریان ہون اور منہ سے لعاب بہت گرے نیند بہت آوے سردی زیادہ رہے بدن سن ہوجاوے آنکھین منہ اور گل بدن بھاری رہے اور تپ وغیرہ بیماریان جو بڑے آدمیون کو ہوتی ہین وہی لڑکے کے ہون اور جو تالک اور کنٹھک بیماریان شیرخوار بچونکو ہوتی ہین وہ بڑونکو نہین ہوتین +

## تالک کنٹھک کی علامتین

تالو کے گوشت مین بچے کے بلغم مفسد ہو تب اوسکے تالو مین کاٹنے پڑجاوین اور اوس کا تالو بیٹھ جاوے اور تالو کے بیٹھنے کے سبب دودہ نہ پیے موا د رقیق ہو تشنگی ہو آنکھون مین درد پیدا ہو اور گلے اور منہ مین درد ہو گلا نہ اوٹھے اور قے کرے +

## مہا پدم روگ کی پیدایش علامت اور علاج

لڑکے کے سر مین اور مقعد مین بیماری پیدا ہو اور باد پیدا ہو اور کنول کے رنگ کے مانند اوسکا رنگ ہو وہ تینون خلطون کے فساد سے ہوتا ہے پہلے وہ بیماریان کنپٹیون سے

سینے مین آوین پھر سینے سے مقعد مین آوین اور ایسے ہی پیڑو سے مقعد مین جاوین اور مقعد سے پھر سینے مین جاوین اور سینے سے سر مین +

## گلون کی بیماریکی علامتین

گلون بیماری خراب دودھ کے پینے سے لڑکے کے ہوتی ہے اوسمین آنکھین دکھین اور بخار ہو اور بار بار آنسو بہت گرین اور وہ لڑکا پیشانی آنکھہ ناک کو گھسا کرے اور دھوپ کی طرف ندیکھے اور آنکھہ نہ کھُلے اوسکو گلونک بیماری بولتے ہین +

## تنڈگد اپاک کی علامتین

بچے کی مقعد پک جاوے اور اوسکی ناف مین درد ہو اوسکو تنڈپاک کہتے ہین +

## اہی پوتنا بیماری کی علامتین

لڑکے کی مقعد پاخانہ اور پیشاب سے پلی رہا کرے یا دہووے یا کپڑے سے پونچھے ہوا لگے تب کھجلی ہو اور مقعد سرخ رہے اور وہ لڑکا مقعد کو کھجلاوے تو اوسمین پھوڑے پیدا ہون اور اوسکی مقعد مین سے پانی سا جھڑا کرے اوس سے اوسکی مقعد مین خوفناک زخم پڑ جاوین اوسکو اہی پوتنا بولتے ہین +

## اج گلی بیماریکی علامتین

جسکے بدن مین چکنی اور سرخ رنگ کی مونگ کے برابر بہت سی پھنسیان ہو جاوین اور اونمین درد نہو وہ بلغم سے پیدا ہوتی ہین اونکو اج گلکا بیماری بولتے ہین +

## پارگربھک بیماریکی علامتین

جو لڑکا حاملہ عورت کا دودھ پیئے تو اوسکے کھانسی آوے اور معدہ ضعیف ہو جاوے اور بدن مین جلن اور غنودگی ہو اور کمزور ہو جاوے کسی چیز کی رغبت نرہے چکر آوین اور اوسکا شکم بڑھ جاوے اوسکو پارگربھک بولتے ہین +

## لڑکے کے دانتون کی بیماریونکی علامتین

لڑکے کے دانت نکلنے کے وقت بخار ہو - دست آوین - کھانسی آوے سقے ہو سر اور آنکھین درد کرین - رتوا ہو - یہ علامتین دانتونکی بیماریون کی جانو +

## لڑکون کی بیماریون کا علاج

جو بڑے آدمیون کو بیماریان ہون وہی لڑکون کو ہوتی ہین جو علاج بڑے آدمیونکا کرے وہی بچون کا بھی کرنا چاہیے اور لڑکون کو ایک برس تک ایک رتی کے برابر دوا دینی چاہیے اور دوسرے برس ایک ماشہ یہ قاعدہ ہے اور لڑکا جہان ہاتھ لگا کر رووے وہان بیماریان جانو - اور اوسکا علاج کرنا چاہیے +

## لڑکے کے زیادہ بخار کا علاج

ناگرموتھہ پوست ہلیلہ - پوست نیم اور پھول کا کاڑھا کرکے اسمین شہد ڈالکر لڑکے کو پلاوے تو لڑکے کا سب قسم کا بخار دور ہو یہ سب قسم کے بخارونکی دوا ہے اور اسکا نام بہدر مستا دکواتھہ ہے

## لڑکے کے جور اتیسار کا علاج

ناگرموتھہ - منیسل - اتیس - کاکراسنگی - انکا چورن شہد سے لڑکے کو چٹاوے تو لڑکے کی تپ اور اسہال دور ہو +

## لڑکے کے اتیسار یعنے دست آنیکا علاج

مغز بیل - دہوئی کے پھول نیتر بالا لودہ گج پیپل - انکے کاڑھے مین شہد ڈالکر دے تو لڑکے کا اتیسار یعنے اسہال دور ہو +

## لڑکے کے خوفناک اتیسار کا اور علاج

مجیٹھہ دہوئی کے پھول لودہ سفید سرسون انکا کاڑھا شہد اور مصری ڈالکر دے تو لڑکے کا خوفناک بھی اتیسار دور ہو +

## لڑکے کے آنو کے اتیسار کا علاج

بائی بڑنگ ۔ اجمود ۔ پیپل ۔ انکو باریک پیس چانول کے پانی سے دے تو آنو کا اتیسار دور ہو ۔ اسکا نام پڑنگادکواتھ ہے +

## لڑکے کے رکتا اتیسار کی علامتیں

موچرس ۔ اتیس ۔ دہوئے کے پھول اور کنول کے پھولوں کو باریک پیس سانٹی کے چانول کے ماڑ میں دے تو رکتا اتیسار دور ہو +

## لڑکے کے سب قسم کے اتیسار کا علاج

زنجبیل ۔ اتیس ۔ ناگرموتھہ ۔ نیتر بالا ۔ اور اندرجو کا کاڑہا دے تو لڑکے کے سب قسم کا اتیسار دور ہو +

## لڑکے کے موڑہا بناہی کا علاج

چانول کی کھیل ۔ ملٹی ۔ مہوا ۔ انکو باریک پیس مصری اور شہد مین چاٹے تو لڑکے کی موڑا بناہی دور ہو +

## لڑکون کی سنگرہنی کا علاج

ہلدی ۔ چیب دیودار ۔ کیٹیلی ۔ گج پیپل ۔ پرشٹ پرنی ۔ سونٹھ ۔ انکو باریک پیس شہد اور گھی سے چاٹے تو سنگرہنی اور یرقان کے جور اتیسار کو دور کرے اسکا نام رجنیادکواتھ ہے +

## لڑکے کی کھانسی کا علاج

ناگرموتھہ ۔ اتیس ۔ اڑوسہ ۔ پیپل ۔ کاکڑاسنگی ۔ انکو باریک پیس شہد کے ساتھہ چٹاوے تو لڑکے کی پانچ قسم کی کھانسی اور دمہ دور ہون +

## کھانسی کا اَور علاج

کٹیلی کے پھولونکی کیسر کو شہد سے چٹاوے تو لڑکے کی کھانسی دور ہو +

## کھانسی اور دمے کا علاج

منکا داکھ۔ اڑوسہ۔ پوست ہلیلہ۔ پیپل۔ انکو باریک پیس شہد اور گھی کے ساتھ چٹاوے تو لڑکے کی ستے اور ہچکی دور ہو +

## لڑکے کی ستے کا علاج

آنب کی گٹھلی۔ چانول کی کھیل۔ سینداہا نمک انکو باریک پیس شہد سے چٹاوے تو لڑکے کی ستے دور ہو +

## لڑکے کے دودھ گرانیکا علاج

کیلے کے پھل کا رس۔ پیپل۔ پیپلامول۔ چیت۔ چترک۔ زنجبیل ان کو باریک پیس شہد اور گھی سے چٹاوے تو لڑکے کی ستے دور ہو +

## لڑکے کے پیٹ مین اپھار ہو اور سُول چلے اوسکا علاج

سینداہا نمک۔ زنجبیل۔ الایچی۔ بھنی ہوئی ہینگ۔ بھارنگی۔ انکو باریک پیس گرم کرکے پانی سے کھلاوے تو لڑکے کا اپھار اور سُول دور ہو +

## لڑکے کا پیشاب بند ہوگیا ہو اوسکا علاج

پیپل۔ مرچ۔ چھوٹی الایچی۔ سینداہا نمک انکو باریک پیس مصری اور شہد سے چٹاوے تو پیشاب اچھی طرح سے اوترے +

## لڑکے کے لعاب بہت گرے اوسکا علاج

سفید سرسون۔ تل۔ لودھ۔ انکا کاڑھا کر شہد ڈالکر لڑکے کو پلاوے تو لڑکے کا لعاب گرنا بند ہو +

## لڑکے کے منہ مین چھالے پڑ گئے ہون اوسکا علاج

پیپل کا پوست اور اوسکے پتے انکو باریک پیس شہد مین ملاکر چٹاوے تو لڑکے کے منہ کے چھالے اچھے ہون +

## لڑکے کی ناف مین ورم ہو اوسکا علاج

زرد مٹی کو آگ سے سرخ کرکے دودھ سے پکاوے تو سوجن اچھی ہو +

## لڑکے کی ناف پک گئی ہو اوسکا علاج

زرد چوب - لودہ پرینگ کے پھول انکو شہد سے باریک پیس ناف پر لیپ کرے تو آرام ہو +

## لڑکے کی مقعد پک گئی ہو اوسکا علاج

رسوت کو پانی مین باریک پیس لڑکے کی مقعد مین لیپ کرے تو مقعد پکنا بند ہو - یا سنگجراحت ملیٹھی رسوت ان تینون کو باریک پیس کر لگاوے تو آرام ہو +

## لڑکے کے دانت دوہری نکلین اوسکا علاج

دہونی کے پھول اور پیپل کو آملہ کے رس مین لڑکے کے منہ مین لگاوے تو دانت اچھی طرح نکلین اور لاکشادی تیل سے لڑکے کا بخار وغیرہ جاوے +

# باب بست ودوم

## دربیان قوت باہ اور علاج مخنث کے بیان مین باجی کرن وغیرہ سے لکھتے ہین

باجی کرن وغیرہ اوسکو کہتے ہین کہ جو آدمی دیکھنے مین فربہ اور طاقت ور نظر آوے اور وہ مخنث ہو اور عورت سے کام کا نہو وہ سات قسم کا ہوتا ہے - ایک یہ کہ عورت سے جماع کی خواہش تو ہو مگر اوس سے مباشرت نہو سکے اس سبب سے استادگی نہو اوسکو نینک بولتے ہین - اوسکا سبب لکھا جاتا ہے - کڑوی - کھٹی - گرم چیزون کے بہت کھانے سے باہ زائل ہو جاوے - یا رنج سے یا غصہ وغیرہ سے منی زائل ہو یا لڑکا - عورت - روپیہ کے نقصان سے باہ ضعیف ہو - یا ہاتہ کی کسیطرح آلت مین چوٹ لگنے سے آلت کی نس ماری جاتی ہے اوس سے اور بہت دن تک رہنے سے مخنث ہو جاوے - اور اور بھی سبب ہین +

## باہ کے زائل ہونے کا علاج

شیرین اور طرح طرح کی لذت دار چیزون کے کھانے سے یا نہایت خوبصورت عورت کی صحبت سے یا نہایت خوبصورت عورت جسکی آواز بہت پیاری لگے ۔ یا تنبول اور عمدہ عرق کے پینے اور پھلواری اور باغون کے رہنے اور طاقت کی دوا دودھ مصری کے ملے ہوے مرگانک اور چندرودے وغیرہ ساتون دہات ۔ دہی سکھرن ماش یہ سب چیزین باہ کی ضعیفی کو دور کرتی ہین اور امرس کے کھانے سے اور بھیم سینی کافور اور کستوری ملے ہوے پان کے بیڑے سے اور اوُر چیزون سے بھی باہ کی ضعیفی دور ہوتی ہے +

## گوکھرادی چورن

گوکھرو ۔ تال مکھانہ ۔ اسگندہ ۔ چھتاور ۔ سپید موسلی ۔ کونچ کے بیج ۔ ملہٹی ۔ کھرنٹی کے بیج گنگیرن کا پوست یہ سب برابر لے انکو باریک پیس اسمین انداز سے مصری ملاکر دودہ کے ساتھہ پانچ درم ہر روز رات کو کھاوے اور پرہیز سے رہے تو ضعیفی دور ہو +

## سپاری پاک

سپاری آدہ سیر لیکر دو دن تک پانی مین بھگو رکھے پھر انکو باریک کتر کر سکھالے پھر اسکا چورن کرے اور کپڑ چھان کر دودہ مین مخلوط کرکے اٹھہ گنے دودہ مین ماوا کرلے پھر اٹھہ گنی مصری کی چاشنی بناکر اوسمین سپاری کا ماوا ڈالے اور یہ دوا اسمین ملاوے ۔ الایچی کھرنٹی پوست گنگیرن ۔ جاپھل ۔ لونگ ۔ جاوتری ۔ پترج ۔ زنجبیل ۔ چھتاور ۔ موسلی ۔ تخم کونچ بداری قند ۔ گوکھرو یہ سب دوا چار چار تولہ بھر لے یا بید اپنی عقل کے موافق ڈالے اور مرگانک چندرودے نبگ سار ابرک خوشبو دار چیزین اور میوہ اپنی سمجھ سے اسمین ڈالے پھر دو تولہ کا لڈو بناوے اور ایک لڈو ہر روز کھاوے اور پرہیز سے رہے تو ضرور ہی ضعیفی دور ہووے اسکا نام رت بلبھہ پاگ بھی ہے +

## امرپاک

پکے ہوے میٹھے آمونکا رس ۱۶ آثار اوراوسمین ۸ آثار مصری ڈالے اور گھی آدہ آثار ڈالکر مٹی کے برتن مین پکاکر گاڑہا کرکے مثل چاشنی کے کرے اور چاندی کے برتن مین رکھے اوراسمین مذکورۂ ذیل دوا ڈالے ۔ زنجبیل سولہ تولہ ۔ فلفل سولہ تولہ ۔ پیپل چار تولہ ۔ کشنیز چار تولہ زیرہ دو تولہ ۔ چترک دو تولہ ۔ پترج دو تولہ ۔ دارچینی دو تولہ ۔ ناگ کیسر دو تولہ ۔ کیسر ۲ تولہ الایچی دو تولہ ۔ لونگ دو تولہ ۔ جاپہل دو تولہ ۔ کستوری چار ماشہ ۔ بہیم سینی کافور دو تولہ ۔ شہد پاو آثار ۔ پہران سبکو خوب مخلوط کرا مرتبان مین بہر رکھے اوراوسمین سے دو تولہ ہر روز کہاوے تو ضعف باہ دور ہو ۔ اور باہ کی کثرت ہو اور سنگرہنی ۔ چہئی دمہ ۔ نفرت ۔ امل پت ۔ رکت پت ۔ پانڈ روگ وغیرہ کو یہ پاک دفع کرتا ہے +

## جلق وغیرہ کسیطرح سے مخنث ہوجاے اوسکا علاج

دیسی گوکہرو کا چورن پانچ درم شہد پانچ درم ملاکر بکری کے دودہ کے ساتھہ دو مہینے تک کہاوے تو ضعف باہ دور ہو +

## چندن آدتیل

صندل سرخ ۔ تینگ ۔ اگر ۔ دیودار ۔ چیڑکی لکڑی ۔ پدماک ۔ کافور ۔ کستوری ۔ کیسر ۔ جاپہل ۔ جاوتری ۔ لونگ ۔ دونون الایچی ۔ کنکول ۔ تج ۔ دارچینی ۔ پترج ۔ ناگ کیسر ۔ نیتر بالا خس ۔ چہڑ ۔ دارہلدی ۔ مورہ ۔ کچور ۔ ناگرموتہہ ۔ سمہالو ۔ پرینگ کے پہول ۔ لوبان گوگل ۔ لاکہہ ۔ نکہہ ۔ رائی ۔ دہوئی کے پہول ۔ کسم کے پہول ۔ پیلا موم ۔ مجیٹہہ ۔ تگر موم ۔ یہ سب دوا چار چار ماشہ لے اوران کا نرم آنچ سے کاڑہا کرے کہ انکا چوتہا حصہ رہجاے پہراسمین میٹہا تیل پاو آثار ڈالے اور پہر نرم آگ مین پکاوے جب کاڑہے کا رس خشک ہوجاوے اور تیل باقی رہجاوے تب چہان کر برتن مین بہر رکھے اور اسکی بدن مین مالش کرے تو بوڑہا آدمی بہی جوان ہوجاوے اور بدنکی سب بیماریان دور ہون +

## بانری گٹکا

تخم کونچ پاؤ آثار - اسکو پاؤ آثار گائے کے دودھ میں نرم آنچ میں پکاوے پھر انکا پوست دور کرکے اور
اسکو خوب پیسکر گیہون میں اوڑا اور چھوٹے چھوٹے اسکے بڑے کرکے گائے کے گھی میں تلے پھر اس سے
دونی مصری کی چاشنی کرکے بڑون کو پاگے پھر ان بڑون کو شہد میں ڈالے اور انمیں سے بقدر
دو درم بلاناغہ دو مہینے تک کھاوے تو باہ کی ضعیفی دور ہو - اور جماع میں منی دیر سے انزال ہو

## ضعف باہ کے دور ہونیکا علاج

عاقرقرحا - زنجبیل - لونگ کیسر - پیپل - جاپھل - جاوتری - سپید صندل یہ سب دوا چھ چھ ماشے
لے اور افیون دو تولہ لے پھر ان سبکو شہد میں باریک پیس ماش کے دانے کے برابر گولیان بناوے
ایک گولی رات کیوقت ہر روز کھاوے اور اوپر سے دودہ پیے تو دیر سے منی انزال ہو - اور
ضعف باہ دور ہو - اور بہت عورتون سے جماع کرے یا بداری قند کو پیسکر گیلے بداری قند کے
رس کی اکیس ٹپین دے اور سکھاتا جاوے پھر اسمین مصری شہد اور گھی ملاکر ہر روز بقدر دو درم
کھاوے یا چار ماشہ کھاوے اور اوسکے اوپر عمدہ دودہ پیے تو بوڑہا آدمی بھی جوان ہو جاوے
یہ برندمین لکھا ہے یا آملون کو پیسکر گیلے آملون کے رس کی اکیس ٹپین دے کر سکھاوے اور
اس چورن کو گھی اور مصری سے کھاوے تو ضعف باہ کی بیماری دور ہو یہ چکردت مین لکھا ہے

## مدن منجری گٹکا

زنجبیل - فلفل - پیپل - ان تینون کے چار حصے کرے پارہ کا ایک حصہ اور رنگ یعنی رانگے کے
کشتہ کے دو حصے کرکے ان سبکی برابر چھتاور - تج - پترج - ناگ کیسر - جاپھل - مرچ - پیپل
زنجبیل - لونگ - جاوتری - ان سبکے دو حصے پھر ان سبکو باریک پیس مصری شہد اور گھی میں
پانچ پانچ درم کی گولیان بناوے اور ایک گولی ہر روز کھاوے اور اوپر سے دودہ پیے تو
بوڑہا بھی جوان ہو یہ مدن منجری گٹکا جوگ ترنگنی مین لکھا ہے - بالنیون یدہ یہ برابر سے
بنفشون کو دہتورے کے بیجون کے تیل میں تین دن کھرل کرے پھر مصری اور بھنگ برابر ملاکر

ایک رتی کھاوے اور اوپر سے دودھ پیوے تو دیر سے انزال ہو۔ اور ضعف باہ دور ہو۔
یہ سار سنگرہ مین لکھا ہے۔ یا عاقر قرحا۔ جاپھل۔ لونگ۔ زنجبیل۔ کیسر۔ پیپل۔ کستوری
بھیم سینی کافور۔ ایک۔ ان سبکے برابر افیون لے پھر ان سبکو باریک پیس مونگ کے برابر
گولیان بناوے اور ایک گولی کھاوے تو دیر مین انزال ہو۔ یہ دوا بہت امساک پیدا کرتی ہے

## لنگا رجن گٹکا

چنیا کافور سہاگا۔ پارہ یہ سب برابر لے اگست کے رس مین اور شہد مین ایک دن کھرل کرے
اور آلت پر لیپ کرکے پہر بھر رکھے پھر دھوکر عورت سے جماع کرے تو دیر مین انزال ہو +

## عضو تناسل پر ضماد کرنیکی دوائین

سپید کنیر کی جڑ کا پوست۔ عاقر قرحا۔ اجمود۔ سیاہ دھتورے کے بیج۔ جاپھل۔ ان سبکو
پانی سے باریک پیسکر کالی مرچ کے برابر گولیان بناوے اور ایکگولی آدمی کے بول سے گھسکر
آلت پر لیپ کرے تو باہ کی ضعیفی دور ہو اور دیر سے منزل ہو۔ یا سور کے تیل اور شہد کو
کھرل مین گھسکر ایک مہینے تک آلت پر لیپ کرے تو آلت کی سب بیماریان دور ہون۔
یا سپید کنیر کے پوست کو دودھ مین جلاکر گھی نکالے پھر اس گھی مین مہرا۔ جاپھل۔ جلا گوند
اندازے کے موافق ملاکر آلت کے اوپر سات دن لیپ کرے اور اوپر پان باندھکر جماع ترک کرے
تو باہ کی ضعیفی دور ہو +

# باب بست وسوم

## قوت کی دواؤنکے بیان مین

### مرگانک بنانیکی ترکیب

سونیکا پتلا ورق کرا کے گرم تیل اور کانجی اور مٹھے اور تربھلے اور گاے کے پیشاب اور کلتھہ کے
کاڑھے مین دو دو بار بجھاوے پھر سونے سے دونا پارہ لے اور سونے کے ورق کو کھٹائی کے
ساتھہ کھرل کرے پھر اوسکا گولا بناکر اون دونون کے برابر آنولہ سار گندھک اوس گولے کے

نیچے اوپر دے اور کٹوری مین رکھکر اسکے کپڑ مٹی دے اور گج پٹ مین پھونک دے اسطرح اسمین تین پٹین دے تو یہ عمدہ مرگانگ ہوئے یا سونیکا عمدہ ورق لیکر اسمین اسکا سولہوان حصہ سیسہ ڈالے ان دونوان کو کھٹائی سے کھرل کرے پھر اسکے نیچے اوپر گندہک مصفا اسکی برابر دے اور کٹوری مین رکھہ اوسکو کپڑ مٹی کر کمبٹ مین پھونک دے اسطرح سات پٹین دے تو مرگانگ عمدہ بنے یا سونیکا ورق منگا کر اسکی برابر کھٹائی سے کھرل مین پارہ چڑہا دے پھر اسمین کچنار کے رس کی ایک پٹ دے پھر اس مین اگن جہالے کی رس کی تین پٹین دے پھر اسمین سونے سے چوتھا حصہ موتی ڈالکر کھرل کرے پھر اوس مین سبکی برابر صاف کی ہوئی گندہک ڈالے پھر دو دن کھرل کرکے اسکا گولا سروسے مین رکھکر کپڑ مٹی کر کمبٹ مین پھونک دے جب ٹھنڈا ہوجاے تو عمدہ مرگانگ بنے +

## مرگانگ کے کھانیکا طریقہ

ایک رتی مرگانگ لیکر اوسمین ڈہائی درم شہد اور ایک پیپل ملا کر کھاوے تو کھانسی دمہ چھینکی - نقرس وغیرہ سب بیماریون کو دفع کرے دو مہینے تک کھاوے تو بدن مین تازگی لاوے پرہیز سے رہے اور کھٹائی وغیرہ نہ کھاوے +

## روپ رس یعنی چاندی کے کشتے کا طریقہ

ورق نقرہ تین حصہ - ہرتال کا ورق ایک حصہ پھر ان دونون کو کھٹائی سے کھرل کرے پھر انکا گولا بناکر اور کٹوری مین رکھہ کمبٹ مین پھونک دے اسطرح چودہ پٹین دے تو روپ رس بہت عمدہ بنے اور ایک رتی ہر روز کھاوے تو بہت ہی فائدہ کرے یا چاندی کے ورقون کے نیچے اوپر روپا مکھی برابر کرکے رکھے اور سروسے کے سمپٹ مین پھونک دے تو روپ رس عمدہ ہو ایک رتی ایک مہینے تک کھاوے تو بہت فائدہ کرے +

## تامیشر یعنی تانبے کے کشتہ بنانے کی ترکیب

عمدہ تانبے کا کھرا ورق بنوا کر تیل مٹھے اور تھوہر کے رس مین سات مرتبہ صاف کرلے

پھر ان پترون کے برابر روپا مکھی باریک پیس اوپر اور نیچے کر دیتے اور سروہ مین سمپٹ کر گجپٹ مین پھونک دے تو عمدہ تامیشر بنے اور ایک رتی ہر روز مہینے بھر تک کھاوے تو دمہ کھانسی وغیرہ سب بیاریان دفع ہون اور بہت فائدہ کرے +

## ناگیسر یعنی سیسے کے کشتے کی ترکیب

سیسے کو گلا کر تیل مین مٹھے مین گاے کے پیشاب مین کانجی مین ترپھلے کے پانی مین آک کے دودھ مین سات بار بجھاوے پھر کر چھلی مین رکھکر چولھے پر چڑہا کر نیچے آگ جلاوے پھر سیسے کے اوپر پیپل کے چھوترے کا اور املی کے چھوترے کا چورن سیسے سے چوتھائی لے اور اوس سیسے کے اوپر تھوڑا تھوڑا ڈالتا جاوے اور لوہے کی کرچھی کے پیندی سے اوسے ایک دن برابر رگڑتا جاوے پھر اس طریق سے اوس گجپٹ مین پھونک دے پھر اسی طرح جمیری کے رس کی دس پٹین دے پھر تنبول کے پتون کے رس کی دس پٹین دے پھر سیسے کے برابر منسل لیکر کانجی سے کھرل کرے پھر ٹکلی باندہکر سروے مین رکھہ گجپٹ مین پھونک دے اور جب ٹھنڈا ہو جاوے تو نکالے اسیطرح ساٹھہ پٹین دے تو ناگیسر عمدہ بنے اور بہت فائدہ کرے اور سب بیاریون کو دفع کرے اور ایک رتی ہر روز کھاوے +

## دوسری ترکیب

سیسے کو صاف کرکے کر چھلی مین چڑہاوے اور نیچے اوپر آگ جلا کر کیوڑے کے گھوٹے سے برابر گھوٹتا جاوے جب راکھہ سرخ ہو ایک رتی کھاوے اور اکیس دن استعمال کرے تو بہت فائدہ پہونچاوے +

## بنگیشر یعنی رانگے کا کشتہ بنانے کی ترکیب

رانگے کو گلا کر تیل مین مٹھے مین گاے کے پیشاب مین کانجی مین ترپھلے کے پانی مین سات مرتبہ بجھاوے پھر کر چھلی مین رکھکر اور چولھے پر چڑہا کر رانگے سے چوتھائی پیپل کا چھوترہ اور چوتھائی املی کا چھوترہ انکو باریک پیسکر رانگے کے اوپر ڈالتا جاوے اور کرچھی سے

پیندے سے دو پہر تک رگڑتا جاوے تب وہ رانگا راکھ ہو جاوے پھر رانگ کے برابر ہرتال لے اور گھنٹائی سے کھرل کرے اور گجپٹ میں پھونک دے اسیطرح دس پٹین دے تب نہایت عمدہ ہو جاوے اور بہت فائدہ کرے اور ایک رتی کھاوے۔ یا رانگا یا رانتار اور اوسکے برابر پارہ لے انکو خوب مخلوط کرکے تیر بناوے پھر ایک بڑا اوپلا لے اوسمین کسیلے کا چورن یا ونار بچھا کر اوسکے اوپر رانگ کا ٹکڑا رکھے پھر اوسکے اوپر کسیلے کا چورن رکھکر آس پاس اوپلے رکھے اور جہان ہوا نہو وہان پھونک دے تو اوس رانگ کی کھیلین ہو جاوین۔ یہ بہت فائدہ کرتا ہے +

## سار کی ترکیب

گج بیل کے لوہے کا چورن کرا کر اوسی تیل مین مٹھے مین گلسے کے پیشاب مین کانجی مین سات مرتبہ بجھاوے پھر چیلر کے رس مین کھرل کرے اور گجپٹ مین پھونک دے پھر گوار کے پٹھے کی تین پٹین دے پھر آک کے دودھ کی سات پٹین دے اور تھوہر کے دودھ کی سات پٹین دے اور ترپھلے کے رس کی سات پٹین دے اور ڈوڈا کے ستپہ کے رس کی سات پٹین دے اسیطرح پٹین دے دیکر راکھ کرے اور تیمے کے اوپر پیسے جب تک وہ پانی اوپر نہ تیرے تب تک راکھ کرے تو بہت فائدہ کرے یا گجھیل کے چورن مین لیمو کے رس کی اور نوسادر کی اکیس پٹین دے اور گجپٹ مین پھونکتا جاوے اور بہت عمدہ سار ہو اور بہت فائدہ کرے اور ایک رتی ہر روز کھاوے تو سب بیماریان دور ہون +

## دہات او بید ہات کے مارنیکا طریقہ

سونا ماکھی اور روپا ماکھی۔ ابرک۔ مینسل۔ ہرتال۔ پارہ۔ کھپریا۔ سرمہ۔

## سونا ماکھی کے سودہنے یعنی صاف کرنیکا طریقہ

سونا ماکھی تین حصہ۔ سیندھا نمک ایک حصہ ان دونون کو لوہے کی کرچھلی مین رکھکر بجورے کے رس مین اور جھبیری کے رس مین جبتک لوہے کے تیر سرخ ہو جاوین تبتک پکاوے تو سونا ماکھی صاف ہے +

## سونا ماکھی کے مارنیکا طریقہ

سونا ماکھی کو گلیتھے کے کاڑھے مین سکورے مین رکھہ گجپٹ مین پھونک دے یا تیل مین پیسکر گجپٹ دے یا مٹھے مین پیسکر گجپٹ دے یا بکری کے دودھ مین پیسکر گجپٹ دے تو سونا ماکھی کشتہ ہوا اور بقدر ایک رتی کھاوے تو فائدہ بخشے +

## ابرک کے صاف کرنے اور مارنے کا طریقہ

کالے بھوڈل کو لے اور اگ مین پکا کر دودھ مین بجھا وے یا چولائی کے رس مین بجھا دے یا کھٹائی مین بجھا وے تب ابرک صاف ہو پھر ابرک کے علیحدہ علیحدہ تپر کرکے اونکو کوٹ پیسکر سکھاوے پھر اونکو کمل مین رکھہ اور ادمین سال ملا کر ابرک کو مع سال کے بار بار ملکر بار یک کمل سے پانی کر علیحدہ علیحدہ برتنون مین باہر نکالے تب اوسکا نام دہانیہ ابرک ہوجاوے پھر اس ابرک کو آک کے دودھ مین کھرل کرکے اسکی ٹکی باندہے پھر سکھا کر آک کے پانی مین لپیٹ کپرمٹی دے اور بغیر پیالے کے گجپٹ مین پھونک دے اور اسیطرح تھوہر کے دودہ کی سات پٹین دے اور پھر اسیطرح گوار کے پٹھے کی سات پٹین دے اور چولائی کے رس کی بھی سات پٹین دے یا ناگر موتھہ کے کاڑھے کی یا کانجی اور چرک کے کاڑھے کی یا جھیری کی یا تر پھلے کی یا گاے کے پیشاب کی سات سات پٹین دیے تو ابرک بہت عمدہ بنے اور یہ ابرک بلاناغہ دو مہینے تک کھاوے تو جریان وغیرہ سب بیماریان دور ہون اور بدن مین بہت تازگی لاوے اور باہ کی ضعیفی دور ہو +

## ابرک کے کشتہ کی دوسری ترکیب

سپید بھوڈل کے برابر قند سیاہ لے اوس گڑ کو پانی مین گھولے پھر بھوڈل کے پتون کا گہرا گہرا لیپ کرے اور اون پترون پر شورہ چھڑکتا جاوے شورہ بھوڈل سے آدھا لے اور بھوڈل کیطرح کرتا جاوے اور بھوڈل کی تہ کو اوپلون سے پھونک دے وہ بھوڈل کھل جاوین جو بہت سپید ہو تو بھی فائدہ کرے اور ایک رتی اسکی مقدار ہے +

## ہرتال کے صاف کرنیکی ترکیب

زرد ہرتال کے پتر نوا کر اوسکی پوٹلی باندہ ہانڈی مین کانجی بھر کر دولا آگ مین ایک پہر تک پکاوے پھر چونے کی کلی کے پانی مین پوٹلی کرکے دولا آگ سے چار پہر پکاوے اسیطرح ہرتال کو پکاوے تو ہرتال مصفا ہو +

## ہرتال کے مارنیکی ترکیب

ہرتال مصفا کو کھرل مین باریک پیس دودہ کے رس مین دو دن کھرل کرے پھر اسکا گولا بناکر سایے مین سکھاوے پھر چھیلے کی راکھ کو ہانڈی مین دبا دبا کر بھرے اوسکے بیچ مین اس ہرتال کے گولے کو رکھے پھر ہنڈیا کو چولھے پر چڑہا کر نیچے تین دن تک بترتیب آنچ اعلا اوسط ادنے آتش جلاوے اور اوسکا دہوان نہ نکلنے دے اور جو دہوان نکلے تو اوس دہوئین کو چھیلے کی راکھ سے بند کرتا جاوے جب تکر ٹھنڈا ہو جاوے تو اوس ہرتال کو ہنڈیا سے نکالے تب یہ ہرتال عمدہ ہو ایک رتی کی اسکی مقدار ہے اسکے کھانے سے سب بیماریاں دور ہون اور بھوکھ بہت بڑہتا ہے۔ دوسری ترکیب پہلے اسی طرح صاف کرے پھر اس ہرتال کو گوارکے پٹھے کے رس مین تین دن کھرل کرے پھر چولھے پر چڑہا کر چار پہر تک آگ مین جلاوے جب تکر ٹھنڈا ہو جاوے تو نکالے وہ ہرتال وزن مین پورا اوترے اور بغیر دہوئین کے ہو اوسکو پان کے رس مین کھاوے تو یہ کوڑہ کو دور کرتا ہے اور جب اسکا استعمال کرے تو غذا مین موٹی بیجنے کی روٹی بغیر نمک کی کھاوے تو کوڑہ دور ہو

## چندرودے رس کے بنانیکی ترکیب

سونیکا عمدہ ورق دو تولہ اور پارہ مصفا سولہ تولہ یا شنگرف کا پارہ سولہ تولہ آنولا سار گندہک سولہ تولہ ان تینون کو کھرل مین ڈالکر نادون بن بیضے نیمے کے پھولون کے رس مین تین دن کھرل کرے پھر گوار کے پٹھے کے رس مین تین دن کھرل کرے پھر اسکو سکھا کر پانچ کے آتشی شیشے مین کپڑمٹی دے پھر اسکو سکھا کر اس شیشے مین یہ دوا مع سونے کے ورق کے بھرے

پھر شیشے کا منہ باندہ دے اور بالکا جنتر مین چولھے پر چڑہا دے اور نیچے آگ جلا دے اور
اوسنے اوسط اور اعلے آنچ دے اسیطرح تیس پہر آنچ دے پھر ٹھنڈا ہونے پر بالکا آلہ مین سے
شیشے کو نکالے اور شیشے مین سے چندرودے کو نکالکر ڈبیا مین بھر رکھے اسکا رنگ مانند
شنگرف سرخ ہو پھر اس مین سے بقدر ایک رتی کھا دے اور اس مین جا پھل بھیم سینی کافور
سمندر سوکھ لونگ۔ کستوری یہ سب چار ماشہ ملاکر ہر روز کھا وے تو بہت فائدہ کرے
اور اوپر سے اوٹا کر مع مصری کے رغبت کے موافق رات کو دودہ پیے اور گوشت وغیرہ
تازگی کی چیزین کھاوے اور کھٹائی نہ کھاوے تو بہت عورتون سے جماع کرے اور
باہ کی ضعیفی کو یہ دور کر کے امساک پیدا کرتا ہے *

## رس سیندور کی ترکیب

اسکا نام ہرگوری رس بھی ہے پہلے پارے کو صاف کرکے کھرل مین ڈال زرد چوب اور اینٹ
اور دہوسہ اور لیموے کے رس مین تین دن کھرل کرے تب اسکی ساتوین کیچل دور ہون پھر
ترپھلا۔ کانجی۔ چترک۔ گوار کے پٹھے۔ زنجبیل۔ مرچ۔ پیپل۔ ان مین تین دن کھرل
کرے پھر لہسن کے رس مین تین دن کھرل کرے اور جمبیری کے رس مین تین دن کھرل
کرے پھر ہانڈی مین رکھکر دوسری ہانڈی کا منہ اوسمین ملاکر جوڑ دے پھر منہ کو بند کر
چولھے پر چڑہا دے اور اوپر کی ہانڈی کی پیندی پر گیلا کپڑا رکھے اور نیچے آگ جلا دے
تب وہ پارہ اوپر کی ہانڈی کے پیندے مین جا لگے تب پارے کو نکال لے یا شنگرف کا
پارہ ترکیب سے نکال لے پھر اس پارے کو بانجھ ککوڑے کے رس مین کھرل کرے پھر
ہانڈی مین بانجھ ککوڑے کا رس ڈالکر اس رس مین یہ چیزین اور ڈالے۔ سرپھوکا کی جڑ
اور زمین قند کا رس اور بھانگرے کا رس۔ سامبر نمک۔ سیندھا نمک اور کانجی یہ سب
چیزین ہانڈی مین ڈالکر پھر اس مین دولک جنتر کر کپڑے مین پارہ باندھکر چار پہر تک پکا لے
تب وہ پارہ عمدہ ہو۔ دوسری ترکیب۔ یا لیمون ایک ہزار کے رس مین زنجبیل۔ مرچ

دنتیل - رائی - سانبھر نمک - چترک - انگوزہ - یہ سب دوائین ڈالکر اکیس دن تک پارے مین اسکو کھرل کرے تب وہ پارہ صاف ہو جاوے پھر پارہ مصفا دس تولہ اور نوسادر اور آنولا سار گندھک مصفا دس تولہ - پھٹکری دو درم - پھر ان سبکو تین دن تک کھرل کرے پھر آتشی شیشے کی سات کپڑمٹی دے اور اوس شیشے مین دوا بھرے پھر شیشے کا مُنہ بند کر دے اور بالکا جنتر مین سیسے کو رکھکر اوسکو بھٹی کے اوپر چڑہاوے اور نیچے ترتیب سے اوّل نرم اوسط اور تیز آگ جلاوے اسیطرح بتّیس پہر کی آنچ دے پھر ٹھنڈے ہونے پر بالکا جنتر مین سیسے کو نکالے پھر سیسے مین سے اس رس سندور کو نکالکر ایک رتی پان کے ساتھ کھاوے اور پرہیز سے رہے تو سب بیماریون کو جدا جدا بدرقون سے یہ دور کرتا ہے اور بھوکھ بڑہاکر بدن مین تازگی لاتا ہے - یا شنگرف سے نکالا ہوا پارہ یا یہی پارہ مصفا اور آنولا سار گندھک ان دونون کو برابر لے اور انکو برگد کی جٹا کے رس مین تین دن تک کھرل کر پھر آتشی شیشے کو کپڑمٹی دے اوسمین یہ بھرے پھر سیسے کی انیٹ کو ڈالے اور بالکا جنتر مین سیسے کو رکھے پھر بالکا جنتر کو بھٹی پر چڑہاکر ترتیب سے اکیس پہر اوّل نرم اوسط اور تیز آگ جلاوے جب ٹھنڈا ہو جاوے تو آلہ مین سے نکالکر اس سیسے مین سے نکالے اسکا رنگ مثل شنگرف ہو اسکی ایک رتی معتاد اور پان مین کھاوے تو بہت فائدہ پہونچاوے اور سب بیماریون کو دفع کرے +

## پارہ مارنے کی ترکیب

پارے کو کھرل مین ڈالکر گوار کے دودہ مین ایک پہر کھرل کرے پھر اسکی گولی باندہے پھر گوار کے دودہ مین عمدہ ہینگ گھس اس ہینگ کی دو موسی یعنی گھریان بناوے پھر پارے کی گولی کو موسی مین رکھکر دوسری گھریا کا مُنہ جوڑ گھریا کو جوڑ دے پھر سکھاکر ایک سیر اوپلے کی بھوبھل مین پکاوے تب وہ پارہ سپید کھل جاوے تب اسکی راکھہ ہو یہ راکھہ سب بیماریون کو دفع کرے پارا یا پارک سینجے لٹ زیرہ کے بیجون کو باریک پیس اسکی دو گھریان بناوے پھر گوار کے

دوسرے مین پارے کو کھرل کرے پھر پارہ کی گولی باندھکر یہ گولی گریا مین رکھے اور پارہ کی گولی کے نیچے اوپر ڈر گل کے پھول باؤ ٹھنگ کمیر سار انکا چورن کرکے رکھے اسکا گولا بناوے پھر اس گولے کو دہنگلی کے کوئیون سے دھونکا دے پھر اسکو کپڑ مٹی دے اور گجپٹ مین پھونک دے تب اسکی راکھ پورے وزن کی مقدار سے یہ کھانا سب بیماریونکو دور کرتی ہے +

## بسنت مالنی رس کی ترکیب

ورق طلا ایک ماشہ - موتی دو ماشہ - شنگرف تین ماشہ - مرچ چار ماشہ - سورت کھاپرہ آٹھہ ماشہ کھاپرے کو گائے کے پیشاب مین سولہ پہر دولک آلہ مین پکاوے پھر ان سبکو کھرل مین ڈالکر مسکہ سے کھرل کرے جتنا مسکہ اوسمین جذب ہوا جاوے ڈالے اور اتنا کھرل کرے کہ اوسکی چکنائی دور کرے پھر اسکی گولیان بناکر ایک رتی دو پیل اور شہد سے کھاوے تو بکم جور یعنے ناہموار بخار وغیرہ سب بیماریون کو دور کرتاہے اور اسکو طاقت کی دوا سے کھاوی تو نہین تاز گی ہو +

## شنگرف مارنیکی ترکیب

عمدہ شنگرف کی چار تولہ بھر کی ڈلی لے اسکو کرچھلی مین رکھکر اس ڈلی کے اوپر نیمون کا رس - بار سکھاوے پھر شنگرف کے اوپر پیاز کا رس پانچ سیر سکھاوے پھر اسکی ڈلی کو نکالکر اور کرچھلی مین رکھکر اس ڈلی کے اوپر نیچے - بار پیاز لگدی دیکر پکاوے پھر اس ڈلی کو جدا نکالے پھر - بار گھیلا - مربائی - مال کنگنی اندر - گھی اور شہد ان سبکو پیسکر اور ایک لگدا بناکر کڑاہی مین رکھے اور لگدی کے بیچمین شنگرف کی ڈلی رکھے اور اسکے نیچے آٹھہ پہر آگ جلاوے تب وہ شنگرف بن جاوے اور وزن مین پورا اوترے اوسکا رنگ سرخ ہوجاتا آدہی رتی یا ایک رتی پان مین کھاوے اور پرہیز سے رہے تو سب بیماریون کو یہ دور کرتاہے اور اشتہا کی زیادتی کرے اور باہ کی ضعیفی کو دور کرے +

## باب بست وچہارم

### سب آسو سنکے بنانے اور سلاجیت کے صاف کرنے

## اور جوا کھار وغیرہ بنانے کی ترکیب اور چنک کھار کے صاف کرنے اور تیل ملنے اور سینا لوانے اور عمل اور حقہ وغیرہ کے دہوئین کی ترکیب اور خون ٹھہرانے کی ترکیب

## آسو بنانے کی ترکیب اور معمول کی چیزین

سال پرنی - پرشٹ پرنی - دونون کٹیلی - گوکھرو - بیل ارنی - ارلو - گمبھیر - پاڑہل - ان سبکی جڑ دس تولہ - چترک ۵۰ تولہ - پوہکر مول ۵۰ تولہ - لودہ ۴۰ تولہ - گلو ۴۰ تولہ - آملہ ۱۶ عدد دہاسہ ۳۲ تولہ - کھیر سار ۳۲ تولہ - پوست ہلیلہ ۳۲ تولہ - کوٹ ۱۹۲ تولہ - مجیٹھہ ۳۲ تولہ دیودار ۴ تولہ - بابی برنگ ۴ تولہ - ملٹی ۴ تولہ - بہارنگی ۴ تولہ - کیتھہ ۴ تولہ - پوست بیڑہ ۴ تولہ - ساٹہی کی جڑ ۴ تولہ - پدماک ۴ تولہ - ناگ کیسر ۴ تولہ - ناگرموتھہ ۴ تولہ - جب ۴ تولہ پھٹکری ۴ تولہ - پرینگ کے پھول ۴ تولہ - سفید سرسون ۴ تولہ - زیرہ سیاہ ۴ تولہ - نسوت ۴ تولہ - سمہالو ۴ تولہ - راسنا ۴ تولہ - پیپل ۴ تولہ - سپاری ۴ تولہ - کچور ۴ تولہ - زردچوب چار تولہ - سونف ۴ تولہ - اندرجو ۴ تولہ - کاکڑا سنگی - ۴ تولہ - کاکولی ۴ تولہ - کھیر کاکولی ۴ تولہ - رددہ چار تولہ - بردہ چار تولہ - منکہ داکھہ ۱۲۰ تولہ - شہد ۴۰۰ تولہ - دہوی کے پھول ۵ بار - بوربھری ۵ بار - ناریل کا پوست ۵ بار ان سبکو اٹھہ گنے پانی مین اوٹا کر اوسکا چوتھائی رکھے یا انکو جوکوب کر بڑے مٹکے مین بھرے اور اوسکے موافق پانی ڈالے اور پانی مین عمدہ ایک من پختہ قند سیاہ ملاوے اور کہاتی کی زمین مین اس مٹکے کو گاڑدے اور مٹکے کا منہ ڈہک دے اور اکیس ۲۱ دن کے بعد جب اسکا جوا اوٹھے تب جا ویکو اور مٹکے مین بھرے اور شراب نکالنے کے اوزبرتن مین اس اسوکو نکال لے اور اوس آلہ کے منہ پر ان خوشبودار چیزون کی اور پوٹلی ڈالے - خس - صندل کا چورہ جابیھل - لونگ - دارچینی - الایچی - تیج - کیسر - پیپل یہ سب دو دو تولہ - اور کستوری ۴ ماشہ - انکو باریک پیس اس آلہ کے منہ پر پوٹلی رکھے اسیطرح یہ آسو بنالے پھر اسکو پورا کرکے چار تولہ بھر یا اندازہ کے موافق کہاتی پیوے

یعنے شراب پینے کی باب مین اسکے پینے کی ترکیب لکھی ہے اوسی کے موافق ہے یہ تو سو طرح کی بیماری سنگرہنی نفرت سول وبہ کھانسی بھگندر باد کی سب بیماریان کوڑہ بواسیر جریان ضعف معدہ بیماری شکم پتھری موتر کرچھ یعنی جسمین سوزش سے پیشاب ہوان سبکو یہ دور کرتا ہے اور بھوکھ زیادہ لگاتا اور باہ کی ضعیفی کو دور کرکے بدنمین تازگی لاوے اور بدنمین منی کو بہت بڑہاوے یہ دستور ترکیب ہے اور اسیطرح سب آسو اکہ اور انگور کا نباوے +

## موسلی پاک بنانیکی ترکیب

سپید موسلی پاو آثار - کونچ کے بیج ڈہائی درم - بداری قند ڈہائی درم - گوکہرو ڈہائی درم - چتاور ڈہائی درم - تخم کھرٹی ایک درم - پوست گنگیرن دو تولہ - تج ۲ تولہ - زنجبیل ۲ تولہ - انکو باریک پیس انکی برابر گھی مین انکو مخلوط کر دس سیر دودہ مین پکاوے اور سخت کھلا ہوا مادہ بناوے پھر ایک سیر شکر کی لڈو کی سی چاشنی بناوے اور اوس چاشنی مین یہ مادہ ڈالے اور یہ دوا چاشنی مین ڈالی مرچ ۲ درم - پیپل ۲ درم - زنجبیل ۲ درم - دارچینی دو تولہ - تج ڈہائی درم - الاچی دو تولہ - ناگ کیسر ۴ تولہ - کستوری ۴ ماشہ - لونگ ۲ تولہ - جاپھل دو تولہ - جاوتری ۲ تولہ نبس لوچن دو تولہ - یہ دوائین جدا جدا پیسکر اس چاشنی مین ڈالے اور بنگ ابرک - مرگانگ اور ہرگوری رس یہ بھی انداز سے موافق چاشنی مین ڈالے پھر انکو خوب مخلوط کرکے دو دو تولہ بھر کی گولیان بناوے اور ایک گولی صبح اور شام کھاوے تو بدن مین تازگی لاوے اور پرمیہ یعنے جریان وغیرہ کو دور کرے +

## سلاجیت کے صاف کرنیکا طریقہ

سلاجیت یعنے پہاڑ کے مد کو لے یا جس مین سے وہ نکلا ہو اوس پتھر کو لے پھر اوس سلاجیت کو گائے کے دودہ یا ترپھلے کے کاڑھے مین یا بھانگرے کے رس مین بھگووے ایک دن کے بعد برتن مین خوب پکاکر مسلے پھر اوسکو کپڑ چھان کرکے دھوپ مین رکھکر سکھالے تو وہ صاف ہوے یا سلاجیت کی کنکری لیکر گرم پانی مین دو پہر بھگو کر مسلے اور مٹی کے برتن مین کپڑے سے چھان لے اوس برتن کو دھوپ مین رکھے اور اوپر کا پانی اوسکا دوسرے برتن مین نتھارلے اسیطرح

بار بار دو مہینے عمل کرے تو وہ سلاجیت صاف ہو +

## جوا کھار وغیرہ سب کھاروں کی بنانیکی ترکیب

کچے جو کو کاٹ کر سکھاوے اور اونکو جلاکر خوب راکھہ کرے اور اوس راکھہ کو برتن مین دو دن تک بھگو دے پھر تپائی مین کپڑا باندہ کر اوس کپڑے مین وہ راکھہ مع سب چیزون کے پانی ڈال دے جبتک اوس مین سے کھاری پانی نکلے تب تک اور پانی ڈالتا جاوے پھر اوس پانی کو کڑاہی مین چڑہا کر پانی خشک کر ڈالے جب اوس کڑاہی مین مثل نمک کے کھار جم جاوے تو درست جوا کھار سمجھنا چاہیے اسیطرح سب کھار بنا لینے چاہیین۔

## چنا کھار کے بنانیکی ترکیب

ماگھہ کے مہینے مین چنے کے کھیت ہوتے ہین چنانچہ ایک کھیت پر ایک باریک کپڑا تین یا چار گھڑی کے تڑکے کوئی ہوشیار آدمی گھما لاوے اور وہی کپڑا ہر روز پندرہ دن تک گھماوے اور ہر روز سکھا آیا وے تو اوسمین کر ختگی ہو پھر اوس کپڑے کو اپنی مین کسی کڑاہی مین بھگو دے اور کپڑے سے وہ پانی چھان لے پھر کڑاہی مین وہ نتھا را ہوا پانی ڈالکر مثل چاشنی کے گاڑہا کر کے کسی برتن مین بھر رکھے تو وہ عمدہ چنا کھار ہوجاوے اور ترش ہو +

## سینہہ یعنی تیل ملنے کی ترکیب

سینہہ چار قسم کے ہین۔ گھی۔ تیل۔ بسا یعنے صاف گوشت کا گھی اور مجیا یعنے شحم یہ چارون سینہہ فربھی لاتے ہین +

## سویدہ یعنے پسینا لوانیکی ترکیب

سوید چار قسم کا ہے۔ تاپ۔ اوشن۔ اوپناہ۔ درو سوید تاپ اور اوشن سوید بلغم کی بیماریونکو دفع کرتا ہے۔ ریت نمک گرم ہاتھہ تلکی اور ایکھٹی ہتنی سینک کرے اور پسینا آوے اسکو تاپ سوید بولتے ہین۔ لوہے کی تپی اور اینٹ وغیرہ کے تپانے سے پسینا آوے اوسکو اوشن سوید بولتے ہین۔ تاپ اور اوشن دونون کے ملنے سے جو پسینا آوے اوسکو

اوپناہ بوسلتے ہین اور بدن کو کپڑے سے ڈھکے اور بدن سکے اوپر گرم کھٹائی کا پانی چھڑکے یا بادکی دور کرنے والی دواؤن کا گرم پانی بدن سکے اوپر ڈالے اور پسینا بہت آوسے اوسکو درد سو یہ بہلتے ہین یہ چارون پسینا لانیکی ترکیب بادکی بیماریون کو دفع کرتے ہین +

## مہاسالون سویدکی ترکیب

کلتھہ - ماش - گندم - السی - تل سرسون - سونف - دیودار - سمالو - نمبہ - ارنڈ ولی بیج ارنڈان سبکو مع نمک سکے کانجی سے یا کسی کھٹائی سے باریک پیس اوسکو گرم کرکے بدن مین جہان ہوا بھری ہو وہان سینکے تو سب بادی بیماریان دور ہون +

## بمن یعنے قے کی ترکیب

سرد - بسنت - اور برکھا مین آدمی کو قے اور جلاب لینا چاہیے جسکے بدن مین بلغم کی بیماریان ہون اور درد سینہ ہو اور زہر کا فساد ہو اور بیل پاون - بسرپ - پرمیہہ یعنے مرض جریان بدہضمی - شک - کھانسی - دمہ - پینس یعنے خناق - مرگی - ہیول - رکت اتیسار ہو اور ناک کان لب اعضا لوپک گئے ہون - یا وہ زبانمین ہو گئی ہون اسہال ہو - اور صفرا اور بلغم کی بیماریان ہون چربی بڑھگئی ہو سرکی بیماریان ہون اور پسلیون مین درد اور بخار شروع ہو - نفرت ہو - ان سب بیماریون مین قے کرنا چاہیے قے سے یہ بیماریان دور ہوتی ہین - اور باقی بیماریون مین قے نہ کروانا چاہیے - تمرروگ - گوسے کی بیماری - پیٹ کی بیماری مین اور کمزور بوڑہے اور حاملہ عورت کو - فربہ آدمی کو چوٹ لگی ہو اور بھوکے کو اور راہ ماروتی کو - یا اوسکے مریض کو قے نہ کرانا چاہیے +

## قے کرانے کی ترکیب

بھیڑ کی ربڑی خوب پیٹ بھر کر حلق تک کھلاوسے بلکہ اوسمین دودھ بھی خوب ملاوسے پھر سیندھا نمک شہد اور بیج کملا کر اوپر گرم پانی پلا کر گلے مین اونگلی ڈالکے قے کراوسے - یا ملٹھی اندر جو مین پیا یا پیپا ہوا مینڈہل نیم گرم پانی سے کھلاوسے یا پھٹکری تا کو گرم پانی سے کھلاوسے تو قے ہو -

یا نیم وغیرہ تلخ چیزوں سے متھے ہوسے تو مدکور تبالا تی بیماریاں دفع ہوں اور سے کرنیکے بعد بانکو زیرہ وغیرہ اچھی چیزیں لگاوے یا بجورہ لگاوے اور عطر وغیرہ خوشبودار چیزیں سونگھے اور عمدہ اور لطیف غذا کھاوے +

## جلاب کی ترکیب

پہلے مریض کو ترکیب سے تے کراوے پھر اوسکو ہاضمہ کی دوائیں دے کہ اوسکے بدن کی بلغمی بیماریاں دفع ہوں اور سرد او بسنت رت مین ضرور جلاب دے اور جلاب پینے سے ضرور بیماریاں دور ہوں تب چاہیے جس موسم مین جلاب دے اور اتنی بیماروں کو ضرور ہی جلاب دینا چاہیے جسکو بدہضمی سے بخار ہو یا جسکے بدن مین مواد جمع ہو اور باد خون بھگندر بواسیر پانڈ روگ ۔ بیماری شکم ۔ سینہ کی بیماریاں ۔ نفرت ۔ فرج کی بیماریاں ۔ گرمی کی بیماری اور کان اور ناک کی بیماریاں جریان ۔ پھوڑا ۔ سیفہ اور انکھونکی بیماریاں شول سر کی بیماریاں منہ کی بیماریاں ورم موترا گھات اتنے مرضوں کا بیمار جلاب سے تو جلد بیماریاں دفع ہوں اور ایسے آدمیوں کو جلاب نہ لینا چاہیے ۔ لڑکا ۔ بوڑھا ۔ جسکا سر بہت چکنا ہو ۔ یا بیمار کی ضرب سے کمزور ہوگیا ہو وحشت ناک دردمند پیاسا فربہ آدمی حاملہ عورت یا جسکو جلد بخار ہو یا اوس عورت کے فوراً اولاد پیدا ہوئی ہو اور جسکا معدہ ضعیف نہ ہو اور جسکا روکھا بدن ہو تو اتنے آدمی جلاب نہ لیں اور صفرا کے طبیعت والے کو ادنے قسم کا جلاب دیں اور بادی مزاج والے کو سخت جلاب دے +

## مرود یعنے ادنے قسم کے جلاب کی دوائیں

داکھ دودھ اور ہلیلہ وغیرہ +

## اوسط درجہ کے جلاب کی دوائیں

نسوت کٹکی اور املتاس وغیرہ +

## تیز جلاب کی دوائین

تھوہر کا دودہ - پھکہ - تخم التماس - جمال گوٹہ اور اچھا سہیدی وغیرہ +

## جلاب کی اور دوا

پہلے پانچ سات دن تو منضج پیے سونا مکھی ڈہائی درم زیرہ سوا درم سونف ڈہائی درم منکہ ۱۰ ڈہائی درم - گلاب کے پھول ڈہائی درم - بادہ دس درم ان سب کو مین پاو پانی مین اوٹا کر پاو اُتار رکھے اور پھر چھانکر چار دن تک پیے تو پیٹ کا مواد منضم ہو اور تھوڑا تھوڑا ہو کر اجابت ہوا و ہر روز کھچڑی مع روغن زرد کھاوے اور پانچوین روز سونا مکھی ۱۰ درم نسوت دس درم - گلاب دس درم - زیرہ ڈہائی درم - سونف پانچ درم - بادہ ۱۰ درم انکو اوٹا کر پلانا نہ چار روز تک پیے اور مع گھی کے کھچڑی کھاوے تو جلاب اچھا ہوا اور سب بیماریان دور ہون اور گھی اور بھاری چیزین نہ کھاوے جلاب مین تیس دست آوین تو اعلے درجے کا جلاب جانو اور بیس دست آوین اوسط اور دس دست آوین تو ادنی جلاب ہے

## چھوؤن رتون یعنی فصلون کی علیحدہ علیحدہ جلاب

بسنت رت مین تو سونا مکھی نسوت گلاب کے پھول - سونف زیرہ اور شکر کا جلاب بنا چاہیے اور گریکھم رت مین - نسوت - مصری کو برابر لیکر جلاب لے تو سب طرحکی بیماریان دفع ہو کر بدن صاف ہوا ور برشکال مین نسوت پیپل داکھہ زنجبیل اور شہد کا جلاب لینا درست ہے اور سرد رت مین نسوت - دہاسہ - ناگر موتھہ - داکھہ - نیتر بالا - ملٹھی - صندل سونا مکھی اور مصری کا جلاب لین اور ہیم رت مین نسوت - چترک - بادہ - سونا مکھی اور بچ کا جلاب گرم پانی سے لین اور ششر رت مین نسوت - پیپل زنجبیل - سیندہا نمک شہد اور سونا مکھی کا جلاب لے +

## اسہیاد مودک

پوست ہلیلہ فلفل - زنجبیل - بای بڑنگ - آملہ - پیپل - پیپلا مول - تج - پتج - ناگر موتھہ

یہ سب برابر لے اور پنج املتاس اس سے تگنی لے اور اسلیے اٹھ گنا نسوت لے اور ان سب سے
چھ گنی مصری لے اور ان سبکو باریک پیس بقدر ڈھائی درم کے گولیان بناوے اور ایک گولی
صبح کے وقت ٹھنڈے پانی سے کھاوے تو اچھا جلاب ہو جب تک بہت گرم پانی نہ پیے تب تک
جلاب ہوتا رہے اور اسمین بہت دست آوین تو آدمی کی یہ سب بیماریان دور ہون — اور بکھم جوہر
ضعف معدہ یرقان کھانسی بھگندر جریان سراج جھنپا — آنکھون کی بیماری بواسیر کوڑھ — گنڈمالا
شکم کی بیماریان — بادی بیماریان — اپھار — موتر کرچھر — پتھری — جانگھہ اور کمر کا درد ان سب
بیماریون کو یہ اسہیا دموڑک دور کرکے جوان کر دیتا ہے اور جب جلاب لے اوسکے لیے مذکورہ ذیل
امور عمل مین لانے چاہیین — جلاب کے بعد ٹھنڈے پانی سے آنکھین دہووے عطر سونگھے
پان کھاوے ہوا مین نہ رہے اور ٹھنڈے پانی سے نہ نہاوے اور گرم پانی بار بار پیے جب تک
پورا جلاب لگے اور درمیان مین یہ نکرے تو ناف اور کوکھ مین سُول چلے پھر اجابت نہو
اور ریاح بھی صادر نہو اور پتی وغیرہ سب بیماریان عائد ہون — بدن بھاری رہے اور جلن اور
اپھار ہو جبکہ آوین دستے ہو تو پھر اوسکو ہاضمے کی چیزین دیکر صاف کرے تو سب بیماریان دور
ہون اور بھوکھ لگے اور بدن ہلکا ہو اور جلاب مین زیادہ دست آوین تو غشی ہو مقعد باہر نکل آوے
اور سُول چلے اور اسہال وغیرہ اور بھی بیماریان ہون تب اوسکو ٹھنڈے پانی سے نہلاوے
اور چانول مصری شہد سھکرت دہی یہ سب کھلاوے اور بکری کا دودہ مصری ڈالکر پلاوے اور
سانٹھی کے چانول مسور وغیرہ کھلاوے تو جلاب تھم جاوے +

## اچھا جلاب ہوا اوسکی علامتین

دل خوش رہے ریح صادر ہو اور سب حواس طاقت پکڑ جاوین — عقل صاف ہو بھوکھ اچھی طرح
لگے کل بدن مین طاقت ہو +

## چھوون رت یعنی فصلون مین ہڑ کی کھانیکی ترکیب

گرمی کی رت مین ایک ہلیلہ پیسکر اوسمین برابر کا قند سیاہ ملاکر ساتھ رفتہ تک کھاوے تو

کوئی بیماری نہو اور برکھا رت مین دو ہڑین پیکر سیندھے نمک کے ساتھ کھاوے ۔ اور سرد رت مین مصری کے ساتھ تین ہڑون کا چورن کھاوے اور ہمنت رت مین چار ہڑون کا چورن زنجبیل کے ساتھ اور ششر رت مین پانچ ہڑین پیکر پیپل کے ساتھ کھاوے اور بسنت رت مین چھہ ہڑون کا چورن شہد کے ساتھ کھاوے تو کوئی بیماری نہو ✦

## بست کرم کی ترکیب

بست کرم یعنے پچکاری کی ترکیب جس بیمار کا پاخانہ اور پیشاب بادکی بیماری کے سبب رک گیا ہو اوسکی پچکاری آلت مین دے اور وہ پچکاری جست کی نلی لگاکر بکرے چھوٹے کی یا سونے وغیرہ دہاتون کی نلی لگا وہ نم بنتی ہے سو اسمین دواؤن کا پانی بھر کر آلت مین یا مقعد مین پچکاری دے تو بادی سب بیماریان دور ہون سو بست کرم دو قسم کا ہے ۔ انوباسن ۔ نروہ ۔ تیل گھی وغیرہ کی پچکاری کو انوباسن بست کرم بولتے ہین اور نروہ بست کا ایک قسم اوترناسے بست ہے اور انوباسن کا قسم ماترو بست ہے اوسکا وزن چار تولہ بھر پانیکا ہے استنے بیمارونکو انوباسن بست نرینی چاہیئے بھسمک کے بیمارکو یا جسکو صرف بادکی بیماری ہو ۔ عارضۂ غشی یا جسکو نفرت کھانسی دمہ جھی ہو اور دہشت ناک کو انوباسن بست نردے ۔ اور ان بیمارون کو انوباسن بست کرادے ایک برس سے چھہ برس تک کو چھہ اونگل کی پچکاری دے اور جسکی بارہ سال کی عمر ہو اوسکو آٹھہ اونگل کی اور بارہ برس کے بعد بارہ آنگل کی پھر اپنی عقل کے موافق دینی چاہیئے اور پچکاری مین گھی لگاکر دینا چاہیئے اس طرح عمل سے بدن مین قوت زیادہ ہو بیماریان دفع ہون اور سرد اور بسنت رت مین روغن کا عمل دے اور گرمی مین برکھا اور سرد رت مین رات کیوقت انوباس بست دے اور بست مرغن چیزین نہ کھلاوے اور ہلکی غذائین دے اور روغن مین سونف کا پانی سیندھا نمک ڈالکر مقعد مین عمل دے گرم پانی مین غذا کھلادے اور پھرادے اور پاخانہ اور پیشاب کرادے اور بائین کروٹ سووے اور بائین جانگھہ اونچی کرسکے

مقعد مین روغن کی پچکاری دیوے اور بائین ہاتھ سے پکھٹکے داہنے ہاتھ سے دباوے تب
مقعد مین پچکاری کا پانی اور روغن جا پہنچے اور پچکاری دے اور دینے والا اور لینے والا
اتنی باتین نہ کرے - جمھائی نہ لے اور نہ کھانسے نہ چھینک لے یا منہ سے سو تک کی گنتی گنے
پھر سب بدن کو پھیلا کر سیدھا سلاوے پھر دونون پیرون کی اونگلیان اور انگوٹھون کو کسی
ہوشیار آدمی سے کھچاوے پھر پلنگ پر سووے تو یہ سب بادی بیماریون کو دور کرے اور
وہ پچکاری مع مواد کے مقعد مین سے سب میل کو اور بادی بیماریون کو دور کرتی ہے اور
انوباسن بست اس ترکیب سے چھ سات آٹھ اور نو مرتبہ ایک ایک دن کے فرق سے
کرنے سے سب بادی بیماریون کو دور کرتی ہے انوباسن بست کے بعد نروہ بست کرنی چاہیے
اور جیسے مواد کی جگہ اور معدہ مین جیسے جہان کھانا ہضم ہوتا ہے وہان وہان انوباسن بست
چلانے سے اوسی جگہ اونکا مع روغن کے پانی وغیرہ جاوے اور مقعد مین سے نہ نکلے اور
پیڑو کو مسلنے سے بہے تو نروہ بست اور جیسے اوس دوا کی بتی بنا کر مقعد مین چلاوے تو ریح
صاف ہو اور اوسکے پیٹ کا مواد نکل جاوے اور طبیعت صاف ہو یا جلاب دیکر نکالے +

## انوباسن بست کے دینے کا روغن

گلو - بیج ارنڈ - بیخ کنگھی - بھارنگی ارڈسہ - روہک - بھٹا ورسوہنجنہ - کاکھری انکو چار چار
تولہ لے اور جو باش السی بیج بیل اور کلتھہ سیر سیر بھر لے یہ سب دوائین چونسٹھ سیر پانی
مین اوٹاکر اونکا چوتھا حصہ رکھکر اوسمین میٹھا تیل چار سیر پکاوے جب رس خشک ہوجاوے
اور تیل باقی رہجاوے تب اسکو چھان کر بقدر دو تولہ مقعد مین ڈالے تو بادی سب بیماریان دور ہوون

## نروہ بست کی ترکیب

نروہ بست کی بہت قسم ہے اور اوسکے بہت سبب ہین اور اس نروہ بست کا استعمال نہی
دائم ہے اور نروہ بست کا زیادہ دینے کا اندازہ ہے اتنی بیماریون کو نروہ بست دے
جسکا بدن بہت چکنا رہے اور سینہ مین ضرب لگی ہو یا بدن مکروہ ہو اور ابھار سکے

ہچکی - بواسیر - دمہ - کھانسی مقعد کا ورم - اسہال - بسوچکا یعنے ہیضہ - اور واورت
بات رکت - بکھم جور - غشی - تشنگی - پیٹ کی بیماری - اپھارہ - موترکرچھ - پتھری -
پانون کی بیماری اور ضعف معدہ - سول اور اول پت - بیماری سینہ ان سب بیماریون مین
سے جسکو کوئی بیماری ہو اوسکو یہ نروہ بست دفع کرتی ہے اور نروہ بست کے دینے کی
ترکیب انوباسن بست مین لکھی ہے اور یہ نرودہ بست بھی دو چار مرتبہ ایک ایک دن کے
فرق سے جیسے کہ اوپر ذکر ہوچکا ہے اوس ترکیب سے دینی چاہیے اور صرف بادہ
فساد ہو تو کسیلی اور تلخ چیزون کا روغن بنا کر دے اور صفرا کا فساد ہو تو مع دودھ کے
دو بست دے اور بلغم کا فساد ہو تو کسیلی اور تلخ اور پیشاب وغیرہ کو نروہ بست دینا چاہیے
اور نازک آدمی اور لڑکے کو اوسنے درجہ کی دواؤنکی پچکاری دینی لازم ہے +

## اونکلیشن بست کی ترکیب

ارنڈولی - مہوا - پیپل - سیندھا نمک - بچ - جھاؤ کے درخت کا پوست انکی پچکاری دے +

## دوکھہ ہر بست کی ترکیب

سونف اصل السوس - پیپل - اندرجو - انکو کانجی اور گاے کے بول مین پیسکر دے تو سب فساد دور ہون

## لیکھن بست

ترپھلہ کا کاڑھا گاے کے پیشاب اور شہد اور جوا کھار مین دین +

## سودہن بست

ہلیلہ املتاس لے انکا جلاب یا اسکی پچکاری دے +

## سمن بست

پرینگ کے پھول اصل السوس داکھ موتھہ سوت کو دودھ مین پیسکر پچکاری دین +

## برنگ ہن بست

قوت کی دوا دودھ گھی و کاڑھا بناکر اسمین مصری وغیرہ شیرین چیزین ملا کر اور گھی اور گوشت وغیرہ کی پچکاری دین +

## پچھل بست

برگ بیل - چھتاور - لسوا اور موچرس کو دودہ مین پکاکر شہد ڈالکر بست دے +

## دروہ بست کی دواؤنکا وزن اور اندازہ

پہلے تو کچہ سیندہا نمک ڈالے پھر اوسمین آدہ سیر شہد اور آدہ سیر گھی ڈالے اور تینون کو خوب مسل کر اسکی پچکاریان پانچ سات مرتبہ ایک دن کے فرق سے دے +

## مدہو تیل بست

بیج ارنڈ کا کاڑہا کرکے اوسمین شہد اور میٹھا تیل دو تولہ ڈالے اور سونف دو تولہ سیندہا نمک چھہ ماشہ انکو باریک پیسکر خوب مخلوط کرکے پچکاری دے تو مید - گولا پھیا کیڑے مواد کے عارضے اور اودا ورت ان سب بیماریون کو یہ بست دور کرتی ہے +

## استھاپن بست

شہد گھی دودہ تیل چار تولہ ان مین جھاؤ کا پوست اور سیندہا نمک ۶ ماشہ ڈالے پھر ان کو خوب مخلوط کرکے پچکاری دے +

## سدہ بست

پیپل - پیپلا مول - چب - چترک اور زنجبیل کے جوشاندہ مین تیل شہد سیندہا نمک اصل السوس علحدہ اوٹاکر ملاوے اور پچکاری دے +

## پچھل بست

مقعد مین اور باہر گھی لگاکر اپنے انگوٹھے کے اوپر موٹی ونڈی بارہ اونگل کی آدہی مقعد مین ڈالے اور اسکی ہوشیاری سے پچکار دے اور نروہ بست کی قسم او تر بست ہے اور بست کرم کرانے والا گرم پانی سے نہاوے اور دن مین سووے اور کچہ بھی بدپرہیزی نہ کرے +

## حقہ وغیرہ کی دہوئین پینے کی ترکیب

دہوان پینا چہ قسم کا ہے - شمن - برنگہن - کاس ہرتا - بمن کرتا - برن دہوپ - اور

دواؤن سے دہوئیں پینیکو سودہن بولتے ہین اورہاستنے بیمارکو وہ دہوان نہ پلاوے ۔ تکلیف مند ۔ دہشت ناک ۔ دانت کا بیمار ۔ جورات کو جگا ہو ۔ پیاسا ۔ جلن والا ۔ تالو شکم اور سرکا دردوالا اورجسکو تنے اپھارہ اورزخم کی بیماریان جربان اورنیدڑ روگ کا مریض اور حاملہ عورت اورکمزور لڑکا اوربوڑہا اوردہوئین کا پینا باد اوربلغم کی سب بیماریونکو دورکرتا ہے اورسب حواسون اوردلکو خوش کرتا ہے اوربالون کواوردانتون کو مضبوط کرتا ہے جوالاچی وغیرہ کا دہوان پیے تواوسکو شمن بولتے ہین ۔ اوررال وغیرہ سے دہوین سکے لینے کو برنگمن بولتے ہین اورتیکہی دواؤن سے دہوئین کو ریچن بولتے ہین اورمرچ وغیرہ سے دہوئین کا نام کاسگھن ہے یا کاس ہرتا ہے کہال سے دہوئین کو بمن کرتا بولتے ہین اوربیم بچ وغیرہ کا دہوان زخم وغیرہ کو دیتے ہین اوسکو بیان ہوین لیتے ہین

## اپراجت دہوپ

مورکے پنکہہ ۔ برگ نیم ۔ کٹیلی کا پہل ۔ مرچ ۔ ہینگ ۔ چہڑ ۔ کپاس ۔ بکریکا بال ۔ سانپ کی کینچل بلی کی بیٹ ۔ ہاتہی دانت انکو باریک پیس گہی ملاکر دہونی دے توبہوت پشاچ راچہس برہیت ڈاکن وغیرہ آسیبونکی سب فساد دور ہون ۔ اوربخار کو دورکرتا ہے +

## ماہیشر دہوپ

انگوزہ ۔ دیودار ۔ پیپل کے پتے روغن مادہ گاو مرغی کی ہڈی ۔ سرسون ۔ برگ نیم ۔ سرکے بال ۔ سانپ کی کینچل ۔ بلی کی بیٹ ۔ گاے کے سینگ ۔ میڑل ۔ دونون کٹیلی ۔ کپاس ۔ تکمہ ۔ بکری کے روئین ۔ صندل ۔ مورکا پنکہہ ۔ اوربکریکے پیشاب کو باریک پیسکر دہونی دے توبہوت پشاچ ۔ راچہس ۔ ڈاکنی ۔ برہیت ۔ چڑیل وغیرہ کے سب فساد دور ہون اورسب قسم کا فساد دور ہو +

## خون سے چہڑانیکی ترکیب

بید بیمار کے خون کے فساد کو بخوبی دیکہکر اوسکا خون ایک سیر یا پاو آثار یا آدہ پاو نکالے

اور سردرت مین جو فساد ہو تو تھوڑا خون نکالے تو کبھی خون کا فساد نہو +

## صاف خون کی شکل

خون کا میٹھا رس سرخ رنگ ہو اور ٹھنڈا اور گرم نہو اور بھاری اور چکنا اور بدبو لیے ہو اور یہی خراب ہوکر فسادون کو پیدا کرتا ہے - اور بدن مین خون کو خراب کرتا ہے تب درد پیدا ہوتا ہے اور بدن پک جاتا ہے اور جلن ہوتی ہے اور بدن مین چکتے پڑجاتے ہین اور خارش ہو اور پھنسیان وغیرہ سب فساد ہون اور بدن مین خون بڑھجاتا ہے اور آنکھین سرخ رہین - اور نسین بھاری رہین اور بدن بھاری رہے نیند بہت آوے بدن مین جلن ہو - اور بدن مین خون کم ہوجاوے اس سے کھٹائی اور مٹھائی کی خواہش رہے غشی ہو بدن روکھا رہے اور بدن کی نسین کمزور ہوجاوین +

## باد سے خراب ہوی خون کی علامتین

رنگ سرخ ہو - جھاگ آوین اور سخت ہون اور اوسکے خون کی سرعت سے باریک دھار نکلے اور مثل سوئی کے بدنمین چبھین اور سرخ ہو +

## صفرا سے خراب ہوی خون کی علامتین

خون زرد - ہرا نیلا اور سیاہ ہو اور اوسمین سے بڑی بدبو آوے اور نہ چلے اور گرم ہو - مکھی اور کیڑے اوسکو نہ بہین +

## بلغم سے خراب ہوی خون کی علامتین

خون ٹھنڈا اور بہت چکنا ہو اور اوسکا رنگ مثل گیرو کے ہو یا گوشت کی بوٹی کے مثل ہو اور آہستہ آہستہ چلے +

## سنپات سے خراب ہوی خون کی علامتین

اوسمین کل مذکورہ بالا علامتین ملین اور اوسکا کانجی کے مانند رنگ ہو +

## زہر سے خراب ہوی خونکی علامتین

جسکا خون سیاہ ہوا ورناک سے بہت گرے اور اوسمین سے بڑی بدبو آوے اور کانجی کا سا رنگ ہو اوس سے عارضہ جذام کا پیدا ہو اور ساون کی چینٹی کے مانند رنگ ہو اور بدن مین ورم اور جلن ہو بدن پک جاوے +

## انتی بیماریوںمین خون نکلوانا چاہیے

ورم۔ بدمین جلن ہو۔ بدن پھوڑے اور پھنسیون سے پک جاوے اور بدن کا رنگ سرخ ہوا ور بات رکت کی بیماری اور بیاو وغیرہ ہون اور پستان کی بیماری ہو۔ بدن بھاری رہے۔ آنکھین سرخ ہو جاوین۔ غنودگی معلوم ہو ناک اور منہ کی بیماریان ہون اور پھیا۔ گولا۔ بسرپ۔ اور بدروہ ہو۔ اور چھالے وغیرہ کی بیماریان اور درد سر اوپدنش یعنے گرمی کی بیماری رکت پت ان سب بیماریون مین خون نکالنا چاہیے ان سب بیماریون مین شاخین یا جونکین لگاوے یا تونبی لگاوے یا فصد کھلاوے

## اتنے بیمارون کو فصد سے خون نہ نکالنا چاہیے

کمزور آدمی یا جو جماع بہت کرے مخنث دہشتناک حاملہ عورت جسکے اولاد پیدا ہوئی ہو نیڈروگی کے بیمار کو۔ اور جلاب وغیرہ پانچ کام جسنے نہ کیے ہون اور بواسیر اور بدن مین ورم کھانسی۔ دمہ۔ ستے ان سب بیمارون کو اور سولہ برس کی عمر کے آدمی کو اور ستر برس کے بعد سن والے کو فصد نہ کھلانی چاہیے اور ان بیماریون مین خون نکلوانے سے بیماریان دور ہون تو جونکین لگا کر خون نکالے اور زہر سے خون خراب ہوا ہو تو اوسکو فصد کھلوانی چاہیے یا پچھنے دے اور باد صفرا اور بلغم سے خراب ہوے خون کو شاخون اور جونکون اور تونبیون سے نکالنا چاہیے۔ جونک تو ہاتھ بھر کا خون چوستی ہے اور اور شاخین اور تونبی بارہ اونگل کے فاصلے کے خون کو کھینچتی ہین اور پچھنا ایک انگوٹھے کے فاصلے کا خون کھینچتا ہے اور فصد سے کل بدن کا خون نکل آتا ہے اور سردی کر

دنون مین اتنی بیماریون مین خون نہ نکلوانا چاہیے - بچہ کو اور غشی والے کو بیند شک والی کو یا جسکو پاخانہ اور پیشاب کا زور ہو اوسکے زخم کے منہ کو کوٹ زنجبیل مرچ - پیپل سیندھا نمک سے مسلے تو اچھی طرح سے خون نکلے اور خون اچھے وقت مین نکلوا وے کہ اوسوقت بہت سردی اور بہت دھوپ نہو اور غذا ہلکی کھلا کر خون نکالنا چاہیے +

## جو خون بہت نکلے تو نیچے لکھی ہوئی دوا اوسے ٹھہرا وے

لودہ - رال - رسوت - جو اور گندم کا آٹا - دہو کا پوست گیرو - سانپ کی کیچلی ریشمی کپڑے کی راکھہ - ساھر کی چھال - انکو زخم پر لگا وے تو خون تھم جاوے اور نیز زخم کا ٹھنڈا علاج کرنا چاہیے اور فصد چھڑانے کی نس پر کسیقدر گرمی دے یا اوس نس پر کھار لگا وے یا نس پر کسیلی چیز کا لیپ کرے اور بائین انڈکے اوپر ورم ہو تو دہنے ہاتھ کے نیچے کی نس کو جلاوے اور داہنی انڈ مین ورم ہو تو بائین ہاتھ کے انگوٹھے کے نیچے کی نس کو جلاوے یا بائین انگوٹھے مین ورم ہو تو دہنے ہاتھ کی فصد کھلوا وے اور داہنی انڈ مین ورم ہو تو بائین ہاتھ کی فصد چھڑاوے تو یہ ورم دور ہو +

## فصد چھڑانے سے خون نکلے تو اتنی بیماریان ہون

اندہا ہو جاوے آدہا بدن سن ہو جاوے پیاس کی بیماریان ہون اندہیری آوے درد سر اور کھانسی اور دمہ ہو اور ہچکی آوے اور جلن اور پنڈروگ ہو اور خون حد سے زیادہ نکلے تو آدمی مرجاوے کیونکہ اس بدن مین بسبب خون کے زندگی ہے جو بدن کا خون ہی زائل ہو جاوے تو مرجاوے اسلیے خون کو جلد بند کرنا چاہیے اور خون چھوڑے اور ورم ہو تو تھوڑا سا گھی گرم کرکے اوسکو سینکے تو اوسکا درد اور سوجن دور ہو اور جو خون زیادہ نکلے تو ہرن یا بکرے کے گوشت کا شوربا پلانا چاہیے یا دودھ پلاوے یا سانٹھی کے چانولون کی کھیر کھلاوے جب تک درد جاتا رہے بدن ہلکا ہو جاوے اور دل خوش رہے +

## جو خون نکلواوے وہ مذکورہ ذیل بدپرہیزی نکرے

جماع غصہ۔ ٹھنڈے پانی سے نہانا۔ باہر کی بہت ہوا اور ایک ہی جگہہ پر بیٹھنا دن کو سونا۔ اور کھٹی تلخ اور نمکین چیزون کا کھانا دفعۃً کر زیادہ ہضمی مین کھانا۔ اور جب تک بدن مین طاقت ہو تب تک بدپرہیزی نہ کرے +

## باب بست و نہم

### رت یعنی فصل دن چرچا رات چرچا شاریرک کے بیان مین

### چھہ رت یعنے چھہ فصلونکا بیان

ہیم رت۔ ششر رت۔ بسنت رت۔ گریکم رت۔ برکھا رت۔ سرد رت۔ یہ فصلین دو دو مہینے کی ہین۔ اگہن پوس تو ہیم رت۔ ماگھ پھاگن ششر رت۔ چیت بیساکھ بسنت رت۔ جیٹھ اساڑھ گریکم رت۔ ساون بھادون برکھا رت۔ کنوار کاتک سرد رت

### اور طریقہ

میکھ اور برکھہ کی شنکرانت یہ دونون گریکم رت ہین اور متھن اور کرک کی شنکرات پراوت رت کہتے ہین اس فصل مین بادلون سے آسمان گھر رہتا ہے اور تھوڑا پانی مڑوڑے کو لیے برسے یہ برکھا رت قسم ہے اور سنگہ اور کنیا کی شنکرانت کو برکھا رت بولتے ہین۔ کمبھہ اور مین کی شنکرات کو بسنت رت بولتے ہین +

### ان چھون فصلونمین خلطون کی زور پاکر زور ہونیکا حال

گریکم رت مین باد کا جماؤ اور برسات مین باد مفسد ہوتی ہے اور شرد مین وہ کم ہو جاتی ہے اور برکھا مین صفرا کا جماؤ ہوتا ہے اور برکھا رت مین صفرا مفسد اور ہیم رت مین صفرا کم ہوتا ہے ششر رت مین بلغم کا جماؤ۔ بسنت رت مین بلغم فاسد ہوتا ہے۔ گریکم رت مین بلغم دور ہوتا ہے وقت وقت پر باد صفرا اور بلغم کی زیادتی اور کمی غذا اور رہایش کے تفرقہ سے ہوتی ہے۔ اور وقت پر آپ ہی دور ہوتے ہین +

## بادکے فساد کی غذا اور آسایش کے تفرقہ کی کیفیت

یہ بغیر وقت ہلکی روکھی چیز تھوڑی چیز اور بہت سرد چیز بہت زیاضت سے شام کیوقت جماع کری مگر قوت سے اور رات کے جاگنے سے ضرب لگنے سے غذا کی بدہضمی سے منی کے زائل ہونے سے اور اور باعثون سے باد مفسد ہوتی ہے جو باد کے دور کرنیکا علاج ہو تو باد دور ہو ✚

## صفرا کے فساد پیدا کرنیوالی غذا اور آسایش کے تفرقہ کی کیفیت

تلخ اور ترش گرم اور تیکھی چیزین بہت کھاوے اور غصہ سے دھوپ وغیرہ گرمی سے دوپہر کے وقت بھوکھ اور پیاس کے روکنے سے بدہضمی کے ہونے سے صفرا مفسد ہوا وہ صفرا کے دور کرنے سے صفرا دور ہوتا ہے ✚

## بلغم کے فساد کی پیدا کرنیوالی غذا اور آسایش

شیرین اور مرغن چیزون کے کھانے اور ٹھنڈی غذاؤن کے کھانے اور دن کے سونے سے قوت ہاضمہ کی سست ہوجاوے اور صبح کے وقت غذا کھانے کے بعد محنت سے اور اور باعثون سے بلغم مفسد ہوتا ہے اور بلغم کے فساد کے دور کرنیکے باعثون سے یہ فساد زائل ہو

## ہم رت مین آسایش اور غذا کا استعمال

نئی بھینس اور گاے کا دودہ شیرینی قند سیاہ دہی نمک تیل کی مالش تل گندم ماش اور مصری وغیرہ میٹھی چیزین اور زنجبیل مع ہلیلہ کا استعمال آگ جہان ہوا نہو وہ جگہ اور نیا کپڑا اور نئی عورت وغیرہ ✚

## ششر رت کی آسایش اور غذا کا استعمال

مع پیپل کے ہلیلہ مع ادرک - نیا گھی - سیندہا نمک - قند سیاہ - دہی - اور جو ہم رت مین بیان کیے ہین وہ سب استعمال کرے ✚

## بسنت رت کی آسایش اور غذا کا استعمال

بسنت رت مین جو بلغم مفسد ہو وہ بلغم کی بیماریون کو پیدا کرے اور قوت ہاضمہ زائل ہو جاتی ہے

اسلیے مع شہد کے ہڑون کا استعمال کرے تو بلغم دور ہو۔ اور بدن مین طاقت ہو اور بسنت رت مین تریوکھہ اور چیترک کا کھانا بہت فائدہ بخشتا ہی اور بلغم کے زائل کرنے والی چیزین بھی مفید ہین +

## گریکھم رت کی آسایش اور غذا کا استعمال

گریکھم رت مین آفتاب سب جانداروں کی طاقت زائل کرتے ہین اسلیے درختون کے سائے کا استعمال کرنا چاہیے اور قند سیاہ کے ساتھہ ہلیلہ ٹھنڈا پانی اور شیرین چیزین اور ہلکی غذا داکھہ اور چکنی چیزین سکھرن۔ ستو۔ مصری کا شربت ٹھنڈے پانی مین پیرنا خسخانہ پچہ باری وغیرہ کا چھڑانا اور کافور اور چندن ملنا دن کا سونا خس کا پنکھا اور کھیر کھانا اور اور بھی عمدہ اور لطیف غذاؤن کا کھانا اس فصل مین مفید ہے اور کڑوی اور تیکھی چیزین اور نمک اور کھٹائی اور جلن پیدا کرنے والی چیزین محنت شراب اور دہوپ انکا استعمال نہ کرنا چاہیے +

## برکھا رت کی آسایش اور غذا کا استعمال

سیندھا نمک مع ہلیلہ کے مرغن چیزین نمک کھٹائی ثعلب مصری۔ زنجبیل۔ پیپل۔ پیپلا مول چیترک اور سیندھا نمک۔ دہی کا مٹھا گرم پانی اور چاہ کا پانی۔ سپید کپڑے بطور سیر کے پہنکر گھومنا۔ ہلکی غذا کا کھانا اور جلاب یہ سب مفید ہین +

## مذکورۂ ذیل باتون کا استعمال کرنا منع ہے

دن کا سونا محنت دہوپ مین رہنا تالاب کا پانی۔ دہی۔ دہیان اور جنگل کا رہنا اور جماع کرنا یہ نیچا ہیین +

## شرد رت کی آسایش اور غذا کا استعمال

برکھا رت مین جو صفرا پیدا ہوتا ہے وہ شرد رت مین مفسد ہوتا ہے اسلیے اوسکے دفع کرنے کے لیے مصری سمیت ہڑ کا استعمال اور شیرین چیزین اور سانٹھی کے چانول

لونگ اور چینی کا ادھا جھا پانی امرود مفید ہین اور تیکھی چیزین نمک گھٹائی آئوچھوپ دودہ اور دون کا سونا مشرقی ہوا منع ہین رت کے اوترنے مین سات دن تک فصل کا طریقہ اختیار کرے اور آٹھوین دن سے فصل مین تبائے ہوے کام استعمال کرے ۞

## دن چریا یعنی جو دن مین کرنا لازم ہی اوسکا بیان

مرد چار گھڑی کے تڑکے اوٹھکر اپنے معبود کو یاد کرکے یہ فکر کرنے کہ آج کے دن ہمکو یہ کام کرنا ہے اور یہ نہین کرنا ہے پھر پلنگ پر سے اوٹھکر ضروریات سے فارغ ہوسے اور پاخانہ کا زور نہ کرے اور جانب جنوب منہ کرکے دنکو حاجت سے فراغت کرے اور رات کو شمال کی طرف منہ کرے اور اوسوقت منہ سے نہ بولے۔ بعد اسکے کسی سیدھے درخت ببول سرس وغیرہ کی شل اپنی انگشت خنصر کے پتلی اور سیدھی بارہ اونگل کی داتون کرے پھر اوسکو پھاڑکر زبان کو صاف کرے پھر ٹھنڈے پانی سے بارہ کلے کرے اور ٹھنڈے ہی پانی سے منہ دہووے تو منہ کی سب بیماریان دفع ہون اور دانتون مین سیندہا نمک اور زنجبیل ملاکر ہر روز منجن کرے تو دانتون کی بیماریان دور ہون اور بدن مین ناراین وغیرہ تیل کی مالش کرے پھر اوسکی چکنائی کے دور کرنیکے لیے چنے کا آٹا اور کٹورل وغیرہ کا اوبٹن کرے اور اپنی قوت کے موافق ورزش کرے پھر پسینا دور کرکے کچھ گرم پانی سے کرکے اوپر کے نہاوے تو کوئی بیماری نہو

## نہانیکے فائدے

نہانا فکر اور گرمی کی بیماریون اور سینہ کی جلن اور فساد خون اور بدنکی بدبو کو دور کرتا ہے اور رنگ اور نور کو بڑھاتا ہے اور گناہ اور دل کی نفرت کو دور کرتا ہے اور بھوکھ اور صحت اور عقل اور مذہب اور آسایش کی بھی ترقی کرتا ہے اور بدن کو بہت آرام پہونچاتا ہے اور بدنکا ڈھیلاپن اور کمزوری اور راہ کی تکان کو دفع کرتا ہے ــ اور مذکورۂ ذیل مضمون کا بیمار نہ نہاوے نیند کے بعد یا نیند آتی ہو اورکا بخار اور ہچکی کا بیمار اور ڈھیلا آدمی بعد غذا کھانیکے بھی نہ نہاوے اور بلغم باد اور دستے کا مریض بھی نہ نہاوے پھر اپنے معبود دیوتا

گاے برہمن رشید مہمان وغیرہ کی پرستش اور خاطر دتواضع کرکے اپنی طاقت کے موافق خیرات دے پھر دوپہر کو مع اپنے سب عیال واطفال کے کھانا کھاوے پہلے شیرین اور مرغن اور فائدہ مند کھانا چانول مونگ اور گیہون وغیرہ کی نان مع روغن زرد کسی ترکاری کے ساتہ کھاوے اور آہستہ آہستہ کھانا کھاوے جلدی نکرے اور کھانا کھانے کے بعد مصری ملاکر شیر پیے اور کھانا کھانے کے بعد دہی نہ کھاوے اور کھانا زیادہ اور کم نہ کھاوے اپنی رغبت کے موافق کھاوے اور کھانا کھاتے وقت والدین دوست بید اور نان بائی مور چکور مرغ کتا بندر انکو بٹھاوے کیونکہ انکی نظر اچھی ہے اور اگست۔ کمبھ کرن۔ سینچر بڑوانل۔ بھیم سین۔ ان پانچون کو یاد کرے تو وہ غذا بخوبی تمام ہضم ہوجاوے اور کھانا کھانے کے بعد خوشبودار پھولون کی مالا اور عطر اور اچھے کپڑے پہنے اور پھر خس کے پنکھے وغیرہ کی ہوا لے اور ٹھنڈے سایے مین رہے اور کھانا کھانے کے بعد ٹھنڈا اور شیرین تھوڑا تھوڑا پانی پیے اور بہت نہ پیے اور جو بہت پیے تو بیماریان ہون اور کھانا کھانے کے شروع مین پانی پیے تو قوت ہاضمہ باطل ہوجاوے اور کھانا کھانے کے بعد پیے تو زہر کی تاثیر رکھتا ہے بدہضمی مین پانی پیے تو ہاضمہ ہو ہضم ہونیکے بعد پانی پیے تو بدن مین طاقت ہو اور شب کے اخیر مین پانی پیے تو سب بیماریان دفع ہون اور کھانا کھاکر بیٹھ جاوے تو بھاری پن ہو اور کھانا کھانے کے بعد سیدہا سو جاوے تو قوت ہو اور بائین کروٹ سووے تو عمر درازی ہو اور کھانے کے بعد دوڑے تو گویا اوسکے ساتہ موت دوڑتی ہے کھانا کھانے کے بعد بائین کروٹ سے دو گھڑی تک سووے مگر نیند نہ لے یا کھانا کھانے کے بعد سو قدم چلے یا کھانا کھانے کے بعد گاے کی چھاچھ پیے تو فائدہ بخش ہے اور اچھارات کا جایا ہوا بھینس یا گاے کے دہی کو کپڑے مین مسلکر چھان لے اور اوسمین مصری کا بورہ اور مرچ اور الایچی بھیم سینی کافور وغیرہ اندازہ کے موافق ملاکر اس سکھرن کو پیے تو منی اور قوت کی ترقی کرے اور رغبت پیدا کرے اور باد صفرا کی جاے تو کو

دور کرے اور بھینس کے دہی کو چھان کر اوسمین زنجبیل اور سیندھا نمک ملا کر اندازہ کے موافق کھاوے تو بلغم باد کو دور کرے اور یہ طاقت کو پیدا کرتا ہے اور سردی مین وہی کھاوے ۔ اور شام کیوقت اتنی باتین نہ کرے ۔ غذا کا کھانا ۔ جماع ۔ نیند ۔ پڑھنا ۔ شام کیوقت کھانا کھاوے تو بیماریان ہون اور جو شام کیوقت مباشرت کرے تو خوفناک اور خراب اولاد ہو نیند آوے تو مصائب دریپش آوین اور پڑھنے سے عمر کم ہو جاوے +

## راتر چریا یعنے شب کے آرام وآسایش کا بیان

شب کو ماہتاب کی چاندنی مین سونے سے باہ کی زیادتی ہوا اور وہ چاندنی بدن کی جلن کو دور کرے اور اندہیری رات آرام کو کم کردیتی ہے شب کے پہلے پہر کھانا وغیرہ سے فارغ ہو پھر عمدہ جگہ مین سو جاوے اور خوبصورت جوان عورت سے اپنی طاقت کے موافق جماع کرے اور جو قوت نہو تو خوبصورت عورتون سے یہی نہ کرے ۔ اور اسکے شروع مین بھینس یا گاے کا دودھ اوٹا کر مصری ملا کر پیے اور فراغت کے بعد رغبت کے موافق پیے تو اس سے کمزوری بھی دور ہوتی ہے اور کبھی نہین ہوتی +

## مذکورہ ذیل چھہ چیزین جان کو ہلاک کر ڈالتی ہین

سڑے ہوے گوشت کا کھانا ۔ بوڑہی عورت سے جماع کرنا ۔ دہوپ کا سینا ۔ جلدی کا جمایا ہوا دہی صبح کے وقت کا جماع ۔ اور صبح کے وقت کی نیند +

## نیچے لکھی ہوئی چھہ چیزین آدمی کو جلدی فائدہ پہونچاتی ہین

نیا گوشت ۔ نیا غلہ ۔ کمسن عورت ۔ کھیر کا کھانا ۔ نیا گھی ۔ گرم پانی سے نہانا +

## چھہون رت یعنی فصلون مین اسطرح جماع کرنا چاہیے

ہم رت اور ششر رت مین تو اپنی طاقت کے موافق عورت سے بار بار قربت کرے تو کوئی بیماری نہو ۔ اور بہ نہین آرام رہے اور بسنت اور شرد رت مین تیسرے اور چوتھے دن استعمال کرنا چاہیے اور سب کھاوین باجین اور گریکھم رت مین پچھے یا پندرہ ہوین دن

قربت اختیار کرے اور شرد رت مین رات کو اور گریکھم مین یا ورکھا رت مین دن کو اور رات کو
جب باون گرجے اور برسے قربت اختیار کرے اور شرد رت مین جب طبیعت چاہے تو کرے +

## اتنی عورتون سے قربت نہ اختیار کرنی چاہیے

حائضہ - بیمار عورت - بڈھی - اور جس عورت کو شہوت نہو - میلی عورت سے - سات مہینے
کی حاملہ سے - اور جس عورت کی فرج مین گرمی کا آزار ہو +

## اور مرد بھی جماع منع ہے

خوفناک مرد - پریشان حالت - پیاسا - بیمار - لڑکا - بڈھا - جسکو پاخانہ اور پیشاب کا زور ہو
اتنے مرد جماع نہ کرین +

## زیادہ قربت اختیار کرنے سے اتنی بیماریان ہوتی ہین

سول چلے - کھانسی آوے - بخم جور ہو - کمزور ہو جاوے اور باد کی یکھیا گھات وغیرہ بیماریان
ہوتی ہین - اور جماع کے بعد نہاوے اور مصری ملاکر گرم دودہ پیے اور گوشت وغیرہ میٹھا رس
کھاوے اور جس کے نکلنے سے ہوا کہاوے اور سو جاوے بہت نہ جاگے اور دنکو بہت نہ
سووے اور رات کے آخر مین پانچ گھڑی کے تڑکے اٹھے چلّو پانی پیے پھر چار گھڑی کے
تڑکے اوٹھے اسطرح ہمیشہ عمل کرے تو اوس آدمی کو کبھی بیماریان نہون یہ سب طریقے سارنگ دہر
اور بھاو پرکاش مین لکھے ہین +

آدمیون کے بدن مین جو کچھ باد صفرا بلغم خلطین اور سب دہاتو اور بنکی پیدائش
اور موت وغیرہ بکی صورتین اپنی عقل کے مطابق لکھتے ہین +

آدمی کے بدن مین اتنی چیزین ہین - سات کلا - سات آشیہ - سات دہاتو - سات اوپ دہاتو
ساتون دہاتون کے میل - سات توچا - سات دوکھ - تین جسم مین - گوشت - استخوان
اور چربی ان سبکے باندھنے کی نسین نو سو ہین اور دو سو دس اسمین ہڈیان اور کئی بیدونکی
راے سے دو سو ہڈیان ہین اور ایک سو مرم استھان ہین اور نین سات سو نسین ہین

رس کی بہنے والی وہنی ناڑی چوبیس ہین - گوشت کی پنڈی پانچ سو ہین عورتون کے
گوشت کی پنڈی پانچ سو بیس ہین سب سے بڑی ناڑیان جو کل بدن مین پھیلی ہوئی ہین
اونکو کنڈرا بولتے ہین - اس آدمی کے بدن مین دس سوراخ ہین عورت کے بدن مین تیرہ
سوراخ ہین اور عورت کے بدن مین اس علم اور اپنی عقل کے مطابق جو کچہ ہے وہ ذیل مین
بیان کیا جاتا ہے +

## کلا کا سروپ

دہاتو اور اوپ دہاتو کے بیچ مین جو جھلی ہے جسمین سے بچے رہتے ہین اوسکو کلا بولتے ہین
وہ کلا سات قسم کی ہے اور گوشت خون چربی ان تینون کے بیچ مین ایک جھلی ہے اسکے
اور جیسے تلی کے بیچ مین ایک جھلی ہے - آنتون کے بیچ مین ایک جھلی ہے ایک جھلی
شکم کی آگ کو اپنے اوپر اختیار کیے ہے اور ایک جھلی منی کو لیے ہو انکو سات کلا بولتے ہین +

## سات آشیہ

سینہ مین آشیہ یعنے کف کی جگہ - سینہ کے نیچے آنو کی جگہ - ناف کے اوپر بائین طرف آگ کی
جگہ - آگ کے اوپر تلی ہے ناف کے نیچے ہوا کی جگہ - ہوا کی جگہ کے نیچے پیڑو مین مواد
کی جگہ پیڑو کے ساتھ ہی کچہ نیچے پیشاب کی جگہ اوسکو بست بولتے ہین - سینہ سے کچہ اوپر
جان اور خون کی جگہ ہے یہ سب عورت اور مردون کی جگہ ہین - اور عورت کی تین جگہ
زیادہ ہین - ایک تو رحم اور دو دودہ کی جگہ یعنے پستان +

## سات دہاتو

رس - خون - گوشت - چربی - ہڈی - شحم - منی - یہ ساتون دہاتو صفرا کی تیزی سے پکی ہوئی
ایک مہینے مین منی کو پیدا کرتی ہین اور چوتھے چوتھے دن ایک ایک دہاتو پیدا ہوتی ہین
اور جو غذا کھاوے وہ صفرا کی تیزی سے سب سے پہلے رس پیدا ہو پھر وہ صفرا کی تیزی
سے پککر وہی رس خون ہوجاتا ہے اسیطرح ساتون دہاتون کو جان لینا +

## ساتون اوپدہاتو

زبان کا - آنکھون کا - رخسار یکا میل یہ تینون رس دہاتو ہین - بلغم صفرا خونکی اوپدہاتو ہین - کان کے میل کو گوشت کی اوپدہاتو جانو - زبان اور دانتون کے میل کو اوپدہاتو پسینا ناخنین کو استخوان کی اوپدہاتو کہتے ہین یا آنکھون ہین سے کیچر آوے اوسکو اوپدہاتو جانو منہ کے اوپر چکناپن اور سیاہ پن یہ نطفہ کی اوپدہاتو ہین اور عورت کے دودہاتو اور ہین ایک تو عورت کا دودہ اور دوسرے حیض کا خون - یہ دونون وقت پر ہوتے ہین اور وقت ہی مین جاتے رہتے ہین اور یہی ساتون دہاتو سے پیدا ہوتے ہین - صاف گوشت سے جو گھی پیدا ہو اوسکو بسا بولتے ہین - پسینا - دانت - بال - یہ سب بدن مین رہتے ہین جو چکنے اور ٹھنڈے ہین بدن مین طاقت اور تازگی لانے والے ہین - یہ بھی ساتون دہاتون سے پیدا ہوتے ہین +

## ذکر ساتون توچا یعنے جلد

اوپرکی توچا اوبہاسنی نامے چکنی ہے اور بہوت کی جگہ ہے اور دوسری سرخ ہے جسمین تل پیدا ہوتے ہین تیسری توچا سپید ہے اوسمین چرم دل نامے بیماری پیدا ہوتی ہے چوتھی توچا مثل تانبہ کے رنگ کے ہے اوسمین سپید کوڑہ پیدا ہوتا ہے پانچوین توچا بیدنی نام ہے اوس مین سب قسم کے جذام ہوتے ہین - چھٹی توچا روہنی ہے اوسمین گومڑی گنڈمالا وغیرہ پیدا ہوتے ہین - ساتوین توچا استھول نامے ہے اوسمین بدروہ رہتا ہے - یہ ساتون توچا دوجو کے برابر موٹی ہین +

## تینون دوکھون یعنی خلطونکی شکل

بائو یعنے باد - پت یعنے صفرا - کف یعنے بلغم اور انکو مل بھی کہتے ہین سو ایک ایک پانچ قسم کے ہین اور یہ پانچون علیحدہ علیحدہ جگہون مین رہتے ہین ان تینون مین باد طاقت دینے والی جو بدن مین سب چیزون کے حصے کرکے سب بدن مین نسون کے ذریعہ سے سب طرف پہونچا دیتی ہے

صفرا اور بلغم لنگڑے ہین یہ بادہی اسی بلکہین طاقت ور ہے اور سب رسون کو بدنہین مین پہونچاتا دیتا ہے یہ بادرجوگن سے باریک ٹھنڈا اور روکھا اور ہلکا ہے یہ باد موادکی جگہ ہین کوٹھے مین ناف کی آگ کی جگہ مین سینہ اور کنٹھہ مین ہے یہ اسکی خاص جگہ ہین اور یہ سب بدن مین رہتا ہے مقعد مین تو اسکا اپان نام ہے اور ناف مین اسکا سمان نام ہے سینے مین پران نام ہے کنٹھہ مین اودان نام ہے اور جو سب بدن مین رہے اوسکو بیان بولتے ہین +

## پت یعنے صفرا کی شکل

پت یعنے صفرا گرم رقیق ستوگن سے اور تلخ ہے یہ جلکر ترش ہوتا ہے - یہ نیچے لکھی پانچ جگہون مین رہتا ہے آگ کی جگہ مین تل کے برابر ہوکر رہتا ہے - جلد مین یہ نور کا پیدا کرنے والا ہے آنکھون مین رہکر سب کو دیکھنے والا ہے - یکرت یعنے معدہ مین رہکر سب چیزون کو پچا دیتا ہے اور کھائے ہوئے رس کو خون کردیتا ہے اور جو سینے مین صفرا رہتا ہے وہ عقل و تمیز کرتا ہے - اور یہ صفرا کے نام ہین - پاچک - بھراجک - رنجک - آلوچک - سادہک +

## بلغم کی صورت

بلغم چکنا بھاری اور تموگن سے ہے یعنے اوسمین حرارت غریزی زیادہ ہے اور یہ جلا ہوا کھاری ہوتا ہے آنو کی جگہ - سر گلا - سینہ - اتصال - یہ اسکی خاص جگہ ہین اور بدن مین رہتا ہوا بدن کے قیام اور بدن کے اعضا کو نرم کرتا ہے - اسکے کلیدان - سیہن رسن - اولمین - چار نام ہین +

## سناسے یعنے نسون کی شکل

لوگون کے جسم مین گوشت ہڈی اور چربی کے باندھنے مین سنا بے نام نسین لکھی ہین +

## ہڈیون کی شکل

بدن مین یہ قیام ہونیکے سبب ہین انکے بغیر بدن کھڑا نہین رہسکتا اور نہ بیٹھ سکتا ہے مگر اصل مجھ ہر ہی ہین

## مرم استھان کی شکل

جان کا اختیار کرنے والا مرم استھان ہے +

## نسون کی شکل

ہر ایک اعضا نسے بندھا ہوا ہے اور باد صفرا اور بلغم اور سات دھاتون کو بھی نسین لیجاتی ہین ہے

## دھمنی ناڑی کی شکل

دھمنی ناڑی رس اور ہوا کو بہاتی ہے +

## گوشت کی پنڈی کی شکل

گوشت کی پنڈی بدن مین قوت پیدا کرتی ہے اور بدن کو اختیار کر رہی ہے +

## کنڈرا کی شکل

سب سے بڑی نسون کو کنڈرا بولتے ہین وہ سولہ ہین وہ سب اعضا کو پھیلاتی اور سکوڑتی ہین +

## رس ندھر یعنے رسونکی سوراخونکی شکل

ناک مین ۔ دو انکھون مین دو اور کانون مین بھی دو ہی ہین اور آلت ۔ مقعد اور منہ مین ایک ایک سوراخ ہے ۔ دسوان سر مین یہ مردون کے سوراخ ہین اور عورتون کے تین زیادہ ہین دو پستان ہین ایک رحم کا اور اس بدن کے ہر ایک روئین مین بہت ہی باریک لاتعداد سوراخ ہین ناف کے پاس بائین طرف پھیپھڑہ ہے باد کو جو اختیار کر رہا ہے اوسکو پھپس بولتے ہین اور پلیہہ یعنے تلی ہے ناف کے پاس دہنی طرف اور یکرت یعنے معدہ ہے ناف کے بائین حصہ مین آنتونکی جگہہ کے اوپر جو وہ تل ہے پانی کی بہنے والی جو نسین ہین اونکی جڑ ہے اور وہ تل اوسکو ٹھیک دے اور کوکھہ مین جو گولے ہین اونکو برگ کہتے ہین ۔ وہ جبھر یعنے معدہ کو مضبوط کرتے ہین اور فوطہ وہ منی کے لیجانے والی نسون کا سہارنے والا ہے ۔ اور یہ بیرج کو نیچلنے والا ہے اور لنگ یعنے آلت حمل کا دینے والا ہے اور نطفہ اور پیشاب کا گھر ہے اور سینہ دل ۔ عقل ۔ اہنکار

انکی جگہ ہے اور ناف دھمنی وغیرہ نسون کا گھر ہے اور سب نسین بدن مین پھیلی ہوئی ہین
اور ناف سے اور پیان کی باد سے اور سب دہاتون کی ہوا ملنے سے ناف کی ہوا سب بدنکو
تازہ کرتی ہے اور ناف کی ہوا جگہ مین جاکر اور اسکو چھوکر گلے کے باہر جا اوسے اوبشن پدکا
جو امرت اوسکے پینے کے لیے ناک کے ذریعہ سے جاتا ہے پھر ہوا آسمان کا امرت پیکر پھر منہ
ناک وغیرہ کے ذریعہ سے زور سے پیٹ مین پہونچتی ہے اور یہ سب بدنکو اور جان کو اور
جٹھر اگن یعنے آتش قوت کا جو میل ہے اوسیکو عمر کہتے ہین اور کسی وقت انکا میل دور ہو
اوسیکو موت بتلاتے ہین اس دنیا مین کوئی جاندار ہمیشہ زندہ نہین رہتا ہے مر ہی جاتا ہے
اور وہ موت کوئی ہٹا نہین سکتا۔ جو بید ہے وہ بیماری کو دفع کرتا ہے جس شخص کا مرض
باعلاج ہے اور وہ شخص پرہیز کرے تو اوس شخص کی وہ بیماری کی جا بیہ ہوجاتی ہے اور
وہ آدمی بدپرہیزی کیا کرے تو جا بیہ روگ کی لاعلاج ہوجاتی ہے اور وہ لا دوا بیماری بیجہ ہر
بیمار کو ضرور مار ڈالتی ہے اسلیے عقلمند لوگ بیماریون سے بدنکی حفاظت کرے کرم پاک کی
جاننے والے کو دہرم ارتھہ کام موکش ان چارونکا عمل کرنا چاہیے وہ مجسم آدمیت ہی ہے جو اس
آدمی کے بدن کو ناریوہ سکو مارے اور جو اس بدن کی حفاظت کرے وہ سبکی حفاظت
کرے ساتون دہاتو اور ساتون دہاتون کے میل اور باد صفرا بلغم یہ سب برابر ہین رہنے
سے بدنکو فربہ کرین اور سب گھٹے بڑہین تو مفسد ہوکر جان کو تلف کر ڈالین +

## اس دنیاکے پیدا ہونیکا بیان

اس کل دنیا کا سبب بے چون وچرا خداوند تعالے ہے اوسکی برکت کا مایا نام ہے اور اوسکی مایا
ابدی ہے جیسے آفتاب کی روشنی ہے اوس خداوند تعالے کی مایا تو جو ہے گر تینون گن کے ملنے سے
اس لا ابد دنیا کو شوے کیطرح اس مایا نے بنایا ہے پہلے اوسنے عقل پیدا کی جو کا مہاتت اور جسکا
مہتو روپ ہے اور مہتو سے اہنکار پیدا ہوے سو وہ اہنکار رجوگن۔ تموگن۔ ستوگن تین
قسم کا ہوا پھر ستوگن سے ملکر دس حواسون کو پیدا کیا اور قلب بھی انہ نون ہی سے پیدا ہوتا ہے

## دس حواسونکی شکل

کان - جلد - انکھین - زبان - ناک - یہ تو پنچ گیان اندریان - اور زبان - ہاتھ - پاون آلت - مقعد - یہ پانچ کرم اندری ہین - اور تموگن ستو سے ملکر اہنکار سے پانچ تن ماترا کو پیدا کرتا ہے +

## پانچون تن ماترا کی شکل

شبد یعنی آواز - اسپرش یعنے چھونا - روپ یعنی صورت - رس - گندھ یعنی خوشبو - انکو تنماترا بولتے ہین پھر تن ماترا سے پانچ مہا بھوت پیدا ہوتے ہین - شبد تماترا سے تو آسمان - اسپرش تماترا سے باد - روپ تماترا سے اگن - رس تن ماترا سے پانی - گندھ تماترا سے زمین پیدا ہوئی +

## گیان اندریونکے نام

کان کا کام آواز سننا - توچا یعنے جلد کا کام چھونا - آنکھ کا کام دیکھنا - زبان کا کام لذت وذوق - ناک کا کام خوشبو اور رس بدبو کا سونگھنا +

## کرم اندریونکا نام

آواز کا کام بولنا - ہاتھ کا کام کسی چیز کا لینا - پاؤن کا کام چلنا - آلت کا کام جماع - اور مقعد کا کام پاخانہ کرنا +

## پرکرت یعنے طبیعت ابدی الظہور

مہت یعنی مہا اہنکار - پنچ تن ماترا - پرکرت - اندری یعنے حواس عشرہ - مہا بھوت یعنے عناصر خمسہ - یہ سولہ بکار ہین جب یہ سب ملین تو سم ہوتے ہین پھر پانچ عناصر کا یہ بدن گھر بنتا ہے تب اس گھر مین جیو یعنے روح جسکے کرمون کے اختیار سے رہنے کے تابع ہین ہوکر اس گھر مین آکر رہتا ہے پھر روح کے اس بدن کو عقلمند لوگ دیہی یعنی جسم کہتے ہین سو یہ جسم پاپ پن سکھ دکھ سے ملا ہوا اور یہی دل سے بندھا ہوا اپنے کیے ہوئے اعمالون سے بندھا ہے اور کام یعنی شہوت - کرودھ یعنے غصہ - لوبھ یعنے طمع - موہ یعنے محبت -

اہنکار یعنے غرور۔ دس اندری یعنے حواس عشرہ۔ بدہ یعنے عقل یہ سب اس روح کو بایدہ دیتے ہین جواس روح کو آتم گیان ہو تو مکت ہو یعنے تناسخ سے چھوٹے اور جبین دکھہ ہو اوسکو بیادہ بوسلتے ہین اور جب من سکھہ پیدا ہوا وسکو اروگ بوستے ہین +

## غذا اور اوسکی پختگی اور حمل کی پیدایش اور لڑکے کی پرورش کی علامین

جو غذا آدمی کھاوے وہ سینے کی پران نامے ہوا سے بتحریک ہوکہ آون کی جگہ مین پہونچے تب وہی چھون رسون کی غذا شیرین اور پھینا ہوجاوے پھر وہی غذا ہضم ہو کر کچہ ترشی کو پہونچے پھر وہی غذا ناف کی ہوا سے متحرک ہو کر چھٹی گرہنی کلا مین پہونچے تب وہ غذا معدہ کی آتش سے گرہنی کلا مین پک کر کڑوی ہوجاوے پھر وہی غذا معدہ کی آتش سے ہضم ہو کر رس ہوجاوے اور وہ بخوبی تمام پختہ ہو اور کچی رہے تو اوسی غذا کا آنو ہوجاتا ہے اور جو معدہ کی آگ طاقت ور ہو تو کھانیکا رس میٹھا ہوجاتا ہے پھر چکنا ہوجاتا ہے پھر وہی رس خوب پکا ہوا کل بدن کی دہاتون کو یعنے اجزاے جسمانی کو طاقت ور کرے سو یہ رس مثل آب حیات ہوجاتا ہے اور جو یہ غذا سست آتش سے جلے تو شکم مین تلخ رس ہوجاوے یا ترش ہو یا یہی رس مثل سم ہوجاوے یا یہ رس بیماریون کے مجموعہ کو بدن مین عیان کرے اور بدن مین ورم پیدا کرے اور غذا کا رس اس بدن مین منبع قوت ہے اور جو منبع قوت کے بغیر ہو تو فضلہ رقیق ہو وہ اچھا نہین اور پئے ہوے پانی کے جوہر کو نسون کے ذریعہ سے ہوا بدن مین پہونچاوے اور اس فضلہ رقیق کو پیڑو مین پہونچاکر پیشاب کرے اور وہ پیشاب ثلث کے ذریعہ سے باہر نکلے اور اس غذا کا رس ناف کی سمان نامے ہوا سے تحریک ہو کر سینے مین جا پہونچے اور پھر وہ رس بسبب صفرا کے ہضم ہو تو اوسکا رنگ سرخ ہو اور پھر وہ رس خون ہوجاتا ہے سو وہ خون کل بدن مین رہتا ہے اور وہی جاندار کا سد رمق ہے اور وہ خون چکنا اور بھاری ہے اور طاقت ور اور شیرین ہے اور یہی جلا ہوا صفرا کی صورت رہوجاتا ہے یک ایک دہاتو سو اجار چار روز مین پیدا ہوتی ہے آدمی کی ایک سینے مین

غذا کھائی ہوئی نطفہ ہو جاتی ہے اور عورتوں کے بھی ایک ہی مہینے میں حیض کا خون ہو جاتی ہے پھر عورت اور مرد ملکر دونوں جماع کریں تب عورت فرج کا صاف خون اور مرد کا صاف نطفہ دونوں فوراً ملکر عورت کے رحم میں حمل ہو جاتا ہے پھر وہ فرج کے ذریعہ نویں مہینے باہر نکلے تو اوسکو اولاد بولتے ہیں اور اوسیوقت عورت کا خون زیادہ ہو تو لڑکی ہو اور جو مرد کا نطفہ زیادہ ہو تو لڑکا ہو اور جو عورت اور مرد کا نطفہ برابر ہو تو مخنث پیدا ہو آگے جو خداوند تعالے کی مرضی ہو وہ ہو *

## لڑکے کے دوا دینے کا وزن

ایک مہینے کا لڑکا ہو تو دودھ شہد اور گھی کے ساتھ ایک رتی دوا دے جیسے جیسے لڑکا بڑہتا جاوے ویسے ہی دوا کا وزن ایک برس تک بڑہاتا جاوے اور ایک ماشہ دوا سولہ برس تک دے اور یہی وزن دوا کا ستر برس تک رکھنا چاہیے پھر لڑکے کی طرح دوا کا وزن کم کرنا چاہیے یہ تو پھنکی وغیرہ کا وزن ہے اور کاڑہا اس سے چوگنا لے اور لڑکے کو کاجل و اُبٹنا اور نہلانا چاہیے اور چھٹے مہینے لڑکے کو قے کرانا چاہیے اور ہلیلہ گھسکر اوسکی گھٹی ہمیشہ دیوے اور دودھ چھڑا کا لقمہ پانچویں مہینے دیوے اور جلاب سولہ برس کے بعد دے اور جماع بیس برس کے بعد اس طریق پر آدمی عمل کرے تو اوسکے کبھی بیماری نہو اور اوسکے بوڑہا پا بھی نہو تیس برس تک بدن کی فربہی رہتی ہے اور چالیس برس تک عقل کی تیزی رہتی ہے اور پچاس برس تک جلد گھری رہتی ہے اور ساٹھ برس تک آنکھ کی روشنی درست رہتی ہے اور ستر برس تک بدن میں منی کی زیادتی رہتی ہے اور اسی برس تک بدن میں قوت باہ زیادہ رہتی ہے اور نوے برس تک اچھی طرح ہوش رہتا ہے سو برس تک بولنے کا اور ہاتھ پاؤں میں طاقت اور پاخانہ اور پیشاب کرنے کا ہوش رہتا ہے اور ایک سو دس برس تک صرف یادداشت رہتی ہے اور ایک سو بیس برس تک صرف جان قالب میں رہتی ہے جو یہ آدمی بغیر بیماری کے رہے تو عمر کا ایک سو بیس برس کا اندازہ ہے *

## بادی مزاج کی علامتین

بال پھٹے ہون اور بدن دبلا اور روکھا ہوا اور دل اوسکا متحرک ہوا اور آسمان مین رہنے خواب مین دیکھے ہون +

## صفراوی مزاج کی علامتین

جوانی مین سپید بال ہون عقلمند ہوا اور پسینا بہت آوے غصہ ور ہو خواب مین نور دیکھے +

## بلغم کے مزاج کی علامتین

جسکی عقل نہایت تیز ہوا ور اوسکا بدن فربہ ہوا ور چکنے بال ہون طاقت ور ہو خواب مین پانی کی جگہ یعنے چشمہ وغیرہ دیکھے +

## دوسرا طریق مزاج کی علامتونکی پہچان

بلغم اور تموگن زیادہ ہو تو غشی ہوا ور باد صفرا اور رجوگن زیادہ ہو تو چکر اور بھول زیادہ ہو اور بلغم اور تموگن زیادہ ہو تو چکر آوین بھول بھی ہو بلغم باد اور تموگن زیادہ ہو تو غنودگی ہو اور طاقت زائل ہو جاوے اور نفرت ہوا و تکلیف اور بدہضمی ہوا ور محنت سے بھی نفرت ہوا ور تکان ہوا ور طاقت جاتی رہے دلیری نہو اوسکو سستی بولتے ہین اسیطرح عقلمند آدمی اور بھی سمجھ لے فقط

## خاتمۃ الطبع

ہزاران ہزار شکر اوس حکیم شافی مطلق کی درگاہ مین زیبا ہے کہ جسنے صحت اور بیماری کو بنایا اور اعادہ صحت کے لیے اور ازالہ بیماری کے واسطے ادویات از قسم نباتات و حیوانات و معدنیات پیدا کین ۔ اور طرح طرح کی اونمین تاثیرین بخشین ۔ اور اپنی عنایت بے نہایت سے اون ادویات کے منافع اور مضار سے انسان کو آگاہ کیا تا جلب منفعت اور دفع مضرت کی استعداد حاصل کرنے پس جاننا علم بیدک زبان سنسکرت کا بہ نسبت تمام علوم کے

حکیم علی الاطلاق سے ہے ہر فرد بشر کو لابد و ضرور ہے لهذا ارباب حکمت کی خدمت مین تازہ
بشارت ہے کہ ان دنون علم بیدک کی نادر کتاب جہان پسند عالم مفید جسکا نام امرت ساگر
ہے یعنی تالاب عمیق اون دواؤن مفرد و مرکب کا جنکے تاثیر مین خاصیت آبحیات ہے
یہ وہ کتاب ہے جو کسی زمانہ مین حسب الحکم مہاراجہ سوائی پرتاپ سنگہ بیکنٹھ باشی والی راج
جیپور کے باتفاق آرا سے بڑے بڑے بیدون کے عمدہ عمدہ پوتھیون بیدک سے آزمودہ
دواؤن کے نادر نادر نسخون کا ترجمہ بھاکھا زبان مارواڑی مین ہوا تھا من بعد جو کہ وہ زبان
بھاکھا خاص ایک دیس کی زبان تھی لهذا اس پوتھی کثیر المنافع کو منجانب مطبع بصرف زر بیدریغ
پنڈت کالیچرن صاحب نے زبان سلیس بھاکھا مروجہ ہر دیار و امصار مین صاف صاف ترجمہ
فرمایا اور یہ پوتھی بہ حفظ حق تالیف اس مطبع مین اوس زبان بھاکھا کر چار مرتبہ چھپی جسنے دیکھا
پسند کیا از بس اسکی دواؤن کا شہرہ چار دانگ جہان مین پھیلا سب طرف سے خریدارون کی
خواہش ہوئی تا اینکہ یہ کتاب چند مرتبہ مین ہزارہا چھپی دست بدست اوٹھگئی جسنے ایک نسخہ اسکا
آزمایا سریع التاثیر پایا دوا نے کام کیا بید کا نام ہوا پھر اس کتاب مذکور مین بڑے بڑے بیدون کے
مشورے اور صلاح سے عمدہ عمدہ نسخے بقدر ایک ثلث کتاب کے اور اور مستند بیدک کی کتابون سے
شل برہتری۔ بدہتری۔ سلکھوتری کے بڑھائے گئے اور بخط ناگری ٹیپ مین چھپی تھی خواہش سے
خریدارون نے مول لیے فی الحال عموماً سب شائقین اس امر کے مصر ہوئے کہ ایسی نادر کمیاب کتاب مع اضافہ
جیسا کہ ناگری خط مین چھپی ہے اسیکا ترجمہ اسی حیثیت سے اردو زبان مین موافق روزمرہ عام فہم کے
ہو کر طبع ہو چنانچہ بموجب خواہش شائقین کے منجانب مطبع بمصارف کثیر ماہر زبان سنسکرت و بھاکھا
و فارسی و اردو پنڈت پیاری لال صاحب کاشمیری عرف رگو مصحح صیغہ ناگری دبار گمنٹ پریس و اڈیٹر
ساکیت سکشا لولی اخبار ناگری نے بہت خوبی سے ترجمہ کیا اور علامات و تشخیص امراض کو کمال ہی تشریح
اور تصریح سے رقم کیا ہے الحاصل وہی ترجمہ اردو امرت ساگر مذکور کا بہ بذل ہمت عالی جناب منشی نولکشور صاحب
دام اقبالہ مطبع عالی مقام کانپور ماہ نومبر ۱۸۸۲ع مطابق ماہ ذیقعدہ ۱۲۹۹ ہجری زیور طبع سے آراستہ ہو کر طیار ہوا فقط

حکیم مہتاب رائے صاحب رئیس سترگ —

فرس نامہ رنگین — گھوڑونکے علاج مین —

کیمیای عناصری ترجمہ قرابادین قادری مترجم مولوی حکیم نور کریم مشہور قرابادین قادری کا اردو مین ترجمہ

تشریح الاجسام — یہ ایک مجموعہ اقسام علاج امراض چاہیے یہ ہمیوپیتھی مین مرتبہ ڈاکٹر میر فضل علی صاحب مطبوعہ مطبع علوی —

مجمع البحرین — یہ کتاب لاجواب تصنیف حکیم محمد حیدر خان صاحب ساکن جالندھر ملازم سرکار کپورتھلہ سے یادگار ہے اس کتاب لاجواب مین فن ڈاکٹری و یونانی کو باہم متفق کیا ہے اس وقت تک ایسی نادر کتاب کوئی دیکھنے مین نہین آئی طبع جدید —

مقالات احسانی — فن طب مین مثل مخزن کے ادویات کی تاثیرات مین تشریح عمدہ کی گئی ہے تصنیف حکیم محمد احسان علی وکیل مرحوم —

علاج المواشی عمدہ عمدہ تدابیر و علاج امراض جانورون کی جسکو جناب مولوی ابو الحسن صاحب نے انگریزی ڈاکٹر جی ایچ ہیلن صاحب بہادر سے ترجمہ فرمایا

ترجمہ ذخیرہ خوارزم شاہی جسکو عیسی دوران بقراط زمان جالینوس ثانی حکیم اسماعیل بن الحسن محمد احمد الحسینی الجرجانی نے بیچ فارسی زبان کے ۵۰۴ھ مین تصنیف فرمایا اور کلیات و معالجات و تشریحات طب کو نہایت عمدہ طور سے لکھا اور کوئی دقیقہ دقایق فن طب سے فروگذاشت نہین ہوا فی الواقع یہ ایک کتاب ایسی مفید جامع ہے کہ اور کتب متعددہ طب سے استغنا بخشتی ہے اس کتاب مین استنباطا اکثر متقدمین کے حوالے دیے اور استخراج کیا ہے اور اقوال اور محاکمات بتقاریر متقدمین حکما اور متاخرین کو بھی درباہین تفصیلی خوب لکھا ہے اور علم تشریح کو اس توضیح و تفصیل کے ساتھ لکھا ہے کہ گویا سب اعضا اور جثہ استخوان اور مفاصل اور عروق و اعصاب وغیرہ تصویر کھینچی ہے جسکو ادنے مہارت وہ علمی ہو وہ بھی سمجھ سکتا ہے اصل نادر کتاب کا ترجمہ اردو مین زر خطیر اس مطبع عالی سے ہو کر ڈیڑھ برس کے زمانہ مین جناب حکمت مآب ارسطاطالیس زمان سقراط دوران بڑے حاذق طب مین ترجمہ اردو کے مشتاق ہمہ دان حکیم محمد حسن خان صاحب مرادآبادی نے فرمایا یہ ایسے رتبہ کے مصنف ہین کہ جنکا ترجمہ اردو علاج الامراض قرابادین خوکا تشفائی وغیرہ کا مشہور اور پسندیدہ عام ہے آنکمال چند سال کی محنت و جانکاہی سے یہ کتاب نادر جو عمدہ عمدہ معتبر کتب طب سے یعنے ترجمہ اصل ہی کتاب کا اور حواشی کا بھی ترجمہ اردو ہو کر واضح خوشخط قابل پڑھنے ہر ضعیف و قوی نظر کے کہ بڈہے اور جوان سب پڑھ سکین کاغذ بہتر بہت صاف صحت کامل کے ساتھ منطبع ہے یہ کتاب دس جلد و حصہ مین علیحدہ علیحدہ ہے —

تریاق مسموم رسالہ نادر ممتحن جسمین سب قسم سانپون کے زہر کا علاج اور ادنکے اصناف کی تصویرین —

ترجمہ اردو — جلد اول قانون شیخ الرئیس یعنے کلیات کا جو بڑی کوشش سے طبیب حاذق مولوی غلام حسنین صاحب نے فرمایا —

امرت ساگر اردو — یہ کتاب فن طب مین نہایت مجرب ہے اور ہر ایک نسخہ اسکا حکم اکسیر کا رکھتا ہی محنت و جانفشانی کارگزاران سے صحت کامل ہو کر تیار ہوئی —

## کتب طب فارسی

اکسیر اعظم در چہار جلد یہ کتاب فن طب مین جامع کلیات و معالجات مولفہ محمد اعظم خان مخاطب بناظم جہان

**ملخص فصول بقراطی** مشہور کتاب حکیم بقراط سے جسکی تلخیص مولوی غلام حسنین صاحب نے فرمائی —

**خلاصۃ التجارب** طب مجربات حکیم علویخان مدونہ ومرتبہ بقراط زمان جناب حکیم بہاء الدولہ بہادر یہ اعلے درجہ کی کتاب قابل دید ہے —

**ایضاً** — مطبوعہ جدید —

**مجربات اکبری محشی** تصنیف حکیم محمد اکبر خان عرف حکیم ارزانی —

**تکشیف الحمیات** — حکیم سلیم الدین خان کی تصنیف سے ہے قدردانی شایقان سے مکرر طبع ہوئی —

**کفایہ منصوری** — مشہور کتاب معالجہ اور تشریح مین ہے —

**ضیاء الابصار** — فن طب مین تصنیف حکیم محمود خانصاحب کی —

**مجربات رضائی** معالجہ امراض ضعف باہ ومثانہ وکثرت مجامعت واستحما سے مجرب ہر ایک مرض کے اس مین بہت لکھے ہین —

**دستور العلاج** نہایت صحت کے ساتھ طبع ہوا ہے

**میزان الطب** — مع رسائل دیگر یہ مشہور ابتدا درس کی کتاب ہے جو کہ قبل اسکے بہ تصحیح وتحشی تمام مطبع محمدی حاجی محمد حسین مرحوم مین طبع ہوئی تھی اوسی منقول عنہ سے بکمال پاکیزہ طبع ہوئی —

**طب اکبر** — تصنیف حکیم محمد اکبر ارزانی علم طب مین مستند کتاب ہے —

**مطب علویخان** — نسخے مجربات علویخان کے ہر امراض کے لیے منتخب ہین —

**مفرح القلوب** — فارسی تصنیف حکیم محمد اکبر عرف محمد ارزانی —

**عجالہ نافعہ** — تصنیف حکیم نامی محمد شریف خان دہلوی صاحب تصنیف علاج الامراض —

**ام العلاج** — رسالہ غریب وعجالہ عجیب

**حاوی تراکیب** امور طبیہ تصنیف حکیم امان اللہ فیروزجنگ بن مہابت خان خانخانان عہد دولت نورالدین محمد جہانگیر بادشاہ غازی یہ کتاب حاوی طریقہ آسان معالجہ ہر قسم مرض میں مستند ویادگار ہے

**طب یوسفی** مشتمل بر رسائل ذات — رسالہ نبض رسالہ قارورہ رسالہ ستہ ضروریہ ملطفات یوسفی رسالہ ماکول ومشروب قصیدہ در حفظ صحت بدن رسالہ بحران مشہور کتاب ہے

**معدن الشفا سکندرشاہی** — یہ ایک کتاب ہم قالب طب یونانی وبیدک ہے جسکو طبیب حاذق ہمہ دان حکیم بہوہ خان بن خاص خان مقرب بارگاہ دولت پناہ سکندر شاہ نے بحکم شاہ سنہ ۹۱۶ ہجری مین بہت سی کتابوں بیدک سے انتخاب کیا —

**زاد غریب** تصنیف حکیم صادق علیخان ابن حکیم محمد شریف خان دہلوی مسافرون کے لیے تدابیر معالجہ ہر مرض کی فہرست لکھی گئی ہے

**مخزن الادویہ** — مع تحفۃ المومنین فارسی طب مین مشہور کتاب ہے —

**قرابادین قادری** — فارسی تصنیف حکیم محمد اکبر ارزانی مصنف طب اکبر ومیزان الطب وغیرہ سے مشہور کتاب ہے

**علاج الابدان** یہ کتاب فن طب مین نایاب ہے تالیف حضرت حکیم عبدالحق صاحب کی علاج امراض انسان کا خود انسان سے بنقل عبارت کتب معتبرہ ثابت کیا ہے —

**کنز الاسرار** تصنیف حکیم ہادی حسن صاحب مرادآبادی مسائل طب مین —

**منہج الحذاقت** علم طب کی کتاب نادر —

**ناصر المعالجین** — از حکیم محمد ناصر علی علم طب مین —